یکے از مطبوعاتِ بزمِ اقبال، لاہور

# تشکیلِ جدید الٰہیاتِ اسلامیہ

یعنی

حکیم الامّت حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ

کے

انگریزی خطبات کا اردو ترجمہ

مع مقدمہ، حواشی اور تصریحات

از

سید نذیر نیازی

بزمِ اقبال۔ نرسنگھ داس گارڈن۔ کلب روڈ۔ لاہور

علامہ اقبال کے انگریزی خطبات کا موضوع نہایت درجہ اہم ہے اور اس کے مباحث بہت دقیق اور پیچیدہ ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان انگریزی خطبات کے ترجمے کے لیے سب سے پہلے ڈاکٹر سید عابد حسین (استاد فلسفہ جامعہ ملیہ اسلامیہ، دہلی) سے رجوع کیا گیا۔ انھوں نے بسببِ مصروفیت معذوری ظاہر کی تو قرعہٗ فال علامہ کے ایک قریبی دوست سید نذیر نیازی کے نام پڑا۔ انھوں نے دوسرے خطبے کے چند اجزا کا ترجمہ نمونۃً حضرتِ علامہ کی خدمت میں پیش کیا تو انھوں نے بعض الفاظ اور مصطلحات کی اصلاح فرمائی اور ترجمہ جاری رکھنے کا حکم دیا۔ سید نذیر نیازی اُن دِنوں جامعہ ملیہ اسلامیہ ہی سے منسلک تھے۔ چنانچہ اس ترجمے کے سلسلے میں وہ مولانا محمد السورتی، مولانا اسلم اور ڈاکٹر سید عابد حسین سے مشورے حاصل کرتے رہے اور مولانا سید سلیمان ندوی سے بھی استفادہ کیا۔

انور معظم

یکے از مطبوعاتِ بزمِ اقبال، لاہور

# تشکیلِ جدید الٰہیاتِ اسلامیہ

یعنی

حکیم الامّت حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ

کے

انگریزی خطبات کا اردو ترجمہ

مع مقدمہ، حواشی اور تصریحات

از

سید نذیر نیازی

بزمِ اقبال۔ نرسنگھ داس گارڈن۔ کلب روڈ۔ لاہور

طبع سوئم : مئی ۱۹۸۶ء

تعداد : ۲۱۰۰



ناشر : احمد ندیم قاسمی
اعزازی سیکریٹری بزم اقبال ، لاہور

مطبع : مکتبہ جدید پریس ۔ شارع فاطمہ جناح ، لاہور

طابع : رشید احمد چودھری

قیمت : ۳۵ روپے

باجازت و تشکر جسٹس ڈاکٹر جاوید اقبال ایم ۔ اے ، پی ایچ ۔ ڈی ۔
چیف جسٹس لاہور ہائی کورٹ ۔

# مشمولات

# مقدمہ از مترجم

تشکیلِ جدید الٰہیاتِ اسلامیہ، یعنی حکیم الامت حضرت علامہ اقبال کے انگریزی خطبات کا راقم الحروف کے قلم سے یہ ترجمہ جسے قارئین آئندہ صفحات میں ملاحظہ کریں گے، اس نسخے پر مبنی ہے جو ۱۹۳۴ میں بعض لفظی ترمیات اور ایک اور خطبے کے اضافے کے ساتھ جسے ارسطوٹی لیئن سوسائٹی، لندن (Aristotelian Society, London) کی دعوت پر لکھا گیا، آکسفرڈ یونیورسٹی پریس کے زیر اہتمام طبع ہوا۔ نسخۂ اولیٰ کی اشاعت ۱۹۳۰ میں ہو چکی تھی اور اس میں صرف چھ خطبے شامل تھے۔ لیکن اس دوسرے نسخے میں سات، لہٰذا اس کے عنوان Six Lectures on the Reconstruction of Religious Thought in Islam سے Six Lectures کے الفاظ حذف کر دئے گئے۔

تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ کا عنوان بھی حضرت علامہ ہی کا تجویز کردہ ہے۔ بات یہ ہے کہ دسمبر ۱۹۲۹ میں جب میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور باتوں باتوں میں خطبات کے اردو ترجمے کا ذکر آیا تو ارشاد ہوا کیا مضائقہ ہے، ترجمہ ہو جائے تو غیر انگریزی دان ارباب علم بھی ان کا مطالعہ کر سکیں گے اور یہ امر شاید فائدے ہی کا موجب ہو۔ گویا ترجمے کا خیال شروع ہی سے حضرت علامہ کے ذہن میں موجود تھا۔ لہٰذا ۱۹۳۰ میں جب خطبات کا پہلا مجموعہ شائع ہوا تو اپنے ایک عنایت نامے میں انہوں نے مجھے لکھا کہ میں ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب (اس وقت استاذ فلسفہ جامعہ ملیہ اسلامیہ، دہلی) سے ملوں اور دریافت کروں وہ ترجمے کا کام اپنے ہاتھ میں لے سکتے ہیں یا نہیں۔ پھر جب ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب نے بسبب مصروفیت معذوری کا اظہار کیا تو قرعۂ فال مجھ پر پڑا۔ یوں حضرت علامہ نے یہ خدمت راقم الحروف کے سپرد کی

اور فرمایا میں کچھ دنوں کے لیے لاہور چلا آؤں اور دوسرے خطبے کے چند صفحوں کا ترجمہ نموتاً پیش کروں۔ لہٰذا ۱۹۳۰ کی گرمیوں میں راقم الحروف لاہور آیا اور حسب ارشاد دوسرے خطبے کے بعض اجزاء کا ترجمہ شروع کر دیا۔ حضرت علامہ نے ترجمہ ملاحظہ فرمایا، بعض الفاظ اور مصطلحات، حتیٰ کہ عبارتوں تک کی اصلاح کی۔ اس موقعہ پر کچھ اور احباب بھی موجود تھے۔ حضرت علامہ ترجمے کے بارے میں اظہار خیال فرماتے رہے۔ پھر راقم الحروف کو ضروری ہدایات دیں اور فرمایا ترجمہ جاری رکھو۔

حضرت علامہ نے اس موقعہ پر جہاں بہت سی باتیں ارشاد فرمائیں ان میں ایک خاص ہدایت یہ تھی کہ جو حضرات انگریزی زبان سے ناواقف، یا جدید فلسفہ سے ناآشنا ہیں، انہیں خطبات کا مطلب سمجھنے میں دشواری نہیں ہونی چاہیے۔ انہوں نے فرمایا ترجمے کے بعض اجزا اگر علما کی نظر سے گذر جائیں تو اور بھی اچھا ہے۔ خوش قسمتی سے 'جامعہ' میں اس وقت استاذی مولانا محمد السورتی مرحوم و مغفور ایسا جید عالم دین موجود تھا۔ مولینا کو اس امر کا بڑا اشتیاق تھا کہ الٰہیات اسلامیہ میں حضرت علامہ کے خیالات معلوم کر سکیں۔ لہٰذا وہ بڑی توجہ سے خطبات کا ترجمہ سنتے۔ ان کے علاوہ مولانا اسلم مرحوم نے بھی بالالتزام ہر خطبے کا ترجمہ سنا۔ انہیں حضرت علامہ سے جو عقیدت تھی محتاج بیان نہیں۔ ان موقعوں پر ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب بھی موجود ہوتے۔ خطبات کے مباحث اور مصطلحات پر گفتگو رہتی۔ مصطلحات کے سلسلے میں مترجم نے مولینا سید سلیمان ندوی سے بھی استفادہ کیا اور سید صاحب مرحوم و مغفور نے بھی اس تعلق کی بنا پر جو انہیں حضرت علامہ سے تھا بہ کمال شفقت بڑے قابل قدر مشورے دئے۔

یہاں یہ عرض کر دینا بے محل نہ ہوگا کہ خطبات کے ترجمے کی تحریک ایک طرح سے راقم الحروف ہی نے کی تھی گو اس وقت کسے خیال تھا کہ یہ خدمت ایک روز اسی کو سرانجام دینا پڑے گی۔ میں اس سے پہلے عرض کر چکا ہوں

حضرت علامہ کی اپنی رائے بھی یہی تھی کہ ترجمہ ہو جائے تو اچھا ہے۔ مگر وہ دیکھتے تھے کہ خطبات میں انھوں نے جو بحثیں خالصاً فلسفیانہ نقطۂ نظر سے اٹھائی ہیں، ان کی صحیح اہمیت اور قدر و قیمت کا اندازہ کیا جا سکتا ہے تو جب ہی کہ ہماری نگاہیں حیات انسانی کے بنیادی مسائل اور اس لئے تہذیب و تمدن کے گوناگوں مظاہر اور تقاضوں کے ساتھ ساتھ فلسفہ و حکمت کی ساری تاریخ، علیٰ ہذا اسلام کے ماضی و حال پر ہوں۔ ہم سمجھیں دنیا اس وقت کن احوال سے گذر رہی اور اس کے فکر و نظر میں کیا انقلاب رونما ہو رہا ہے۔ لیکن تغیر اور انقلاب کی اس دنیا میں جہاں ہم زندگی بسر کر رہے ہیں، یہ سمجھنا کہ اس کا بنیادی مسئلہ کیا ہے، کوئی معمولی بات نہیں۔ اس کے لیے بڑی وسعتِ نظر اور تبحرِ علم کی ضرورت ہے۔ بغیر اس کے نا ممکن ہے کہ مسلمان یہ سمجھ سکیں کہ اسلام کا موقف اس مسئلے میں کیا ہے اور اس کی عقلی نوعیت کیا؟ مسلمانوں میں اس قسم کی وسعتِ نظر اور تبحرِ علم کی مثالیں بڑی شاذ ہیں اور نہ بھی ہوں تو عالمِ اسلام کی نشاۃ الثانیہ میں حضرتِ علامہ انھیں ذہناً اور عملاً جس راستے پر ڈالنا چاہتے تھے اس کا تصور ابھی اتنا عام نہیں ہوا تھا کہ ان کا مدعا آسانی سے سمجھ میں آ سکے۔ حضرتِ علامہ کے اس خیال کے بارے میں قارئین کی رائے کیا ہو اس کا فیصلہ تو انھیں کے ہاتھ میں ہے، مترجم کو بہر حال یہ عرض کرنا ہے کہ حضرت علامہ کے ارشاد کے مطابق اس کا فرض تھا کہ خطبات میں جہاں کہیں جدید افکارِ فلسفہ کی ترجمانی جن الفاظ اور مصطلحات میں کی گئی ہے ان کے لیے جو الفاظ، مصطلحات اور ترکیبات انتخاب کرے وہ انگریزی زبان اور مغربی فلسفے سے نا واقف حضرات کے لیے غریب اور نا مانوس نہ ہوں۔ جیسے یہ کہ جس مسئلے کی طرف بوجوہ صرف اشارہ سا کر دیا گیا ہے اس کی تھوڑی بہت وضاحت ضرور کی جائے تا کہ خطبات کی کوئی بحث معلق نہ رہے، نہ اس کے متعلق کوئی غلط فہمی پیدا ہو۔ قارئین اندازہ کر سکتے ہیں ان ہدایات کے پیش نظر مترجم کی ذمہ داری کس قدر بڑھ گئی تھی۔

ایک تو خطبات کا موضوع بجائے خود نہایت درجہ اہم اور اس کے مباحث بڑے دقیق اور پیچیدہ، دوسرے اس غیر معمولی قدرت کے باوجود، جو حضرت علامہ کو ادائے مطلب پر حاصل تھی، خطبات کی عبارتیں جن نئی نئی اصطلاحات، اشارات اور تلمیحات پر مشتمل ہیں ان کی وضاحت کے لیے ایک دفتر کی ضرورت ہوتی - لہٰذا سوال یہ تھا کہ حضرت علامہ کے نزدیک جن خیالات اور تصورات کو کسی قدر کھول کر بیان کر دینا ضروری ہے، انہیں کہاں تک کھولا جائے۔ اس لیے کہ عین ممکن ہے مترجم کی احتیاط اس سلسلے میں اتنی بڑھ جائے کہ وضاحت طلب عبارتیں باوجودِ وضاحت غیر واضح رہیں، یا یہ کہ وہ ان کی وضاحت اپنے نقطۂ نظر سے کرنے لگے - پھر جیسا کہ حضرتِ علامہ کا ارشاد تھا، جوں جوں ترجمے کی رفتار ترقی اور مشکلات کی اطلاع ان کی خدمت میں پہنچتی رہی، یا جیسے جیسے مولانا سورتی اور مولانا اسلم نے کوئی استفسار فرمایا، مثلاً آیۂ نور ہی کے متعلق، تو اس امر میں کوئی شک و شبہ باقی نہ رہا کہ تمام و کمال نہیں تو ترجمے کے بعض اہم اجزا کا حضرتِ علامہ کے ملاحظہ سے گذر جانا ضروری ہے - یہ گویا حضرتِ علامہ کی طرف سے اس کی 'نظر ثانی' ہوگی۔ مگر پھر جب ترجمہ اس مرحلے پر پہنچا کہ اس کی نظر ثانی شروع ہوتی اور اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی صاف نظر آنے لگا کہ بعض مسائل کی تشریح ناگزیر ہے تو حضرت علامہ نے فرمایا کہ ترجمہ بلا مقدمہ نہیں ہونا چاہیے - انہوں نے لکھا مقدمے کی تکمیل راقم الحروف کو ان کے زیرِ ہدایت کرنا ہوگی۔ قارئین کو یاد ہوگا ۱۹۳۰ ہی میں جب خطبات کا پہلا نسخہ شائع ہؤا تو حضرت علامہ کے اشارے سے ایک مختصر سا مضمون روزنامۂ "انقلاب" میں شائع ہو چکا تھا اور جس سے مقصود یہ تھا کہ قارئین اس نکتے کو سمجھ سکیں کہ الٰہیاتِ اسلامیہ کی تاریخ میں فکرِ اقبال کا مقام کیا ہے -

بہر حال یہ احتیاط اور یہ مصلحت تھی جس کے پیش نظر ترجمے کی رفتار اگرچہ نسبتاً سست رہی، بایں ہمہ ۱۹۳۱ کی

ابتدا ہوئی تو اس کا زائد حصہ مکمل ہو چکا تھا لیکن پھر ہؤا یہ کہ راقم الحروف کو اس کا سلسلہ دفعتاً روک دینا پڑا۔ اس کی وجہ تھی وہ غیر معمولی پریشانی اور غم و الدوہ جس کا سلسلہ ۱۹۳۳، بلکہ ۱۹۳۵ تک جاری رہا اور جس کا علم حضرتِ علامہ کو ہؤا تو از رہِ شفقت اور ہمدردی فرمایا کہ ترجمے کا سلسلہ رک جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ لہٰذا اس کی پھر سے ابتدا ہوئی تو ۱۹۳۳ کے وسط میں اور تکمیل اس کے چند دنوں بعد۔ لیکن ۱۹۳۱ سے ۱۹۳۲ تک حضرتِ علامہ زیادہ تر سفر میں رہے۔ بایں ہمہ ۱۹۳۳ کے وسط میں جب راقم الحروف نے عرض کیا کہ ترجمہ مکمل ہو گیا ہے، مجھے اجازت دی جائے، حاضر خدمت ہو کر مقدمے کی تکمیل کر لوں تو ارشاد ہؤا کہ خطبات کا جدید نسخہ چونکہ آکسفرڈ یونیورسٹی پریس میں طبع ہو رہا ہے اور اس میں کچھ لفظی ترمیمات کی گئی ہیں، لہٰذا بہتر ہوگا میں اس کی اشاعت کا انتظار کر لوں۔ اس اثنا میں حضرتِ علامہ "جامعہ ملیہ اسلامیہ" دہلی کی یہ درخواست بھی منظور فرما چکے تھے کہ ترجمہ اس کی طرف سے شائع ہو، گو بعض مشکلات کے باعث جو آگے چل کر پیش آئیں اربابِ 'جامعہ' اس منظوری سے فائدہ نہ اٹھا سکے۔ ادھر آکسفرڈ یونیورسٹی پریس کا نسخہ بھی کسی قدر دیر یعنی ۱۹۳۴ میں طبع ہؤا، ایک اور خطبے کے اضافے کے ساتھ۔ لہٰذا قدرتی بات تھی کہ اس کے ترجمے میں بھی کچھ وقت صرف ہوتا۔ مگر پھر اسی زمانے میں حضرتِ علامہ دفعتاً بیمار ہو گئے اور بیماری بھی وہ جس سے پھر کبھی صحت یاب نہ ہوئے۔ اس صورتِ حالات میں ترجمے کی 'نظر ثانی' یا مقدمے کی تکمیل کا کوئی امکان ہی نہیں تھا۔ ایک تو یہ سببِ علالت، دوسرے اس لیے کہ ۱۹۳۴ سے ۱۹۳۶ تک راقم الحروف کی سب سے بڑی مصروفیت یہ تھی کہ روز، اور روز نہیں تو ہر دوسرے یا تیسرے دن، بالالتزام حکیم نابینا، حکیم عبدالوہاب صاحب انصاری مرحوم و مغفور کی خدمت میں حاضر ہو کر حضرتِ علامہ کے مرض اور کیفیت مزاج کی اطلاع کرے اور پھر جیسے جیسے حکیم صاحب کی ہدایات ہوں

دوائیں ان کی خدمت میں بھیج دے۔ ۱۹۳۶ میں البتہ جب راقم الحروف حضرتِ علامہ ہی کے ایما سے لاہور منتقل ہؤا تو اس وقت ان کا مرض کہیں زیادہ ترقی کر گیا تھا اور ناممکن تھا وہ اس کاوش کے متحمل ہو سکیں جو ترجمے کی 'نظر ثانی' میں پیش آتی۔ اس اثنا میں 'جامعہ' سے بھی سلسلۂ گفتگو منقطع ہو چکا تھا اور اس لیے یہ سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا کہ ترجمہ کی اشاعت کا اہتمام کیا جائے۔ البتہ ایک امید باقی تھی اور وہ یہ کہ حضرتِ علامہ صحت یاب ہو جائیں تو اس کام کی پھر سے ابتدا کر دی جائے، لیکن یہ امید بھی افسوس ہے پوری نہ ہوئی جس کا اس لیے اور بھی دکھ ہے کہ حضرتِ علامہ کا خیال انہیں مطالب کو جو خطبات میں ادا کیے گئے اَور زیادہ وضاحت، بلکہ ایک حد تک نئے انداز میں پیش کرنے کا تھا۔ مگر اس سے یہ غلط فہمی نہ ہو کہ حضرتِ علامہ خطبات سے غیر مطمئن تھے۔ ان کا خیال تھا تو یہ کہ اسلامی فکر کی تشکیل جس نہج پر ہونی چاہئے اس کے لئے ایک مبسوط تصنیف کی ضرورت ہے۔ لہٰذا خطبات میں بہت سی بحثیں اگر تشنہ رہ گئی تھیں، یا تشنہ چھوڑ دی گئیں تو اس امید میں کہ اربابِ نظر خود ان کو پھیلا کر سلسلۂ استدلال مکمل کر لیں گے۔ لیکن ایسا نہیں ہؤا اور یہی حقیقی وجہ تھی ان کے اضطراب کی۔

پھر جب ۱۹۳۸ میں حضرتِ علامہ کا انتقال ہو گیہ تو خطبات کے ترجمے کی اشاعت کا خیال بھی ترک کر دینا پڑا۔ اس لیے کہ ترجمہ حضرت علامہ کے ایما سے کیا گیا تھا اور وہ انہیں کی امانت تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ۱۹۳۸ میں یا اس کے بعد جب کبھی اس کی اشاعت کا سوال اٹھایا گیا تو راقم الحروف نے یہی کہا کہ اس کا فیصلہ اب وہی حضرات کر سکتے ہیں جو حضرت علامہ کی طرف سے ان کے خانگی امور کی نگرانی کر رہے ہیں۔ ۱۹۵۰ء میں البتہ جب بزم اقبال — اس وقت اقبال اکیڈیمی — قائم ہوئی تو ترجمے کی اشاعت کا خیال بھی از سرِ نو پیدا ہو گیا۔ بزم نے چونکہ حضرت علامہ کے فرزندِ دلبند ڈاکٹر جاوید اقبال سے ترجمے کی اشاعت کی باقاعدہ

منظوری حاصل کر لی تھی، لہٰذا راقم الحروف سے مطالبہ کیا گیا کہ وہ اس کا مسودہ بزم کے حوالے کر دے۔ ظاہر ہے راقم الحروف کو اس میں کیا اعتراض ہو سکتا تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ بعض ضروری امور کے تصفیے اور مسودے کی از سرِ نو ترتیب میں۔ کیونکہ اس کی تبییض کا مرحلہ ہمیشہ ٹلتا رہا۔ بہت کافی دن لگ گئے جس کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ ۱۹۳۰ اور ۱۹۳۱ کے مسودات کو پھر سے جمع کیا گیا تو معلوم ہوا کہ ۲۵ برس کی مدت اور تقسیمِ ملک کے باعث کاغذات کی نقل و تحویل جن حالات میں ہوئی ان میں مسودے کا بہت سا حصہ بکھرا پڑا ہے۔ بعض یاد داشتیں بھی مشکل سے دستیاب ہو سکیں۔ اس طرح قدرتاً مسودے کی حوالگی میں غیر معمولی تاخیر ہو گئی، حتیٰ کہ ۱۹۵۶ سے پہلے اس کی طباعت کا آغاز نہ ہو سکا۔ بحمداللہ کہ سال ڈیڑھ سال کی مدت کے بعد یہ مرحلہ بھی اتمام کو پہنچا اور خطبات کا وہ ترجمہ جو برس ہا برس سے ایک امانت کی طرح بند پڑا تھا قارئین کے سامنے آ رہا ہے۔ کم و بیش ستائیس برس کے بعد!

راقم الحروف ابھی عرض کر آیا ہے حضرت علامہ نے اس امر کی بالخصوص ہدایت فرمائی تھی کہ مترجم ہر ایسی عبارت کو، جس کا ترجمہ بسبب ایجاز کلام، یا جدید فلسفیانہ اور علمی افکار کی بحث میں کسی قدر مغلق یا عسیر الفہم نظر آئے، بقدرِ ضرورت کھول دے، یعنی اسے ایک حد تک واضح الفاظ میں بیان کر دیا جائے۔ ۱۹۳۰ میں بھی جب حضرتِ علامہ نے دوسرے خطبے کے بعض اجزا کا ترجمہ ملاحظہ کیا تو اس طرح کی بعض عبارتوں کی وضاحت فرمائی، بعض میں ترمیم کر دی۔ لیکن یہ بڑی ذمہ داری کا کام تھا اور مترجم کسی عبارت کی توضیح یا اس میں تھوڑا بہت اضافہ کر سکتا تھا تو حضرتِ علامہ ہی کے ایما سے۔ لہٰذا وہ سب ایزادات اور توضیحات جو مترجم کے نزدیک ضروری تھیں اس امید میں جمع ہوتی رہیں کہ آکسفرڈ یونیورسٹی پریس کا نسخہ چھپ کر آ جائے تو اس کے حوالے سے جہاں ترجمے کی 'نظر ثانی' ہو جائے گی وہاں ان ایزادات اور توضیحات کا اضافہ بھی جیسے

جیسے حضرت علامہ نے مناسب سمجھا کر لیا جائے گا، مگر افسوس ہے ایسا نہ ہو سکا اور اس لیے نظر بر حالات مترجم کے سامنے دو ہی راستے تھے۔ یا تو ان ایزادات اور توضیحات کا خیال ہی چھوڑ دے یا اگر ان کا اضافہ کیا جائے تو اس طرح کہ اس کی ساری ذمہ داری مترجم پر رہے۔ حضرت علامہ خود تو اس امر کا فیصلہ کر سکتے تھے کہ مترجم کی توضیحات کس حد تک درست ہیں، لیکن مترجم ایسا کوئی فیصلہ کیسے کر سکتا تھا۔ مگر پھر یہ دیکھتے ہوئے کہ حضرت علامہ کی بعض توضیحات تو بہر حال موجود ہیں اور ان کا برقرار رکھنا بھی ضروری ہے، یہی مناسب معلوم ہؤا کہ وہ سب توضیحات جن کا اضافہ مترجم نے اپنے قلم سے کیا ہے دو حصوں میں تقسیم کر دی جائیں۔ ایک وہ — اور یہی ان کا زائد حصہ ہے — جو بشکلِ تصریحات کتاب کے آخر میں موجود ہے — دوسرا وہ — اور نہایت مختصر — جسے بشکل حواشی متن کے ذیل میں جگہ دی گئی ہے۔ حضرتِ علامہ کی معدودے چند توضیحات بھی حواشی ہی میں ملیں گی، دوسرے خطبے میں اور لفظ مصنف کے اضافے کے ساتھ، تا کہ ان میں اور دوسرے حواشی میں بآسانی امتیاز ہو سکے۔ پھر اگرچہ مترجم ان سب توضیحات کو — دوسرے حواشی کی طرح — متن ہی کے اندر قوسین میں شامل کر سکتا تھا اس لیے کہ ان سے عبارت کے تسلسل میں کوئی فرق نہیں آتا لیکن اس نے ایسا نہیں کیا، ایک تو اس لیے کہ یہ توضیحات معدودے چند اور جیسا کہ ابھی عرض کیا گیا ہے دوسرے خطبے سے متعلق ہیں، ثانیاً قوسین کی موجودگی — تا کہ اضافہ شدہ عبارت متن سے الگ رہے — نہ صرف حسنِ طباعت کے خلاف تھی، بلکہ متن کی روانی میں بھی حارج ہوتی۔ بایں ہمہ یہ عرض کر دینا ضروری ہے کہ ان سب حواشی کی حیثیت حواشی کی بجائے عبارت ہی کے ایک حصے، یعنی ان نا تمام جملوں کی ہے جن کے آگے چھوٹا سا خط اس لیے کھینچ دیا گیا ہے کہ قارئین چاہیں تو ان کو متن کے ساتھ ملا کر بھی پڑھ لیں۔ اس طرح ان کا مطلب شاید اور زیادہ واضح ہو جائے گا۔ رہے وہ حواشی جن کی نوعیت فی الواقعہ حواشی

کی ہے سو ان کی تعداد بڑی محدود ہے۔ مزید یہ کہ ان کے آخر میں لفظِ مترجمؔ کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔

مقدمے کے بارے میں البتہ راقم الحروف کو یہ عرض کرنا ہے کہ حضرتِ علامہ کی ناگہانی علالت کے باعث جس طرح ترجمے کی 'نظر ثانی' نہ ہو سکی، بعینہٖ مقدمے کے لیے بھی وہ ان سے کوئی واضح ہدایات حاصل نہیں کر سکا، بجز اس کے کہ خطبات کے موضوع پر وقتاً فوقتاً جو گفتگوئیں ہوتی رہیں، یا مسائلِ زیر بحث کے متعلق حضرت علامہ نے اگر کبھی کچھ اشارات فرمائے وہ مترجم کے ذہن میں تھے اور مترجم نے انہیں ارشادات کی بنا پر چند ایک معروضات تمہیداً سپرد قلم کر دیں۔ بالفاظِ دیگر اس مقدمے کی حیثیت بھی اس 'مقدمے' کی نہیں جو خیال تھا حضرت علامہ کے حسبِ ارشاد لکھا جائے گا، بلکہ ان سب باتوں کے ایک اجمالی تذکرے کی جو اس سلسلے میں پیش آتی رہیں اور جن کی تفصیل کسی دوسری جگہ ــ مکتوباتِ اقبال میں ــ ملے گی۔

قارئین کو معلوم ہے خطبات کا موضوع ہے الٰہیاتِ اسلامیہ کی تشکیلِ جدید، لیکن فلسفیانہ نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو لفظ الٰہیات قدرے وضاحت طلب ہے۔ ایک لحاظ سے ہم کہہ سکتے ہیں الہیات عبارت ہے اس فکر سے جو ذاتِ الٰہیہ کے اثبات پر مرتکز رہتا اور جملہ حقائق کی تشریح اس کے حوالے سے کرتا ہے۔ عام معنوں میں اس کا مطلب ہے مذہبیات یعنی وہ سلسلۂ بحث و استدلال جس سے ہر مذہب اپنے مخصوص تصورات کی تائید اور عقلی جواز کا سہارا ڈھونڈتا ہے لیکن جو بہت کم ہوتا ہے فلسفیانہ غور و فکر کے معیار پر پورا اترے۔ اصل اس اصطلاح کی یونانی لفظ تھیالوجی ہے (تھیوس بمعنی اللہ) جسے گویا مابعدالطبیعیات کا مترادف سمجھنا چاہیے، اس لیے کہ یونانی فلسفہ میں خدا (یا بہت سے خداؤں) کا وجود مسلّم تھا اور اس کے مابعدالطبیعی غور و فکر کا سلسلہ اسی پر جا کر ختم ہوتا تھا۔ لہٰذا یہ جو مشرق ادب میں افلاطون کے نام کے ساتھ 'الٰہی' کا اضافہ کیا جاتا ہے اس سے یہ غلط فہمی نہیں

ہونی چاہیے کہ افلاطون کے فکر کی حیثیت مذہبی تھی۔ اس لیے کہ باوجود اس کی مذہبیت کے ہم افلاطون کا شمار فلسفیوں ہی میں کریں گے۔ بہر حال یہاں جس امر پر زور دینا مقصود ہے وہ یہ کہ الٰہیات کا اصل موضوع ہے حقیقت کا ادراک اور اس کی تعیین و ترجمانی، اور یہی وجہ ہے کہ خطبات کے انگریزی عنوان 'مذہبی فکر' Religious Thought کے لیے اردو میں لفظ الٰہیات کا انتخاب کیا گیا۔ یوں بھی خطبات کا مدارِ بحث ہستیِ باری تعالیٰ ہی کا اثبات ہے اور وہی اس ساری محنت اور کاوش کا حاصل۔ مگر الٰہیات یا کلام کے ایک مسئلے کی حیثیت سے نہیں جیسا کہ عام طور پر سمجھا جاتا ہے، بلکہ حقیقت کی اس مابعدالطبیعی جستجو کی ماتحت جس میں ایک عقلی تقاضے کی تسکین کے ساتھ ساتھ ان مسائل کا حل بھی ضروری ہو جاتا ہے جن کا تعلق انسان اور کائنات سے ہے اور جو ہمارے مابعدالطبیعی غور و فکر کا ویسا ہی جزو ہیں جیسے حقیقتِ مطلقہ کے ادراک اور ماہیت کی بحث۔ حاصلِ کلام یہ کہ خطبات کی نوعیت سرتاسر علمی اور فلسفیانہ ہے۔

اس سلسلے میں لفظ مذہب کا صحیح مفہوم بھی ایک حد تک واضح کر دینا ضروری ہے۔ مذہب کا نام لیجیے تو ناممکن ہے ہمارا ذہن ذاتِ الٰہیہ کی طرف منتقل نہ ہو جائے اور پھر اس سے بعض مخصوص عقاید اور اعمال کی طرف۔ اس لیے کہ مذہب کے معنی ہی یہ ہیں کہ ہم نے خدا کی ہستی کا اقرار کر لیا، خواہ اس اقرار کی نوعیت کچھ بھی ہو اور اس لئے اس کے پیشِ نظر زندگی کو ایک مخصوص اور معیّن سانچے میں ڈھال رہے ہیں۔ یوں مذہب کا مسئلہ زندگی کا مسئلہ بن جاتا ہے اور پھر مذہب کے راستے سے زندگی کا رخ کیجیے، یا زندگی کے راستے سے مذہب کا، دونوں صورتوں میں اس مسئلے کی حیثیت 'حیاتی' ہو جاتی ہے، یعنی ایک ایسے مسئلے کی جس کا حل زندگی کے لیے ناگزیر ہے اور جس کا ماحصل یہ ہے کہ یہ عالم جس میں ہم زندگی بسر کر رہے ہیں، اس میں بمقابلہ حقیقت ہمارا موقف کیا ہے؟ اصولاً اور عملاً ہم اس میں کیا روش اختیار کریں تاکہ اس سے بہترین نتائج مترتّب ہوں؟

لہٰذا یہ موقف 'مذہبی' ہو یا 'غیر مذہبی' جس طرح مذہب کی صورت میں اس کا ایک نظری اور عقلی پس منظر ہوگا، بعینہٖ علم اور عقل پر اساس کے باوجود اس کی نوعیت مذہبی رہے گی۔ زندگی کو بہر کیف کسی نہ کسی مرحلے پر اس قسم کا کوئی موقف اختیار کرنا پڑے گا، خواہ دانستہ یا نا دانستہ، اور جس میں عقلی اعتبار سے ہم پھر اسی مقام پر آ جاتے ہیں جو مابعد الطبیعی غور و فکر کا نقطۂ آغاز ہے، گو اس غور و فکر میں ہم صرف عقل پر قناعت نہیں کریں گے۔ بایں ہمہ اس غور و فکر کی انتہا جس فیصلے پر ہو گی اس سے عقل کی تنقیص لازم نہیں آئے گی۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس کا دار و مدار سرتاسر عقل پر نہ ہو۔ عام مصطلحات میں ہم اس روش کو 'ایمان' سے تعبیر کیا کرتے ہیں جس میں ہمارا منطقی فہم غلطی سے عقل کو ایمان کا منافی سمجھ لیتا ہے، حالانکہ ان کے درمیان کوئی نزاع نہیں۔ خطبات کے مطالعے میں بہر حال ان دونوں باتوں کا لحاظ رکھنا ضروری ہے ــ الٰہیات کا حقیقی منصب اور مذہب کی صحیح حیثیت بہ لحاظ زندگی کے ایک مسئلے کے ــ تاکہ ہم اس نقطۂ نظر کو تمام و کمال سمجھ سکیں جس کے ماتحت یہ خطبات ترتیب دئے گئے۔

پھر اس نقطۂ نظر کا سمجھ لینا اس لیے بھی ضروری ہے کہ خطبات میں وہ مسئلہ جو الٰہیات کا موضوع ہے عقلی اور مذہبی ــ بلکہ یوں کہنا چاہیے 'حیاتی' ــ دونوں پہلوؤں سے زیر بحث آ گیا ہے۔ ان کی ابتدا اگر اس سوال سے ہوتی ہے کہ عقلِ محض کی رسائی کیا حقیقتِ مطلقہ تک ممکن ہے تو انتہا اس پر کہ عقل و فکر کے علاوہ بعض اور تقاضے بھی ہیں جن کی بنا پر ہم مجبور ہیں کہ اس مسئلے کا جو مابعد الطبعیات کے سامنے ہے از روئے علم کوئی حل تلاش کریں اور جس سے ان خطبات میں از اول تا آخر ایک منطقی ترتیب قائم ہو گئی ہے۔ منطقی اس لیے کہ ایک ہی موضوع ہے جو اصولاً عقلی اور مذہبی ــ یا جیسا کہ ہم نے کہا تھا 'حیاتی' اور اس لیے 'اسلامی' ــ نقطۂ نظر سے پھیلتا چلا گیا ہے لیکن جس میں نہ عقل نے اپنی حدود سے تجاوز کیا ہے، نہ فکر وجدان سے

متصادم ہے، نہ زندگی کو اس روش سے رابطہ ہے جو مذہب اس کے لیے تجویز کرتا ہے اور نتیجہ یہ کہ اس ساری بحث میں اگر عقل ایمان سے ہم آہنگ ہے تو علم عمل سے۔ فکر اس حقیقت کا عقلی تصور ہے جس سے وجدان کو اتصال و تقرب کی آرزو ہے۔ ایمان وہ موقف ہے جس کی بنا پر ہم زندگی کی تعمیر ایک مستقل اور محکم اساس پر کرتے ہیں۔ عمل بجائے خود یہ تعمیر جس سے فرد کو تکمیلِ ذات اور جماعت کو اپنے پیہم ارتقا اور نشو و نما کا راستہ مل جاتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ پہلے اور دوسرے خطبے میں اگر اصل بحث 'علم' کی ہے جس میں فکر اور وجدان کا جائزہ لیتے ہوئے ذاتِ الٰہیہ کا اثبات کیا گیا ہے تو تیسرے اور چوتھے خطبے میں ذاتِ الٰہیہ کے تصور، اس کی صفاتِ مہمہ، انسان اور کائنات، حیات بعدالموت، دعا، خیر و شر اور جبر و قدر ایسے مسائل کی، اور جس سے قدرتاً یہ سوال پیدا ہو جاتا ہے کہ زمان و مکان کی اس دنیا میں ہمارا مطمحِ نظر زندگی کے بارے میں کیا ہے، لہٰذا اسلامی ثقافت اور اسلامی نظامِ مدنیت، یا ریاست اور قانون کی بحث ناگزیر ہو گئی جس پر پانچواں اور چھٹا خطبہ مشتمل ہے۔ ساتویں خطبے میں یہ سب مسائل پھر زندگی کا مسئلہ بن کر ہمارے سامنے آ جاتے ہیں اس لیے کہ انسان اور انسان کے ساتھ ساتھ عالمِ انسانی کے ایک جزو کی حیثیت سے ہم یہ سوچنے پر مجبور ہیں کہ ہماری اس عقلی کاوش، یا پختگیِ ایمان کی جسے ہم فلسفہ اور مذہب سے تعبیر کرتے ہیں، کوئی حقیقت ہے یا نہیں؟ ہماری تہذیب و تمدن کا مستقبل کیا ہے؟ ہماری تقدیر کیا؟ جس میں ہم پھر فکر سے علم اور علم سے مذہب یعنی اسلام کی طرف آ جاتے ہیں اور جس میں اس امر کا اقرار کئے بن نہیں پڑتی کہ ہماری ذات کسی ایسی برتر اور وسیع تر ذات سے وابستہ ہے جس نے کائنات اور اس کے ذرے ذرے کو اپنے احاطے میں لے رکھا ہے۔ لہٰذا ان خطبات کا عنوان 'تشکیلِ جدید الٰہیاتِ اسلامیہ'۔ 'تشکیل' ایک نئے فکر کی تشکیل ہے۔ 'الٰہیات' عقل اور ایمان کا وہ نقطۂ اتصال جس کی بنا علم پر ہے اور

'اسلام' محسوس حقائق کی اس دنیا میں زندگی کا راستہ۔

لیکن ہو سکتا ہے یہاں پہنچ کر سوال کیا جائے، گو اس سوال کا یہ موقعہ نہیں، کہ ایسا کوئی نقطۂ نظر کیا ممکن بھی ہے جس پر علم و عمل، فکر اور وجدان سب جمع ہو جائیں؟ جسے عقل قبول کر لے اور جس سے ادراک حقیقت میں ہمارا قدم فی الواقعہ آگے بڑھتا رہے؟ اس کا جواب کیوں نہیں۔ اس لیے کہ فکر اور وجدان کیا ہیں؟ وہ ذہنی اعمال جن کی نوعیت اگرچہ ایک دوسرے سے مختلف ہے، لہذا ان کا منصب بھی الگ الگ مگر جن میں اصلاً کوئی تصادم نہیں۔ اس لیے کہ وہ جس کل، یعنی ہمارے شعور کی گہرائیوں سے اجزا کی شکل میں ابھرتے اور علم و عمل کی راہیں کھولتے ہیں بالآخر اسی میں گم ہو جاتے ہیں۔ بعینہ علم و عمل کے درمیان بھی ایک حیاتی رشتہ قائم ہے۔ گویا ایک کو دوسرا مستلزم ہے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ عمل کا کوئی ذہنی پس منظر نہ ہو، یا علم کی حرکت سے عمل کوئی اثر قبول نہ کرے؟ یوں بھی عقل ہو یا ایمان ہمارے علم و عمل، فکر اور وجدان میں کوئی معنی پیدا ہوں گے تو جب ہی کہ ان کا ارتکاز کسی ایسی اساس پر ہوتا رہے جو شروع ہی سے ان کے اندر موجود ہے اور جس کے بغیر ناممکن ہے ان کا نشو و نما جاری رہے۔ یونہی ان کے اندر زندگی اور حرکت پیدا ہو گی اور یونہی باہم دگر ارتباط اور ہم آہنگی کی بدولت اظہار ذات کے نئے نئے مراتب ان پر منکشف ہوں گے۔ ہمارے نزدیک یہ ارتباط اور یہ ہم آہنگی ان کی سرشت میں داخل ہے جس سے ان کا کوئی مظہر خالی نہیں۔ لہٰذا دیکھنا چاہئے وہ کیا مسئلہ ہے جو ان خطبات کا محرّک ہوا اور جس سے علم و عمل اور فکر و وجدان کی بحث ناگزیر ہو گئی۔ یہی کہ ادراکِ حقیقت کی سعی میں ان کے کیا معنی ہیں؟ ان سے کچھ حاصل بھی ہوتا ہے یا نہیں؟ یا پھر یہ کہ ہم اس مسئلے کو کس طرح سے سمجھنے کی کوشش کریں؟ تاکہ اگر ایک زاویۂ نظر سے اس کا کوئی حل ممکن نہیں تو

دوسرے زاویۂ نظر سے اس کا کوئی حل تلاش کیا جائے۔ اس لیے کہ جو مسئلہ اپنی جگہ پر ناگزیر ہے اور کسی نہ کسی رنگ میں اپنا ایک حل تلاش کر لیتا ہے اسے لاینحل چھوڑ دینا غلطی ہے۔

مثلاً اگر فکر نارسا ہے اور وجدان ناقابل اعتبار۔ اگر علم کا تعلق صرف مدرکات حواس سے ہے اور عمل محض انضباطِ ذات کا ایک ذریعہ، یا اگر یہ سب اپنے اپنے رنگ میں حقیقت کے ترجمان ہیں اور اس لیے ایک ہی راستے پر گامزن، یا سب نہیں صرف ایک مؤثر ہے، باقی لاحاصل، تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہم اس مسئلے، یا مسائل کا فیصلہ، جو اس طرح پیدا ہو جاتے ہیں کس طرح کریں؟ زندگی کے حوالے سے یا زندگی کا ان کے حوالے سے؟ جیسے یہ کہ ہمیں ان میں کسی ایک کے جواب پر قناعت کر لینی چاہیے یا پھر ان سب کے جوابات کا لحاظ رکھتے ہوئے یہ دیکھنا ہوگا کہ زندگی ہے کیا؟ ہم اس کو کیا سمجھتے اور اپنی ذات اور کائنات کے بارے میں کیا رائے قائم کرتے ہیں؟ مگر آپ کہیں گے یہ اپنی ذات اور کائنات کے بارے میں کوئی رائے قائم کرنا، یا زندگی کے حوالے سے مسائل یا مسائل کے حوالے سے زندگی کے متعلق کسی فیصلے پر پہنچنا کیا ضروری ہے؟ اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ یہ سب مسائل چونکہ زندگی ہی سے پیدا ہوتے ہیں اس لیے زندگی مجبور ہے کہ ان کا کوئی حل دریافت کرے۔ ثانیاً ان میں کوئی مسئلہ بھی ایسا نہیں جس کا حل زندگی پر اثر انداز نہ ہو، لہٰذا مصلحت یہی ہے اور زندگی کا مفاد بھی اسی کا مقتضی کہ یہ حل غلط نہ ہو۔ لیکن پھر بھی امر کہ یہ حل غلط نہ ہو اس مسئلے کو ایک دوسری شکل میں ہمارے سامنے لے آتا ہے اور وہ یہ کہ فکر ہو یا وجدان، ہم اس بارے میں کوئی رائے بھی قائم کریں، یا زندگی میں ہماری روش کچھ بھی ہو، عقلی یا ایمانی یہ سارا مسئلہ آخر الامر علم ہی کا تو مسئلہ ہے۔ اس لیے کہ علم ہی کی بنا پر ہم یقین و اعتماد کے ساتھ اپنا کوئی موقف طے کر سکتے ہیں۔ مگر پھر علم کیا ہے؟ وہ عقلی کوشش جس سے مقصود ہے

مدرکاتِ حواس کی بدولت 'ذات' اور 'غیر ذات' یعنی کائنات اور جو کچھ اس میں ہے اس کا ادراک، یا مدرکاتِ حواس کے علاوہ اس کا کوئی اور سرچشمہ بھی ہے جس سے اس کا رشتہ ایک حقیقتِ سرمدیہ سے جا ملتا ہے؟ اب بادی النظر میں تو یہی سمجھا جاتا ہے کہ ہمیں حقیقت کا تھوڑا بہت علم ضرور ہے جس میں فکر اور وجدان دونوں حصہ لیتے ہیں۔ علاوہ ازیں یہ کہ ہم اس سے بے تعلق بھی نہیں۔ لیکن پھر اس کے ساتھ ساتھ ہمارا یہ احساس ان شکوک اور الجھنوں سے بھی تو خالی نہیں جو گویا علم اور عقل کا لازم و ملزوم ہیں۔ لہذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ علم اور عقل ہیں جن کو زندگی کی آزمائش سے گذرنا پڑے گا، یا زندگی جسے علم اور عقل کی آزمائش درپیش ہے؟ بہ الفاظِ دیگر ہمیں چاہئے جادۂ تحصیل و طلب میں ہمیشہ آگے بڑھتے رہیں، قطع نظر اس سے کہ اس کے معنی زندگی کے لیے کیا ہیں، یا یہ کہ ہمارے جادۂ تحصیل و طلب کا کوئی رخ ہے، کوئی سمت جس سے اس کے اندر کچھ معنی پیدا ہو جاتے ہیں اور ہم سمجھتے ہیں ہم کسی منزل کی طرف بڑھ رہے ہیں۔ لیکن ہو سکتا ہے آپ کہیں زندگی تو نام ہی تحصیل و طلب کا ہے۔ اس میں جادۂ و منزل کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ تحصیل و طلب ہی میں اس کے حسن و ارتقا اور نشو و نما کا راز مضمر ہے۔ لہذا یہ بحث کیوں کہ اس کے کچھ معنی بھی ہیں یا نہیں؟ بجا اور درست، بشرطیکہ ہم اس حقیقت کو فراموش نہ کریں کہ تحصیل و طلب کا عمل ایک مثبت عمل ہے جس کا یہ مطلب نہیں کہ زندگی ہمیشہ تکلیف دہ اضداد یا شکوک و اوہام میں الجھی رہے تا آنکہ ان کے اندرونی تصادم سے اس کی ہستی درہم برہم ہو جائے۔ تحصیل و طلب کا منصب ہے اجزائے حیات کی شیرازہ بندی جس کے بغیر ناممکن ہے ہم اس وحدت کو جو عبارت ہے زندگی سے قائم اور برقرار رکھ سکیں۔ مزید برآں تحصیل و طلب کا عمل جزوی بھی ہو سکتا ہے، کلی بھی۔ ہم یہ بھی کر سکتے ہیں کہ کسی ایک پہلو سے حقیقت کی طرف بڑھیں، یا سب پہلوؤں کے پیش نظر مجموعاً اس کو

سمجھنے کی کوشش کریں جیسا کہ بظاہر فلسفہ کو دعویٰ ہے۔ ایک صورت میں ہم یہ دیکھیں گے ہم نے جس پہلو سے جو مسئلہ چھیڑا تھا اس کی انتہا کہاں ہوئی۔ بصورت دیگر یہ کہ ان سب مسائل کا جو اس طرح پیدا ہوتے ہیں، اقتضا کیا ہے۔ یعنی آخر الامر یہ سارا مسئلہ کیا شکل اختیار کر لیتا ہے۔ یہ اس لیے کہ بظاہر کچھ مسئلے اگرچہ فلسفیانہ ہیں، کچھ علمی، کچھ عملی، علیٰ ھذاالقیاس کچھ اور، جن سے ہم الگ الگ ہی بحث کر سکتے ہیں۔ یوں ہی ہم سمجھیں گے بحیثیت مسئلے کے کوئی مسئلہ ہے کیا اور یوں ہی کامیابی کے ساتھ ہم ان کا سلسلہ ایک دوسرے سے جوڑ سکتے ہیں۔ لیکن ان سب کا تعلق چونکہ ایک ہی حقیقت سے ہے جو طرح طرح سے ہمارے سامنے آتی ہے اور جس کو ہم طرح طرح سے سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں، لہذا ان کا رشتہ اصلاً کبھی منقطع ہؤا، نہ ہوگا۔ وہ ایک ہی کل کے مختلف اجزا ہیں اور اس لیے باہم ارتباط اور ہم آہنگی پر مائل تاکہ سب مل کر اس منزل پر پہنچ سکیں جس کی انہیں جستجو ہے۔ لہذا کوئی بھی مسئلہ ہو ہم اس کے آخری فیصلے میں ایک کو دوسرے سے بے تعلق نہیں رکھ سکتے۔ مثلاً اسی مسئلے میں جو زیر بحث ہے جس طرح عقل اور فکر کی ایک جگہ ہے، ویسے ہی ہمارے ذوق وجدان اور واردات باطن کی اور اس لیے اس باب میں جو بھی فیصلہ ہوگا، آخرکار ان سب کی رضامندی سے ہوگا، خواہ یہ فیصلہ مثبت ہو، یا منفی۔ حاصل کلام یہ کہ تحصیل و طلب کا عمل اگرچہ لا متناہی ہے لیکن اس کی ایک اساس ہے اور ایک عمود جو ہمارے اس احساس کا سرچشمہ ہے کہ ہم جس راستے پر چل رہے ہیں اس کا گذر اندھیروں اور سایوں میں نہیں ہوتا۔ وہ نور ہدایت سے منور ہے اور اس کثرت کو سمیٹتے ہوئے جس میں اس کا اظہار ہو رہا ہے بتدریج کسی بنیادی وحدت کی طرف لیے جا رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تحصیل و طلب کا ہر عمل خواہ جزوی ہو، خواہ کلی اس کی نوعیت اپنی جگہ پر فیصلہ کن ہوگی اور پھر محض اس لیے کہ اس کی نوعیت فیصلہ کن ہوگی ہم سمجھتے ہیں ہمارے شعور اور ہمارے

ارادوں میں سچ مچ کوئی مقصد کام کرتا اور کسی منزل کی سمت ہماری رہبری کر رہا ہے۔ لہٰذا نہ فلسفہ، یعنی ہماری یہ کوشش کہ عقلاً حقیقت تک پہنچیں ایک سعیِ لا حاصل ہے، نہ مذہب کوئی سودائے خام اور ہماری یہ کوشش کہ ہم اپنے قوائے ذہنی اور ہوش و حواس کی مدد سے حقائق پر دسترس حاصل کریں، کوئی بے کار مشغلہ۔ لہٰذا یہ حیات فرد ہو، یا جماعت، اسے سیرت اور شخصیت کی تعمیر کہیے، یا تہذیب و تمدن کا فطری اور طبعی نشو و نما جس نے رفتہ رفتہ ہمارے قوائے علم و عمل کو چھیڑا، ان سب کا وجود قائم ہے تو علم و حکمت کی طرح ہمارے اس تیقن کے سہارے کہ ہماری یہ جد و جہد عبث نہیں، ہمیں اس میں کسی نتیجے کا منتظر رہنا چاہیے، کیونکہ اس کی ایک اساس ہے جس میں ہمارا تعلق کسی حقیقت سے قائم ہو جاتا ہے اور جس میں ہم ہوش و حواس اپنی عقل و فکر اور جذبات و احساسات یعنی ساری ذات کے ساتھ بالارادہ قدم اٹھاتے ہیں۔ لیکن جس کے باوجود کبھی خیال بھی نہیں آتا کہ ان میں باہم کوئی نزاع ہے، یا اگر کسی پہلو سے اور کسی رنگ میں ہے بھی تو دور نہیں ہو سکتا، اس لیے کہ ان سب کا منصب ایک ہی وحدت کی ترجمانی ہے جسے تمام و کمال سمجھنے کے لیے ہمیں کسی ایسے نقطۂ نظر سے کام لینا پڑے گا کہ ہماری عقل و فکر کا تعلق براہِ راست اس سے قائم ہو جائے۔ جب تک یہ نقطۂ نظر قائم نہیں ہوتا ہمارے غور و فکر ہی میں کوئی معنی پیدا ہوں گے، نہ علم و عمل میں۔ خواہ یہ زندگی ہے جو ان کی آزمائش سے گذر رہی ہے، یا وہ زندگی کی آزمائش سے۔

لیکن یہ نقطۂ نظر اگر قائم نہیں ہؤا، یا قائم ہؤا بھی اور اس سے بہت کم اعتنا کیا گیا، تو اس کے کچھ وجوہ ہیں۔ مثال کے طور پر فکر ہی کو لیجیے۔ فکر اگرچہ ذہنِ انسانی کا وہ خاصہ ہے جس کا عمل دخل زندگی میں ہمیشہ جاری رہتا ہے اور رہے گا، مگر جس نے اس کل کو نظر انداز کرتے ہوئے، جس کا وہ خود ایک جزو ہے، یعنی مجرداً جب فلسفہ کی شکل اختیار کی تو ان قوموں میں جو محسوس کی خوگر تھیں اور جن کا

خیال یہ تھا کہ کثرت کا وجود اپنی جگہ پر مستقل ہے۔ یہ وثنی نقطۂ نظر تھا اور ظاہر ہے دیر تک قائم نہیں رہ سکتا تھا اس لیے کہ ناممکن تھا کثرت بطور کثرت اپنے عناصر میں کوئی مفاہمت پیدا کر سکتی۔ لہٰذا وثنی تہذیب و تمدن نے مجرد فکر کا سہارا لیا اور مجرد فکر نے وحدت کی جستجو کی تو کثرت کے ساتھ ساتھ زمان و مکان کی اس دنیا کا بھی انکار کر دیا جس میں اس کا اظہار ہو رہا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ فلسفہ کے نشو و نما نے اول اول جو راستہ اختیار کیا اس میں حقیقت صرف فکر تک محدود ہو کر رہ گئی۔ حالانکہ بحیثیت ایک کل حقیقت کے تصور کا یہ مطلب نہیں تھا کہ اس سے اشیا و حوادث، یا یوں کہیے کہ واقعات اور حقائق کی دنیا باطل ہو جائے۔ یوں فلسفہ اور مذہب میں کوئی تعلق قائم رہا، نہ فلسفہ اور تہذیب و تمدن میں۔ برعکس اس کے وہ ان کے پہلو بہ پہلو ایک حریف بلکہ انتشار خیز عنصر ثابت ہؤا۔ چنانچہ فلسفہ کی یہ حیثیت کم و بیش آج بھی قائم ہے۔ کچھ ایسا ہی معاملہ مذہب کا ہے۔ بحیثیت ایک تقاضائے زندگی اس کا منصب یہ تھا کہ حقائق سے تمسک پیدا کرتے ہوئے اس کے لیے زیادہ سے زیادہ وسعت اور تقویت کا باعث ہو۔ لہٰذا اس کا ایک پہلو ضبط و انضباط بھی ہے جسے غلطی سے جب ترکِ عمل پر محمول کر لیا گیا تو اس کی حیثیت محض ظواہر کی رہ گئی اور اس لیے فکر اور فکر کے ساتھ ساتھ تہذیب و تمدن کی اس دنیا سے بھی اس کا رشتہ کٹ گیا جس کی رہبری دراصل اسے مقصود تھی۔ مگر پھر تہذیب و تمدن کا وجود اپنی جگہ پر ناگزیر ہے، کیونکہ تہذیب و تمدن عبارت ہے ان تقاضوں سے جو گویا ہماری فطرت کا تار و پود ہیں لہٰذا اس کے نشو و نما نے اپنا ایک جداگانہ راستہ اختیار کر لیا اور زندگی کی وحدت ان تکلیف دہ اضداد میں بٹ گئی جن کی اپنی ایک الگ الگ دنیا ہے اور اس لیے ہمارے سامنے ایک نہیں کئی راستے ہیں۔ یہ راستے کہیں نہیں ملتے، نہ یہ ممکن ہے ایک خاص حد سے آگے بڑھ سکیں۔ ایک راستہ عقل و فکر کا ہے، ایک ایمان و یقین، ایک علم و حکمت اور ایک تہذیب و تمدن یا ان تقاضوں کا جو حیات فرد اور جماعت کی صورت گر ہیں

لیکن جن کی نہ کوئی مشترک اساس ہے ، نہ کوئی جامع اصول جو ان سب کو کسی ایک منزل پر لے جائے۔ الدریں صورت ہماری کوشش یا تو یہ ہوتی ہے کہ وہ سب حد بندیاں جو ہمارے سوئے فہم نے فلسفہ اور مذہب ، یا علم و عمل میں قائم کر رکھی ہیں جوں کی توں برقرار رہیں ، یا کسی ایک کو تمام حقیقت سمجھتے ہوئے دوسرے کو اس میں ضم کر دیں۔ ہم سمجھتے ہیں یوں ہمارا ذہن شاید انتشار اور خلفشار سے محفوظ رہے گا ، یا پھر ہم عقل اور ایمان کی فرسودہ اور لا طائل بحثوں میں الجھ جاتے ہیں اور نہیں سمجھتے کہ عقل اور ایمان، علم ہی کے دو پہلو ہیں۔ ان میں نزاع پیدا ہوتا ہے تو اس وقت جب کسی ایک خیال کے مقابلے میں جسے ہم ازروئے علم صحیح سمجھتے ہیں، کوئی دوسرا خیال پیش کیا جائے۔ لیکن اس صورت میں بھی تو یہ نزاع عقل اور ایمان کا نہیں ہوگا ، عقل اور کسی دوسرے عقیدے ، خیال یا نظریے کا ہوگا۔ اس لیے کہ ایمان تو ایک نفسیاتی حقیقت ہے اور اس کا سرچشمہ ہے وہ تیقّن جس سے علم میں علم کی شان پیدا ہوتی ہے۔ چنانچہ جہاں ازروئے علم آپ نے ایک خیال رد کیا وہاں اس کے مقابلے میں کوئی دوسرا خیال ضرور آپ کے ذہن میں موجود ہوگا ، یا نہیں تو جلد یا بہ دیر ہو جائے گا۔ عقل اور ایمان بہر حال توام ہیں اور توام ہی رہیں گے۔ لیکن ہم اس باب میں جو غلطیاں کر رہے یا کر چکے ہیں ان کی وجہ شاید یہ ہے کہ فلسفہ کا آغاز، جیسا کہ مترجم عرض کر آیا ہے، وثنی العقیدہ قوموں میں ہؤا ، یا پھر بجز ایک استثنا کے ان لوگوں میں جن کا نقطۂ نظر ثنوی تھا یعنی جو حقیقی کا رشتہ واقعی سے نہیں جوڑ سکے، یا شاید ہم نہیں سمجھتے وہ کیا تقاضا تھا جس نے ہمارے شعور کو حرکت دی۔ ہمیں شاید اپنے ذوقِ تجسس اور فکرووجدان کے حقیقی منصب کا بھی احساس نہیں۔ ہمارا متناہی فہم جس زورِ استدلال ، جس منطقی تحلیل و تجزیے ، یا جن اصطلاحات و ترکیبات اور جس فنی مہارت اور صناعت° پر نازاں ہے، اس میں ہمیں یہ بھی خیال نہیں رہا کہ ہمارے شعور کی بنیادی حیثیت کیا ہے ، اس کا وظیفہ اور

کارفرمائی کیا ہے لہٰذا ہم نے اس وحدت کو جس کی کثرت دراصل علامت ہے اس کی لامتناہیت، تنوع اور فراوانی کی متضاد اور متعارض اجزا میں تقسیم کر رکھا ہے۔ حالانکہ یہ تضاد اور تعارض صرف ہمارے فہم تک محدود ہے اور اس کا راز یہ کہ فکر کی حرکت قائم رہے۔ مگر پھر فکر کی حرکت قائم رہے گی تو یوں ہی کہ اگر ایک پہلو سے اسے اپنا راستہ مسدود نظر آتا ہے تو دوسرے پہلو سے آگے بڑھنے کی کوشش کرے۔ یہ نہیں کہ اُن راہگیروں کی طرح جو عرض راہ میں بیٹھے اپنے سفر کے آغاز و انجام سے غافل ہو چکے ہیں، کسی ایک مرحلے پر آ کر رک جائے۔ مانا کہ فکر کا یہ سفر بڑا طویل اور دشوار گذار ہے، لیکن اس سے یہ غلط فہمی نہ ہو کہ اس کی کوئی اساس ہی نہیں۔ اس لیے کہ اس کا یہی سفر اس کی زندگی کا راز ہے، کیونکہ یہ مذہب ہو یا تہذیب و تمدن یا ہمارے تصوراتِ علم و حکمت ان سب کے ڈانڈے کہیں نہ کہیں ضرور مل جاتے ہیں، گو ایک نئے، جداگانہ اور مخصوص انداز میں۔ ان کا ایک نقطۂ اتصال ہے جس سے آگے بڑھتے ہوئے ہم اس وحدت تک پہنچ جاتے ہیں جس سے ہماری فطرت کے الگ الگ تقاضوں کی شکل میں ان کا صدور ہؤا۔ حقیقت ایک ہے اور لا۔ اضداد اور اس لیے ہم جس دنیا میں رہتے ہیں اشتراکات اور توافقات کی دنیا ہے، تفریقات اور معارضات کی نہیں۔ ہمیں نہیں بھولنا چاہیے فکر کو حق کی آرزو ہے، علم کو تیقّن اور عمل کو کسی محکم اساس کی۔ مزید یہ کہ ہم ان کو ایک دوسرے سے بے تعلق نہیں رکھ سکتے۔ ان میں کوئی معنی پیدا ہوں گے تو جب ہی کہ وہ ایک کل کی شکل اختیار کر لیں اور اس لیے فکر جب ہی فکر ہے کہ اس کل پر مرتکز ہو جائے جس کی اسے خود بھی طلب ہے۔ مغرب اور مشرق کی تاریخِ فکر بیشک اس قسم کے نظاماتِ فلسفہ سے خالی نہیں جن میں انسان اور کائنات کے ساتھ ساتھ زندگی کی بھی ایک جگہ ہے۔ لیکن ان فلسفوں کی روح چونکہ سرتاسر خیالی اور زمان و مکان کی اس دنیا سے بیزار ہے جس میں انسان اپنے عزائم اور مقاصد اور اپنی آرزوؤں اور

قدروں کے لیے ایک سازگار ماحول کی تلاش کرتا ہے تا کہ وہ اپنی زندگی میں باعتماد و وثوق قدم اٹھا سکے ، لہٰذا ان فلسفوں نے کوئی راہِ عمل پیدا کی ، نہ سکون و اطمینان کی وہ کیفیت جس کی ذہنِ انسانی کو اس لیے طلب تھی کہ جس کائنات کے بدلتے ہوئے احوال و شؤن اسے ہر لحظہ مضطرب رکھتے ہیں وہ اس میں اپنا کوئی مستقل مقام اور موقف متعین کر سکے ۔

اس لحاظ سے دیکھا جائے تو خطبات کی اہمیت دو گونہ ہے۔ ایک تو اس لیے کہ ان میں فکر کی ماہیت نہایت خوبی سے متعین ہو گئی ہے ۔ فکر لا حاصل نہیں ، نہ اس کو کسی سہارے کی ضرورت ہے ۔ وہ اپنی کار فرمائی میں آزاد ہے اور اس قابل کہ اس کی حرکت قائم رہے تو حقیقتِ مطلقہ تک جا پہنچے ، یعنی اسے اپنے تصور میں لے آئے ۔ لیکن جس سے اتصال اور تقرب پیدا ہوگا تو کسی دوسرے ذریعے سے ۔ بایں ہمہ اس سے فکر کی آزادی یا نتیجہ خیزی میں کوئی فرق نہیں آتا ۔ برعکس اس کے عقل اس کا ساتھ دے کر اپنے لیے اور زیادہ تقویت ور نشو و نما کا سامان پیدا کر لیتی ہے ۔ دراصل ذہنِ انسانی کا رجحان یا تو اس طرف رہا ہے کہ عقل ہی سب کچھ ہے یا اس طرف کہ عقل کچھ بھی نہیں ۔ یا پھر ہم ایک عقل کے یے کسی دوسری عقل کا سہارا تلاش کرتے ہیں ۔ حالانکہ عقل ہر حالت میں عقل ہے خواہ نظری ہو ، خواہ عملی ۔ اس سے نو عقل میں جزئی اور کلی کا وہ امتیاز ہی جو باعتبار اس کے وظیفے کے مولانا روم نے کیا تھا کہیں زیادہ بہتر اور مبنی بر واقعہ ہے ۔ جزئی سے مطلب ہے کسی دعوے کی مخالفت یا موافقت میں اس کا اس غرض سے استعمال کہ اس کی تردید یا تائید کا جواز پیدا ہو جائے ۔ مثلاً ہمارے اسی دعوے کا کہ بجز عقل کے علم کا کوئی ذریعہ نہیں ، لہٰذا حقیقت وہی ہے جسے عقل حقیقت کہے ۔ یہی وجہ ہے کہ عقلیت کے مقابلے میں جتنے بھی نظامات وضع ہوئے عقل ہی کی بنا پر ہوئے ۔ عقل کا کلی استعمال البتہ عقل پر بحیثیت عقل نظر رکھتا اور یہ دیکھتا ہے کہ س کی رسائی کہاں تک ہے ۔ اس صورت میں ہماری نگاہیں کسی مخصوص دعوے کی بجائے چونکہ صرف نفسِ فکر اور نفسِ علم پر

ہوتی ہیں ، لہٰذا ہم ایک ایک کر کے جملہ حقائق کا جائزہ لیتے اور فکر کا رشتہ علم سے جوڑ دیتے ہیں۔ یوں بھی فکر کا مسئلہ علم ہی کا مسئلہ ہے اور یہ وہ حقیقت ہے جس پر ان خطبات کی بالخصوص نظر ہے۔ اس لیے کہ یہ فکر ہو ، یا وجدان ، احوال و واردات ، یا مدرکات حواس یہ سب علم ہی کا تار و پود ہیں اور انہیں کی صحیح ترکیب سے اس کا وجود طیار ہوتا ہے جس سے ان کا رشتہ قائم ہے تو ان کے کچھ معنی بھی ہیں ، لیکن جس میں ذرا سا بھی فرق آیا تو پھر فکر کا رشتہ علم سے کٹ جائے گا۔ ہم سمجھیں گے ایک ادراک بالحواس ہے دوسرا محض ظن و تخمین۔ حالانکہ اگر ہماری نگاہیں حقائق پر ہیں اور ہم اپنے شعور کے اس تقاضے کو خوب سمجھتے ہیں جو صرف جاننے پر قناعت نہیں کرتا ، بلکہ یہ بھی دیکھتا ہے کہ جس چیز کو جانا گیا ، یعنی جس کا علم حاصل ہوا اس کے معنی و مطلب کیا ہیں ، تو ان میں باہم کوئی مغائرت نہیں رہے گی۔ دراصل ہمیں کہنا چاہیے تھا کسی شے کا جاننا اور اس کے معنی و مطلب کو سمجھنا ایک ہی بات ہے۔ اس لیے کہ علم کا کام بھی حکم لگانا ہے۔ وہ بھی ایک تصدیق ہے ، لہٰذا فکر اور علم ایک ہی عمل کے دو پہلو ہیں جن کا توازن قائم ہے تو اس بحث و نزاع کا سلسلہ خود بخود ختم ہو جائے گا جو اُس وقت پیدا ہوتا ہے جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ ہمارے علمی نظریات اور فلسفیانہ تصورات ، یا فلسفیانہ تصورات اور علمی نظریات باہمدگر متفاوت اور اس لیے احقاق حق یا دوسرے لفظوں میں ایمان و یقین کے لیے لا حاصل ہیں۔ اب علمی نظریات اور ان کی فلسفیانہ تعبیر یا فلسفیانہ تصورات اور ان کی علمی تنقید تو ایک نظری مسئلہ ہے جس سے زندگی کو دور کا تعلق ہے ، لیکن ایمان و یقین کی دنیا اگر علم اور غور و فکر کی دنیا سے الگ رہی اور حق کا وجود مشتبہ ہو گیا تو یہ امر بڑا تشویش ناک ہوگا۔ اس صورت میں یا تو ہم اپنے آپ کو علم کے اشارے پر چھوڑ دیں گے ، یا عقل کی رہنمائی قبول کرتے ہوئے اس سے وہ کام لیں گے جس کی درحقیقت وہ

اہل نہیں، یا پھر ہماری خواہش ہوگی کہ دونوں کو زندگی سے بے دخل کر دیں جو قطعی نا ممکن ہے، یا پھر زندگی عبارت ہے جس وحدت سے اس کو داخل کی روحانی اور خارج کی مادی دنیا میں تقسیم کر دیں۔ راقم الحروف کے نزدیک فکر اور علم کی یہی بے ربطی، جس کا اظہار طرح طرح کے مذاہب عمل یا آیتوں° میں ہو رہا ہے، عصر حاضر کی سب سے بڑی غلطی ہے مگر جس کا ازالہ خطبات کے نقطۂ نظر کی پیروی سے بآسانی ہو سکتا ہے۔ بہر حال خطبات میں فکر اور علم کا ربط جس خوبی سے قائم کیا گیا وہ جہانِ علم اور جہانِ فکر دونوں کی بہت بڑی خدمت ہے، بلکہ ہمیں کہنا چاہیے ایک طرح کا اشارہ کہ ان کا نشو و نما کس نہج پر جاری رہنا چاہیے۔ پھر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ خطبات کو بحث ہے تو ان مہمات مسائل سے جن سے گویا مطلق فلسفہ، مطلق علم اور مطلقاً مذہب کا وجود وابستہ ہے، یا مختصراً اس مسئلے سے جو مابعد الطبیعی اور حیاتی اعتبار سے ہمارے سامنے ہے تو یہ دیکھ کر تسلی ہوتی ہے کہ ایک ایسا نقطۂ نظر بھی ہے جس پر ہماری ذہنی کد و کاوش اور مصالحِ عمل اس خوبی سے جمع ہو جاتے ہیں کہ یہ فلسفہ ہو یا مذہب یا محسوس حقائق کی اس دنیا میں تہذیب و تمدن کی زندگی ان میں باہم کوئی نزاع باقی نہیں رہتا۔ ہم سمجھتے ہیں وہ اپنے اپنے حدود، منہاجات اور مقولات° میں آزادی کے باوجود ایک دوسرے سے بیگانہ نہیں۔ ان میں کوئی حقیقی ربط قائم ہے جس سے ہمارے خیالات اور تصورات کا سلسلہ اگر ایک طرف حقیقت سے جا ملتا ہے تو دوسری جانب زمان و مکان کی اس دنیا سے جس میں زندگی نے ہمیں طلب علم پر آمادہ کیا تھا۔ یوں ہماری ہستی اور ہمارے وجود میں کچھ معنی پیدا ہو جاتے ہیں کیونکہ اس طرح یہ کائنات ہی فریب نظر رہے گی، نہ اپنی آرزوؤں اور قدروں کے لیے ہمیں کوئی موہوم اور دوسرا عالم تلاش کرنا پڑے گا۔ برعکس اس کے ایک کامیاب زندگی کے لیے ہماری عملی کشمکش وہی رنگ اختیار کر لے گی جیسے ہمارا اخلاق اور روحانی نصب العین۔ لیکن جس میں ہم اپنے غور و تفکر اور وارداتِ باطن کے ساتھ ساتھ واقعیت کی اس

دنیا سے منہ نہیں موڑیں گے جو محسوس حقائق اور لحظہ بلحظہ بدلتے ہوئے واقعات اور حوادث کی شکل میں ہمارے سامنے آتی اور جواباً کسی عمل پر مجبور کرتی ہے۔ پھر اس نقطۂ نظر کی مزید خوبی یہ ہے کہ اس سے فلسفہ کا رخ اس طرح متعین ہو جاتا ہے جس سے من حیث الکل اس کے اس منصب میں کہ حقیقت کا ادراک حاصل کرے سرمو فرق نہیں آتا۔

ثانیاً اسلامی فکر کی روایت پھر سے تازہ ہوئی تو خطبات کی بدولت۔ مترجم نے عرض کیا تھا فلسفہ کا نشو و نما بجز ایک استثنا کے ان قوموں میں ہوا جن کا نقطۂ نظر وثنی تھا یا ثنوی۔ لہٰذا انہوں نے یا تو زمان و مکان کی دنیا کو باطل ٹھہرایا، یا حقیقت کو دو متضاد اور متصادم اجزا میں تقسیم کر دیا۔ اس سے حیاتِ انسان کے لیے جو افسوسناک نتائج مترتب ہوئے ان کا ذکر بیسود ہے، الا یہ کہ ہمارا دل و دماغ اب بھی ان تفریقات سے پورے طور پر آزاد نہیں ہوا جو ہماری کم نظری، یا سوئے فہم نے قائم کر رکھی ہیں۔ بر عکس اس کے مسلمانوں کی دنیا توحید کی دنیا تھی اور یہی وہ استثنا ہے جس نے زندگی کے دوسرے پہلوؤں کی طرح فکر کا رخ بھی اس حقیقت کی طرف پھیر دیا کہ وثنی۔ ثنوی فلسفہ کی نظر جس ما بعدالطبیعی وحدت پر ہے اس کے ماورا ایک اور وحدت بھی ہے — حقیقی وحدت — جو دراصل فکر کا مقصود ہے اور جس کی عقلی ترجمانی میں ان کی ذہنی کاوشوں کا اظہار جس غور و تفکر میں ہوا اس کی صحیح قدر و قیمت ابھی تک متعین نہیں ہوئی۔ حالانکہ اس خالص اسلامی فکر کو اس فکر سے الگ کرنے کی ضرورت ہے جس کو تاریخِ فلسفہ میں روایتاً قدیم اور جدید کے درمیان ایک واسطہ تصور کیا جاتا ہے۔ دراصل عالمِ اسلام میں فلسفیانہ غور و تفکر کے نشو و نما میں کئی محرک کام کر رہے تھے۔ ایک — اولین اور اہم ترین — اسلام جس کی بنا کتاب اللہ پر ہے اور کتاب اللہ علم و حکمت کی اساس ہے۔ لہٰذا یہ کوئی مخصوص فکر نہیں ہوگا جس کی اساس قرآن مجید پر رکھی جائے گی، بلکہ فکر مطلق جس کا خود فلسفہ محتاج ہے۔ اس لیے کہ اگر فلسفہ عبارت ہے

ذہنِ انسانی کے اس عقلی تقاضے سے کہ من حیث الکل حقیقت کا ادراک حاصل کرے تو وہ اپنا منصب جب ہی پورا کر سکتا ہے کہ اس کا نشو و نما قرآن مجید پر مرتکز رہے، یعنی انسان کی صحیح اور سادہ فطرت ۔ فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا ۔ پر ۔ ثانیاً مسلمان جو فلسفہ کے ان معنوں میں تو ضرورت مند نہیں تھے جن معنوں میں ان کے ثنوی اور وثنی خیال پیش رو کیونکہ بغیر اس کے ناممکن تھا وہ اپنے مخصوص تصورِ حیات یا تصورِ عالم کی تشریح و توسیع کر سکتے ۔ وہ اس کے اخذ و اکتساب پر مائل ہوئے تو اس لیے کہ ان کے افکار و خیالات کا رخ اسلام سے ہٹنے نہ پائے، یا پھر اس لیے کہ اسلام سے باہر مہذب دنیا کی عقلی کاوشیں مفکرینِ اسلام کے لیے جو مسائل پیدا کر رہی تھیں ۔ مخالف یا موافق ۔ ان کا جائزہ لیا جائے ۔ ثالثاً امتِ اسلامیہ کا اپنا ذوقِ تجسس اور رابعاً وہ نو ۔ اسلام قومیں جنھوں نے اگرچہ اسلام تو قبول کر لیا تھا لیکن جن کی روایات ابھی تک غیر اسلامی تھیں اور جن کا ذہن بار بار اس وثنی ۔ ثنوی فلسفہ کی طرف منتقل ہو جاتا جس نے ان کے دل و دماغ کی پرورش کی تھی اور جس سے غالباً وہ اپنے نئے عقائد کی مصالحت کا راستہ تلاش کر رہے تھے، لیکن جس کی مسلمانوں نے بڑے شد و مد سے نفی کی ۔ مگر پھر اس وقت جب اسلامی مشرق کا دل و دماغ صدیوں کے زوال و انحطاط کے باعث مضمحل ہو چکا ہے، اہلِ مغرب کچھ اپنے غرورِ علم اور کچھ ان ذہنی تعصبات کے زیر اثر جن کا تعلق قومی اور مذہبی رقابتوں سے ہے ۔ مثلاً اہلِ یورپ کی یہی کوشش کہ فکرِ یونان اور فکرِ حاضر کی برتری بطور ایک امر واقعہ تسلیم کر لی جائے ۔ ہماری تاریخِ فلسفہ کو جس انداز میں پیش کر رہے ہیں وہ بڑا گمراہ کن ہے ۔ اس کا مطلب تو یہ ہے کہ مسلمانوں کا اپنا کوئی فکر ہی نہیں تھا جو ایک مہمل سی بات ہے، اس لیے کہ جس دستورِ حیات نے علم و عمل کی دنیا میں ایک بنیادی اور ہمہ گیر انقلاب پیدا کر دیا تھا یہ کیسے ممکن ہے اس سے افکار و خیالات کا ایک نیا رخ متعین نہ ہوتا ۔ یہ رخ متعین ہوا اور عالمِ اسلام کی ذہنی کاوشوں نے

عقل و فکر کی رہنمائی جس نئے انداز میں کی اس کے لیے ہمیں اپنی میراثِ فلسفہ کا پھر سے اور بالاستیعاب مطالعہ کرنا چاہیے۔ یہ کام ہمارا ہے مستشرقین کا نہیں۔ ہمیں اپنے تاریخی افکار کو غیر اسلامی عناصر سے پاک کر سکتے ہیں اور ہمیں وہ روایت از سر نو قائم کریں گے جس کا تعلق خالصاً اسلامی فکر سے ہے۔

مگر پھر ہمارے ان الفاظ یعنی 'اسلامی فکر' سے یہ غلط فہمی نہ ہو کہ اس سے کسی خاص نقطۂ نظر کی تائید و حمایت مقصود ہے، اس لیے کہ فلسفہ کا اپنا ایک مخصوص نقطۂ نظر ہے۔ اس کا کام ہے آزدانہ تحقیق۔ لیکن سوال یہ ہے کس کی؟ لہٰذا فلسفہ مجبور ہے کہ اپنا ایک مقصد اور ایک سمت معین کرے۔ مگر یہ سمت اور یہ مقصد جب ہی معین ہو گا جب ذہنِ انسانی میں یہ صلاحیت پیدا ہو جائے کہ وہ اس عقلی تقاضے کی صحیح نوعیت تمام و کمال سمجھ لے جو حقیقتاً اس کی علت ہے۔ اس لیے کہ فلسفہ کی تعریف بہ اعتبار اس کے تاریخی نشو و نما کے اس طرح بھی تو کی جا سکتی ہے کہ یہ عبارت ہے اُس عقلی کاوش سے جو قومیں اس لیے کرتی ہیں کہ ان کے شعورِ ذات سے ان کی حیاتِ عملی و ذہنی میں جو گوناگوں مسائل پیدا ہو جاتے ہیں ان کا کوئی حل تلاش کریں۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو ہر قوم کا فلسفہ نتیجہ ہے اس کے اجتماعی ماحول کا جس سے ناممکن ہے وہ اپنا قدم باہر رکھ سکے۔ اس لیے کہ یہ اس کی تہذیبی اور ثقافتی اساسات ہی تو ہیں جن کے استحکام کی دراصل اسے آرزو ہوتی ہے۔ لہٰذا ہر فلسفہ کی ایک غرض ہوگی۔ یہ غرض فلسفۂ یونان نے بھی پوری کی، ہندو اور کسی دوسرے فلسفہ نے بھی، جیسے دور حاضر کے مغربی فلسفہ نے مغربی تہذیب و تمدن کی۔ پھر اگرچہ اس صورت میں بھی فلسفہ کا مقصودِ حقیقی ایک حد تک پورا ہوتا رہے گا اس لیے کہ یہ محسوس حقائق، واقعات اور حوادث ہی کی دنیا ہے جس میں اس کا آغاز ہوتا ہے، لیکن تمام و کمال اور جیسا کہ چاہیے تھا ویسے نہیں۔ اس کی شرطِ اول ہے شعورِ انسانی کی کامل بیداری، شرطِ ثانی ان

موانع کا سدِباب جو اس کے راستے میں حائل ہوں۔ اب اصولاً اسلام ہی وہ نقطۂ نظر ہے جس سے یہ دونوں شرائط بدرجۂ اتم پوری ہو جاتی ہیں، خواہ مسلمانوں کی اپنی غلطیاں اس سلسلے میں کچھ بھی ہوں، مگر جس کے باوجود انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ایک 'اسلامی فکر' کا ارتقا ضرور ہوا۔ چنانچہ یہی فکر ہے جس کی تشکیلِ نو کا فریضہ خطبات میں نہایت خوبی سے سر انجام دیا گیا اور پھر یہی فکر دراصل انسانی فکر ہے، ان معنوں میں کہ اس کی توجہ فلسفہ کے بنیادی مسائل کے ساتھ ساتھ اس امر پر بھی ہے کہ علم و عمل کی اس دنیا سے جس کا فی الحقیقت وہ ایک جز ہے، اس کا رشتہ منقطع نہ ہونے پائے۔ مثلاً یونہی کہ مطلق فلسفہ کے لیے یہ مسئلہ کہ فکر رسا ہے یا نارسا، اگر موت اور زندگی کا مسئلہ ہے تو علم و عمل کے لیے بھی اس کی اہمیت کچھ کم نہیں۔ اندریں صورت سوال یہ ہوگا کہ ہمارے علم میں کیا تیقّن کا کوئی عنصر موجود ہے؟ ہے تو اس کی نوعیت کیا ہے اور یہ کہاں تک ممکن ہے کہ ادراکِ حقیقت میں ہم اس سے کوئی مدد لے سکیں۔ بعینہٖ ہمیں فیصلہ کرنا ہوگا کہ اگر عمل کو فی الواقعہ کسی محکم اساس کی طلب ہے تو فکر اور علم کی حیثیت اس باب میں کیا ہے؟ پھر اسلام ہے جس نے سمع و بصر اور فواد و قلب کے ساتھ ساتھ بار بار فکر اور علم پر زور دیا اور جسے ہم نظر انداز نہیں کر سکتے۔ لہٰذا خطبات نے اس بنیادی مسئلے کے ضمن میں کہ فکر رسا ہے یا نارسا، اس روایت کی پھر سے تجدید کی جس کی انتہا غزالی پر ہوئی، یا جس سے گویا اس بحث کا آغاز ہوا ــ اپنی عالمگیر اور مخصوص دونوں حیثیتوں سے۔ لہٰذا ہمیں چاہیے اس کل کے پیش نظر جو عبارت ہے زندگی سے اور جس کی ترجمانی ہم کبھی مذہب، کبھی فلسفہ اور کبھی تہذیب و تمدن کے حوالے سے کرتے ہیں، اسلامی فکر کا سلسلہ اور آگے بڑھائیں تاکہ ان روایات کی قدر و قیمت متعین ہو سکے جو اسلاف سے ہمیں ورثے میں ملیں۔ بعینہٖ جیسے ان مسائل میں جن کی طرف گویا ضمناً اشارہ کر دیا گیا ہے۔ مثلاً اشاعرہ کا نظریۂ جواہر، یا وہ ذہنی بغاوت جو فلسفۂ یونان کے خلاف

رونما ہوئی اور جس سے ہمارا ذہن ایک ایسی ہی بغاوت کی طرف منتقل ہو جاتا ہے جس کا تعلق ایک دوسرے خطۂ ارض ــ ارضِ یورپ ــ سے تھا۔ پھر جب یہ کہا جاتا ہے کہ یہی بغاوت تھی جس نے فکرِ حاضر کا راستہ صاف کیا، حالانکہ اس کا زمانہ کہیں مؤخر تھا تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ ان دونوں میں کوئی تعلق تو نہیں تھا؟ تھا تو کیا؟ مترجم کی رائے بہر حال یہ ہے کہ مؤخرالذکر کا وجود اول الذکر کے وجود سے بے تعلق نہیں تھا۔

پھر جب ہم یہ کہتے ہیں کہ یہ خطبات ہی تو ہیں جن کی بدولت اسلامی روایت فکر کا احیا ہوا تو اس کا مطلب بجز اس کے اور کیا ہو سکتا ہے کہ قرآن پاک ہی اس غور و تفکر کا سرچشمہ ہے جس پر خطبات کی بنا رکھی گئی۔ لیکن یہ بات سمجھ میں نہیں آسکتی جب تک ہمارا ذہن تاویل و تعبیر کے اس سلسلے سے ہٹ کر جو اسلام کی مخالفت اور موافقت، یا انفرادی اور اجتماعی احوال کے پیش نظر تہذیب و تمدن کے پیدا کردہ احوال سے مصالحت کی کوشش میں وقتاً فوقتاً جاری رہا اور اب تک جاری ہے، تعلیمات قرآنی پر مرتکز نہیں ہو جاتا۔ جب تک ہم نہیں سمجھتے اسلام کا مطمح نظر عالمِ انسانی کے بارے میں کیا ہے۔ وہ ہم سے کس قسم کی زندگی کا طالب ہے، ہمارے اخلاق اور مادی نشو و نما کے ساتھ ساتھ حیاتِ فرد اور استحکامِ جماعت کی طرح تہذیبِ انسانی کے حفظ و ارتقا کی اساس کن اصولوں پر رکھتا ہے، لہٰذا بحیثیت ایک جامع اور ہمہ گیر تحریک کے اس کا ماضی کیا تھا، حال اور مستقبل کیا ہے۔ ہماری حیاتِ ملّی کا گذر کن کن مراحل سے ہوا، وہ کیا مشکلات تھیں جو ہمیں اپنے ثقافتی نصب العین اور مذہبی اور روحانی زندگی کے اظہار میں پیش آئیں۔ ہماری میراثِ علم و حکمت اور سرمایۂ ادب و فن کیا ہے۔ ہم نے تاریخ عالم کا رخ کس طرف موڑا۔ اس کا صحیح رخ ہے کیا اور یہ کیسے ممکن ہے ہم حسبِ سابق ان قوتوں کو پھر سے اپنے تصرف میں لائیں جو تقدیر انسانی کی صورت گر ہیں اور جس





کے بغیر نہ ہمارے اخلاق و روحانیت ہی کے کچھ معنی ہیں ، نہ اعمال و عقائد کے ۔ ہماری نگاہیں عالمِ انسانی پر ہونی چاہئے اس کے پیہم رد و بدل ، اضطراب و انقلاب مگر اس کے باوجود تدریجی تعمیر و تشکیل پر ۔ ان وثنی نظامات اور مذہبی تحریکات پر جن سے دنیائے قبل اسلام متشکل ہوئی، جیسے اس شدید مذہبی تعصب اور اس بڑی ہی زبردست اخلاق اور تہذیبی مزاحمت ، علیٰ ہذا اس نسلی اور قومی منافرت اور ناروا داری پر جس کا تعلق دنیائے بعد اسلام ، بالخصوص مغرب اور مغربی تہذیب و سیاست کے غلبے اور استیلا سے ہے ۔ لیکن اس باب میں ہماری پہلی اور سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ ہم قرآن مجید کا مطالعہ بطور ایک کتاب کے کریں ۔ یہ نہیں کہ پہلے سے قائم شدہ افکار اور تصورات کو لے کر اس سے اپنے ارادوں اور مقاصد کی تائید اور جواز کا سہارا ڈھونڈیں ۔ ہمیں معلوم ہونا چاہیے وہ کیا دستورِ حیات تھا جس کی تکمیل حضورِ رسالت مآب صلعم کے مقدس اور با برکت ہاتھوں سے اس طرح ہوئی کہ صدیوں کے زوال و انحطاط اور طرح طرح کی بدعات اور فتنوں کے باوجود اس کی اصل حقیقت نہ کبھی اربابِ بصیرت سے چھپ سکی ، نہ عالمِ اسلام کی تاریخ ان ہستیوں سے خالی رہی جن کی زندگی کا مقصد ہی یہ تھا کہ عملاً اس کی ترجمانی اور قیام و بقا کی سعی کرتے رہیں ۔ جب تک یہ نہیں ہوگا ہم نہیں سمجھیں گے وہ کیا تعلیمات تھیں جن سے ہمارے ماضی کی تشکیل ہوئی اور جن سے گویا عالمِ انسانی کی تقدیر وابستہ ہے ۔ لیکن اس سلسلے میں ہماری سب سے بڑی رکاوٹیں دو ہیں ۔ ایک فتنۂ استشراق ، دوسرا ہمارا زوالِ علم ۔ فتنۂ استشراق کی حیثیت تو اُس ذہنی یلغار کے پیشتر دستے کی ہے جس سے یورپ کا حقیقی مقصد یہ ہے کہ عالمِ اسلام کے دل و دماغ کو اس درجہ مجروح اور مضمحل کر دے کہ وہ اپنے ماضی سے بیزار اور مستقبل سے مایوس ہو جائے ، حالانکہ اس کا خطاب در اصل اپنے ہی نفس سے ہے تاکہ فکرِ یونان اور تہذیبِ حاضر کے آزادانہ نشو و نما کے مفروضے پر مغرب کی الگ تھلگ اور ایک طرح سے منتخب انسانیت کا جو افسانہ انہوں نے

وضع کر رکھا ہے اس کے متعلق ان کا ذہن آسودہ رہے۔ پھر اس کے مقابلے میں ہمارے زوالِ علم کا حال یہ ہے کہ ہم ان مغالطوں اور معارضوں یا علمی اور نظری خامیوں کا اندازہ ہی نہیں کر سکتے جو ان کی تحقیق و تفتیش، مطالعے اور تنقید میں جا بجا ملیں گی۔ یہ اس لیے کہ ہم جس فضا میں سانس لے رہے ہیں وہ مغربی تعلیم اور مغربی تہذیب و تمدن کے تصرف اور استیلا کے باعث ان خیالات سے معمور ہے جن پر علمِ حاضر کی انتہا ہوئی۔ لہٰذا ہم سمجھتے ہیں علم و حکمت کی تاریخ یا تہذیب و تمدن کا کوئی منظم اور مربوط بیان ہے تو وہی جو اہلِ مغرب پیش کرتے ہیں۔ ہمارے پاس کچھ ہے تو چند متفرق اور منتشر حقائق، چند ادھورے اور بے ربط نظریات اور اس لیے ہمارا غور و فکر اور ہمارا ذوقِ تجسس بالآخر وہی راستہ اختیار کر لیتا ہے جو دانایانِ فرنگ کا ہے اور اس لیے ہم بھی ایک طرح سے وہ سب نتائج قبول کر لیتے ہیں جو مغربی علم و فضل نے ہمارے ماضی و حال کی تعبیر میں قائم کر رکھے ہیں۔ حالانکہ ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم اس علم و فضل سے اور آگے بڑھنے کی کوشش کریں اور اس پر قانع نہ رہیں، یعنی اس کے بے چون و چرا اتباع کی بجائے ابداع سے کام لیں۔ ہمیں فکرِ مستعار اور فکرِ خلاق میں فرق کرنا ہوگا۔ فکرِ مستعار کی روح ہے اخذ و اکتساب اور اس لیے ناممکن ہے وہ ان حدود و قیود سے آزاد ہو سکے جو خارج سے اس پر عائد ہوتی ہیں۔ فکرِ خلاق اس کے برعکس ماضی و حال پر بہ نقد و تفحص نظر ڈالتا اور ایک شانِ اجتہاد کے ساتھ آگے بڑھتا ہے۔ اگر اس میں اور کسی دوسرے فکر میں کچھ مشابہت ہے تو کوئی مضائقہ نہیں اس لیے کہ ذہنِ انسانی کو اساساً جن مسائل سے سابقہ پڑتا ہے ان کی حیثیت ایک ہے، لہٰذا وہ ان سب سے اپنا رابطہ قائم رکھتے ہوئے ہمارے سامنے ایک نیا نقطۂ نظر پیش کرتا ہے۔ راقم الحروف نے کہا تھا خطبات کی اساس تعلیماتِ قرآنی پر ہے اور اس کا یہ دعویٰ غلط نہیں۔ قرآن مجید ہی کی تعلیمات نے صاحبِ خطبات میں وہ نظر پیدا کی جس نے ان حقائق کا اعتراف کرتے ہوئے

جو ہمارے شعورِ ذات اور اس لیے علم و عمل کا نقطۂ آغاز ہیں ایک ایسے فکر کی طرح ڈالی جس کی شان خلاق اور جامعیت کا یہ عالم ہے کہ اس نے حقیقت کا ایک ایسا تصور پیش کیا جو اُن نقائص اور فرو گذاشتوں سے پاک ہے جو مختلف نظاماتِ فلسفہ میں بالعموم کسی نہ کسی پہلو سے باقی رہ جاتے ہیں اور جو ہماری اس پریشانی اور پراگندہ خیالی کی علت ہیں کہ فلسفہ کا تعلق شاید کسی ایسے عالم سے ہے جس میں واقعیت کی کوئی جگہ نہیں۔ بایں ہمہ اس فکر کو اپنی آزادانہ روش کی طرح نفسِ فکر کی آزادی پر اصرار ہے۔ اس کا کہنا یہ ہے کہ حقیقت کی ترجمانی [illegible] ہم اپنے [illegible] اجتہادات اور سعی و کاوش کا سلسلہ برابر جاری رکھیں۔ در اصل اس فکر کا حقیقی سر چشمہ جیسا کہ اس سے پہلے عرض کر دیا گیا تھا قرآن مجید ہے اور قرآن مجید ہی سے ہمیں ان سب مسائل یا مشکلات میں جو اس کی تشریح و توضیح میں پیدا ہوں رجوع کرنا پڑے گا۔ اس لیے کہ خطبات میں بحیثیت خطبات اس فکر کی اساسات ہی پیش کی جا سکتی تھیں جس میں صاحبِ خطبات نے اگر عہد حاضر کے الفاظ اور مصطلحات سے کام لیا تو ہم 'گرفتارانِ فرنگ' کی خاطر، اس لیے کہ ان کا خطاب در اصل ہمیں سے ہے اور ہماری وساطت سے جدید عملی دنیا سے جس میں یہ فرض کر لیا گیا ہے کہ ان کے مخاطب افکارِ حاضرہ سے بخوبی واقف اور مشرق اور مغرب کی تاریخِ فلسفہ، علیٰ ہذا تہذیب و تمدن پر پوری پوری نظر رکھتے ہیں۔ یوں بھی فکر اگر فکر ہے تو اس کا نشو و نما جن مراحل سے گذر کر اب جس منزل پر آ پہنچا ہے اس کو جدید عملی فضا کی رعایت سے جدید زبان ہی میں پیش کیا جا سکتا تھا۔ بہر حال خطبات کے مباحث ایک نئے فکر کی تمہید ہیں۔ اسلامی — اور ہمیں یہ کہنے میں باک نہیں ہونا چاہیے کہ انسانی — فکر کی۔

نا مناسب نہ ہوگا اگر ان معروضات کے بعد ترجمے کے بارے میں بھی چند باتیں عرض کر دی جائیں۔ مترجم کی کوشش از اول تا آخر یہ رہی کہ ترجمہ حتی الوسع انگریزی متن کے عین مطابق ہو۔ چنانچہ یہ مطابقت الفاظ و ترکیبات ہی

میں نہیں جملوں کی طوالت اور اختصار میں بھی قائم ہے ، الاّ یہ کہ بحد مجبوری اسے اپنی طرف سے کسی عبارت میں تھوڑا بہت اضافہ یا رد و بدل کرنا پڑا اور وہ بھی زبان کی رعایت یا ایضاحِ مطلب کے لیے۔ دیباچے کے ترجمے میں البتہ دو ایک مقامات پر یہ مطابقت قائم نہیں رہی، کیونکہ یہاں تحشیے یا تصریح کا کوئی موقعہ ھی نہیں تھا۔ مصطلحات میں بھی — جہاں کہیں کسی لفظ پر ایک گول دائرہ بنا ہے وہ اصطلاح — مترجم نے یہی احتیاط مد نظر رکھی اور کوشش کی کہ کوئی اصطلاح نا مانوس یا ہماری قدیم مصطلحات سے مختلف نہ ہو تا کہ ہماری روایات علم کا سلسلہ جو ایک غیر زبان میں تعلیم کی بدولت مدت ہوئی ٹوٹ چکا ہے، ازسر نو قائم ہو جائے۔ لہٰذا راقم الحروف نے جہاں کہیں ضرورت تھی فرہنگِ مصطلحات میں مختصر سے تصریحی شذرات کا اضافہ بھی کر دیا ہے تا کہ اربابِ نظر کو اگر ان میں کوئی سقم نظر آئے تو ازرہِ کرم مترجم کو مطلع فرمائیں، جیسے حواشی یا تصریحات کے سلسلے میں یا کسی اور پہلو سے۔ اس لیے کہ ممکن ہے اس نسخے کی ترتیبِ ثانی میں — جب بھی اس کا موقعہ آیا — ان کی اصلاح کر دی جائے۔

مترجم نے عرض کیا تھا بیس پچیس برس کے اایاب و ذہاب اور مسلسل پریشانیوں میں اصل ترجمے کے مسودات بکھرے پڑے تھے۔ ان کی ترتیب اور از سر نو تسوید کوئی معمولی کام نہ تھا اور اسے جن ہاتھوں نے جہاں تک سر انجام دیا ان کا شکریہ بہر حال فرض ہے۔

مترجم ان کا سپاس گذار ہے۔

سید نذیر نیازی

من بطبع عصر خود گفتم دو حرف
کرده ام بحرین را اندر دو ظرف

حرف پیچا پیچ و حرف نیش دار
تا کنم عقل و دل مردان شکار

حرف ته دارے بانداز فرنگ
نالهٔ مستانهٔ از تار چنگ

اصل ایں از ذکر واصل آں ز فکر
اے تو بادا وارث ایں فکر و ذکر

آبجویم از دو بحر اصل من است
فصل من فصل است و هم وصل من است

تا مزاج عصر من دیگر فتاد
طبع من هنگامهٔ دیگر نهاد

# دیباچہ

قرآن پاک کا رجحان زیادہ تر اس طرف ہے کہ 'فکر' کی بجائے 'عمل' پر زور دیا جائے۔ یوں بھی بعض طبائع میں قدرتاً یہ صلاحیت نہیں ہوتی کہ وارداتِ باطن کی اس مخصوص نوع کو، جو مذہب کے لیے ایمان و یقین کا آخری سہارا ہے، ویسے ہی اپنے تجربے میں لائیں جیسے زندگی کے دوسرے احوال اور اس کائنات کو جسے ہم اپنے آپ سے بیگانہ پاتے ہیں، اپنے اندر جذب کر لیں۔ رہا عہدِ حاضر کا انسان سو اسے محسوس یعنی اس قسم کے فکر کی عادت ہو گئی ہے جس کا تعلق اشیا اور حوادث کی دنیا سے ہے اور یہ وہ عادت ہے جس کی اسلام نے اور نہیں تو اپنے تہذیبی نشو و نما کے ابتدائی ادوار میں حمایت کی، لہٰذا وہ ان واردات کا اور بھی اہل نہیں رہا، بلکہ انہیں شک و شبہے کی نظر سے دیکھتا ہے، کیونکہ ان میں وہم و التباس کی پوری پوری گنجائش ہے۔ صحیح قسم کے سلسلہ ہائے تصوف نے تو بیشک ہم مسلمانوں میں مذہبی احوال و واردات کی تشکیل اور رہنمائی میں بڑی قابلِ قدر خدمات سر انجام دی ہیں، لیکن آگے چل کر ان کی نمائندگی جن حضرات کے حصے میں آئی وہ عصرِ حاضر کے ذہن سے بالکل بے خبر ہیں اور اس لیے موجودہ دنیا کے افکار اور تجربات سے کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکے۔ وہ آج بھی انہیں طریقوں سے کام لے رہے ہیں جو اُن لوگوں کے لیے وضع کیے گئے تھے جن کا تہذیبی مطمح نظر بعض اہم پہلوؤں کے لحاظ سے ہمارے مطمح نظر سے بڑا مختلف تھا۔ قرآن پاک کا ارشاد ہے: وما خلقکم و بعثکم الا کنفس واحدۃ۔ اس آیت کا اشارہ جس حیاتی وحدت کی طرف ہے اگر آج اسے تجربے میں لایا جائے تو کسی ایسے منہاج کی ضرورت ہوگی جو عضویاتی اعتبار سے تو زیادہ سخت یعنی شدید بدنی ریاضت کا طالب نہ ہو، مگر نفسیاتی اعتبار سے

اس ذہن کے قریب تر جو گویا محسوس کا خوگر ہو چکا ہے تاکہ وہ اسے بآسانی قبول کر لے۔ لیکن پھر جب تک ایسا کوئی منہاج متشکل نہیں ہو جاتا، یہ مطالبہ کیا غلط ہے کہ مذہب کی بدولت ہمیں جس قسم کا علم حاصل ہوتا ہے اسے سائنس کی زبان میں سمجھا جائے۔ چنانچہ یہی مطالبہ ہے جسے ان خطبات میں جو 'مدراس مسلم ایسوسی ایشن' کی دعوت پر مرتب ہوئے اور مدراس، حیدر آباد اور علی گڈھ میں دئے گئے، میں نے اسلام کی روایاتِ فکر، علیٰ ھذا ان ترقیات کا لحاظ رکھتے ہوئے جو علمِ انسانی کے مختلف شعبوں میں حال ہی میں رونما ہوئیں، الٰہیاتِ اسلامیہ کی تشکیلِ جدید سے ایک حد تک پورا کرنے کی کوشش کی ہے۔ یوں بھی یہ وقت اس طرح کے کسی کام کے لیے بڑا مساعد ہے۔ قدیم طبعیات نے خود ہی اپنی بنیادوں کی تنقید کرنا شروع کر دی ہے۔ لہٰذا جس قسم کی مادیت ابتداً اس کے لیے ناگزیر تھی، بڑی تیزی سے ناپید ہو رہی ہے اور وہ دن دور نہیں کہ مذہب اور سائنس میں ایسی ایسی ہم آہنگیوں کا انکشاف ہو جو سر دست ہماری نگاہوں سے پوشیدہ ہیں۔ بایں ہمہ یاد رکھنا چاہیے کہ فلسفیانہ غور و تفکر میں قطعیت کوئی چیز نہیں۔ جیسے جیسے جہانِ علم میں ہمارا قدم آگے بڑھتا ہے اور فکر کے لیے نئے نئے راستے کھل جاتے ہیں، کتنے ہی اور، اور شاید ان نظریوں سے جو ان خطبات میں پیش کیے گئے ہیں زیادہ بہتر نظریے ہمارے سامنے آتے جائیں گے۔ ہمارا فرض بہر حال یہ ہے کہ فکر انسانی کے نشو و نما پر باحتیاط نظر رکھیں اور اس باب میں آزادی کے ساتھ نقد و تنقید سے کام لیتے رہیں۔

محمد اقبال

# پہلا خطبہ

## علم اور مذہبی مشاہدات (۱)

یہ عالم جس میں ہم رہتے ہیں اس کی نوعیت کیا ہے اور ترکیب کیا؟ کیا اس کی ساخت میں کوئی دوامی عنصر موجود ہے؟ ہمیں اس سے کیا تعلق ہے اور ہمارا اس میں مقام کیا ہے؟ باعتبار اس مقام کے ہمارا طرز عمل کیا ہونا چاہئے؟ یہ سوالات ہیں جو مذہب، فلسفہ اور اعلیٰ شاعری میں مشترک ہیں۔ لیکن شاعرانہ واردات سے جو علم حاصل ہوتا ہے انفرادی ہوتا ہے یعنی اس شخص سے مختص جس پر یہ واردات طاری ہوں۔ وہ تمثیلی ہوگا، مبہم اور غیر قطعی۔ البتہ مذہب کے مدارجِ عالیہ شاعری سے بلند تر ہیں۔ وہ فرد سے جماعت کی طرف بڑھتا اور حقیقتِ مطلقہ° کے بارے میں ایک ایسی روش اختیار کرتا ہے جو حدودِ انسانی سے ٹکراتی اور اس کے دعاوی کو وسعت دیتی ہے۔ وہ ہمیں توقع دلاتا ہے کہ ذاتِ مطلق کا بلا واسطہ لقا (۲) ممکن ہے لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ فلسفہ کے خالص عقلی منہاج° کا اطلاق کیا مذہب پر بھی ہو سکتا ہے؟ فلسفہ کی روح ہے آزادانہ تحقیق۔ وہ ہر ایسی بات کو شک و شبہ کی نظر سے دیکھتا ہے جس کی بنا ادّعا اور تحکّم پر ہو۔ اس کا منصب یہ ہے کہ فکرِ انسانی نے جو مفروضات بلا جرح و تنقید قبول کر رکھے ہیں ان کے مخفی گوشوں کا سراغ لگائے۔ معلوم نہیں اس جستجو کی انتہا

---

۱۔ یا ایک دوسرے لحاظ سے 'علم بالوحی' اور 'علم بالحواس'، جیسا کہ حضرت علامہ نے ارشاد فرمایا۔ ملاحظہ ہو مقدمہ، نیز تصریح '۲' اختتام بحث میں اور فرہنگِ مصطلحات۔ مترجم

۲۔ برعایت لغت قرآنی۔ ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات۔ مترجم

کیا ہو۔ انکار (۳) یا اس امر کا صاف صاف اعتراف کہ عقلِ محض° کی رسائی حقیقتِ مطلقہ تک ناممکن ہے۔ برعکس اس کے مذہب کا جوہر ہے ایمان اور ایمان کی مثال یہ ہے کہ بے منتِ عقل جسے اسلام کے ایک بہت بڑے صوفی شاعر نے 'رہزن' کہا ہے اور جو انسان کے دلِ زندہ سے اس کی مخفی دولت چھین لیتی ہے (۴) ایک پرند کی طرح اپنا 'بے نشان' راستہ دیکھ لیتا ہے۔ بایں ہمہ تسلیم کرنا پڑیگا کہ مذہب کی حیثیت محض احساس° کی نہیں، اس میں تعقل° کا ایک عنصر بھی شامل رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مذہب کی تاریخ صوفیہ اور متکلمین ایسی دو حریف جماعتوں کی موجودگی سے کبھی خالی نہیں رہی، جس سے پھر اس امر کا ثبوت ملتا ہے کہ مذہب کے لیے فکر کا وجود ناگزیر ہے۔ یوں بھی جہاں تک اصول و عقائد کا تعلق ہے، پروفیسر وائٹ ہیڈ (۵) نے مذہب کی تعریف بجا طور پر ان الفاظ میں کی ہے کہ "یہ عام حقائق کا وہ نظام ہے جسے اگر خلوص سے مانا، اور جیسا کہ اس کا حق ہے سمجھ لیا جائے، تو اس سے سیرت اور کردار بدل جاتے ہیں"۔ لہٰذا اگر مذہب کی غرض و غایت ہی یہ ہے کہ ہمارا ظاہر و باطن بدل ڈالے اور اس کی رہنمائی کرے تو اور بھی ضروری ہے کہ ان عام حقائق کے بارے میں جن پر اس کا وجود مشتمل ہے، کوئی نزاع باقی نہ رہے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ہم اپنے اعمال و افعال کی بنا کسی ایسے اصول پر رکھیں جو بجائے خود مشتبہ ہے۔ در اصل مذہب کا منصب اور مقام ہی کچھ ایسا ہے کہ اس کے بنیادی اصولوں کے لیے ہمیں معتقدات° سائنس

---

۳ - کہ اس جستجو کی ضرورت ہی نہیں ـــ

۴ - حضرت خواجہ فریدالدین عطار، 'منطق الطیر' میں :ـــ

زانکہ ایں علم لزج چوں رہ زند ــ بیشتر راہِ دلِ آگہ زند

اس شعر کی طرف دوران گفتگو میں حضرت علامہ نے خود ہی اشارہ کر دیا تھا اور مجھے خوب یاد ہے حضرت علامہ نے یہ شعر اس درد بھرے دل سے نشید فرمایا کہ آنکھوں میں آنسو آگئے ـــ مترجم

۵ - Whitehead

سے بھی کہیں بڑھ کر کسی عقلی اساس کی ضرورت ہے۔ سائنس ہر منظم اور مدلل ما بعد الطبیعیات کو نظر انداز کر سکتی ہے اور واقعہ یہ ہے کہ اب تک اس نے ایسا ہی کیا۔ لیکن مذہب ایسا نہیں کر سکتا کہ ہماری واردات اور تجربات کی دنیا میں جو اضداد پائے جاتے ہیں ان کو باہم تطبیق نہ دے، یا جس ماحول میں ہمیں پیدا کیا گیا اس کی تصدیق و تثبیت سے انکار کر دے۔ پروفیسر وائٹ ہیڈ نے کیا خوب کہا ہے ''مذہب کا ہر عہد عقلیت (۶) کا عہد تھا''۔ لیکن مذہب کو عقلی رنگ میں پیش کیا جائے تو اس سے یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ فلسفہ کو مذہب پر فوقیت حاصل ہے۔ بے شک فلسفہ کو حق پہنچتا ہے کہ مذہب پر حکم لگائے مگر جس چیز پر حکم لگانا مقصود ہے اس کی ماہیت ہی ایسی ہے کہ فلسفہ کا یہ حق تسلیم کرے گی تو ان شرائط کے ماتحت جن کو اس نے خود متعین کیا ہے۔ بالفاظِ دیگر جب فلسفہ مذہب پر حکم لگاتا ہے تو یہ کیسے ممکن ہے کہ اسے اپنے مدلولات (۷) میں کوئی ادنیٰ جگہ دے۔ مذہب فلسفہ کا کوئی شعبہ نہیں، کیونکہ یہ محض فکر ہے، نہ احساس، نہ عمل، بلکہ انسان کی ذاتِ کلی کا مظہر۔ لہٰذا فلسفہ مجبور ہے کہ مذہب کی قدر و قیمت کے باب میں اس کی مرکزی حیثیت کا اعتراف کرے۔ اسے ماننا پڑے گا کہ فکرِ انسانی کا عمل ترکیب و ائتلاف° مرتکز ہوتا ہے تو اسی ایک نقطے پر (۸)۔ پھر اس امر کا بھی کوئی ثبوت نہیں کہ فکر اور وجدان° بالطبع ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ دونوں کا سرچشمہ ایک ہے اور دونوں ایک دوسرے کی تکمیل کا سبب بنتے ہیں۔ ایک جزواً جزواً حقیقتِ مطلقہ پر دسترس حاصل کرتا ہے، دوسرا مِن حیث الکل۔ ایک کے سامنے حقیقت کا دوامی°

---

۶۔ ملاحظہ ہوں تصریح 'ب' آخر بحث میں — مترجم

۷۔ ملاحظہ ہو مقدمہ، علیٰ ہذا فرہنگِ مصطلحات — مترجم

۸۔ یعنی ہماری یہ کوشش کہ ہم اپنے افکار و تصورات میں ہم آہنگی پیدا کرتے ہوئے ان کا رشتہ ایک دوسرے سے جوڑ دیں، مذہب ہی کے واسطے سے ممکن ہے — مترجم

پہلو ہے، دوسرے کے زمانی (۹)۔ گویا وجدان اگر یک وقت تمام حقیقت سے لطف اندوز ہونے کا طلبگار ہے تو فکر اس راستے پر رک رک کر قدم اٹھاتا (۱۰) اور اس کے مختلف اجزا کی تخصیص و تحدید کرتا چلا جاتا ہے تاکہ فرداً فرداً ان کا مشاہدہ کر سکے ۔ دونوں اپنی تازگی اور تقویت کے لیے ایک دوسرے کے محتاج ہیں اور دونوں اس حقیقت کے لقا کے آرزومند جو باعتبار اس منصب کے جو (۱۱) انہیں زندگی میں حاصل ہے، ان پر منکشف ہوتی رہتی ہے ۔ دراصل وجدان جیسا کہ برگساں (۱۲) نے نہایت ٹھیک کہا ہے فکر ہی کی ایک ترقی یافتہ شکل ہے ۔

اب جہاں تک اسلام کا تعلق ہے، ہم کہ سکتے ہیں کہ اس کی عقلی اساسات کی جستجو کا آغاز آنحضرت صلعم کی ذاتِ مبارک ہی سے ہو گیا تھا ۔ آپ ہمیشہ دعا فرماتے: "اے اللہ مجھ کو اشیا کی اصل حقیقت سے آگاہ کر!" (۱۳) آگے چل کر صوفیہ اور متکلمینِ اسلام نے اس سلسلے میں جو خدمات سر انجام دیں وہ ہماری تاریخِ ثقافت کا ایک نہایت درجہ سبق آموز باب ہیں ۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ انہیں افکار کے ایک مرتب نظام کی کیسی سچی طلب تھی اور وہ حق سے کس قدر مخلصانہ عقیدت رکھتے تھے ۔ مزید یہ کہ وہ کیا حدود اور کیا علائق تھے جن کی وجہ سے الٰہیاتِ اسلامیہ کی مختلف تحریکیں اتنی بارآور نہیں ہوئیں جتنی کسی دوسرے عہد میں ہوتیں ۔ پھر جیسا کہ ہم سب جانتے ہیں فلسفۂ یونان کی حیثیت تاریخِ اسلام میں ایک زبردست ثقافتی قوت کی رہی ہے ۔ لیکن جب ہم علمِ کلام کے ان مختلف مذاہب پر نظر ڈالتے ہیں جن کا ظہور فلسفۂ یونان کے زیر اثر

---

۹ - یعنی ایک دوسرے رنگ میں قدیم اور حادث ــ مترجم
۱۰ - ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات، حرف 'فکر' ــ مترجم
۱۱ - بطور ذرائع علم ــ
۱۲ - Bergson
۱۳ - اللھم ارنی حقائق الاشیاء کما ھی ــ اللّٰھم ارنی الاشیاء کما ھی

ہوا اور ان کا مقابلہ قرآن پاک سے کرتے ہیں تو یہ اہم حقیقت ہمارے سامنے آجاتی ہے کہ یونانی فلسفہ نے مفکرین اسلام کے مطمح نظر میں اگرچہ بہت کچھ وسعت پیدا کر دی تھی مگر بحیثیتِ مجموعی قرآن مجید میں اُن کی بصیرت محدود ہو کر رہ گئی- سقراط کی توجہ صرف عالمِ انسانی پر تھی - اس کے نزدیک انسان کے مطالعے کا بہترین موضوع انسان ہی ہو سکتا ہے، نہ کہ نباتات اور حشرات، یا ستاروں کی دنیا - مگر اس سے کس قدر مختلف ہیں قرآن پاک کی تعلیمات، جس کا ارشاد ہے کہ شہد کی مکھی ایسی حقیر شے بھی وحیٔ الٰہی (۱۴) سے بہرہ ور ہوئی اور جس نے بار بار اس امر کی دعوت دی کہ ہواؤں کے مسلسل تغیّر و تبدّل کا مشاہدہ کیا جائے، نیز دن رات کے اختلاف' تاروں بھرے آسمان اور بادلوں کا جو فضائے لا محدود میں تیرتے پھرتے ہیں - سقراط کے شاگردِ رشید افلاطون کو بھی ادراک بالحواس° سے نفرت ہی رہی- اس کا خیال تھا ادراک بالحواس سے کوئی حقیقی علم تو حاصل نہیں ہوتا ہم اس کی بنا پر صرف ایک رائے قائم کر سکتے ہیں - برعکس اس کے قرآن مجید نے سمع و بصر (۱۵) کا شمار اللہ تعالیٰ کے گراں قدر انعامات میں کیا اور عنداللہ اپنے اعمال و افعال کا جواب دہ ٹھہرایا - یہ حقیقت تھی جسے شروع شروع کے مسلمانوں نے قرآن مجید کے مطالعہ میں یونانی ظن و تخمین سے مسحور ہو کر نظر انداز کر دیا - بہ الفاظِ دیگر انہوں نے اس کا مطالعہ بھی فکرِ یونان ہی کی روشنی میں کیا اور پھر کہیں دو سو برس میں جا کر سمجھے اور وہ بھی پورے طور سے نہیں کہ قرآن پاک کی روح اساساً یونانیت (۱۶) کے منافی ہے - اس انکشاف نے ان کے اندر جو ذہنی بغاوت پیدا کر دی تھی اس کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ آج تک نہیں کیا گیا - بہر حال یہ کچھ اس بغاوت اور کچھ غزالی کے ذاتی حالات کا تقاضا تھا کہ امام موصوف نے مذہب کی بنا فلسفیانہ تشکّک پر رکھی حالانکہ یہ مذہب کی کوئی محکم اساس ہے نہ تعلیماتِ قرآنی کے مطابق - آگے چل کر غزالی کے

۱۴ - ملاحظہ ہو تصریح 'ج' آخر بحث میں — مترجم
۱۵ - بطور ذریعۂ علم اعضائے حواس کی حیثیت سے — مترجم
۱۶ - ملاحظہ ہو تصریح 'د' آخر بحث میں — مترجم

حریف اعظم ابنِ رشد نے جو گویا باغیوں کے خلاف حکمتِ یونان کی حمایت میں سینہ سپر تھا، ارسطو کی پیروی میں بقاے عقل فعال (۱۷) کا عقیدہ وضع کیا جس کا ایک زمانے میں فرانس اور اٹلی کے ذہنی حلقوں پر بڑا اثر تھا - لیکن جو میری رائے میں اس تصور کے سر تا سر خلاف ہے جو قرآن پاک نے نفس انسانی (۱۸) کی قدر و قیمت اور مقصود و منتہا کے بارے میں قائم کیا - یوں ابن رشد اسلام کے ایک نہایت اہم اور پُر معانی تصور کے فہم سے قاصر رہا اور نادانستہ ایک ایسے فرسودہ اور سست رگ فلسفۂ حیات کے نشو و نما کا سبب بنا جس سے انسان کو نہ تو اپنی ذات میں کوئی بصیرت حاصل ہوتی ہے نہ خالقِ کائنات اور کائنات میں (۱۹)- اشاعرہ میں البتہ جن مفکرین کا دل و دماغ نسبتاً تعمیری تھا، صحیح راستے پر گام زن تھے اور انھوں نے فلسفۂ عینیت (۲۰) کی بعض جدید ترین شکلوں کی داغ بیل بھی ڈالی - مگر اشعری تحریک کا مقصد بحیثیتِ مجموعی صرف یہ تھا کہ اسلامی معتقدات کی حمایت یونانی جدلیات° کے حربوں سے کی جائے - رہے معتزلہ سو ان کا خیال تھا کہ مذہب نام ہے عقائد کا، یہ نہیں کہ وہ منجملہ ان حقائق کے ہے جو زندگی کے لیے ناگزیر ہیں (۲۱)- یہی وجہ ہے کہ حقیقتِ مطلقہ کے فہم میں انھوں نے غیر تصوری (۲۲) طریقہ ہاے فکر سے مطلق کام نہیں لیا اور اس لیے مذہب کی حیثیت ان کے یہاں منطقی

---

۱۷ - کہ روح (نفس، بہ اصطلاحِ فلاسفہ و متکلمین) ایک شئے بسیط اور اصولِ کلی ہے اور اس لیے غیر فانی - للہذا نفس فرد کو بقا حاصل نہیں، گو ابن رشد کو اس سے انکار بھی نہیں تھا — مترجم

۱۸ - یعنی انسان کی ذات، خودی، (ایگو) — مترجم

۱۹ - اس لیے کہ یوں انسان کا رشتہ حقائق سے منقطع ہو جاتا اور اس کے قواے عمل شل ہو جاتے ہیں — مترجم

۲۰ - عینیت کے لیے ملاحظہ ہو تصریح 'ھ' - مطلب یہ ہے کہ اشاعرہ کے نزدیک حقیقت غیر مادی ہے — مترجم

۲۱ - یعنی زندگی عبارت ہے جن حقائق سے ان میں ایک مذہب بھی ہے — مترجم

۲۲ - بالفاظِ دیگر 'محسوس' سے متعلق، وراے عقل — مترجم

تصورات کے ایک نظام سے زیادہ نہیں رہی جس کی انتہا پھر ایک سلبی روش پر ہوئی (۲۳) - معتزلہ یہ نہیں سمجھے کہ علم کی دنیا میں خواہ اس کا تعلق مذہب سے ہو یا سائنس سے، فکر کے لیے یہ ممکن ہی نہیں کہ عالمِ محسوسات سے اپنا رشتہ کلیتاً منقطع کر لے -

باایں ہمہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ غزالی کی دعوت میں ایک پیغمبرانہ (۲۴) شان پائی جاتی تھی - کچھ یہی حیثیت اٹھارھویں صدی میں کانٹ (۲۵) کو جرمنی میں حاصل ہوئی - جرمنی میں بھی اس وقت عقلیت کو مذہب کا حلیف تصور کیا جاتا تھا لیکن پھر تھوڑے ہی دنوں میں جب یہ حقیقت آشکارا ہو گئی کہ عقائد کا اثبات از روئے عقل نا ممکن ہے تو اہلِ جرمنی کے لیے بجز اس کے چارۂ کار نہ رہا کہ عقائد کے حصے کو مذہب سے خارج کر دیں - مگر عقائد کے ترک سے اخلاق نے افادیت پسندی کا رنگ اختیار کیا اور اس طرح عقلیت ہی کے زیر اثر بے دینی کا دور دورہ عام ہو گیا - یہ حالت تھی مذہبی غور و فکر کی جب کانٹ کا ظہور جرمنی میں ہوا اور پھر جب اس کی 'تنقیدِ عقلِ محض' (۲۶) سے عقلِ انسانی کی حدود واضح ہو گئیں تو حامیانِ عقلیت کا وہ ساختہ پرداختہ طومار جو انہوں نے مذہب کے حق میں طیار کر رکھا تھا، ایک مجموعۂ باطل ہو کر رہ گیا - لہٰذا ٹھیک کہا گیا ہے کہ کانٹ ہی کی ذات وہ سب سے بڑا عطیہ ہے جو خدا نے جرمنی کو عنایت کیا - تقریباً یہی نتیجہ غزالی کے فلسفیانہ تشکک سے دنیائے اسلام کے لیے مترتّب ہوا - یہ اور بات ہے کہ امام موصوف اپنے اس تشکک میں کسی قدر آگے بڑھ گئے تھے - غزالی نے بھی اس بلند بانگ مگر بے روح عقلیت کا زور ہمیشہ کے لیے توڑ دیا جس کا رحجان ٹھیک اسی جانب تھا جس طرف

---

۲۳ - اس لیے کہ جو حقیقت اس نظام سے باہر رہی اس سے انکار کر دیا گیا — مترجم

۲۴ - ۱ - ملاحظہ ہو تصریح 'و' آخرِ بحث میں — مترجم

۲۵ - Kant

۲۶ - Critique of Pure Reason

کانٹ سے پہلے جرمنی میں۔ لیکن کانٹ اور غزالی کے درمیان ایک بڑا اہم فرق ہے اور وہ یہ کہ کانٹ نے اپنے اصول و کلیات کا ساتھ دیتے ہوئے یہ تسلیم نہیں کیا کہ ذاتِ الٰہی کا ادراک ممکن ہے۔ برعکس اس کے غزالی نے فکرِ تحلیلی° سے مایوس ہو کر صوفیانہ واردات کا رخ کیا اور یہ رائے قائم کی کہ ان کے اندر مذہب کا ایک مستقل سرمایہ موجود ہے۔ لیکن جس کا مطلب گویا یہ تھا کہ مذہب کو سائنس اور مابعدالطبیعیات سے الگ رہتے ہوئے بھی(۲۷) اپنا آزاد اور مستقل وجود برقرار رکھنے کا حق حاصل ہے۔ امام موصوف نے مجموعی لا متناھی (۲۸) کا مشاہدہ چونکہ صوفیانہ واردات میں کیا تھا، اس لیے انہیں یقین ہو گیا تھا کہ فکر متناھی بھی ہے اور نارسا بھی۔ لہٰذا انہیں فکر اور وجدان کے درمیان ایک خطِ فاصل کھینچنا پڑا (۲۹)۔ امام موصوف یہ نہیں سمجھے کہ فکر اور وجدان میں ایک نامی رشتہ کام کر رہا ہے (۳۰)۔ علیٰ ھذا یہ کہ فکر سے اگر متناھیت اور نارسائی کا اظہار ہوتا ہے اور ہم اسے بے نتیجہ ٹھہراتے ہیں تو اس لیے کہ فکر زمان متسلسل (۳۱) سے وابستہ ہے۔ بایں ھمہ یہ خیال کہ فکر بالطبع متناھی ہے اور اس لیے ممکن نہیں لامتناھی تک پہنچ سکے اس غلط نظریے پر مبنی ہے جو علم کے باب میں ہم نے فکر کے طریقِ ادارک کے متعلق قائم کر رکھا ہے اور جس کی وجہ ہے ہمارے منطقی فہم کی خامی، کیونکہ منطقی فہم میں یہ صلاحیت ہی نہیں کہ باھمدگر متزاحم انفرادیتوں° کی اس

---

۲۷ - خواہ ان سے مذہب کی تائید کا پہلو نکلتا ہو یا تردید کا — مترجم

۲۸ - یا حقیقت من حیث الکل — مترجم

۲۹ - اس سلسلے میں امامِ موصوف کا رسالہ "مشکوٰۃ الانوار" بلکہ احیاء العلوم کی بعض عبارات بالخصوص توجہ طلب ہیں جن سے مترشح ہوتا ہے کہ امامِ موصوف کا نقطۂ نظر شاید اتنا سخت نہیں تھا جتنا بظاہر معلوم ہوتا ہے۔ ملاحظہ ہو مقدمہ — مترجم

۳۰ - 'عضوی' یعنی ان کا نشوونما ایک دوسرے پر موقوف ہے بعینہ جیسے کسی زندہ جسم کے اعضا کا۔ یہ گویا طبیعی=مادی کے مقابلے میں حیاتی=نامی کا تصور ہے — مترجم

۳۱ - ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات نیز تصریح 'ز' آخر میں — مترجم

کثرت کو جو اس کے سامنے ہے کسی وحدت میں ضم کر سکے (۳۲) یوں ہمیں شبہ ہوتا ہے کہ فکر نارسا بھی ہے اور بے نتیجہ بھی۔ حالانکہ منطقی فہم کے اندر یہ استعداد ہی نہیں کہ اس کثرت کا تصور ایک مربوط و مرتب نظام کی شکل میں کر سکے۔ اس کا کوئی منہاج ہے تو تعمیمات°۔ لیکن تعمیمات کا دار و مدار چونکہ مشابہتوں° پر ہے لہٰذا یہ بجائے خود وہ فرضی وحدتیں ہیں جن سے محسوس اشیا کی حقیقت میں کوئی فرق نہیں آتا۔ اپنی عمیق تر حرکت میں البتہ فکر اس قابل ہے کہ اس موجود لامتناہی تک جا پہنچے (۳۳) جس کے سلسلے ظہور و شہود میں مختلف متناہی تصور محض آنات کا حکم رکھتے ہیں۔ لہٰذا فکر اپنی ماہیت میں متحرک ہے، ساکن نہیں اور باعتبار زمانہ دیکھا جائے تو وہ اپنی اندرونی لامتناہیت کا اظہار اس بیج کی طرح کرتا ہے جس میں پورے درخت کی نمو پذیر وحدت ایک حقیقتِ حاضرہ کے طور پر شروع ہی سے موجود رہتی ہے۔ گویا جہاں تک اظہارِ ذات کا تعلق ہے فکر کی مثال ایک 'کل' کی ہے جسے اگر بقیدِ زمانہ دیکھیے تو قطعی تخصیصات° کے ایک سلسلے کی شکل اختیار کر لیگا اور جن کا ادراک ہم ایک دوسرے کے حوالے ہی سے کر سکینگے (۳۴)۔ بالفاظِ دیگر ان کے کچھ معنی ہیں تو اپنے ذاتی تشخص° میں نہیں بلکہ اس وسیع تر 'کل' میں جس کے وہ مخصوص پہلو ہیں اور جسے قرآن پاک نے 'لوحِ محفوظ' سے تعبیر کیا ہے۔ چنانچہ یہ لوحِ محفوظ ہی وہ 'کل' ہے جس میں علم کے جملہ غیر متعین امکانات (۳۵) ایک حقیقتِ حاضرہ کی طرح شروع ہی سے موجود ہیں اور جو زمانِ متسلسل میں اپنا

---

۳۲ - یہ اس لیے کہ منطق کی عینک سے دیکھئے تو ہر شے کا وجود دوسری شے سے الگ ہوگا اور ہر انفرادیت کے مقابلے میں ایک دوسری انفرادیت۔ لہٰذا ہماری یہ کوشش کہ ان میں وحدت پیدا کریں ناکام رہیگی ـــ مترجم

۳۳ - جو ہر شے میں جاری و ساری ہے اور ـــ

۳۴ - یعنی ان تعینات (؟) کا جو ہمارے تصور میں تو آ جاتے ہیں لیکن جن پر الگ الگ نظر رکھی گئی تو ہم ان کا مطلب سمجھنے سے قاصر رہیں گے ـــ مترجم

۳۵ - جن سے ہم ابھی تک بے خبر ہیں ـــ مترجم

اظہار متناهی تصورات کے ایک ایسے تواتر کی شکل میں کر رہا ہے جس کو دیکھتے ہوئے اندازہ ہو جاتا ہے کہ یہ سب تصور کسی ایسی وحدت میں ضم ہو جائینگے جو ابتدا ہی سے ان میں مضمر ہے۔ دراصل علم کی حرکت (۳۶) میں لامتناہی کی یہی موجودگی ہے جس نے متناهی فکر کو ممکن کر رکھا ہے۔ کانٹ اور غزالی دونوں اس حقیقت سے بے خبر رہے کہ علم کے ہر عمل میں فکر اپنی متناہیت سے تجاوز کر جاتا ہے (۳۷)۔ فطرت کے متناهی اجزا تو بے شک ایک دوسرے سے الگ اور منفرد رہتے ہیں مگر فکر کے متناهی اجزا کی یہ صورت نہیں۔ فکر بالطبع تحدید سے آزاد ہے اور اس لیے یہ ممکن نہیں کہ اپنی انفرادیت کے تنگ حلقے میں مقیّد رہے۔ اس کے ماورا جو وسیع عالم ہے اس میں کوئی شے بھی اس سے بیگانہ نہیں بلکہ یہ بظاہر وہی بیگانہ عالم ہے جس کی زندگی میں بتدریج حصہ لیتے ہوئے فکر اپنی حدود کو توڑ ڈالتا اور اس لامتناہیت سے لطف اندوز ہوتا ہے جو بالقوّہ اس میں پوشیدہ ہے اور جس کا مطلب یہ ہے کہ فکر میں حرکت پیدا ہوتی ہے تو محض اس لیے کہ اس کی متناہیت میں لامتناہی بھی مضمر رہتا ہے۔ وہی اس کے شعلۂ آرزو کو برقرار رکھتا اور وہی اس کی بے پایاں جستجو میں اس کو سہارا دیتا ہے۔ فکر کو نارسا ٹھہرانا غلطی ہے کیونکہ یہ بھی اپنے انداز میں متناهی کا ہم کنار ہونا ہے لامتناہی سے۔

---

۳۶۔ حرکت سے مطلب ہے ذہن کی وہ حرکت جسے علم سے تعبیر کیا جاتا ہے اور جس میں اس کا مختلف تصورات کی طرف بڑھتے رہنا ناگزیر ہے۔ گویا وہ ایک حرکت پذیر اور ارتقائی عمل ہے جس میں ہم لحظہ بلحظہ آگے بڑھتے ہیں۔ لیکن یہ ایک تصور کے بعد دوسرے تصور کی طرف بڑھنا جب ہی ممکن ہے کہ لامتناہی کا وجود اس کے اندر شامل رہے۔ یونہی وہ ایک نظام کی صورت میں معلوم سے نا معلوم کی طرف بڑھے گا۔ مترجم

۳۷۔ اس لیے کہ یہ عمل کسی کل کا جز ہوگا اور بحیثیت جزو 'کل' کی طرف بڑھتا رہے گا۔ مترجم

پچھلے پانچ سو برس سے الٰہیاتِ اسلامیہ پر جمود کی ایک کیفیت طاری ہے۔ وہ دن گئے جب یورپ کے افکار دنیائے اسلام سے متاثر ہوا کرتے تھے۔ تاریخِ حاضرہ کا سب سے زیادہ توجہ طلب مظہر یہ ہے کہ ذہنی اعتبار سے عالمِ اسلام نہایت تیزی کے ساتھ مغرب کی طرف بڑھ رہا ہے۔ اس تحریک میں بجائے خود کوئی خرابی نہیں کیونکہ جہاں تک علم و حکمت کا تعلق ہے، مغربی تہذیب دراصل اسلامی تہذیب ہی کے بعض پہلوؤں کی ایک ترقی یافتہ شکل ہے(۳۸)۔ لیکن اندیشہ یہ ہے کہ اس تہذیب کی ظاہری آب و تاب کہیں اس تحریک میں حارج نہ ہو جائے اور ہم اس کے حقیقی جوہر، ضمیر اور باطن تک پہنچنے سے قاصر رہیں۔ بات یہ ہے کہ پچھلی متعدد صدیوں میں جب عالمِ اسلام پر ذہنی غفلت اور بے ہوشی کی نیند طاری تھی، یورپ نے ان مسائل میں نہایت گہرے غور و فکر سے کام لیا جن سے کبھی مسلمان فلسفیوں اور سائنس دانوں کو دلی شغف رہا ہے(۳۹)۔ قرونِ وسطیٰ سے لے کر اب تک جب اسلامی مذاہب الٰہیات کی تکمیل ہوئی، انسانی فکر اور تجربے کی دنیا میں غیر معمولی وسعت پیدا ہو چکی ہے۔ فطرت کی تسخیر اور اس پر غلبے نے انسان کے اندر ایک تازہ یقین اور ان قوتوں پر جن سے اس کے ماحول نے ترکیب پائی، فضیلت کا ایک نیا احساس پیدا کر دیا ہے۔ نئے نئے نقطہ ہائے نظر ہمارے سامنے آ رہے ہیں، قدیم مسائل کو جدید تجربات کی روشنی میں حل کیا جا رہا ہے، نیز کئی ایک اور نئے مسائل پیدا ہو گئے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے عقلِ انسانی زمان و مکان اور علیت° ایسے بنیادی مقولات° کی دنیا سے بھی آگے نکل جائے گی۔ پھر جوں جوں افکار سائنس ترقی کر رہے ہیں، انسانی علم و ادراک کے متعلق بھی ہمارے تصورات بدل رہے ہیں۔

---

۳۸ - ملاحظہ ہو تصریح 'ح' آخر بحث میں ــ مترجم

۳۹ - لٰہذا مغربی فلسفے کے مسائل سرے سے مغربی ذہن کی پیداوار نہیں جیسا کہ تاریخِ فلسفہ کے غلط مطالعہ اور غلط تعبیر سے خیال ہوتا ہے ــ مترجم

آئین اشٹائین (۴۰) کے نظریے نے کائنات کو ایک نئے روپ میں پیش کر دیا ہے اور ہم محسوس کر رہے ہیں کہ اس طرح ان مسائل پر بھی جو فلسفہ اور مذہب میں مشترک ہیں نئے نئے زاویوں کے ماتحت غور کرنا ممکن ہوگیا ہے (۴۱)۔ لٰہذا اگر اسلامی ایشیا اور افریقہ کی نئی پود کا مطالبہ ہے کہ ہم اپنے دین کی تعلیمات پھر سے اجاگر کریں تو یہ کوئی عجیب بات نہیں۔ لیکن مسلمانوں کی اس تازہ بیداری کے ساتھ اس امر کی آزادانہ تحقیق نہایت ضروری ہے کہ مغربی فلسفہ ہے کیا۔ علیٰ ھذا یہ کہ الٰہیاتِ اسلامیہ کی نظر ثانی بلکہ ممکن ہو تو تشکیلِ جدید میں ان نتائج سے کہاں تک مدد مل سکتی ہے جو اس سے مترتب ہوئے۔ مزید برآں ہمیں وسطِ ایشیا کی اس دعوت سے بھی غافل نہیں رہنا چاہیے جس کا رخ عام طور پر مذہب لیکن بالخصوص اسلام کے خلاف ہے اور جس نے ہندوستان (۴۲) کی سرحد عبور کرتے ہوئے اب اس ملک میں بھی قدم آرکھا ہے۔ اس تحریک کے بعض داعی مسلمانوں کے گھر میں پیدا ہوئے۔ چنانچہ ان میں سے ایک یعنی تُرک شاعر توفیق فطرت (۴۳) کی جسارت کا تو یہ عالم ہے کہ وہ ہمارے فلسفی شاعر میرزا عبدالقادر بیدل اکبر آبادی کا کلام اپنی دعوت کی تائید

---

۴۰۔ Einstein

۴۱۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ط' آخرِ بحث میں ــ مترجم

۴۲۔ قبل از تقسیم ــ مترجم

۴۳۔ ولادت ؛ ۱۸۶۷ء م ؛ ۱۹۱۵ء۔ وطن استنبول۔ مدرسۂ محمودیہ رشدیہ آق سرائے اور پھر سرائے سلطانی غلطہ (قسطنطنیہ) میں تعلیم پائی۔ بچپن ہی سے شعر گوئی کا شوق تھا۔ نصف عمر دینی اور نصف لادینی رجحانات میں بسر کی (شاید پورا گھر مسلمان بھی نہیں تھا)۔ استبداد کے خلاف بہت کچھ لکھا (گو سلطان عبدالحمید ثانی کی مدح سرائی بھی کی)۔ ترکی نسل پر بڑا فخر کرتا تھا۔ سرکاری عہدوں پر مامور رہا۔ درس و تدریس کی خدمات بھی سر انجام دیں۔ ملاحظہ ہو کوئی سی تاریخ ادبیات ترکیہ۔

مگر اس شاعر کا نام توفیق فکرت بتایا جاتا ہے اور یہاں اشارہ غالباً اسی کی طرف ہے۔ توفیق فطرت کے نام سے کسی شاعر کا پتہ نہیں چلتا ــ مترجم

میں استعمال کرتا ہے۔ لہٰذا وقت ہے کہ ہم اسلام کے بنیادی اصولوں کا جائزہ لیں۔ چنانچہ ان خطبات میں بھی میرا بھی ارادہ ہے کہ اسلام کے بعض اساسی افکار کی بحث فلسفیانہ نقطۂ نظر سے کروں تاکہ اور نہیں تو بہت ممکن ہے ہم اس حقیقت ھی کو آسانی سے سمجھ سکیں کہ بحیثیت ایک ایسے پیام کے جس کا خطاب ساری نوعِ انسانی سے ہے، اسلام کے معنی کیا ھیں۔ مزید یہ کہ اس طرح جو سلسلۂ بحث قائم ہو اس کا ایک بنیادی سا خاکہ قائم کرنے کے لیے ہم اس تمہیدی خطبے میں اس مسئلے پر بھی نظر ڈالیں کہ علم کی نوعیت کیا ہے اور مذہبی مشاہدات کی کیا۔

قرآن مجید کا حقیقی مقصد تو یہ ہے کہ انسان اپنے اندر ان گوناگوں روابط کا ایک اعلیٰ اور برتر شعور پیدا کرے جو اس کے اور کائنات کے درمیان قائم ھیں۔ قرآنی تعلیمات کا یہی وہ بنیادی پہلو ہے جس کے پیشِ نظر گوئٹے (۴۴) نے بہ اعتبار ایک تعلیمی قوت اسلام پر من حیث الکل تبصرہ کرتے ہوئے ایکرمن (۴۵) سے کہا تھا "تم نے دیکھا اس تعلیم میں کوئی خامی نہیں۔ ہمارا کوئی نظام اور ہمیں پر کیا موقوف ہے، کوئی انسان بھی اس سے آگے نہیں بڑھ سکتا"۔ دراصل اسلام کا مسئلہ ان دو قوتوں کا پیدا کردہ ہے جو باہمدگر متصادم بھی ھیں اور متجاذب بھی اور جن کی نمائندگی گویا مذہب اور تمدن سے ہوتی ہے (۴۶)۔ چنانچہ یہی مسئلہ ہے جو شروع شروع میں مسیحیت کو پیش آیا اور مسیحی تعلیمات کا اہم ترین پہلو یہ ہے کہ ہم اپنی روحانی زندگی کے لیے کسی ایسے سرمایہ کی جستجو کریں جس کا ایک الگ تھلگ اور مستقل وجود ہو اور جسے بانیٔ مسیحیت کی بصیرت کے مطابق فروغ ہوتا ہے تو اس دنیا کی قوتوں سے نہیں جو انسان کی روح کے باہر واقع ھیں بلکہ

---

۴۴ - Goethe

۴۵ - Eckermann

۴۶ - ملاحظہ ہو تصریح 'ی' آخر بحث میں ـــ مترجم

خود اس کے اندر ایک نئے عالم کے انکشاف سے - اسلام کو اس بصیرت سے پورا پورا اتفاق ہے، مگر وہ اس میں صرف اتنا اضافہ کرتا ہے کہ اس طرح جس عالم کا انکشاف ہوتا ہے اس کی تجلی عالمِ مادیات سے بیگانہ نہیں - برعکس اس کے وہ اس کے رگ و پے میں جاری و ساری ہے (۴۷)-

لہٰذا مسیحیت کو جس روح کی تلاش ہے اس کے اثبات کی یہ صورت نہیں کہ ہم اپنا منہ خارجی قوتوں سے موڑ لیں کیونکہ یہ قوتیں تو ہماری روح کے نور سے پہلے ہی سے مستنیر ہیں - اس کی صورت یہ ہے کہ ہم ان روابط کے توافق و تطابق میں، جو ہمارے اور ان کے درمیان قائم ہیں، اس روشنی سے کام لیں جو ہمیں اپنے اندر کی دنیا سے حاصل ہوتی ہے (۴۸) - یہ حقیقت یا عینی ہی کا پُراسرار اتصال ہے جو مجاز یا واقعی کے اندر زندگی پیدا کرتا اور اسے سہارا دیتا ہے- بہ الفاظِ دیگر ہم عینی یا عالمِ حقیقت تک پہنچ سکتے ہیں تو واقعی یعنی مجاز ہی کی وساطت سے - یہی وجہ ہے کہ اسلام نے مجاز اور حقیقت یا دوسرے لفظوں میں عینی اور واقعی کو دو متضاد اور متخالف قوتیں نہیں ٹھہرایا کہ ان میں باہم کوئی مصالحت ہی ممکن نہ ہو اور نہ عینی کی ہستی کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ اس کا رشتہ واقعی سے کلیتاً منقطع ہو جائے- کیونکہ ایسا ہوا تو زندگی کی نمو پذیر کلیت (۴۹) تکلیف دہ اضداد میں بٹ کر درہم برہم ہو جائے گی- لہٰذا عینی کی ہستی قائم رہیگی تو اس مسلسل کوشش میں کہ واقعی کو بتدریج قبول کرتے ہوئے اسے پورے طور پر اپنے اندر جذب کرلے تاآنکہ وہ اس کے رنگ میں رنگین ہو کر تمام و کمال اس کے نور سے منور ہو جائے- یہ فی الحقیقت ناظر و منظور (۵۰)، یا دوسرے لفظوں میں

---

۴۷ - ملاحظہ ہو تصریح 'ک' آخرِ بحث میں — مترجم

۴۸ - دراصل ہمارے سامنے دو عالم ہیں ؛ ایک مجاز اور حقیقت یا واقعیت اور عینیت کا اور —

۴۹ - ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات — مترجم

۵۰ - یا شاهد و مشهود یا آج کل کی اصطلاح میں 'موضوع و معروض' — مترجم

ہمارے داخل (۵۱) کے حیاتی (۵۲) اور خارج (۵۳) کے ریاضیاتی (۵۴) کا نازک فرق ہے جس سے مسیحیت متأثر ہوئی لیکن جس سے اسلام نے منہ نہیں موڑا، کیونکہ وہ اس پر غالب آنا چاہتا ہے۔ لہٰذا یہ (۵۵) ایک بنیادی نسبت° کو ایک خاص نقطۂ نظر سے دیکھنے کا اصولی فرق ہے جس کے ماتحت ان دو عظیم الشان مذاہب (۵۶) نے اس مسئلے میں کہ انسان کی پیدائش جس ماحول میں ہوئی اس میں اس کا طرز عمل کیا ہونا چاہیے الگ الگ روش اختیار کی۔ دونوں کا مطالبہ ہے کہ ہم اس روحانیت کا اثبات کریں جو ہماری ذات کے اندر موجود ہے۔ اختلاف ہے تو اتنا کہ اسلام نے عینی اور واقعی یا حقیقت اور مجاز کے اتصال کا اعتراف کرتے ہوئے دنیائے مادیات کو رد نہیں کیا بلکہ لبیک کہتے ہوئے اس کی تسخیر و تصرف کا راستہ دکھلایا، تا کہ ہم اپنی زندگی کا نظم و انضباط واقعیت کی اساس پر (۵۷) کریں۔

لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ قرآن پاک کے نزدیک اس کائنات کی جس میں ہم زندگی بسر کر رہے ہیں، نوعیت کیا ہے۔ اول یہ کہ اس کی آفرینش اس لیے نہیں ہوئی کہ تخلیق کا عمل ایک کھیل ہے (۵۸)۔

> وما خلقنا السمٰوٰت والارض وما بینھما لٰعبین ○ ما خلقنٰھما الا بالحق (۵۹) ولکن اکثرھم لا یعلمون (۴۴ : ۳۸)

---

۵۱ - یعنی اندرونِ ذات۔

۵۲ - یا یوں کہیے کہ صفاتی تعینات۔

۵۳ - یعنی عالمِ خارجی۔

۵۴ - یا مقداری امتیازات۔
ایک حیات کی دنیا ہے، نشو و نما اور صفات کی، دوسرا مادی عالم ہے، تعدد اور مقادیر کا۔ مترجم

۵۵ - عالمِ کیف و کم یا 'انفس و آفاق' میں۔

۵۶ - 'دو مذاہب' عام نقطۂ نظر سے۔ مترجم

۵۷ - یعنی عالمِ مادی سے جو اپنی جگہ پر ایک 'حقیقت' ہے توافق و تطابق پیدا کرتے ہوئے۔

۵۸ - جیسے رام لیلا۔ مترجم

۵۹ - اس 'بالحق' کو مستشرقین کبھی نہیں سمجھے، نہ سمجھنے کی کوشش کی۔ ملاحظہ ہو دائرۃ المعارف اسلام، مقالہ 'حق'۔ مترجم

وہ ایک حقیقت ہے جس کا اعتراف کرنا پڑے گا :-

ان فی خلق السمٰوٰت والارض واختلاف اللیل والنہار لاٰیات لاولی الباب ○ الذین یذکرون اللہ قیاماً وقعوداً وعلیٰ جنوبہم و یتفکرون فی خلق السمٰوٰت والارض ربنا ما خلقت ھٰذا باطلاً (٣ : ١٨٨)

اور اس کی ترکیب بھی اس طرح ہوئی کہ اس میں مزید وسعت کی گنجائش ہے :

یزید فی الخلق ما یشاء (٣٥ : ١)

یہ کوئی جامد کائنات نہیں، نہ ایک ایسا مصنوع جس کی تکمیل ختم ہو چکی اور جو بے حرکت اور ناقابلِ تغیر و تبدل ہے۔ برعکس اس کے معلوم ہوتا ہے اس کے باطن میں ایک نئی آفرینش کا خواب پوشیدہ ہے :

قل سیروا فی الارض فانظروا کیف بدء الخلق ثم اللہ ینشیٔ النشاۃ الآخرہ (٢٩ : ١٩)

دراصل کائنات کا یہ پُراسرار اہتزاز اور تحریک ° علیٰ ھذا زمانے کی یہ خاموش روانی جس کا احساس ہم انسانوں کو دن اور رات کی گردش میں ہوتا ہے، قرآن پاک کے نزدیک ایک بہت بڑی آیت ہے اللہ کی :

یقلب اللہ الیل والنہار ان فی ذالک لعبرۃ لاولی الابصار (٢٤ : ٤٤)

حضور رسالت مآب صلعم کا بھی ارشاد ہے، لا تسبوا الدھر، (٦٠) در اصل مکان و زمان کی یہ عظیم وسعت اس امر کی منتظر ہے کہ انسان کا دست تسخیر اسے پورے طور پر مسخر کر لے۔ اس کا فرض ہے آیاتِ الٰہیہ پر غور کرے اور اس طرح ان ذرائع کی تلاش میں قدم اٹھائے جن کی بدولت وہ فی الحقیقت فطرت پر غلبہ حاصل کر سکتا ہے :

---

٦٠ - مشہور حدیث ہے، متفق علیہ ــ مترجم

الم تروا ان اللہ سخر لکم ما فی السموات و ما فی الارض و اسبغ علیکم نعمہ ، ظاھرۃ و باطنہ (۳۱ : ۱۹) -

و سخر لکم الّیل و النّھار والشّمس والقمر ۰ والنجوم مسخرات بامرہ ۰ ان فی ذالک لایات لقوم یعقلون ؕ (۱۶ : ۱۲)

لیکن اگر یہ ماہیت ہے کائنات کی اور کچھ اس قسم کی توقعات میں جو ہم اس سے وابستہ کر سکتے ہیں تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ خود انسان کی جس کو اس نے ہر چہار طرف سے گھیر رکھا ہے ،حقیقت کیا ہے ؟ اپنی صلاحیتوں میں نہایت عمدہ توافق و تطابق° کے باوجود وہ محسوس کرتا ہے کہ اس کا درجہ مدارج حیات میں بڑا پست ہے ، علیٰ ھذا یہ کہ اسے قدم قدم پر متزاحم قوتوں نے گھیر رکھا ہے :

لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم ۰ ثم رددناہ اسفل سافلین ؕ (۹۵ : ۴)

اور اس ماحول میں اس کی حالت کیا ہے ؟ ایک بے چین ہستی جو اپنے مقصود و منتہا کی طلب میں دنیا اور مافیہا کو بھول جاتا اور اظہار ذات کے نت نئے مواقع کی تلاش میں بڑی سے بڑی صعوبتیں اور دکھ درد اٹھانے میں دریغ نہیں کرتا ، جس کو اپنی سب خامیوں کے باوجود فطرت پر تفوق حاصل ہے کیونکہ اس کی ذات ایک زبردست امانت کی حامل ہے ، وہ امانت جس کے متعلق قرآن مجید کا ارشاد ہے ، آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں تک نے اٹھانے سے انکار کر دیا تھا -

انا عرضنا الامانۃ علی السموات والارض والجبال فابین ان یحملنھا و اشفقن منھا و حملھا الانسان ۰ انہ کان ظلوما جھولا (۳۳ : ۷۲)

بیشک اس کی زندگی کا ایک آغاز ہے لیکن اس کا مقدر شاید یہ کہ کائنات کی ترکیب میں ایک دوامی عنصر بن جائے :

ایحسب الانسان ان یترک سدی ط الم یک
نطفة من منی یمنیٰ لا ثم کان علقة فخلق فسویٰ لا
فجعل منه الزوجین الذکر والانثیٰ ط الیس ذالک
بقدر علی ان یحی الموتیٰ ہ (۷۵ : ۳۶-۴۰)

جب اس کے گرد و پیش کی قوتیں اسے اپنی طرف متوجہ کرتی ہیں تو وہ ان کو جیسی چاہے شکل دے سکتا اور جس طرف چاہے موڑ سکتا ہے - لیکن اگر اس کا راستہ روک لیں تو اسے یہ قدرت حاصل ہے کہ اپنے اعماق وجود میں اس سے بھی ایک وسیع تر عالم طیار کر لے جہاں اس کو لا انتہا مسرت اور فیضان خاطر کے نئے نئے سر چشمے مل جاتے ہیں - اس کی زندگی میں آلام ہی آلام ہیں اور اس کا وجود برگِ گل سے بھی نازک - بایں ہمہ حقیقت کی کوئی شکل ایسی طاقت ور ، ایسی ولولہ خیز اور حسین و جمیل نہیں جیسی روحِ انسانی - لہٰذا باعتبار اپنی کنہ کے ، جیسا کہ قرآن پاک کا ارشاد ہے ، انسان ایک تخلیقی فعالیت ہے ، ایک صعودی روح جو اپنے عروج و ارتقا میں ایک مرتبۂ وجود سے دوسرے میں قدم رکھتا ہے :

فلا اقسم بالشّفق لا والّیل وما وسق لا والقمر
اذا اتسق لا لترکبنّ طبقا عن طبق ط (۸۴ : ۱۶-۲۰)

انسان ہی کے حصے میں یہ سعادت آئی ہے کہ اس عالم کی گہری سے گہری آرزوؤں میں شریک ہو جو اس کے گرد و پیش موجود ہے اور اپنی ، علیٰ ہذا کائنات کی تقدیر خود متشکل کرے - کبھی اس کی قوتوں سے توافق پیدا کرتے ہوئے اور کبھی پوری طاقت سے کام لیتے ہوئے اپنی غرض و غایت کے مطابق ڈھال کر - اس لحظہ بلحظہ پیش رس اور تغیر زا عمل میں خدا بھی اس کا ساتھ دیتا ہے لیکن شرط یہ ہے کہ پہل انسان کی طرف سے ہو -

ان اللہ لا یغیر ما بقوم حتیٰ یغیّروا ما بانفسهم
(۱۳ : ۱۲)

لیکن اگر وہ پہل نہیں کرتا ، اپنی ذات کی وسعتوں اور گوناگوں صلاحیتوں کو ترقی نہیں دیتا ، زندگی کی بڑھتی ہوئی رو کا کوئی تقاضا اپنے اندرون ذات میں محسوس نہیں کرتا تو اس کی روح پتھر کی طرح سخت ہو جاتی اور وہ گر کر بے جان مادے کی سطح پر جا پہنچتا ہے ۔ اس کی زندگی، علیٰ ھذا بے بہ بے ترقی پذیر روح کے سفر کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ اس حقیقت سے رابطہ پیدا کرے جس نے اس کا ہر چہار طرف سے احاطہ کر رکھا ہے ۔ یہ رابطے علم کی بدولت قائم ہوتے ہیں اور علم عبارت ہے ادراک بالحس سے جس میں ہم اپنی عقل و فہم (٦١) کی مدد سے اور زیادہ وسعت پیدا کر لیتے ہیں ۔

و اذ قال ربک للملائکۃ انی جاعل فی الارض خلیفۃ قالوا اتجعل فیھا من یفسد فیھا و یسفک الدماء ج و نحن نسبح بحمدک و نقدس لک قال انی اعلم ما لا تعلمون ہ و علم آدم الاسماء کلھا ثم عرضھم علی الملائکۃ فقال انبؤنی باسماء ھؤلاء ان کنتم صادقین ہ قالوا سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم ہ قال یآدم انبئھم باسمائھم ج فلما انبأھم باسمائھم لا قال الم اقل لکم انی اعلم غیب السموات والارض و اعلم ما تبدون وما کنتم تکتمون ہ (۲ : ۳۱-۲۸)

ان آیات میں یہ نکتہ مضمر ہے کہ انسان کو تسمیۂ اشیا کی قدرت حاصل ہے یعنی وہ ان کے معانی (٦٢) قائم کر سکتا ہے اور معانی کا قائم کرنا گویا ان کو اپنے قابو میں لے آنا ہے ۔ بالفاظِ دیگر ہمیں یہ کہنا چاہیے کہ علمِ انسانی کی نوعیت تصوری ہے اور

---

٦١ - یعنی فکر و استدلال اور تفصیلات و جزئیات میں نظم و ترتیب ۔

٦٢ - ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات ، عام زبان میں 'تصورات' ۔ مترجم

تصوری علم کا یہی حربہ ہے جسے ہاتھ میں لے کر انسان حقیقتِ مطلقہ کے مرئی یا قابلِ مشاہدہ پہلوؤں کی طرف قدم بڑھاتا ہے۔ چنانچہ تعلیماتِ قرآنی کی ایک بڑی خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس نے حقیقت کے اس پہلو کو جس کا مشاہدہ کیا جا سکتا ہے بے حد اہمیت دی۔ ہم اس سلسلے میں چند آیات پیش کریں گے:

ان فی خلق السمٰوٰت والارض واختلاف الیل والنہار والفلک التی تجری فی البحر بما ینفع الناس وما انزل اللہ من السماء من ماء فاحیا بہ الارض بعد موتہا و بث فیہا من کل دابۃ ص و تصریف الریاح و السحاب المسخر بین السماء والارض لایت لقوم یعقلون ○ (۲ : ۱۵۹)

وھو الذی جعل لکم النجوم (۶۲) لتہتدوا بہا فی ظلمت البر والبحر ط قد فصلنا الایت لقوم یعلمون ○ وھو الذی انشاکم من نفس واحدۃ فمستقر و مستودع ط قد فصلنا الایت لقوم یفقہون ○ وھو الذی انزل من السماء ماء ج فاخرجنا بہ نبات کل شیء فاخرجنا منہ خضراً نخرج منہ حبا متراکبا ج و من النخل من طلعہا قنوان دانیۃ و جنت من اعناب و الزیتون والرمان مشتبہاً و غیر متشابہ ط انظروا الی ثمرۃ اذا اثمر و ینعہ ط ان فی ذالکم لایت لقوم یومنون ○ (۶ : ۹۸)

الم ترا الی ربک کیف مد الظل ج ولو شاء لجعلہ ساکنا ج ثم جعلنا الشمس علیہ دلیلاً لا ثم قبضنہ الینا قبضاً یسیرا ○ (۲۵ : ۴۷)

افلا ینظرون الی الابل کیف خلقت ○ و الی السماء کیف رفعت ○ و الی الجبال کیف نصبت ○ و الی الارض کیف سطحت ○ (۸۸ : ۱۷)

---

۶۲۔ انگریزی متن (طبع آکسفرڈ، ۱۹۳۴) میں لفظ 'نجوم' کا ترجمہ شاید سہواً رہ گیا ۔ مترجم

و من آیتہ خلق السموات والارض واختلاف
السنتکم و الوانکم ان فی ذالک لایت للعلمین ۵
(۳۰ : ۲۱)

اس میں کوئی شک نہیں کہ قرآن پاک نے فطرت کے مشاہدے میں غور و فکر کی ترغیب دلائی تو اس لیے کہ ہم اس حقیقت کا شعور پیدا کریں جس کی عالم فطرت کو اس نے ایک آیت ٹھہرایا ہے لیکن یہاں توجہ طلب امر قرآن مجید کی وہ اختباری (۶۳) روش ہے جس سے مسلمانوں کے اندر عالم واقعیت کا احترام پیدا ہوا اور جس کی بدولت آگے چل کر انھوں نے علوم جدیدہ کی بنیاد ڈالی۔ پھر یہ امر کہ اختبار اور مشاہدے کی اس روح کو اس زمانے میں بیدار کیا گیا جو ذات الٰہیہ کی جستجو میں مرئی کو بے حقیقت سمجھتے ہوئے سرے سے نظر انداز کر چکا تھا، کوئی معمولی واقعہ نہیں۔ جیسا کہ ہم اس سے پہلے عرض کر آئے ہیں قرآن مجید کے نزدیک کائنات کے اندر کوئی بہت بڑا مقصد کام کر رہا ہے۔ یہ فطرت ہی کے پیہم انقلابات ہیں جن کے پیش نظر ہم مجبور ہو جاتے ہیں کہ اپنے آپ کو نئے نئے سانچوں میں ڈھال دیں۔ پھر جوں جوں ہم اپنی ذہنی کاوشوں سے علائق فطرت پر غلبہ حاصل کرنے کی سعی کرتے ہیں ہماری زندگی میں وسعت اور تنوع پیدا ہوتا اور ہماری بصیرت تیز تر ہو جاتی ہے۔ یونہی ہم اس قابل ہوتے ہیں کہ محسوسات و مدرکات کے زیادہ نازک پہلو اپنی گرفت میں لے آئیں اور یونہی اشیا کے مرور زمانی (۶۴) پر غور و فکر کرتے کرتے ہم اپنے اندر یہ استعداد پیدا کر لیتے ہیں کہ لا زمانی کا تعقل کر سکیں (۶۵)۔ حقیقت اپنے تمام مظاہر میں موجود ہے اور انسان جو ایک متزاحم ماحول میں زندگی

---

۶۳ - یعنی اپنے حواس سے کام لیتے ہوئے مظاہر و موجودات عالم کے مطالعہ اور مشاہدے کی ــــ مترجم

۶۴ - یا اگر زبان اجازت دے تو ان کی 'زمانیت' کا ــــ مترجم

۶۵ - یعنی زمانی کی طرح 'لا زمانی' بھی بطور ایک حقیقت ہماری سمجھ میں آ جائے ــــ

بسر کر رہا ہے، مرئی کو نظر انداز نہیں کر سکتا۔ لہٰذا قرآن پاک نے ہمیں تغیر ایسی زبردست حقیقت کی طرف متوجہ کیا کیونکہ اگر ہم اس سے غفلت برتتے یا اسے اپنے قابو میں لانے کی کوشش نہیں کرتے تو ناممکن ہے کوئی زندہ اور پائیدار تمدن قائم کر سکیں۔ ایشیا اور واقعہ یہ ہے کہ دنیائے قدیم کے سارے تمدن محض اس لیے ناکام رہے کہ انھوں نے حقیقت کی طرف داخل کی راہ سے قدم بڑھایا اور پھر داخل سے خارج کا۔ یوں انھوں نے نظریات تو قائم کر لیے مگر طاقت سے محروم ہوگئے اور ظاہر ہے کہ صرف نظریوں کی بنا پر کوئی پائیدار تمدن قائم نہیں ہو سکتا۔

جہاں تک تاریخ کا تعلق ہے اتنا بہر حال تسلیم کرنا پڑے گا کہ ذاتِ الٰہیہ کے ادراک میں بنی نوع انسان نے رخ کیا تو سب سے پہلے اپنے مذہبی مشاہدات کا۔ محسوسات و مدرکات کے دوسرے عوالم کی طرف بعد میں قدم بڑھایا۔ قرآن مجید نے انسان کی اختباری روش کو اس کی روحانی زندگی کا ایک ناگزیر مرحلہ ٹھہرایا اور اس لیے محسوسات و مدرکات کے ہر عالم کو یکساں اہمیت دی کیونکہ وہ حقیقتِ مطلقہ کے علم و ادراک کا، جس کی آیات ظاہر و باطن میں ہر کہیں موجود ہیں، ایک ذریعہ ہیں۔ ہم اپنے بالمقابل جس حقیقت سے دو چار ہوتے ہیں اس سے ربط و اتصال کا ایک بالواسطہ طریق یہ ہے کہ اس کی آیات کے مشاہدے میں جیسا کہ ادراک بالحواس سے ان کا انکشاف ہوتا ہے، غور و تفکر سے کام لیں اور یوں ان پر دسترس حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ لیکن اس کا ایک دوسرا (۶۶) طریق یہ ہوگا کہ حقیقت سے، جیسا کہ اس کا انکشاف ہمارے اندرون ذات میں ہوتا ہے، براہ راست تعلق پیدا کیا جائے۔ لہٰذا قرآن پاک کی فطرت پسندی (۶۷)

---

۶۶ - اور بلا واسطہ ۔

۶۷ - یعنی فطرت کو ایک حقیقت سمجھتے ہوئے اثبات اور احترام کی نظر سے دیکھنا ۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ل' ۔ مترجم

محض اس امر کا اعتراف کہ انسان فطرت° سے وابستہ ہے اور یہ وابستگی چونکہ ایک امکانی ذریعہ ہے قوائے فطرت پر غلبہ حاصل کرنے کا، اس لئے ہمیں چاہیے اس کا استعمال بے روح تغلب کی بجائے اس مقصد عظیم کے لیے کریں کہ ہمیں اپنی روحانی زندگی میں آزادی کے ساتھ مدارجِ کمال کی طرف بڑھنا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حقیقتِ مطلقہ کے تمام و کمال لقا کی خاطر ادراک بالحواس کے ساتھ ساتھ اس چیز کے مدرکات° کا اضافہ بھی ضروری ہے جسے قرآن پاک نے 'فواد' یا قلب سے تعبیر کیا:

الذی احسن کل شئی خلقه و بدأ خلق الانسان
من طین ج ثم جعل نسله من سللة من ماء مهین ج ثم
سواه و نفخ فیه من روحه و جعل لکم السمع
والابصار والافئده ط قلیلا ما تشکرون ٥
(۳۲ : ۸ : ۶)

'قلب' کو ایک طرح کا وجدان یا اندرونی بصیرت کہیے جس کی پرورش مولینا روم کے دلکش الفاظ میں نور آفتاب سے ہوتی ہے (۶۸) اور جس کی بدولت ہم حقیقتِ مطلقہ کے ان پہلوؤں سے اتصال پیدا کر لیتے ہیں جو ادراک بالحواس سے ماورا ہیں۔ قرآن مجید کے نزدیک قلب کو قوتِ دید حاصل ہے اور اس کی اطلاعات، بشرطیکہ ان کی تعبیر صحت کے ساتھ کی جائے، کبھی غلط نہیں ہوتیں۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ کوئی پر اسرار قوت ہے۔ اسے دراصل حقیقتِ مطلقہ تک پہنچنے کا وہ طریق ٹھہرانا چاہیے جس میں باعتبار عضویات° حواس کا مطلق دخل نہیں ہوتا۔ بایں ہمہ اس طرح حصولِ علم کا جو ذریعہ پیدا ہوتا ہے ایسا ہی قابلِ اعتماد ہوگا جیسے کسی دوسرے مشاہدے سے، اور جسے اگر باطنی یا صوفیانہ (۶۹) یا فوق العادۃ ٹھہرایا جائے

---

۶۸ - شعر کیا ہے؟ — مترجم

۶۹ - یعنی نفس یا داخل سے متعلق - ملاحظہ ہو تصریح 'م' آخر بحث میں — مترجم

تو بحیثیت مشاہدہ اس کی قدر و قیمت میں کوئی فرق نہیں آتا۔ شروع شروع کے انسان کے لیے (۷۰) تو سب مشاہدات فوق العادۃ تھے۔ زندگی کی فوری ضروریات سے مجبور ہو کر وہ اپنے محسوسات و مدرکات کی تعبیر پر آمادہ ہوا اور اس تعبیر سے رفتہ رفتہ اس نے 'فطرت' کا وہ تصور قائم کیا جس سے ہم اب مانوس ہو چکے ہیں۔ لیکن حقیقت مجموعی (۷۱) جو ہماری آگہی میں آتی اور بربنائے تعبیر ایک اختباری واقعے کی حیثیت اختیار کر لیتی ہے دوسرے راستوں سے بھی ہمارے شعور میں داخل ہو سکتی اور اپنی تعبیر کے مزید مواقع بہم پہنچاتی ہے (۷۳)۔ پھر اگر دنیا کے الہامی اور صوفیانہ ادب کا مطالعہ کیا جائے تو اس امر کی بہت کافی شہادت مل جائیگی کہ تاریخِ عالم میں مذہبی مشاہدات کو بے حد غلبہ اور پائیداری حاصل رہی ہے۔ للہذا یہ کہنا غلط ہوگا کہ اس قسم کے مشاہدات کی بنا چونکہ واہمے اور التباس پر ہے اس لیے ان کو رد کر دینا چاہیے۔ بعینہ اس امر کا بھی کوئی جواز نہیں کہ ہم اپنے محسوسات و مدرکات کے طبعیٰ مراتبے کو تو حقیقی لیکن باقی مراتب کو صوفیانہ یا جذباتی ٹھہرا کر نا قابلِ اعتنا قرار دیں۔ مذہبی مشاہدات کے حقائق بھی ویسے ہی حقائق ہیں جیسے ہمارے دوسرے مشاہدات کے حقائق اور جہاں تک کسی حقیقت کی تعبیر سے حصولِ علم کا امکان ہے ہمارے لیے سب حقائق یکساں طور پر اہم ہیں۔ للہذا اس نوع کے (۷۴) مشاہدات کی تحقیق و تنقید کو بے ادبی پر محمول کرنا ٹھیک نہیں۔ آنحضرت صلعم نے سب سے پہلے نفسی مظاہر کو تحقیق و تنقید کی نگاہوں سے دیکھا۔ صحیح بخاری اور دوسری کتبِ حدیث میں حضور صلعم کے اس مشاہدے کی پوری تفصیل درج ہے جس کا تعلق ابن صیاد ایسے وارفتہ نفس یہودی نوجوان سے تھا اور جس کی وجدانی کیفیتوں نے حضور رسالت مآب صلعم کی توجہ اپنی طرف منعطف کر لی تھی

---

۷۰ - جب تہذیب و تمدن کا آغاز ہوا۔
۷۱ - خارج کے ریاضیاتی نقطۂ نظر سے ــ مترجم
۷۳ - اور اس لیے ہمیں چاہیے ان سے فائدہ اٹھائیں ــ مترجم
۷۴ - یعنی صوفیانہ ــ مترجم

حضور نے اس کی آزمائش کی، طرح طرح کے سوالات پوچھے اور مختلف حالتوں میں اس کا معائنہ کیا۔ ایک مرتبہ آپ ایک درخت کے پیچھے کھڑے ہوگئے تا کہ وہ الفاظ سن سکیں جو ابن صیاد آپ ہی آپ بڑبڑا رہا تھا لیکن اس کی ماں نے اسے حضور علیہ الصلوۃ و السلام کی موجودگی سے متنبّہ کر دیا جس پر اس کی وہ حالت کافور ہو گئی اور حضور صلعم نے فرمایا اگر اس کی ماں اسے متنبہ نہ کر دیتی تو ساری حقیقت کھل جاتی (۷۵)۔ بایں ہمہ اصحابِ رسول صلعم جو اس موقعہ پر، جسے گویا تاریخ اسلام میں نفسیاتی تحقیقات کا پہلا واقعہ تصور کرنا چاہیے، موجود تھے، علیٰ ہذا حضرات محدثین بھی جنھوں نے آگے چل کر یہ ساری روایت باحتیاط نقل کی، حضور صلعم کے اس طرز عمل کی صحیح اہمیت سمجھنے سے قاصر رہے اور اس کی تشریح اپنے معصومانہ انداز میں کی (۷۶)۔ بعینہ پروفیسر میکڈانلڈ (۷۷) نے بھی جو معلوم ہوتا ہے اس حقیقت سے بالکل بے خبر تھے کہ شعورِ نبوت اور شعورِ ولایت° کا اساسی فرق کیا ہے، اس واقع سے بڑا لطف اٹھایا ہے۔ پروفیسر مذکور کے نزدیک اس کا مطلب گویا یہ ہے کہ نبی صلعم مجلس تحقیقات نفسیات (۷۸) کے طور و طریق پر ابنِ صیاد کی پیشگویانہ (۷۹) صلاحیتوں کا جائزہ لے رہے تھے۔ حالانکہ پروفیسر میکڈانلڈ کو اگر منشائے قرآنی کا علم ہوتا اور وہ سمجھتے اس کی روح کیا ہے جس سے اس ثقافتی تحریک کی ابتدا ہوئی جو آگے چل کر عصرِ حاضر کی اختباری روش کا، جیسا کہ میں اپنے کسی خطبے میں ثابت کرونگا، سبب بنی، تو انہیں اندازہ ہو جاتا کہ آنحضرت صلعم کا اس وارفتہ نفس یہودی کی واردات کا معائنہ فرمانا کس قدر معنی خیز تھا۔ بہر حال یہ ابنِ خلدون تھا جس نے عالمِ اسلام میں سب سے

---

۷۵ - ملاحظہ ہو بخاری، مسلم، ترمذی، ابو داؤد، مشکوٰۃ ــ مترجم

۷۶ - پوری حدیث ملاحظہ ہو ــ مترجم

۷۷ - Macdonald

۷۸ - Society for Psychical Research

۷۹ - متن میں Prophet - ملاحظہ ہو تصریح 'ن' آخر بحث میں ــ مترجم

پہلے یہ سمجھا کہ حضور صلعم کے اس طرزِ عمل کے معنی فی الحیقت کیا ہیں اور پھر اس کی قدر و قیمت کا اندازہ کرتے ہوئے بڑی حد تک وہ مفروضہ قائم کر لیا جس کو آج کل نفوس تحت الشعور (۸۰) سے منسوب کیا جاتا ہے۔ پروفیسر میکڈانلڈ لکھتے ہیں ''ابن خلدون کے بعض نفسیاتی افکار بڑے دلچسپ ہیں۔ وہ اگر آج زندہ ہوتا تو مسٹر ولیم جیمز کی کتاب 'مشاہدات مذہب کی گونا گونی' (۸۱) کو بہ نظر استحسان دیکھتا''۔ جدید نفسیات نے حال ہی میں محسوس کیا ہے کہ شعور ولایت کے مشمولات کا بغور مطالعہ نہایت ضروری ہے۔ باایں ہمہ ایسا کوئی مؤثر علمی منہاج ابھی تک دریافت نہیں ہو سکا جس کے ماتحت ہم ان مشمولات کا تجزیہ کر سکیں جن کا تعلق شعور کے ورائے عقل تعینات سے ہے۔ خود میرے پاس بھی اتنا وقت نہیں کہ باعتبار وضوح° اور تنوع شعور ولایت کی تاریخ اور مختلف درجات پر نظر ڈالوں۔ یہاں صرف اتنا ہی ممکن ہے کہ ہم اس کے مخصوص پہلوؤں کی طرف چند سرسری سے اشارات کر دیں:

۱۔ اس سلسلے میں پہلی قابل ذکر بات صوفیانہ مشاہدات کی حضوریت° ہے، گو اس لحاظ سے بھی ان میں اور محسوسات و مدرکات کے دوسرے مراتب میں جو ہمارے لیے مدلولات علم کا سر چشمہ بنتے ہیں، فرق کرنا غلط ہو گا۔ اس لیے کہ مشاہدات(۸۲) تو سب ہی حضوری ہوتے ہیں۔ گویا جس طرح مدلولات حواس کے ذریعے ہم اپنے طبعی مشاہدات کے مختلف عوالم کی تعبیر کرتے ہیں تاکہ اس دنیا کا علم حاصل ہو سکے جو ہم سے خارج میں واقع ہے، بعینہ صوفیانہ مشاہدات کا تعلق جس عالم سے ہے اس کی تعبیر سے ہمیں ذات الٰہیہ کا علم حاصل ہوتا ہے۔ لہٰذا ان مشاہدات کو حضوری کہا جاتا ہے تو محض یہ ظاہر کرنے کے لیے

---

۸۰۔ یعنی ذہن کے حصۂ لاشعور سے متعلق ــ مترجم

۸۱۔ William James : Variety of Religious Experiences
لیکن جس میں کوئی مشاہدہ ایسا نہیں جسے مذہبی ٹھہرایا جا سکے ــ مترجم

۸۲۔ بحیثیتِ مشاہدات ــ

کہ ہمیں ذاتِ باری تعالیٰ کا ویسے ہی علم ہے جیسے کسی دوسری(۸۳) شے کا۔ وہ(۸۴) کوئی ریاضیاتی وجود ہے(۸۵)، نہ کوئی نظام معانی، جو باہم دگر وابستہ تو ہوا کرتے ہیں(۸۶) لیکن جو(۸۷) تجربے اور مشاہدے میں کبھی نہیں آتے۔

۲۔ صوفیانہ مشاہدات کی دوسری خصوصیت ان کی ناقابل تجزیہ کلیت° ہے۔ جب میں اپنی پیش نظر میز کا مشاہدہ کرتا ہوں تو اس مشاہدے کے لاتعداد مدلول میز کے واحد مشاہدے میں ضم ہو جاتے ہیں۔ بالفاظ دیگر مدلولات کی اس کثرت سے میں صرف وہی مدلول انتخاب کرتا ہوں جن کا تعلق زمان و مکان کے ایک خاص نظام سے ہے اور جن کو میز کے حوالے سے باہم سمو کر میں اس کا ایک تصور قائم کر لیتا ہوں۔ لیکن صوفیانہ احوال میں خواہ یہ احوال کیسے بھی واضح اور متنوع کیوں نہ ہوں فکر سمٹ کر ایک نقطے پر آجاتا ہے اور اس قسم کے تجزیے کا کوئی امکان ہی باقی نہیں رہتا۔ پھر بھی یہ احوال اگر شعور عقلی° کے احوال سے مختلف ہوتے ہیں تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ ان حالتوں میں ہمارا تعلق شعور کے طبعی مرتبے سے منقطع ہو جاتا ہے، جیسا کہ پروفیسر ولیم جیمز کا غلطی سے خیال تھا۔ دونوں صورتوں میں ہم ایک ہی حقیقت سے متاثر ہوتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ جب ہم اپنے ماحول سے مطابقت پیدا کرتے ہیں تو ہمارا عقلی شعور معمولاً اس طرح کام کرتا ہے کہ حقیقت مطلقہ کے ایک جز کے بعد دوسرے جز کی طرف قدم بڑھائے اور مہیجات کے ایک مجموعے کے بعد دوسرے مجموعے کے پیش نظر ایک خاص قسم کے ایجاب(۸۸) کے لیے طیار رہے۔ صوفیانہ احوال میں اس کے برعکس ہم حقیقت مطلقہ کے مرور کامل° سے

---

۸۳ - اپنے سے 'غیر' اور فی الحقیقت موجود۔
۸۴ - وہ 'معقول فی الذہن' نہیں۔
۸۵ - جس کی خارج میں کوئی ہستی ہی نہیں۔ مترجم
۸۶ - یعنی ایک دوسرے کی نسبت سے سمجھ میں آجاتے ہیں۔
۸۷ - بطور حقائق۔
۸۸ - یعنی جوابی عمل کے لیے۔ ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات۔ مترجم

آشنا ہوتے ہیں جس میں ہر طرح کے مہیجات باہم مدغم ہو کر ایک ناقابل تجزیہ وحدت میں منتقل ہو جاتے ہیں اور ناظر و منظور، یا شاہد و مشہود کا امتیاز سرے سے اٹھ جاتا ہے۔

۳۔ تیسری قابل ذکر بات اس سلسلے میں یہ ہے کہ صوفی کا 'حال' ایک لمحہ ہے کسی ایسی فرید و وحید اور یکتا ہستی سے گہرے اتحاد کا جو اس کی ذات سے ماورا مگر اس کے باوجود اس پر محیط ہو گی اور جس میں صاحب واردات کی شخصیت گویا ایک لحظے کے لیے کالعدم ہو جاتی ہے۔ بایں ہمہ ان احوال کے مشمول پر غور کیا جائے تو ان کی حیثیت بھی سر تا سر خارجی (۸۹) ہو گی اور اس لیے یہ کہنا غلط ہے کہ ان موقعوں پر ہم اپنے داخل کی دنیا میں کھو جاتے ہیں۔ مگر آپ کہیں گے اگر خدا کا وجود فی الواقعہ ہم سے غیر اور اپنی ذات میں مستقل ہے تو اس کا مشاہدہ حضوری طور پر کیسے ممکن ہے؟ صوفیانہ احوال کا انفعالی (۹۰) ہونا تو اس امر کی دلیل نہیں کہ جس ہستی کا اس طرح شعور ہوا اس کا وجود فی الواقعہ ہم سے 'غیر' ہے۔ یہ سوال اس لیے پیدا ہوتا ہے کہ ہم نے بلا تحقیق و تفحص یہ فرض کر رکھا ہے کہ علم جب ہی علم ہے جب اس کی نوعیت وہی ہو جو ادراک بالحواس کے ماتحت عالم خارجی کے علم (۹۱) کی۔ حالانکہ اس اصول کو صحیح مان لیا جائے تو ہمیں اپنی ذات کی حقیقت سے بھی انکار کرنا پڑے گا۔ بہر حال میں اس کے جواب میں روزمرہ میل جول کی ایک مثال پیش کروں گا۔ سوال یہ ہے کہ جب ہم آپس میں ملتے ہیں تو کیسے پتہ چلتا ہے کہ دوسروں کے اندر بھی ہمارے ایسا ذہن کام کر رہا ہے؟ ہمیں اپنی ذات اور ہستی کا علم تو بیشک داخلی غور و فکر اور ادراک بالحواس دونوں

---

۸۹ - یعنی صوفی کی اپنی ذات سے باہر اور کسی حقیقت سے متعلق — مترجم

۹۰ - ان معنوں میں کہ وہ ایک وجود فی الخارج سے اتصال کی بدولت طاری ہوئے — مترجم

۹۱ - اشارہ ہے سائنس یعنی علوم طبیعیہ کی طرف — مترجم

ذرائع سے ہوتا ہے لیکن دوسرے اذہان کے مشاہدے کی ہمیں کوئی حس نہیں ملی۔ لہٰذا ہمارے پاس نفس غیر کی موجودگی کی کوئی دلیل ہے تو صرف یہ کہ دوسروں سے بھی کچھ ویسی ہی جسمانی حرکات سرزد ہوتی ہیں جیسی ہم سے اور جن کو دیکھتے ہوئے ہم یہ نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ کوئی صاحبِ شعور ہستی ہمارے سامنے موجود ہے۔ یا پھر پروفیسر رائس (۹۲) کے تتبع میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ ہم اپنے ابنائے جنس کو حقیقی سمجھتے ہیں تو اس لیے کہ وہ ہمارے اشاروں کا جواب دیتے اور یوں (۹۳) ہمارے ناقص اظہارِ مطلب کی تکمیل کرتے رہتے ہیں۔ جواب ہی بلا شبہ کسی صاحبِ شعور ہستی کی موجودگی کا ثبوت ہے اور قرآن پاک کا بھی یہی ارشاد ہے:

و قال ربکم ادعونی استجب لکم (۴۰ : ۶۲)
واذا سالک عبادی عنی فانی قریب اجیب
دعوۃ الداع اذا دعان (۲ : ۱۸۶)

لہٰذا ظاہر ہے کہ خواہ ہم اپنے جسمانی معیار سے کام لیں، خواہ رائس کے غیر جسمانی اور نسبتاً زیادہ مناسب معیار سے دونوں صورتوں میں نفس غیر کے متعلق ہمارا علم استدلالی° رہیگا۔ لیکن اس کے باوجود ہم ان کا مشاہدہ حضوری طور پر کرتے ہیں اور ہمیں کبھی شبہ نہیں ہوتا کہ ہمارا آپس کا میل جول محض فریب ہے۔ البتہ یہاں یہ غلطفہمی نہیں ہونی چاہیے کہ ہم اپنی بحث میں جس مرحلے پر آ گئے ہیں اس میں ان باتوں کے پیش نظر جن کا ماننا نفوس غیر کے اثبات میں لازم آتا ہے، ہم ایک محیط برکل° ہستی کے اثبات میں کوئی عینی (۹۴) دلیل قائم کرنا چاہتے ہیں۔ ہمیں صرف یہ کہنا ہے کہ صوفیانہ احوال میں ہمیں جس قسم کی حضوریت کا تجربہ ہوتا ہے اس کی بعض دوسری مثالیں بھی موجود ہیں۔ ان میں اور ہماری طبعی

---

۹۲ - Royce
۹۳ - اپنی حرکات و سکنات سے۔
۹۴ - فلسفۂ عینیت سے متعلق ــ مترجم

واردات میں کچھ نہ کچھ مشابہت ضرور پائی جاتی ہے اور ہم ان کا شمار بھی شاید اسی زمرے میں کر سکتے ہیں۔

۴۔ پھر بہ اعتبار نوعیت صوفیانہ مشاہدات چونکہ براہ راست ہی تجربے میں آتے ہیں لہٰذا ان مشاہدات کو دوسروں تک جوں کا توں پہنچانا ناممکن ہو جاتا ہے(۹۵) اور یہی وجہ ہے کہ وہ فکر کی بجائے زیادہ تر احساس کا رنگ اختیار کر لیتے ہیں۔ لہٰذا صوفی یا پیغمبر جب اپنے مذہبی شعور کی تعبیر الفاظ میں کرتا ہے تو اسے منطقی قضایا ہی کی شکل دے سکتا ہے۔ یہ نہیں کہ اس کا مشمول من و عن دوسروں تک منتقل کر سکے۔ چنانچہ ذیل کی آیات میں بھی جس حقیقت کا بیان مقصود ہے، وہ ان مشاہدات کی نفسیات ہے نہ کہ ان کا مشمول:

> وما کان لبشر ان یکلمه الله الا وحیاً او من وراء حجاب او یرسل رسولا فیوحی باذنه ما یشاء انه علی حکیم ۰ (۴۲ : ۵۱)

> والنجم اذا هوی ما ضل صاحبکم وما غوی وما ینطق عن الهوی ان هو الا وحی یوحی علمه شدید القوی ذو مرة فاستوی وهو بالافق الاعلی ثم دنا فتدلی فکان قاب قوسین او ادنی فاوحی الی عبده ما اوحی ما کذب الفواد ما رای ۰ افتمرونه علی ما یری ۰ ولقد راه نزلة اخری عند سدرة المنتهی ۰ عندها جنة الماوی اذ یغشی السدرة ما یغشی ما زاغ البصرو ما طغی ۰ لقد رای من آیات ربه الکبری ۰ (۵۳ : ۱۸-۱)

پھر اگر صوفیانہ مشاہدات کو دوسروں تک پہنچانا(۹۶)

---

۹۵۔ کیونکہ صوفی کا مشاہدہ 'حال' ہے 'قال' نہیں — مترجم

۹۶۔ یعنی ان کا ابلاغ — مترجم

ناممکن ہے تو اس لیے بھی کہ یہ مشاہدات وہ غیر واضح (۹۷) احساسات ہیں جن میں عقلی استدلال کا شائبہ تک نہیں ہوتا۔ لیکن ہمارے دوسرے احساسات کی طرح صوفیانہ احساس (۹۸) میں بھی تعقّل کا ایک عنصر شامل رہتا ہے اور میں سمجھتا ہوں یہی مشمول° تعقل ہے جس سے بالآخر اس میں فکر کا رنگ پیدا ہوتا ہے۔ دراصل احساس کا اقتضا ہی یہ ہے کہ اس کا اظہار فکر کے پیرائے میں کیا جائے۔ معلوم ہوتا ہے دونوں کا تعلق ہمارے داخلی مشاہدات کی کسی ایک ہی وحدت سے ہے۔ فکر اس کا زمانی پہلو ہے، احساس لا زمانی۔ اس سلسلے میں پروفیسر ہاکنگ (۹۹) کا ایک اقتباس خالی از فائدہ نہ ہوگا۔ پروفیسر مذکور نے یہ رائے قائم کرتے ہوئے کہ مذہبی شعور کے مشمولات کو عقلی نقطۂ نظر سے دیکھنا سر تا سر جائز ہے، نفسیات احساس کے مطالعے میں بڑی کاوش سے کام لیا ہے۔ وہ کہتے ہیں احساس سے الگ وہ غیر احساس° کیا ہے جہاں اس کا خاتمہ ہوگا؟ میرا جواب ہے کسی چیز کا شعور، اس لیے کہ احساس کا مطلب ہے کسی صاحبِ شعور ہستی کی بے قراری جس میں قرار پیدا ہوگا تو اس شے کی بدولت جو اندرون ذات کی بجائے اس سے باہر موجود ہے۔ احساس گویا خارج کی طرف کھنچنا ہے جیسے فکر اس کی استطلاع (۱۰۰)۔ لٰہذا کوئی احساس ایسا کور نہیں جو اپنے مقصد سے بے خبر ہو۔ ادھر ہمارے ذہن میں احساس کی کوئی کیفیت طاری ہوئی اور ادھر اس شے کا خیال بھی ایک جزوِ لازم کی طرح اس میں شامل ہو گیا جس سے اس کو تسکین ہوگی۔ یہ امر کہ احساس کی کوئی سمت نہ ہو

---

۹۷ - ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات۔ مطلب یہ ہے کہ کسی حقیقت کا شعور تو موجود ہے لیکن زبان اس کی ادائیگی یا الفاظ میں صحیح ترجمانی سے قاصر ہے — مترجم

۹۸ - یعنی واردات — مترجم

۹۹ - Hocking

۱۰۰ - یعنی ایک 'نظر' ہے دوسرا 'خبر' بقولِ اقبال:
ما نظر خواہیم و او گوید خبر — مترجم

ایسے ہی نا ممکن جیسے یہ کہ عمل کا کوئی رخ نہ ہو، اور یاد رکھنا چاہیے کہ سمت کے معنی ہیں کوئی مقصود و مطلوب۔ یہ صحیح ہے کہ ہماری بعض کیفیات احساس سر تا سر مبہم ہوتی ہیں لیکن یہاں قابل غور نکتہ یہ ہے کہ ان حالتوں میں ہمارا احساس بھی دبا رہتا ہے۔ مثلاً اگر کسی چوٹ سے ہم اپنے ہوش و حواس کھو بیٹھیں، ہمیں پتہ نہ چلے ہوا کیا ہے، کہیں درد بھی محسوس نہ ہو بجز اس خیال کے کہ کچھ نہ کچھ ہوا ضرور ہے تو اس صورت میں یہ واردہ بھی ایک لمحہ کے لئے ہمارے شعور کی سرحد پر رک جائے گا، احساس کے طور پر نہیں بلکہ ایک امر واقعی کی حیثیت سے تا آنکہ فکر اس میں داخل ہو کر ایجاب کا راستہ متعین کرے(۱۰۱)۔ جب یہ ہوگا تو درد کا احساس بھی ہو جائے گا، جو اگر صحیح ہے تو ماننا پڑے گا کہ دورانِ احساس میں ہمارا شعور ویسے ہی خارج سے سر گرم تعلق رہتا ہے جیسے فکر میں۔ اس کا اشارہ ہمیشہ کسی ایسی چیز کی طرف ہو گا جو صاحب احساس کی ذات سے باہر اور ماورا ہے اور جس کی طرف وہ گویا اس کی رہنمائی کر رہا ہے حتیٰ کہ جہاں اس کی رسائی وہاں تک ہو گئی، اس کا وجود بھی فنا ہو گیا''۔ سطور بالا سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ احساس کی یہی ماہیت ہے جس کی بنا پر مذہب کی ابتدا احساس سے ہوتی ہے لیکن جیسا کہ تاریخ شاہد ہے مذہب نے کبھی احساس پر قناعت نہیں کی، اس سے ہمیشہ مابعد الطبیعی جستجو کا اظہار ہوتا رہا۔ لہٰذا جب ارباب تصوف عقل و فکر کی مذمت کرتے اور یہ سمجھتے ہیں کہ علم و عرفان کی منزل میں اس کی رہبری بیسود ہے تو ان کے اس قول کی تائید خود مذہب سے بھی نہیں ہوتی۔ پھر پروفیسر ہاکنگ کی اس عبارت سے بھی جو ابھی پیش کی گئی یہی ثابت نہیں ہوتا کہ مذہب کے اندر فکر بھی شامل رہتا ہے اس سے کچھ اور حقائق بھی ہمارے سامنے آ جاتے ہیں۔ احساس اور فکر میں چونکہ ایک نامی رشتہ

---

۱۰۱۔ یعنی اسے جوابی عمل کے لیے تیار کر دے۔

کام کر رہا ہے (۱۰۲) لہٰذا یوں وہ قدیم نزاع بھی جس کا تعلق وحی باللفظ سے تھا اور جس نے ایک زمانے میں الٰہیینِ اسلام کو طرح طرح کی مشکلات میں ڈال رکھا تھا، حل ہو جاتا ہے۔ غیر واضح احساس کی ہمیشہ کوشش ہوتی ہے کہ اپنا اظہار فکر کے پیرائے میں کرے، رہا فکر سو وہ خود اپنے وجود سے اپنا مرئی پیکر تلاش کر لیتا ہے۔ لہٰذا یہ کہنا کوئی استعارہ نہیں کہ فکر اور لفظ (۱۰۳) بیک وقت احساس کے بطن سے نمودار ہوتے ہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ منطقی فہم ان کی زمانی ترتیب کو دیکھتا اور یوں انہیں ایک دوسرے سے الگ ٹھہراتے ہوئے اپنے لیے طرح طرح کی مشکلات پیدا کر لیتا ہے۔ بہر حال ایک معنی میں الفاظ بھی وحی ہوتے ہیں۔

۵ - پھر جب صوفی کسی ذات سرمدی سے اتحاد و اتصال کی بدولت یہ محسوس کرتا ہے کہ زمان متسلسل کی کوئی حقیقت نہیں تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ زمان متسلسل سے اس کا تعلق سچ مچ منقطع ہو جاتا ہے۔ اس لیے کہ اپنی یکتائی کے باوجود صوفیانہ مشاہدات اور ہمارے روز مرہ کے محسوسات و مدرکات میں کوئی نہ کوئی رشتہ ضرور کام کر رہا ہے جس کا ثبوت یہ ہے کہ صوفیانہ احوال تا دیر قائم نہیں رہتے، گو صاحبِ حال پر وثوق و اعتماد کا نہایت گہرا نقش چھوڑ جاتے ہیں (۱۰۴)۔ بہر حال صوفیہ ہوں یا انبیاء، دونوں طبعی واردات کی دنیا میں واپس آ جاتے ہیں۔ لیکن جیسا کہ ہم آگے چل کر عرض کرینگے فرق ہے تو یہ کہ نبی کی بازگشت سے نوعِ انسانی کے لیے بڑے بڑے دور رس نتائج مترتب ہوتے ہیں (۱۰۵)۔

---

۱۰۲ - یعنی ان دونوں کا نشو و نما ایک ساتھ ہوتا ہے۔ ملاحظہ ہو شروع خطبے میں بحث 'وجدان و فکر' اور کلامِ اقبال میں جا بجا شرح 'ذکر و فکر' ـــ مترجم

۱۰۳ - یا ایک دوسرے لحاظ سے 'صورت اور معنی' ـــ مترجم

۱۰۴ - یعنی وہ ان کو مبنی بر حقیقت سمجھتا ہے۔ 'وجد' = 'پا لینا' ـــ مترجم

۱۰۵ - بہ سبب اپنے مشمول کے ـــ مترجم

گویا جہاں تک حصول علم کا تعلق ہے صوفیانہ مشاہدات کی دنیا ایسی ہی حقیقی اور معتبر ہے جیسے ہمارے مشاہدات کا کوئی اور عالم - لہٰذا ان کو محض اس بنا پر نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ ان مشاہدات کی ابتدا ادراک بالحس سے نہیں ہوتی - علیٰ ھذا وہ عضوی کیفیات(۱۰۶) بھی جن سے بظاہر یہ مشاہدات مترتب ہوتے نظر آتے ہیں اس امر کی دلیل نہیں کہ ہم ان کی قدر و قیمت سے انکار کر دیں حتیٰ کہ اگر ذہن اور جسم کے تعامل° میں(۱۰۷) ہم جدید نفسیات کا مفروضہ ٹھیک مان لیں جب بھی ازروے منطق یہ ثابت نہیں ہوتا کہ صوفیانہ مشاہدات انکشاف حقیقت کا کوئی ذریعہ نہیں۔ نفسیاتی اعتبار سے تو سب احوال خواہ ان کا مشمول مذہبی ہو یا غیر مذہبی، عضوی کیفیات کے پابند ہیں۔ چنانچہ ذہن انسانی کا علمی انداز بھی ویسے ہی اس کا پابند ہے جیسے مذہبی(۱۰۸) - یہی وجہ ہے کہ جب ہم نوابغ کے تخلیقی کارناموں پر حکم لگاتے ہیں تو ان باتوں کو سرے سے خاطر میں نہیں لاتے جو علماے نفسیات نے ان کی عضوی کیفیتوں کے بارے میں قائم رکھی ہیں۔ میرا اپنا خیال تو یہ ہے کہ ایک خاص قسم کی قبولیت کے لیے شاید ایک خاص قسم کا مزاج ناگزیر ہے۔ لہٰذا یہ کہنا ٹھیک نہیں کہ جو کچھ قبول کیا جاتا ہے اس کی حقیقت بجز اس کی پیشرو کیفیت کے اور کچھ نہیں(۱۰۹) - دراصل ہماری نفسیاتی کیفیات سے علت و معلول کا عضوی سلسلہ جس طرح وابستہ ہے اس کا ان معیارات سے کوئی تعلق ہی نہیں جن کے ماتحت ہم باعتبار قدر و قیمت کسی کیفیت کو ادنیٰ یا اعلیٰ قرار دیتے ہیں۔ ”بعض کشف

---

۱۰۶ - یا بدنی احوال ــ

۱۰۷ - کہ وہ کسی نہ کسی طرح ایک دوسرے پر عمل کرتے ہیں ــ مترجم

۱۰۸ - کیونکہ دونوں صورتوں میں مخصوص بدنی کیفیات سرزد ہوتی ہیں ــ مترجم

۱۰۹ - یعنی وہ صرف بدن کی ایک حالت تھی - کوئی مشاہدہ اور ’تجربہ‘ نہیں تھا ــ مترجم

اور بعض الہام'' جیسا کہ پروفیسر ولیم جیمز نے لکھا ہے ''بداہتاً مہمل نظر آتے ہیں۔ بعینہ استغراق اور بے خودی یا تشنج کی بعض کیفیتوں سے بھی سیرت اور کردار کے لیے کوئی نتیجہ مترتب نہیں ہؤا۔ ان میں سرے سے کچھ تھا ہی نہیں کہ ہم انہیں منجانب اللہ ٹھہراتے۔ مسیحی تصوف کی تاریخ میں تو یہ عقدہ ہمیشہ لا ینحل رہا کہ ہم ان واردات اور ان پیغامات کو جن کی حیثیت خدائی معجزات کی تھی، ان واردات اور پیغامات سے کیسے الگ کریں جن کو شیطان محض اپنی عداوت کی بنا پر افترا کر لیتا ہے کہ طالبِ حقیقت کو دوگونہ جہنم کا مستحق ٹھہرائے (۱۱۰)۔ اس کے لیے ہادیانِ نوعِ انسانی کو اپنی ساری فراست، بصیرت اور دانائی سے کام لینا پڑا، مگر اس کا فیصلہ ہؤا تو آخرالامر ہمارے اختباری معیار ہی کی بدولت اور وہ یوں کہ درخت اپنے پھل سے پہچانا جاتا ہے نہ کہ جڑ سے (۱۱۱)۔ دراصل مسیحی تصوف کا یہ مسئلہ جس کی طرف پروفیسر ولیم جیمز نے اشارہ کیا ہے سارے تصوف کا مسئلہ ہے۔ شیطان واقعی اپنی عداوت میں ایسی واردات افترا کر لیتا ہے جو صوفیانہ مشاہدات کے حلقے میں داخل ہوجاتی ہیں۔ قرآن پاک کا ارشاد ہے (۱۱۲):

وما ارسلنا من قبلک من رسول ولا نبی الا اذا تمنیٰ
القی الشیطان فی امنیتہ ج فینسخ اللہ ما یلقی الشیطان
ثم یحکم اللہ آیتہ ط واللہ علیم حکیم لا (۲۲ : ۵۲)

لہٰذا میری رائے میں پیروانِ فرائڈ (۱۱۳) نے مذہب کی سب سے بڑی خدمت سر انجام دی ہے تو یہی رحمانی سے شیطانی

---

۱۱۰ - ایک تو اس لیے کہ وہ شیطان کے فریب میں آیا، دوسرے اس لیے کہ اس نے ان واردات کو حقیقت پر محمول کیا — مترجم

۱۱۱ - Variety of Religious Experience میں — مترجم

۱۱۲ - حضرتِ علامہ کا ارشاد تو ٹھیک ہے لیکن جس آیت کا حوالہ دیا گیا ہے وہ میرے نزدیک یہاں منطبق نہیں ہوتی — مترجم

۱۱۳ - Freud

کے اخراج پر زور دینا (۱۱۴)، گو میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ اس جدید نفسیات کی بنا جس نظریے پر ہے، شواہد سے اس کی کما حقہ تائید نہیں ہوتی۔ اگر ہماری آوارہ تحریکات عالمِ خواب یا بعض ایسی حالتوں میں جب ہم کچھ کھوئے کھوئے سے رہتے ہیں، ہم پر قابو پا لیتی ہیں تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ کسی ایسے کباڑ خانے میں چھپی پڑی تھیں جو ہمارے نفس طبعی° کے پیچھے واقع ہے (۱۱۵)۔ لہٰذا اگر یہ دبی ہوئی تحریکات کبھی کبھار ہمارے نفس طبعی میں در آتی ہیں تو اس سے بجز اس کے اور کیا ثابت ہوتا ہے کہ ہم معمولاً جس نظام ایجاب° کے عادی ہیں (۱۱۶) اس میں کچھ اختلال رونما ہو گیا ہے، یہ نہیں کہ وہ ہمارے ذہن کے کسی تاریک گوشے میں بوس تھیں۔ بہر حال مختصر الفاظ میں نظریہ یہ ہے کہ اپنے ماحول سے توافق و تطابق کے دوران میں ہم طرح طرح کے مہیجات قبول کرتے رہتے اور پھر ان کے زیر اثر رفتہ رفتہ ایک مقررہ نظام ایجاب کے عادی ہو جاتے ہیں جس کی پیچیدگی میں بعض تحریکات کی قبولیت لیکن بعض ایسی تحریکات کے استرداد سے جن کو اس میں مستقلاً کوئی جگہ نہیں ملتی برابر اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ یہ مسترد تحریکات پیچھے ہٹتے ہٹتے بالآخر وہاں رک جاتی ہیں جس کو نفس کے 'حصۂ لا شعور' سے تعبیر کیا جاتا ہے اور اس لیے وہ منتظر رہتی ہیں کہ جونہی موقعہ ملے آگے بڑھیں اور نفس ماسکہ (۱۱۷) سے اپنا انتقام لیں۔ لہٰذا ہو سکتا ہے ان سے ہمارے اعمال و افعال کا نقشہ بگڑ جائے، ہمارے خیالات مسخ ہونے

---

۱۱۴ - اور جس کی صوفیائے اسلام بہت پہلے ضرورت محسوس کر چکے ہیں — مترجم

۱۱۵ - جدید نفسیات کا تحت الشعور اور لا شعور — مترجم

۱۱۶ - یعنی کسی تحریک یا مہیّج کے زیر اثر جو طرز عمل اختیار کرتے ہیں اس کے — مترجم

۱۱۷ - جو بعض مہیّجات کو قبول اور بعض کو رد کر دیتا ہے۔

لگیں، ہم طرح طرح کے خواب اور خیالی صورتیں دیکھیں یا وہ طور و طریق اختیار کر لیں جس کو نوع انسانی اپنے ارتقائی عمل میں پیچھے چھوڑ آئی ہے۔ کہا جاتا ہے مذہب بھی ایک افسانہ ہے جسے انسان نے ان مردود و مطرود تحریکات کی بنا پر تخلیق کیا اور جس سے مقصود یہ ہے کہ ہمیں اپنی آزاد اور بے روک ٹوک حرکت کے لیے ایک قسم کی دل کش اور خیالی دنیا میسر آ جائے۔ بالفاظِ دیگر اس نظریے کا مطلب یہ ہوا کہ مذہبی عقائد اور مسلمات وہ ابتدائی اور قدیم نظریہ ہائے فطرت ہیں جو ہم انسانوں نے اس لیے وضع کیے کہ حقیقتِ مطلقہ کا فطری قبح دور کرتے ہوئے اسے کوئی ایسی شکل دیں جو ہماری آرزوؤں اور تمناؤں کے مطابق ہو لیکن جس کی تصدیق زندگی کے حقائق سے نہیں ہوتی۔ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ اس قسم کے مذاہب اور فن کی ایسی شکلیں بھی جو حقائقِ حیات سے بزدلانہ فرار کا سبق دیتی ہیں موجود ہیں۔ لیکن آپ ہر مذہب کے متعلق یہ رائے قائم نہیں کر سکتے۔ ہمیں اس امر سے بھی انکار نہیں کہ مذہبی اصول و عقائد کے ما بعد الطبیعی اعتبار سے بھی کچھ معنی ہیں لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ہم ان اصول و عقائد کو ان مدلولات کی تعبیرات پر محمول کریں جو علومِ فطرت کا موضوع ہیں۔ مذہب نہ طبیعیات ہے، نہ کیمیا کہ حقائقِ فطرت کی ترجمانی علت و معلول کے رنگ میں کرے۔ اس کا مقصد ہے محسوسات و مدرکات کی ایک الگ تھلگ نوع یعنی مذہبی مشاہدات کی تعبیر جس کے مدلولات کو سائنس کے مدلولات میں مدغم کرنا ممکن نہیں۔ مذہب نے تو سائنس سے بھی بہت پہلے اس بات پر زور دیا کہ ہم اپنی مذہبی زندگی میں ٹھوس حقائق سے مس پیدا کریں۔ ان میں کوئی نزاع ہے تو یہ نہیں کہ ایک کی بنا محسوسات کے مشاہدے پر ہے اور دوسرا ان سے بے تعلق۔ دونوں کی ابتدا محسوسات سے ہوتی ہے۔ للہذا ان میں جو نزاع ہے اس غلط فہمی کے باعث کہ دونوں کے پیش نظر ایک ہی قسم کے حقائق کی تعبیر ہے۔ حالانکہ مذہب کے سامنے محسوسات و

مدرکات کی ایک مخصوص نوع ہے اور اس کا مقصد یہ کہ ان کی کنہ تک پہنچے۔

مذہبی مشاہدات کو یہ کہہ کر بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ وہ نتیجہ ہیں جنسی تحریک کا، اس لیے کہ شعور کی یہ دونوں شکلیں یعنی مذہبی اور جنسی اگر ایک دوسرے کی ضد نہیں تو باعتبار نوعیت، مقصد اور اس طرز عمل کے جو ان سے مترتب ہوتا ہے، مختلف ضرور ہیں۔ جذب° مذہبی (۱۱۸) کے اثر میں تو ہمیں اس امر کا یقین ہوتا ہے کہ ایک حقیقت نفس الامری ہماری ذات کے تنگ حلقے سے باہر موجود ہے جس میں علمائے نفسیات کو اگر تحت الشعور کا ہاتھ کام کرتا نظر آتا ہے تو وہ معذور ہیں کیونکہ اس جذب کی شدت ہماری شخصیت کو بیخ و بن سے ہلا دیتی ہے۔ مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ جذب کا عنصر تو علم کا لازمی جزو ہے یہاں تک کہ جتنی اس کی شدت میں کمی یا زیادتی ہوگی اتنی ہی اس چیز کی خارجی حیثیت جو ہمارے علم کا موضوع ہے، گھٹتی یا بڑھتی رہے گی۔ ہمارے لیے تو وہی سب سے زیادہ حقیقی ہے جس سے ہماری شخصیت کا تار و پود ہل جائے۔ پروفیسر ہاکنگ نے کیا ٹھیک کہا ہے: ''اگر کسی ولی یا عامی کو اپنے محدود اور بے بصیرت نفس زمانی میں کوئی ایسا جلوہ نظر آتا ہے جس سے ہماری اور اس کی زندگی کی کایا پلٹ جائے تو اس کا سبب بجز اس کے اور کیا ہو سکتا ہے کہ حقیقت سرمدیہ تمام و کمال محسوسیت° کے ساتھ اس کی روح پر چھا گئی۔ اس تجلی سے بے شک تحت الشعوری آمادگی° کا اظہار ہوتا ہے علیٰ ھذا تحت الشعور توازی (۱۱۹) کا، لیکن غیر استعمال شدہ خلیہ ہائے ہوا کا پھیل جانا اس امر کی دلیل نہیں کہ ہم نے باہر کی ہوا میں سانس لینا چھوڑ دیا ہے، بلکہ اس کے بالکل برعکس۔'' دراصل نفسیات کا کوئی منہاج اس امر کی تشریح نہیں کر سکتا

---

۱۱۸- ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات ــ مترجم

۱۱۹- جس میں جسم بھی ذہن کا ساتھ دیتا ہے۔ ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات ــ مترجم

کہ جذبۂ مذہب بھی علم ہی کی ایک شکل ہے اور اس لیے ہمارے جدید نفسیات داں اس کوشش میں ویسے ہی ناکام رہیں گے جیسے کسی زمانے میں لاک اور ہیوم (۱۲۰) رہے تھے۔

اوپر کی بحث سے ایک نہایت اہم مسئلہ پیدا ہو جاتا ہے۔ ہم برابر یہ ثابت کرنے کی کوشش کر رہے تھے کہ مذہبی واردات کی حیثیت در اصل ایک کیفیت احساس کی ہے جس میں تعقل کا ایک عنصر شامل رہتا ہے اور جس کے مشمول کو دوسروں کے سامنے بطور تصدیقات° ہی کے پیش کیا جا سکتا ہے۔ لیکن اگر کسی تصدیق کے متعلق جو یوں تو ہماری دسترس سے باہر ہے، یہ دعویٰ کیا جائے کہ اس سے ہمارے محسوسات و مدرکات کے ایک خاص عالم کی ترجمانی ہوتی ہے تو ہمیں یہ پوچھنے کا حق پہنچتا ہے کہ اس کی صحت کا ثبوت کیا ہے یعنی کیا ہمارے پاس کوئی ایسی آزمائش موجود ہے جس سے اس کے حق و باطل کا امتحان کیا جا سکے؟ یا اگر فرض کیجیے ان تصدیقات کی صحت کا دار و مدار کسی شخص کے ذاتی مشاہدات پر ہوتا تو اس صورت میں مذہب کا حلقہ بھی صرف چند افراد تک محدود رہ جاتا۔ لیکن خوش قسمتی سے ہمارے پاس بعض ایسی آزمائشیں موجود ہیں جو ان آزمائشوں سے مختلف نہیں جن کا اطلاق علم کی دوسری اصناف پر ہوتا ہے اور جن کو ہم عقلی اور عملی معیارات سے تعبیر کریں گے۔ عقلی معیار تو عبارت ہے اس ناقدانہ تعبیر سے جس میں ہم اپنے محسوسات و مدرکات کی تحقیق کسی پہلے سے قائم شدہ مفروضے کے ماتحت نہیں کرتے بلکہ جس سے بالعموم یہ دیکھنا مقصود ہوتا ہے کہ اس تعبیر کی انتہا کیا فی الواقعہ اسی حقیقت پر ہوتی ہے جس کے انکشاف

---

۱۲۰ - Lock اور Hume - لاک اس لیے کہ اس کے نزدیک ادراک موقوف ہے حواس اور علم ادراک پر، لہٰذا ادراک بالحواس کی بنا پر کسی ما بعد الطبیعی عمارت کی تعمیر ممکن نہیں۔
ہیوم اس لیے کہ لاک کے اتباع اور برکلے کی مخالفت میں اس کا تشکک انتہا کو پہنچ گیا — مترجم

میں مذہبی مشاہدات ہماری رہنمائی کرتے ہیں، لیکن عملی معیار باعتبار (۱۲۱) نتائج ان پر حکم لگاتا ہے۔ اول الذکر سے فلسفی کام لیتے ہیں، مؤخر الذکر سے انبیاء۔ آئندہ خطبے میں ہم عقلی معیار ہی سے کام لیں گے۔

---

۱۲۱ - ملاحظہ ہو فرہنگِ مصطلحات علی ہذا تصریح 'س' آخر بحث میں — مترجم

# دوسرا خطبہ

## مذہبی مشاہدات (۱) کا فلسفیانہ معیار

متکلمین فرنگ (۲) نے (۳) ہستیٔ باری تعالیٰ پر تین دلیلیں قائم کی ہیں۔ کونی، غائی اور وجودی (۴)۔ یہ ادلۂ ثلاثہ اگرچہ اس امر کا ثبوت ہیں کہ فکر انسانی نے جب کبھی ذات مطلق (۵) کی جستجو کی تو اسے چار و ناچار انہیں راستوں پر گامزن ہونا پڑا (۶)، لیکن منطقی اعتبار سے دیکھا جائے تو (۷) ان پر شدید اعتراضات وارد ہوتے ہیں اور ہمیں کہنا پڑتا ہے کہ (۸) انہوں نے ہمارے محسوسات و مدرکات کی تعبیر کسی گہری نظر سے نہیں کی۔

دلیل کونی کی رو سے کائنات ایک معلول متناہی ہے، لہٰذا ضرور ہے اس کی کوئی علت بھی ہو۔ لیکن پھر ہر علت کے لیے چونکہ ایک دوسری علت کا وجود مستلزم ہے اور

---

۱۔ یا برعایت خطبہ اول، علم بالوحی اور عقل ـ مترجم
۲۔ متن میں فلسفۂ کلام۔ ملاحظہ ہو تصریح '۲'۔ یہ تبدیلی حضرت علامہ کے زیر ہدایت کی گئی ـ مترجم
۳۔ جو ازمنۂ متوسطہ میں حکمت یونان کے زیر اثر مذہب اور فلسفہ کو باہم تطبیق دینے کی کوشش کیا کرتے تھے ـ م
۴۔ ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات ـ مترجم
۵۔ متکلمین کی اصطلاح میں واجب الوجود ـ مترجم
۶۔ اس لیے کہ ذات باری تعالیٰ کی بحث میں کونی، غائی اور وجودی مسائل کی بحث ناگزیر ہو جاتی ہے ـ مترجم
۷۔ ان میں کوئی دلیل بھی ذات مطلق کے اثبات پر دلالت نہیں کرتی۔ برعکس اس کے ـ م
۸۔ متکلمین یا جو حضرات اس قسم کے دلائل پیش کرتے تھے ـ م

ذہن انسانی کے لیے ممکن نہیں کہ ایک ابدی تقہقر°(۹) کا تصور کرتا چلا جائے، اس لیے ایک ایسی علت کا وجود تسلیم کرنا پڑا جو کسی دوسری علت کا معلول نہیں(۱۰) یعنی علت اولیٰ یا علت العلل۔ لیکن اگر معلول متناہی ہے تو اس کی علت بھی متناہی ہوگی، یا زیادہ سے زیادہ علل متناہیہ کا ایک لامتناہی سلسلہ(۱۱)۔ اندریں صورت یہ کہاں جائز ہے کہ ہم اس سلسلے کو یک بیک کسی علت پر ختم کر دیں اور اسے علت اولیٰ ٹھہرائیں؟ اس سے تو خود قانون علت و معلول کی، جس پر اس دلیل کا دار و مدار ہے، نفی ہو جاتی ہے۔ پھر اگر علت اولیٰ میں اس کا معلول شامل نہیں تو ثابت ہؤا کہ وہ ایک متناہی علت ہے، لامتناہی علت نہیں کیونکہ یوں علت اولیٰ پر خود اس کے معلول کی بدولت ایک حد قائم ہو جاتی ہے۔ لیکن اس دلیل کو صحیح مان کر بھی یہ ماننا لازم نہیں آتا کہ علت اولیٰ کا وجود ذات مطلق کا مرادف ہے۔ اس لیے کہ علت و معلول کے درمیان جو رشتہ بھی قائم ہوگا دونوں کے لیے یکساں ہوگا(۱۲)۔ زیادہ سے زیادہ اس دلیل سے کچھ ثابت ہوتا ہے تو یہ کہ ہم قانون علت و معلول کے تصور پر مجبور ہیں۔ مگر اس تصور کی ضرورت کسی طرح بھی وجود مطلق کی ضرورت پر دلالت نہیں کرتی(۱۳)۔ دراصل دلیل کونی کا تقاضا ہے کہ لامتناہی کا اثبات متناہی کی نفی سے کیا جائے لیکن جس لامتناہی کی تصدیق متناہی کی نفی سے ہوگی وہ درحقیقت لامتناہی نہیں ہوگا کیونکہ اس طرح نہ تو لامتناہی(۱۴)

---

۹ - یعنی ماضی کی طرف ہٹتے ہوئے علت و معلول کے ایک لامتناہی سلسلے — م

۱۰ - باتباع ارسطو — مترجم

۱۱ - جیسا کہ دلیل کونی کے ماتحت ماننا لازم آتا ہے —

۱۲ - کیونکہ اگر معلول کے لیے علت کا وجود ناگزیر ہے تو علت کے لیے بھی معلول کا، ورنہ علت علت نہیں رہے گی —

۱۳ - جیسا کہ دلیل وجودی کی بحث میں آگے چل کر ثابت ہو جائے گا — مترجم

۱۴ - یعنی علت اولیٰ کی — مترجم

کی ماہیت سمجھ میں آئے گی نہ اس متناہی (۱۵) کی جسے ہم اس کے مقابل میں لاتے (۱۶) ہیں۔ حقیقی لا متناہی متناہی پر بھی حاوی ہے اور باوجود احتوا° اس کا ابطال نہیں کرتا بلکہ اس کی تصدیق و تثبیت° کا ذریعہ بنتا ہے (۱۷) - لہٰذا دلیل کونی جو متناہی کی نفی سے لا متناہی تک پہنچنا چاہتی ہے، منطقی اعتبار سے غلط اور سر تا سر بے نتیجہ ہے۔ کچھ ایسا ہی معاملہ دلیل غائی کا ہے جس میں معلول کی علت کا مطالعہ اس اعتبار سے کیا جاتا ہے کہ ہمیں معلوم ہو جائے اس کی نوعیت کیا ہے۔ لہذا جب عالم فطرت° کے مشاہدے سے کچھ یوں نظر آتا ہے کہ اس کے اعمال و افعال میں پیش بینی°، غرض و غایت° او تطابق و توافق° کے آثار پائے جاتے ہیں تو ہم سمجھتے ہیں ان سے ایک ایسی شاعر بالذات° ہستی کا ثبوت مل جاتا ہے جس کے علم و قدرت° کی کوئی انتہا نہیں۔ حالانکہ اس دلیل سے کوئی نتیجہ مترتب ہوتا ہے تو یہ کہ کائنات ایک پہلے سے قائم یعنی سابق الوجود (۱۸)، بے حس اور متزاحم ہیولیٰ° ہے جس کے اجزا میں بجائے خود نظم و ترتیب کی کوئی صلاحیت نہیں (۱۹) - لیکن یاد رکھنا چاہیے اس طرح صرف ایک صانع° کا ماننا لازم آتا ہے، خالق° کا ماننا لازم نہیں آتا (۲۰) جس کے متعلق اگر بالفرض مان بھی لیا جائے کہ ہیولیٰ کائنات کو اسی نے خلق کیا جب بھی یہ اس کی حکمت و دانائی کا

---

۱۵ - یعنی معلول کی۔

۱۶ - اور اس لیے اس کی ضد ٹھہراتے ہیں۔

۱۷ - اس لیے کہ اگر متناہی کی تصدیق و تثبیت نہ کی جائے تو اس کا وجود غیر حقیقی ٹھہرتا ہے جو اگر غیر حقیقی ہے تو لا متناہی کے اثبات پر جیسا کہ دلیل کونی کا اصرار ہے دلالت نہیں کرے گا — مترجم

۱۸ - بالفاظ دیگر 'قدیم' (اور جس سے قدم و حدوث مادہ کی بحثیں پیدا ہوئیں) — مترجم

۱۹ - لیکن جسے ایک ہنر مند صانع اپنی صنعت کی کار فرمائی سے منظم کر لیتا ہے — م

۲۰ - قرآن مجید کی اصطلاح میں 'فاطر' اور 'بدیع' (السموت والارض) — مترجم

کوئی اچھا ثبوت نہیں کہ اول تو ایک بے حس اور متزاحم ہیولیٰ کی تخلیق سے اپنے لیے طرح طرح کی مشکلات پیدا کرے اور پھر ان پر غالب آنے کے لیے ان طریقوں سے کام لے جو اس کی فطرتِ اصیلہ کے منافی ہیں۔ یوں بھی جس صانع کا وجود اپنے ہیولیٰ سے خارج ہے(۲۱) وہ لا محالہ اس ہیولیٰ سے محدود بھی ہے۔ لہذا اس طرح کا صانع ایک متناہی صانع ہوگا اور اپنے محدود ذرائع کے باعث وہی طرز عمل اختیار کرے گا جو انسان بحیثیت صانع اختیار کر سکتا ہے۔ در اصل دلیل غائی کی بنا ایک غلط مماثلت° پر ہے کیونکہ انسانی صنعت گری اور مظاہر فطرت کو باہم کوئی نسبت نہیں۔ انسانی صنعت گری کا دار و مدار تو اس پر ہے کہ سب سے پہلے ہم ان اشیا کا انتخاب کریں جن سے ہم کام لینا چاہتے ہیں اور پھر ان کو ان کے فطری محل° اور روابط° سے جدا کر دیں۔ برعکس اس کے، فطرت° ایک نظام ہے ان اجزا کا جن کا وجود ایک دوسرے کا محتاج ہے(۲۲)۔ لہذا فطرت کے اعمال و افعال اور ایک صنعت گر کے طریق کار کو باہم مماثل ٹھہرانا غلط ہے۔ صنعت گری عبارت ہے اشیا کی بتدریج ایک دوسرے سے علیحدگی اور پھر ان کی از سر نو ترکیب سے (۲۳)۔ لہذا اس میں اور اعمال فطرت میں کوئی مماثلت نہیں، کیونکہ فطرت کا کام ہے نامی وحدتوں° کا(۲۴) ارتقا۔ دلیل وجودی میں البتہ جسے مختلف فلسفیوں نے مختلف شکلوں میں پیش کیا اہل فکر کے لیے بڑی کشش پائی جاتی ہے۔ کارتیسی فلسفہ(۲۵) میں اس کا انداز یہ ہے:

---

۲۱ - جیسے دلیل کونی کی رو سے علتِ اولیٰ کا اپنے معلول سے —

۲۲ - اور جو اس لیے مل کر نشو حاصل کرتے ہیں —

۲۳ - یعنی وہ فصل و وصل کا ایک عمل ہے — م

۲۴ - جو اپنے نشو و نما کے مدارج از خود طے کر لیتی ہیں — م

۲۵ - یعنی وہ مذہب فلسفہ جو فرانسیسی فلسفی دے کارت Descartes سے منسوب ہے — مترجم

'جب کسی صفت کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ کسی شے کی ماہیت یا تصور میں داخل ہے تو اس کا مطلب بجز اس کے اور کیا ہو سکتا ہے کہ صفتِ مذکور فی الواقعہ اس شے میں موجود ہے۔ یعنی ہم اس صفت کا اس میں اثبات کر سکتے ہیں۔ اب خدا کی ماہیت یا تصور ہی ایسا ہے کہ اس میں وجود کی صفت داخل ہے، لٰہذا ہم کہ سکتے ہیں کہ خدا ہی وجودِ واجب° ہے یا دوسرے لفظوں میں یہ کہ خدا ہے۔'

ڈے کارٹ نے اس دلیل پر ایک اور دلیل کا اضافہ کیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ ہمارے ذہن میں ایک ہستیٔ کامل کا تصور موجود ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس تصور کا سرچشمہ کیا ہے۔ یہ تصور فطرت سے تو آیا نہیں، کیونکہ فطرت تو ہر لحظہ بدلتی اور دگرگوں ہوتی رہتی ہے اور اس لیے ناممکن ہے اس سے ایک ہستیٔ کامل کا تصور پیدا ہو سکے۔ لٰہذا ضرور ہے کہ اس تصور کے مقابلے میں اس کا کوئی مثنیٰ° عالمِ خارجی میں موجود ہو اور وہی ہمارے ذہن میں اس کی علت(۲۶)۔ لیکن یہ دلیل بھی ایک حد تک دلیل کونی سے مشابہ ہے جس سے ہم اوپر بحث کر آئے ہیں، کیونکہ اس دلیل کو جس رنگ میں بھی پیش کیا جائے اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ کسی شے کی ہستی کا تصور اس کے وجود فی الخارج کا ثبوت ہے، جیسا کہ کانٹ نے (۲۷) اس پر تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ تین سو ڈالر کے تصور سے یہ ماننا کہاں لازم آتا ہے کہ تین سو ڈالر فی الواقعہ میری جیب میں موجود ہیں۔ اس دلیل سے کچھ ثابت ہوتا ہے تو یہ کہ ایک ہستیٔ کامل کے تصور میں اس کے وجود کا تصور بھی شامل ہے، لیکن اس ہستی کے تصور اور اس کے وجود فی الخارج میں جو فصل رہ جاتا ہے اس کو

---

۲۶ - اور پھر چونکہ یہ مثنیٰ بجز ذاتِ خداوندی کے اور کچھ نہیں، لٰہذا ثابت ہوا کہ خدا ہے۔ — مترجم

۲۷ - 'تنقیدِ عقلِ محض' میں — مترجم

دور کرنے کی یہ صورت نہیں کہ فکر اپنے حدود سے تجاوز کر جائے (۲۸) - دراصل یہ دلیل وہ مغالطہ ہے جسے منطق کی اصطلاح میں مصادرۂ مطلوب° کہا جاتا ہے اور جس میں ہم اس دعویٰ کو جسے ثابت کرنا مقصود ہوتا ہے، پہلے ہی سے ثابت شدہ تسلیم کر لیتے اور یوں منطقی کو حقیقی کا مترادف ٹھہراتے ہیں (۲۹) - لہٰذا دلیل غائی اور وجودی سے بھی جیسا کہ بالعموم ان سے استدلال کیا جاتا ہے، کوئی نتیجہ مترتب نہیں ہوتا، اس لیے کہ ان دلائل کے ماتحت 'فکر' (۳۰) کو ایک ایسا عامل ٹھہرانا پڑے گا جو خارج سے اشیا پر کارفرما ہے اور اس لیے جہاں اس نظریے کے ماتحت ایک صانع کا ماننا لازم آتا ہے وہاں (۳۱) خیالی اور حقیقی کے درمیان جو فصل قائم رہتا ہے اس کو دور کرنے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی (۳۲) - لیکن ہم یہ بھی تو کہہ سکتے ہیں کہ فکر کی حیثیت° ایک ایسے عامل کی نہیں جو خارج سے اشیا کے نظم و ترکیب میں حصہ لے رہا ہے، بلکہ ایک ایسی قوت° کی جو اپنے ہیولیٰ کی آپ صورت گر ہے - اس لحاظ سے دیکھا جائے تو فکر یا تصور (۳۳) کا وجود اشیا کی ماہیت سے الگ نہیں رہے گا - برعکس اس کے وہ ان کی اساس اور بنیاد ثابت ہوگا - ان کی ہستی کا جوہر اصلی (۳۴) جو ازل ہی سے ان کے رگ و پے میں جاری اور ان کے اپنے ٹھہرائے ہوئے مقصد کے مطابق ان کو

---

۲۸ - یعنی 'تصور' کو 'حقیقت' قرار دے جیسا کہ کارتیسی دلیل کا تقاضا ہے — مترجم

۲۹ - اور فکر اپنی حدود سے تجاوز کر جاتا ہے — مترجم

۳۰ - عام معنوں میں 'تصور' — مترجم

۳۱ - ایک وجود —

۳۲ - بالفاظِ دیگر یہ ثابت کرنے کی کہ جس وجود، مثلاً صانعِ عالم کے تصور پر ہم مجبور ہیں وہ فی الحقیقت موجود بھی ہے — مترجم

۳۳ - یا عین — مترجم

۳۴ - لیکن جس سے یہ مقصود نہیں کہ افلاطون یا ہیگل کے فلسفہ کی تائید کی جائے - ملاحظہ ہو تصریح ب - مترجم

لحظہ بلحظہ آگے لیے جا رہا (۳۵) ہے ، یہ دوسری بات ہے کہ بحالتِ موجودہ ہم اپنے ارتقا کی جس منزل میں ہیں اس میں فکر اور وجود (۳۶) کا امتیاز ناگزیر ہے کیونکہ علمِ انسانی کا ہر عمل دوئی کا مقتضی ہے (۳۷) اور وہ اس حقیقت کو جو بہت ممکن ہے مناسب تحقیق و تفتیش کے بعد ایک ثابت ہو ، دو حصوں میں تقسیم کر دیتا ہے ، یعنی ایک طرف نفس مدرکہ جو کسی شے کا ادراک کرتا ہے اور دوسری جانب شئے مدرکہ میں جو اس کا 'غیر' ہے اور جس کا ادراک کیا جا رہا ہے (۳۸) - یہی وجہ ہے کہ ہم جس شے کو اپنے مقابل موجود پاتے ہیں اسے قائم بالذات° اور موجود فی الخارج ٹھہراتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ہمارا اس کو جاننا یا نہ جاننا اس پر مطلقاً اثر انداز نہیں ہوتا - لہٰذا دلیل وجودی اور غائی میں کوئی معنی پیدا ہوں گے تو صرف اس صورت میں جب یہ ثابت ہو جائے کہ ہم اپنے ارتقا کی جس منزل میں ہیں وہ ہماری آخری منزل نہیں ، علیٰ ھذا یہ کہ 'فکر اور وجود' اپنی کنہ میں ایک ہیں - لیکن یہ جب ہی ممکن ہے جب ہم اپنے محسوسات و مدرکات کی تعبیر قرآن پاک کی رہنمائی میں کریں جس نے ان کو اس حقیقت کی آیات ٹھہرایا جو 'اول بھی ہے اور آخر بھی' ظاہر اور باطن بھی ، (۳۹) - چنانچہ اس خطبے میں یہی امر ہمارے پیشِ نظر ہے -

---

۳۵ - یعنی ان کے انتہائی نشو و نما کا محرّک ہے -

۳۶ - یعنی شے فی نفسہ اور شے جیسے ہمیں اس کا ادراک ہوتا ہے ، اس کا — مترجم

۳۷ - یعنی عالم کے مقابلے میں معلوم ، یا ناظر و منظور اور شاہد و مشہود کا — مترجم

۳۸ - اور اس لیے ان کو کسی وحدت میں ضم کرنا مشکل نظر آتا ہے — مترجم

۳۹ - بفحوائے آیۂ قرآنی 'ھوالاوّل والآخر والظّاھر والباطن' (۵۷ : ۳) ملاحظہ ہو تصریح 'ج' — مترجم

زمانی (۴۰) اعتبار سے دیکھا جائے تو ہمارے محسوسات و مدرکات کے تین مراتب° ہیں (۴۱): مادہ، حیات، نفس اور شعور (۴۲) اور علی الترتیب طبیعیات، حیاتیات اور نفسیات کا موضوع بحث۔ آئیے سب سے پہلے عالم طبیعیات (۴۳) پر نظر ڈالیں۔ طبیعیات حاضرہ کو ٹھیک ٹھیک سمجھنے کے لیے یہ جان لینا ضروری ہے کہ مادہ ہے کیا۔ طبیعیات ایک اختباری علم ہے اور اس کا تعلق موجودات خارجی یعنی ان حقائق کے مطالعے سے جن کا ادراک ہم اپنے حواس کے ذریعے کرتے ہیں۔ گویا یہ محسوس مظاہر° ہیں جن سے اس کے مطالعہ کی ابتدا ہوتی ہے اور ان محسوس مظاہر ہی پر اس کا خاتمہ بھی ہو جاتا ہے۔ محسوسات° کے ماورا علمائے طبیعیات کے پاس اپنے نظریوں کی تائید کا کوئی ذریعہ ہے، نہ تصدیق کا۔ انہیں یہ حق تو پہنچتا ہے کہ بعض غیر مدرک اشیا مثلاً جواہر° کا وجود تسلیم کر لیں مگر اس لیے کہ مدرکات حس کی توجیہ ہو سکے (۴۴)۔ لہٰذا طبیعیات میں ہم مادی دنیا کا مطالعہ کرتے ہیں تو صرف اس حیثیت سے جس حیثیت سے حواس کی بدولت اس کا انکشاف ہوتا ہے۔ لیکن اس مطالعے میں جو ذہنی اعمال (۴۵) سرزد ہوتے ہیں، علیٰ ہذا وہ جمالی اور مذہبی واردات جو مطالعۂ طبیعیات کی طرح اسی 'کل' کا ایک جزو ہیں جس کو ہم نے محسوسات و مدرکات سے تعبیر کیا ہے، طبیعیات کے حلقے میں داخل نہیں، کیونکہ طبیعیات کا تعلق صرف مادی دنیا یعنی اشیائے مدرکہ سے ہے۔ لیکن

---

۴۰ - یعنی ارتقائی۔

۴۱ - جن میں ہر مرتبے کو ایک عالم قرار دیا جا سکتا ہے۔

۴۲ - کے عوالم۔

۴۳ - یعنی عالم کائنات۔ مادی دنیا۔ مترجم

۴۴ - گویا محسوسات کے فہم میں مرحلۂ اول یہ ہے کہ جواہر کا وجود فرض کر لیا جائے۔ ان کے حقیقی یا غیر حقیقی ہونے کا سوال بعد میں پیدا ہوتا ہے۔ مترجم

۴۵ - مثلاً غور و فکر، قیاس و استدلال یا تجزیہ و تحلیل یعنی وہ ذہنی اعمال جن کے بغیر علم کا وجود ہی ممکن نہیں۔ مترجم

فرض کیجیے آپ سے دریافت کیا جائے وہ کیا چیزیں ھیں جن کا ادراک آپ کو عالمِ مادی میں ھو رھا ھے، تو ظاھر ھے آپ صرف انھی چیزوں کا نام لیں گے جن سے آپ مانوس ھیں اور جو اس وقت آپ کے سامنے ھوں گی، مثلاً زمین و آسمان، پہاڑ، میز اور کرسیاں۔ مگر پھر اگر مکرر سوال کیا جائے کہ آپ کو فی الواقعہ کس چیز کا ادراک ھو رھا ھے تو آپ کہیں گے ان کے خواص کا، لیکن جس کا مطلب یہ ھے کہ اب آپ نے اس چیز کی، جس کی آپ کے حواس شہادت دے رھے تھے، تعبیر کی (۴۶) اور اس تعبیر کا انحصار اس بات پر ھے کہ اشیا اور ان کے خواص میں تفریق پیدا کی جائے۔ چنانچہ یہ بھی ایک نظریہ ھے مادے، یعنی مدلولات حواس کی ماھیت، نفسِ مدرکہ سے ان کے تعلق اور اس کے اسباب و علل کا، اور جس کا مفاد یہ ھے:

'معروضات حواس° (رنگ، آواز وغیرہ) نفس مدرکہ کے احوال ھیں اور اس لیے عالمِ فطرت سے، جسے موجود فی الخارج تصور کیا جاتا ھے، بے تعلق۔ ھم ان کو اشیاے فطرت کے خواص بھی نہیں کہ سکتے۔ مثلاً جب یہ کہا جاتا ھے کہ آسمان کا رنگ نیلا ھے تو اس کے معنی صرف یہ ھوتے ھیں کہ آسمان کو دیکھ کر ھمارے ذھن میں نیلے رنگ کی ایک حس پیدا ھو جاتی ھے۔ یہ نہیں کہ نیلا رنگ آسمان کے خواص میں داخل ھے، کیونکہ بطور احوال نفس یہ وہ ارتسامات° ھیں جن کو ھم نے قبول کیا اور جن کی علت مادہ یا وہ مادی اشیا ھیں جو اعضاے حواس، اعصاب اور دماغ کے ذریعے ھمارے ذھن پر اثر انداز ھوتی ھیں۔ لیکن اس مادی علت کا عمل درآمد چونکہ اشیا سے اتصال یا تصادم پر ھے، لہٰذا ماننا پڑے گا کہ اس میں شکل، جسامت°، جمودت° اور تزاحم° کے خواص موجود ھیں۔'

---

۴۶۔ یعنی ھمارے اعضاے حواس — باصرہ، سامعہ، لامسہ، ذائقہ، شامہ — تو صرف حسیات° قبول کرتے ھیں۔ ان حسیات کو الگ الگ اشیا میں منقسم کرتے ھوئے زمین، آسمان، پہاڑ، یا میز اور کرسی سے موسوم کرنا ھمارا کام ھے اور اس لیے یہ وہ تعبیر ھے جو ھمارے ذھن نے اس چیز کی جو حواس کے ذریعے مشھود ھوئی، کی — مترجم

یہ برکلے (۴۷) تھا جس نے فلاسفہ میں سب سے پہلے اس نظریے کی تردید کی کہ مادہ ہمارے حواس° کی نامعلوم علت ہے۔ ہمارے اپنے زمانے میں مشہور و ممتاز ریاضی داں اور ماہر سائنس پروفیسر وائٹ ہیڈ نے بھی قطعی طور پر ثابت کر دیا ہے کہ مادے کا قدیم نظریہ سر تا سر نا قابلِ تسلیم ہے، کیونکہ اس نظریے کی رو سے یہ ماننا لازم آتا ہے کہ الوان و اصوات وغیرہ وغیرہ (۴۸)، داخلی کیفیات° ہیں (۴۹)، نہ کہ اجزائے فطرت۔ آنکھ اور کان میں جو کچھ داخل ہوتا ہے غیر مرئی ایثری امواج ہیں یا غیر مسموع امواجِ ہوا، نہ کہ رنگ یا آواز۔ گویا عالم فطرت وہ کچھ نہیں جیسا ہم اسے دیکھتے ہیں۔ ہمارے ادراکات کیا ہیں؟ فریبِ نظر، جن کے متعلق یہ کہنا مشکل ہے کہ ان سے فی الواقعہ فطرت کی ترجمانی ہو رہی ہے۔ لہذا اس نظریے کی رو سے دیکھا جائے تو عالم فطرت کی تقسیم دو ٹکڑوں میں ہو جاتی ہے۔ ایک طرف نفس مدرکہ کے ارتسامات ہیں، دوسری جانب وہ نا قابل تصدیق اور نا قابل ادراک اشیا جن کو ہم ان کی علت ٹھہراتے ہیں۔ لیکن اگر ہم یہ سمجھتے ہیں کہ طبیعیات کی بدولت ہمیں فی الواقعہ ان اشیا کا ٹھیک ٹھیک اور مرتب و منظم علم حاصل ہو رہا ہے جن کا ادراک حواس کے ذریعے کیا جاتا ہے تو ہمیں چاہیے مادے کے روایتی (۵۰) نظریے سے فوراً دست بردار ہو جائیں، کیونکہ اس طرح ہمارے حواس کی وہ شہادت جس پر تنہا اہل طبیعیات کے مشاہدات اور تجربات کا دار و مدار ہے، ناظر (۵۱) کے

---

۴۷ - Berkley

۴۸ - فلسفہ کی اصطلاح میں 'ثانوی خواص°' — مترجم

۴۹ - ذہن انسانی کی — مترجم

۵۰ - یعنی قدیم (کلاسیکی) نظریے سے جس کی اساس مادیت پر تھی۔ اس مفروضے پر کہ مادہ ہمارے نفس سے باہر کوئی قائم بالذات شے ہے، خواہ ہم اس کو جواہر° سے تعبیر کریں یا کسی دوسری چیز مثلاً لہروں سے — مترجم

۵۱ - آفاق طبیعیات کا ناظر جو اپنے مخصوص موقف سے عالم فطرت کا مشاہدہ کرتا ہے — مترجم

ارتسامات ذہن سے آگے نہیں بڑھتی۔ لہٰذا یہ نظریہ فطرت اور ناظر فطرت کے درمیان ایک ایسا فصل قائم کر دیتا ہے جس کو دور کرنے کی صرف ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ ہم کسی ایسی نا قابل ادراک شے کا اثبات کریں جو مکان مطلق° میں اس طرح رکھی ہے جیسے خالی ظرف میں کوئی چیز اور جو بہ سبب تصادم ہمارے حواس کی علت بن جاتی ہے، حالانکہ یہ مفروضہ بجائے خود مشکوک ہے۔ بقول پروفیسر وائٹ ہیڈ اس کا مطلب یہ ہوگا کہ عالم فطرت کا ایک حصہ 'خواب' ہے دوسرا محض 'قیاس'۔ یوں طبیعیات نے اپنی اساسات کی تنقید سے خود ہی اس بت کو توڑ ڈالا جسے اس نے تراشا تھا اور وہ اختباری روش جس نے گویا سائنس کو مادیت پر مجبور کر رکھا تھا بالآخر مادے ہی کے خلاف بغاوت پر اتر آئی (۵۲)۔ اس لیے کہ اشیا وہ داخلی کیفیات نہیں جو مادہ ایسی نا قابل ادراک شے کی بدولت ہمارے ذہن میں پیدا ہوتی ہیں۔ برعکس اس کے حقیقی مظاہر اور عالم فطرت کا تار و پود جو ویسے ہی ہمارے علم میں آ جاتی ہیں جیسے خارج میں فی الواقعہ ان کا وجود (۵۳) ہے۔ لیکن مادے کے تصور پر سب سے زیادہ کاری ضرب عہد حاضر کے مشہور طبیعی آئین اشٹائین (۵۴) کے ہاتھوں لگی جس کے اکتشافات نے فکر انسانی میں ایک بڑا دور رس انقلاب پیدا کر دیا ہے (۵۵)۔ بہ الفاظ مسٹر رسل (۵۶) نظریۂ اضافیت نے

---

۵۲ - کیونکہ اس طرح مادے ہی کی توجیہ ہو سکی، نہ ان مسائل کی جو اس سے پیدا ہوئے — مترجم

۵۳ - لیکن جس کا ازروے طبیعیات قدیم ہمارے پاس کوئی ثبوت نہیں — مترجم

۵۴ - Einstein

۵۵ - اس سلسلے میں ملاحظہ ہو 'اضافیت اور خودی' کے عنوان سے حضرت علامہ کا مضمون جو اول 'کریسنٹ' (مجلہ طلبا ے اسلامیہ کالج، لاہور میں شائع ہوا، اور پھر مترجم کے قلم سے اس کا اردو ترجمہ رسالہ 'جامعہ' دہلی میں — مترجم

۵۶ - Bertrand Russell

زمانے کو زمان۔مکان میں مدغم کرتے ہوئے شے کے روایتی تصور (۵۷) پر جو ٹھوکر لگائی ہے وہ فلسفیوں کے دلائل سے آج تک نہیں لگی۔ مادے کی تعریف بالعموم یوں کی جاتی ہے کہ اس سے مراد ہے کوئی ایسی شے جو زمانے میں استمرار° اور مکان میں حرکت کرتی ہے۔ لیکن جدید اضافی طبیعیات نے اس نظریے کو رد کر دیا ہے اور اب آپ یہ نہیں کہ سکتے کہ مادی اشیا عبارت ہیں ان اشیا سے جو اپنی بدلتی ہوئی حالتوں (۵۸) کے باوجود اپنے آپ کو (۵۹) برقرار رکھتی ہیں، بر عکس اس کے باہمدگر مربوط حوادث° کا ایک نظام۔ جمودت کا قدیم تصور ختم ہوا اور اس کے ساتھ ساتھ وہ سارے خصائص بھی جن کی بنا پر مادئین کی کبھی یہ رائے تھی کہ مادے کا وجود ہمارے تیز خرام خیالات سے بھی (۶۰) کہیں زیادہ محکم اور پائدار ہے۔

لہٰذا پروفیسر وائٹ ہیڈ کے نزدیک عالم فطرت کوئی ساکن شے ہے، نہ کسی غیر متحرک خلا° میں واقع، بلکہ حوادث کی ترکیب° جس کی نوعیت ایک مسلسل اور تخلیقی حرکت کی ہے، مگر جس کو فکر الگ تھلگ سکنات (۶۱) میں تقسیم کر دیتا ہے (۶۲) اور جن کو ایک دوسرے سے جو نسبت° ہے اس سے زمان و مکان کے تصور متشکل ہوتے ہیں۔ گویا جدید سائنس کو بالآخر برکلے ہی کی تنقید سے اتفاق کرنا پڑا (۶۳)، جسے کبھی اس کی ہستی پر بڑا زبردست حملہ

---

۵۷ - یا 'جوہر' کے قدیم تصور کو بمقابلہ 'عرض' ــ مترجم

۵۸ - یا اعراض ــ

۵۹ - یعنی اپنے 'جوہر' ــ

۶۰ - جو گویا ادھر آئے اور ادھر گئے ــ

۶۱ - بمقابلہ حرکات ــ مترجم

۶۲ - لہٰذا اس کا تسلسل فنا ہو جاتا ہے اور اس لیے حرکت کی بجائے چند منفرد اور غیر متحرک اشیا کا ادراک ہوتا ہے۔ حالانکہ وجود صرف حرکت اور روانی کا ہے۔ اشیا کا نہیں ــ مترجم

۶۳ - لیکن نتائج سے نہیں ــ مترجم

تصور کیا جاتا تھا ۔ دراصل سائنس کا یہ رویہ کہ عالم فطرت کی حقیقت بجز ایک وجود مادی کے اور کچھ نہیں ، نیوٹن (۶۴) کے اس نظریے سے وابستہ ہے کہ مکان ایک خلاے مطلق ہے اور جملہ اشیا اس میں واقع (۶۵) ۔ اس رویے کی بدولت اگرچہ سائنس کا قدم نہایت تیزی سے آگے بڑھتا رہا ، لیکن یوں محسوسات و مدرکات کی تقسیم جب ذہن اور مادہ کے دو الگ تھلگ اور متضاد عوالم میں ہو گئی تو اس سے پیدا شدہ مشکلات سے مجبور ہو کر سائنس کی توجہ بالآخر ان مسائل کی طرف منعطف ہو گئی جن کو شروع شروع میں غیر ضروری سمجھ کر نظر انداز کر دیا گیا تھا ۔ چنانچہ علوم ریاضی کی بنا جن اساسات پر ہے ان کی تنقید ہی سے ثابت ہو چکا ہے کہ خالص مادیت کا یہ مفروضہ کہ مادہ کوئی قائم بالذات° شے ہے اور مکان مطلق میں واقع ، قطعاً نا قابلِ عمل ہے ۔ لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ مکان کیا ہے ، ایک قائم بالذات خلا جس میں اشیا واقع ہیں اور جو اس حالت میں بھی موجود رہے گا جب یہ ساری اشیا نابود ہو جائیں ؟ قدیم یونانی فلسفی زینو (۶۶) نے حرکت فی المکان کی بحث میں دراصل مکان ہی سے بحث کی ہے اور فلسفہ کے طالب علم خوب جانتے ہیں کہ ابطالِ حرکت کے بارے میں اس کے دلائل کیا تھے ۔ انھیں یہ بھی معلوم ہے کہ اس زمانے سے لے کر آج تک یہ مسئلہ کس طرح زیر بحث رہا اور کس طرح ہر عہد کے فلسفیوں نے اپنے اپنے رنگ میں اس پر نظر ڈالی ۔ ہم زینو کے دلائل سے صرف دو کا ذکر کریں گے ۔ زینو کا عقیدہ تھا کہ مکان کا تجزیہ الیٰ غیر النہایت° ممکن ہے اور اس سے اس نے یہ استدلال کیا کہ حرکت فی المکان ممکن نہیں (۶۷) ، کیونکہ اس سے پہلے کہ ہم اپنی

---

۶۴ - Newton

۶۵ - لہٰذا اس کا وجود (زمانے کی طرح) مادے سے آزاد ہے ۔ (مترجم)

۶۶ - Zeno یونانی میں زنون جیسے انگریزی کے 'پلیٹو' کے مقابلے میں یونانی کا پلاٹون ـــ مترجم

۶۷ - اور یہ اس کی پہلی دلیل ہے ـــ مترجم

منزل مقصود تک پہنچیں ، ضروری ہے کہ ہمارے سفر کا آغاز جس نقطے سے ہؤا تھا اس کے انجام تک نصف فاصلہ طے کر لیں اور اس نصف سے پہلے اس کا نصف ، علیٰ ھذا القیاس اس سے پہلے کا نصف تا غیر نہایت ۔ گویا جب تک ہم نقطوں کی اس لا متناہی تعداد سے گزر نہیں کر لیتے جو ہمارے اور کسی دوسرے مقام کے درمیان واقع ہیں ہم ایک نقطۂ مکانی سے دوسرے نقطۂ مکانی تک حرکت نہیں کر سکتے ۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ زمانے کے ایک متناہی وقفے میں لا متناہی نقطوں سے گزر کرنا ناممکن ہے (۶۸) ۔ بعینہ یہ عام خیال بھی کہ تیر پرواز کرتا ہے صحیح نہیں ۔ اس لیے کہ دوران پرواز میں اس کا کسی نہ کسی نقطے پر ہونا ضروری ہے (۶۹) ۔ یوں زینو نے حرکت کا ابطال کرتے ہوئے اسے محض فریب نظر ٹھہرایا اور یہ رائے قائم کی کہ حقیقت ایک ہے اور تغیر سے پاک (۷۰) ۔ لیکن حرکت کے انکار سے مکان مطلق کا انکار لازم آتا ہے (۷۱) اور یہی وجہ ہے کہ اشاعرہ نے مکان و زمان کا لا متناہی تجزیہ تسلیم نہیں کیا ۔ برعکس اس کے یہ رائے قائم کی کہ مکان و زمان اور حرکت کا وجود جن نقطوں اور لمحوں پر مشتمل ہے ان کا مزید تجزیہ ممکن نہیں ۔ گویا وہ حرکت کا اثبات لا یتجزات° کے اثبات سے کرتے تھے ، کیونکہ اگر یہ ثابت ہو جائے کہ مکان و زمان کے تجزیے کی ایک حد ہے (۷۲) ، تو یہ بھی ثابت کیا جا سکتا ہے کہ زمانے کے ایک متناہی وقفے کے اندر ہم ایک نقطۂ مکانی سے دوسرے نقطۂ مکانی تک حرکت کر سکتے ہیں ۔ لیکن ابن حزم نے اشاعرہ کے لا یتجزات° کا وجود تسلیم نہیں کیا

---

۶۸ - لہٰذا حرکت ممکن نہیں اور یہ اس کی دوسری دلیل ہے ـــ مترجم

۶۹ - اس سے گزر کرنے کے لیے ـــ مترجم

۷۰ - یعنی ساکن محض ـــ

۷۱ - کیونکہ اس کا اثبات اس لیے کیا گیا تھا کہ اشیا کو حرکت کے لیے جگہ مل جائے ـــ مترجم

۷۲ - جیسا کہ اشاعرہ کا خیال تھا ـــ مترجم

اور جدید ریاضیات کو بھی اس سے اتفاق ہے۔ لہٰذا اشاعرہ کے استدلال سے ازروے منطق زینو کے مغالطات° کا کوئی جواب ممکن نہیں۔ البتہ دور حاضر کے مفکرین میں فرانسیسی فلسفی برگساں اور انگریز ریاضی داں برٹرنڈ رسل نے اپنے اپنے نقطۂ نظر سے اس کے دلائل کی تردید کی ہے۔ برگساں کے نزدیک تو حرکت ہی اصل حقیقت ہے، بشرطیکہ حرکت کو تغیر کا مرادف قرار دیا جائے۔ لہٰذا زینو کا قول مغائر زمان و مکان کے اس غلط تصور پر مبنی ہے جو برگساں کے نزدیک صرف اس صورت میں قائم ہوتا ہے جب ہم حرکت کا مطالعہ عقل کی عینک سے کرتے ہیں (۷۳)۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ زندگی کے اس مابعدالطبیعی نظریے کی وضاحت کیے بغیر جس پر برگساں نے اپنی دلیل کی بنا رکھی ہے، یہاں اس مسئلے پر مزید گفتگو ممکن نہیں۔ برٹرنڈ رسل نے البتہ کانٹور (۷۴) کے نظریہ ریاضیاتی تواصل° کے پیش نظر جو اس کے نزدیک ریاضیات حاضرہ کے اہم ترین اکتشافات میں سے ہے، زینو کے خیالات کی تردید کی ہے۔ زینو کا سارا استدلال اس مفروضے پر قائم ہے کہ زمان و مکان کی ترکیب چونکہ نقطوں اور لمحوں کے ایک لامتناہی سلسلے سے ہوتی ہے، لہٰذا ہم بآسانی کہہ سکتے ہیں کہ (۷۵) ایک متحرک جسم میں چونکہ دو نقطوں کے درمیان کوئی نقطہ نہیں ہوگا، کیونکہ اس کے ہونے کے لیے کوئی جگہ ہی نہیں اس لیے حرکت کا وجود ناممکن ہے۔ مگر اس کے خلاف کانٹور کا کہنا یہ ہے کہ زمان و مکان متواصل° ہیں (۷۶) اور اس لیے دو نقطوں کے درمیان خواہ یہ نقطے کہیں بھی ہوں نقطوں کی ایک لامتناہی تعداد موجود ہوگی (۷۷)۔ مزید

---

۷۳ - ملاحظہ ہو حاشیہ ۶۲ — مترجم

۷۴ - Cantor

۷۵ - دوران حرکت میں —

۷۶ - نہ کہ نقطوں اور لمحوں پر مشتمل —

۷۷ - اس لیے کہ اصل وجود تواصل° کا ہے جسے ہم نے نقطوں میں تقسیم کر رکھا ہے — مترجم

یہ کہ اس طرح نقطوں کا جو لامتناہی سلسلہ قائم ہوتا ہے، اس میں کوئی دو نقطے بھی اس طرح واقع نہیں ہوں گے کہ ان میں قبل اور بعد کا امتیاز پیدا ہو (۷۸) - لہٰذا جب ہم کہتے ہیں کہ زمان و مکان کا تجزیہ الی غیر النہایت ممکن ہے تو اس کا مطلب بجز اس کے اور کچھ نہیں ہوتا کہ ایک ریاضیاتی سلسلے میں جتنے بھی نقطے ہیں باہم پیوست ہیں، منفصل نہیں کہ ان کے درمیان کچھ رخنہ باقی رہ جائے - لہٰذا رسل نے زینو کے جواب میں کہا ہے :

'زینو کہتا ہے ـ آپ ایک مقام سے ایک لمحے میں دوسرے مقام تک کیسے پہنچ سکتے ہیں جب دوران حرکت میں آپ کسی لمحے میں کسی مقام پر موجود ہی نہیں؟ اس کا جواب یہ ہے کہ نہ ایک مقام کے بعد دوسرا مقام آتا ہے، نہ ایک لمحے کے بعد دوسرا لمحہ، اس لیے کہ ان کے درمیان کوئی تیسرا مقام یا تیسرا لمحہ ضرور ہوگا - اگر لایتجزات کا وجود ہوتا تو حرکت بھی ممکن نہ ہوتی، مگر لایتجزات کا وجود ہی نہیں - لہٰذا زینو کا یہ کہنا تو ٹھیک ہے کہ دوران پرواز میں ہم تیر کو ہر لمحے میں ساکن پائیں گے (۷۹) لیکن اس کا یہ استدلال کہ لہٰذا تیر پرواز نہیں کرتا (۸۰)، غلط ہے - یہ اس لیے کہ مقامات اور آنات کے ایک لامتناہی سلسلے میں جب کبھی حرکت کی جائے گی تو ہر نقطے کے مقابلے میں ایک لمحہ ضرور موجود ہوگا - لہٰذا اس نظریے کے ماتحت جہاں مکان و زمان اور حرکت کا اثبات ممکن ہے، وہاں زینو کے مغالطات کا سوال بھی پیدا نہیں ہوتا -'

یوں برٹرنڈ رسل نے کانٹور کے نظریہ تواصل کی بنا پر حرکت کا اثبات کیا ہے - لیکن حرکت کا وجود حقیقی ہے تو

---

۷۸ - یعنی ایک نقطہ دوسرے کے بعد آئے -
۷۹ - ازروے فکر ـ مترجم
۸۰ - ازروے اختبار، واقعۂ خارجی ـ مترجم

مکان کا وجود بھی بالذات قائم ہے اور عالم فطرت ایک وجود خارجی (۸۱) - یہ دوسری بات ہے کہ مکان کے تواصل اور اس کے لامتناہی تجزیے کو ایک مان کر بھی یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حرکت کے مسئلے میں جو مشکل پیش آتی ہے، فی الواقعہ حل ہو گئی - اس لیے کہ فرض کیجیے زمانے کے ایک متناہی وقفے میں لمحوں اور نقطوں کی لامتناہی کثرت کے درمیان ہر لمحے کے مقابلے میں ایک نقطہ موجود ہے، جب بھی وہ دشواری تو بدستور قائم رہے گی جو مکان کے تجزیے سے پیدا ہوتی ہے، کیوں کہ ریاضیاتی اعتبار سے تسلسل کا یہ تصور کہ وہ ایک سلسلۂ لامتناہیہ° ہے، حرکت کی اس تصویر پر تو ضرور منطبق ہو جاتا ہے جو خارج سے دیکھتے ہوئے ہمارے ذہن میں پیدا ہوتی ہے، لیکن حرکت کے عمل پر جیسا کہ یہ عمل فی الواقعہ سرزد ہوتا ہے، نہیں ہوتا - یا پھر دوسرے لفظوں میں یوں کہیے کہ حرکت جیسے کہ وہ ہمارے تصور میں آتی ہے اس کا تجزیہ تو ممکن ہے لیکن بطور ایک امر واقعی، یعنی جیسے ہمیں اس کا تجربہ ہوتا ہے، ممکن نہیں - گویا ہم تیر کو مکان میں پرواز کرتے ہوئے دیکھ کر تو اس کا تجزیہ کر سکتے ہیں (۸۲) - لیکن بہ حیثیت ایک عمل، قطع نظر اس تعلق کے جو اسے مرور فی المکان سے ہے، اسے ایک وحدت ہی ٹھہرانا پڑے گا اور اس لیے ناممکن ہے ہم اس کی تقسیم کسی کثرت میں کر سکیں - اس کو تقسیم کرنا گویا اسے کالعدم کرنا ہے -

آئین اشٹائین کے نزدیک مکان کا وجود اگرچہ حقیقی ہے لیکن ناظر کے لیے اضافی - وہ نیوٹن کا نظریۂ مکان مطلق تسلیم نہیں کرتا اس لیے کہ ہم جس شے کا بھی مشاہدہ کریں گے اس میں تغیر و تبدل ممکن ہے، کیونکہ اس کا وجود ناظر° کے

---

۸۱ - یعنی وہ ہمارے ذہن کی پیداوار نہیں بلکہ ایک وجود حقیقی — مترجم

۸۲ - یعنی اس راستے کا جس سے تیر گزرتا ہوا نظر آتا ہے — مترجم

لیے اضافی ہوگا۔ لہٰذا جوں جوں ناظر اپنے عمل اور رفتار میں تغیر و تبدل کرتا جائے گا اس کی کمیت°، شکل اور جسامت میں بھی تغیر و تبدل ہوتا جائے گا۔ بعینہ حرکت اور سکون کا وجود بھی اضافی ہے اور اس لیے قدیم طبیعیات کا یہ عقیدہ کہ مادہ کوئی قائم بالذات شے ہے، صحیح نہیں۔ لیکن یہاں ایک غلط فہمی کا احتمال ہے جس کا ازالہ ضروری ہے۔ اوپر کی عبارت سے جہاں مشاہدۂ فطرت کے سلسلے میں ناظر کا لفظ استعمال کیا گیا ہے ولڈن کار (۸۳) نے غلطی سے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ اضافیت کی انتہا بھی آخر الامر حی و مدرکِ افراد (۸۴) کے اثبات پر ہوئی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ نظریۂ اضافیت کی رو سے مظاہرِ فطرت کی شکلوں، جسامتوں اور رفتاروں کو مطلق ٹھہرانا غلطی ہے، مگر جیسا کہ پروفسر نن (۸۵) نے بجا طور پر لکھا ہے، اس کا یہ مطلب نہیں کہ زمانی۔ مکانی قالب° کا انحصار (۸۶) ناظر کے ذہن پر ہے۔ اس کا انحصار کائنات کے اس نقطے پر ہے جس سے ناظر کا جسم وابستہ ہے اور اس لیے ہم چاہیں تو ناظر کی بجائے کوئی تصویر گیر آلہ استعمال کر سکتے ہیں۔ ذاتی طور سے تو میں بھی یہی سمجھتا ہوں کہ حقیقت اپنی کنہ میں محض 'روح' ہے (۸۷)۔ لیکن ایک عام غلط فہمی سے بچنے کے لیے یہ واضح کر دینا ضروری ہے کہ آئین اشٹائین کا نظریہ سائنس کا نظریہ ہے۔ لہٰذا اسے بحث ہے تو اشیا کی ترکیب سے، اس سے نہیں کہ اشیا کی اس ترکیب کا حاصل کیا ہے اور ان کی ماہیت بالآخر کیا۔ بایں ہمہ فلسفیانہ اعتبار سے دیکھا جائے تو اس نظریے کی دو خوبیاں ہیں۔ ایک تو یہ کہ نظریۂ اضافیت نے نفی کی ہے تو اس خیال کی جس کے ماتحت قدیم طبیعیات کو مادیت کا قائل ہونا پڑا اور جس کی رو سے

---

۸۳ - Wildon Carr

۸۴ - Monads یعنی افراد - اشارہ ہے لائب نٹس کے فلسفہ کی طرف، جس میں 'ایٹم' کی جگہ 'مونڈ' نے لی — مترجم

۸۵ - Professor Nunn

۸۶ - جس میں اشیا واقع نظر آتی ہیں — مترجم

۸۷ - ملاحظہ ہو تصریح 'د' — مترجم

جوہر° کی حیثیت وقوع فی المکان° سے زیادہ نہیں رہتی۔ فطرت کے وجود خارجی سے بہر حال اس نے انکار نہیں کیا۔ یہی وجہ ہے کہ جدید طبیعیات میں 'جوہر' کی تعریف اس طرح کی جاتی ہے کہ یہ باہمدگر مربوط حوادث کا ایک نظام ہے، شے نہیں کہ اپنی بدلتی ہوئی حالتوں کے ساتھ زمانے میں استمرار کرے۔ چنانچہ وائٹ ہیڈ نے یہ نظریہ جن الفاظ میں پیش کیا ہے ان میں مادے کا تصور وجود نامی° کے تصور سے بدل گیا ہے۔ نظریۂ اضافیت کی دوسری خوبی یہ ہے کہ اس کی رو سے مکان کا دار و مدار مادے پر ہے(۸۸)۔ لہٰذا آئین اشٹائین کے نزدیک کائنات کا یہ تصور صحیح نہیں کہ اس کی مثال ایک ایسے جزیرے کی ہے جو مکان لامتناہی (۸۹) میں واقع ہے اس لیے کہ مکان بجائے خود متناہی ہے، گو غیر محدود۔ لہٰذا اس کے ماورا مکان محض کا کوئی وجود ہی نہیں۔ گویا دوسرے لفظوں میں یوں کہیے کہ اگر مادے کا وجود نہ ہوتا تو کائنات بھی سمٹ کر ایک نقطے پر آجاتی۔ بایں ہمہ جب میں اس نقطۂ نظر کا خیال کرتا ہوں جو ان خطبات میں ہمارے پیش نظر ہے تو آئین اشٹائین کی اضافیت سے ایک زبردست مشکل رونما ہوتی ہے اور وہ یہ کہ اگر اس کا نظریہ صحیح تسلیم کر لیا جائے تو اس کے معنی یہ ہوں گے کہ زمانے کا وجود بھی غیر حقیقی ہے، کیونکہ جس نظریے کی رو سے زمانے کی حیثیت بعد رابع° سے زیادہ نہیں اس سے یہ ماننا لازم آئے گا کہ ماضی کی طرح مستقبل کا وجود بھی پہلے ہی سے قائم ہے اور اس لیے متعین۔ لہٰذا زمانہ کوئی آزاد تخلیقی حرکت° نہیں، وہ مرور نہیں کرتا، نہ حوادث رونما ہوتے ہیں، ہم صرف ان سے دو چار ہو جاتے ہیں۔ لیکن یاد رکھنا چاہیے کہ اس نظریے میں زمانے کی، جیسا کہ ہمیں اس کا تجربہ ہوتا ہے، بہت سی خصوصیات نظر انداز کر دی گئی ہیں اور اس لیے یہ کہنا صحیح نہیں ہوگا کہ زمانے کی

---

۸۸ - نہ کہ مادے کا مکان پر۔

۸۹ - نیوٹن کے خلائے مطلق یا مکان محض میں — مترجم

حقیقت صرف انھی خصائص تک محدود ہے جن سے آئین اشٹائین نے اس لیے بحث کی ہے کہ عالمِ فطرت کے ان پہلوؤں کی تشریح باقاعدگی کے ساتھ ہوتی رہے جو اصولِ ریاضی کا موضوع ہیں۔ یوں بھی ہم غیر ریاضی دانوں کے لیے آئین اشٹائین کے زمانے کی صحیح ماہیت کا فہم ایک مشکل سی بات ہے۔ لیکن اتنا بہر کیف ظاہر ہے کہ آئین اشٹائین نے جس حقیقت کو زمانہ کہا ہے، یہ وہ حقیقت نہیں جسے برگساں استدام° سے تعبیر کرتا ہے۔ ہم اسے زمان متسلسل بھی نہیں کہہ سکتے جس کی تعریف کانٹ نے ان الفاظ میں کی ہے کہ وہ علیت کی جان ہے (۹۰) کیونکہ علت و معلول کو ایک دوسرے سے جو نسبت ہے اس میں علت کا وجود باعتبار زمانہ معلول سے متقدم رہے گا۔ لہٰذا اگر علت کا وجود نہیں تو معلول بھی موجود نہیں، یا پھر دوسرے لفظوں میں اس کے معنی یہ ہوں گے کہ ریاضیات کے زمانے کو اگر زمان متسلسل قرار دیا جائے تو نظریۂ اضافیت کی بنا پر یہ بھی ممکن ہے کہ ناظر اور اس نظام کی رفتاروں میں جہاں حوادث واقع ہو رہے ہیں، خاطر خواہ تبدیلیاں کرتے ہوئے ہم معلول کو علت سے پہلے لے آئیں۔ اندریں صورت میں یہ سمجھتا ہوں کہ زمانے کو بُعد رابع ٹھہرانا گویا اس کی نفی کرنا ہے۔ حال ہی میں ایک روسی مصنف اوس پنسکی (۹۱) نے اپنی کتاب 'نظام ثالث' (۹۲) میں بُعد رابع کا تصور اس طرح کیا ہے کہ یہ عبارت ہے سہ بُعدی اشکال کی اس سمت میں حرکت سے جو ان کے اندر موجود نہیں۔ جس طرح نقطوں، خطوں اور سطحوں کی اس سمت میں حرکت سے جو ان کے اندر موجود نہیں مکان کے ابعادِ ثلاثہ پیدا ہو جاتے ہیں، بعینہ جب کوئی سہ بُعدی شکل اس سمت میں حرکت کرتی ہے جو

---

۹۰۔ کیونکہ اگر زمانہ مرور کرتا اور اس کے آنات میں تقدّم و تاخّر، یعنی ماضی اور مستقبل کا امتیاز موجود ہے تو علت و معلول کا تصور بھی ممکن ہے — مترجم

۹۱ - Ouspensky

۹۲ - Tertium Organum

اس کے اندر موجود نہیں تو اس سے مکان کے بعد رابع کا ظہور ہوتا ہے۔ اب چونکہ زمانہ ہی وہ فاصلہ ہے جو باعتبار تواتر حوادث کو ایک دوسرے سے جدا کرتا اور مختلف نظامات میں ترتیب دیتا ہے، لہٰذا یہی وہ فاصلہ ہے اور اس سمت میں واقع، جو سہ بُعدی مکان میں موجود نہیں۔ بحیثیت ایک نئے بُعد کے ہم اس فاصلے کی پیمائش جس کا وظیفہ ہی یہ ہے کہ بہ اعتبار تواتر حوادث کو ایک دوسرے سے جدا کرے، سہ بُعدی مکان کے ابعاد سے نہیں کر سکتے، بعینہ جیسے یہ ممکن نہیں کہ ہم سال کی پیمائش سینٹ پیٹرزبرگ (۹۳) سے کریں۔ وہ ہر سمت کے عمود میں واقع ہے متوازی کسی سے نہیں۔ لیکن اسی تصنیف میں ایک دوسری جگہ اوس پنسکی نے لکھا ہے کہ ہماری حس زمانی دراصل ایک مبہم سی حس مکانی ہے اور پھر ذہنِ انسانی کی ساخت کو حجت ٹھہراتے ہوئے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ ایک، یا دو، یا سہ بُعدی ہستیوں پر اس بُعد کا انکشاف زمانی تواتر ہی کی شکل میں ہوگا۔ لیکن اس کے معنی تو یہ ہوئے کہ ہم سہ بُعدی ہستیاں جس چیز کو زمانے سے تعبیر کرتی ہیں وہ دراصل مکان ہی کا ایک بُعد ہے جسے ہم کما حقہ محسوس نہیں کر سکتے، لیکن جو فی الحقیقت اقلیدسی مکان کے ابعادِ ثلاثہ سے، جن کو ہم ٹھیک ٹھیک محسوس کر لیتے ہیں، قطعاً مختلف نہیں۔ بہ الفاظِ دیگر زمانہ کوئی تخلیقی حرکت ہے، نہ مستقبل کے حوادث تازہ حوادث، بلکہ شروع ہی سے متعین اور کسی نا معلوم مکان میں موجود۔ لیکن ایک نئی سمت کی تلاش میں جو اقلیدس کے ابعادِ ثلاثہ سے مختلف ہو اوس پنسکی کو زمان متسلسل یعنی ایک ایسے فاصلے کا وجود تسلیم کرنا پڑا جو بہ اعتبار تواتر حوادث کو ایک دوسرے سے جدا کر دے۔ لیکن پھر یہی زمانہ جس کو ایک مقام پر اس لیے تواتر ٹھہرایا گیا تھا کہ وہاں اس حیثیت سے اس کی ضرورت تھی، لہٰذا اس کا وجود بھی تسلیم کر لیا گیا، دوسرے مقام پر اس خصوصیت سے محروم ہو گیا

---

۹۳ - St. Petersberg اب لے نین گراڈ — مترجم

تا آنکہ اس میں اور خطوط و ابعاد مکانی میں کوئی فرق نہیں رہا (٩٤) - حالانکہ یہ تواتر ہی کی خصوصیت تھی جس کی بدولت اوس پنسکی نے زمانے کو مکان کی ایک نئی سمت قرار دیا تھا - اگر یہ خصوصیت فریب ہے تو اوس پنسکی کی وہ ضرورت کہ اسے سچ مچ ایک نیا بعد قرار دے کیسے پوری ہو سکتی ہے؟

آئیے اب محسوسات و مدرکات کے دوسرے عوالم یعنی حیات اور شعور پر نظر ڈالیں - شعور کے متعلق کہا جا سکتا ہے کہ یہ حیات ہی کا ایک انحراف° ہے (٩٥) اور اس کا وظیفہ یہ کہ زندگی کے لگاتار آگے اور آگے ہی بڑھتے ہوئے سفر میں ایک نقطۂ نور مہیا کرے - وہ اطناب کی ایک حالت ہے، ارتکاز بالذات کی ایک کیفیت جس کی بدولت زندگی ہر ایسی وابستگی اور یاد کا راستہ روک لیتی ہے جس کا ہر اس عمل سے جو کسی خاص موقعے پر سرزد ہوتا ہے، کوئی تعلق نہ ہو - اس کے حدود بھی متعین نہیں، کیونکہ وہ حسبِ اقتضا کبھی سمٹ اور کبھی پھیل جاتا ہے - لیکن یہ کہنا کہ شعور اعمالِ مادی ہی کا ایک پس مظہر ہے (٩٦)، اس کی آزادانہ فعالیت کا انکار کرنا ہے (٩٧) - لیکن شعور کی آزادانہ فعالیت کے انکار سے علم کی صحت کا انکار لازم آتا ہے کیونکہ علم درحقیقت شعور ہی کے ایک مرتب اور منظم بیان کا دوسرا نام ہے - لہٰذا شعور کو حیات ہی کے خالصاً روحانی اصول کی ایک شکل ٹھہرانا پڑے گا - پھر حیات بھی جوہر (٩٨) نہیں بلکہ

---

٩٤ - یعنی اس کا وجود مکان میں مدغم ہو گیا —

٩٥ - میکانیاتی نقطۂ نظر ہے جس کے ماتحت حیات کی توجیہ طبیعیات و کیمیا اور شعور کی عضویات کی بنا پر کی جاتی ہے اور جس کا مطلب یہ ہے کہ اصل اعمال طبیعی اور کیمیاوی ہیں یا عضویاتی - نفس اور کیفیات نفسی کی کوئی حقیقت نہیں — مترجم

٩٦ - اس کا اپنا کوئی مستقل وجود نہیں —

٩٧ - کیونکہ اس صورت میں اصل فعالیت عضویاتی ہو گی — مترجم

٩٨ - جس کا جسم گویا عرض ہے — مترجم

ایک اصول نظم و ترتیب اور ایک مخصوص طریق کار جیسے ایک کل، یا مشین کے کردار میں جو صرف خارجی قوت کے زور سے چلتی ہے، کوئی مماثلت نہیں۔ لیکن ایک خالص روحانی توانائی° کا تصور چونکہ یونہی ممکن ہے کہ ہم اسے عناصر کے کسی خاص مجموعے سے وابستہ کریں (۹۹)۔ لہٰذا ہم اکثر اس غلط فہمی کا شکار ہو جاتے ہیں کہ اس کی اساس دراصل عناصر کی وہ ترکیب ہے جس سے اس کا اظہار ہو رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دنیائے مادیات میں نیوٹن اور تاریخ فطرت (۱۰۰) میں ڈاروِن (۱۰۱) کے اکتشافات کی انتہا بالآخر میکانیت° پر ہوئی اور پھر یہاں تک کہا گیا کہ ہمارے سب مسائل دراصل طبیعیات ہی کے مسائل ہیں، یعنی دوسرے لفظوں میں یہ کہ حیات، فکر، ارادہ، احساس غرضیکہ ہر شے کی توجیہ جواہر اور ان کے خواص کی بنا پر جو گویا بالذات ان میں موجود ہیں، ہو جائے گی۔ یوں میکانیت کا تصور جو سر تا سر ایک طبیعی تصور ہے ہمہ گیر اصول بن گیا اور فطرت کے ہر پہلو کی تشریح اسی کے ماتحت ہونے لگی۔ چنانچہ حیاتیات کی دنیا میں بھی میکانیت کی مخالفت اور موافقت میں ایک زبردست نزاع جاری ہے اور اس لیے سوال پیدا ہوتا ہے کہ حقیقت کا وہ شعور جو ادراک بالحواس کے ذریعے ہوا ہے، کیا فی الواقعہ اس نظریے کے خلاف ہے جو مذہب نے حقیقتِ مطلقہ کے بارے میں قائم کیا ہے۔ کیا اس کی انتہا لازماً کسی ایسے نظریے پر ہوتی ہے جو اس کے منافی ہو؟ کیا علومِ طبیعیہ فی الواقعہ مادیت پر مجبور ہیں؟ یہ صحیح ہے کہ نظریہ ہمارے سائنس کی بدولت ہمیں جو علم حاصل ہوتا ہے، قابلِ اعتماد ہوتا ہے، کیونکہ ہم اس کی تصدیق و توثیق کر سکتے بلکہ اس سے کام لیتے ہوئے حوادثِ فطرت پر تصرف بھی حاصل کر لیتے ہیں۔ لیکن یاد رکھنا چاہیے کہ سائنس

---

۹۹ - یعنی اس کا وجود کسی ایسے مظہر میں تلاش کریں جو متعین ہو اور ہمارے ادراک میں آ سکے — م

۱۰۰ - حیوانیات و نباتیات — مترجم

۱۰۱ - Darwin

کے یہاں حقیقت کا کوئی باقاعدہ نظریہ نہیں (۱۰۲) اس کے یہاں کچھ ہے تو اس کے الگ الگ اجزا کے الگ الگ تصورات جن کا آپس میں کوئی جوڑ نہیں جڑتا۔ یوں کہنے کو سائنس کا موضوع مادہ بھی ہے، حیات اور نفس بھی، لیکن جہاں آپ نے یہ سوال کیا کہ مادہ، حیات اور نفس کو باہم کیا تعلق ہے تو یہ حقیقت آشکار ہو جائے گی کہ ان سے جن علوم میں بحث کی جاتی ہے ان کی حیثیت محض ٹکڑوں کی ہے۔ لہٰذا وہ اس قابل ہی نہیں کہ اس سوال کا کوئی مکمل جواب دے سکیں۔ میرے نزدیک تو علومِ طبیعیٰ کی مثال زاغ و زغن کی ہے، جو فطرت کے مردہ جسم پر جھپٹتے اور اس کا ایک آدھ ٹکڑا نوچ لے جاتے ہیں۔ دراصل بحیثیت موضوع سائنس فطرت کا وجود سر تا سر مصنوعی ہے جس کو ایک انتخابی عمل کے ماتحت (۱۰۳) اس نے ایک خاص صورت اس لیے دے رکھی ہے کہ اسے جو کچھ کہنا ہے قطعی اور حتمی طور پر کہے (۱۰۴)۔ یہی وجہ ہے کہ جب ہم اپنے محسوسات و مدرکات کے حوالے سے سائنس کے کسی موضوع پر نظر ڈالتے ہیں تو اس کی نوعیت یک قلم بدل جاتی ہے (۱۰۵)۔ لیکن مذہب چونکہ تمام حقیقت کا طلبگار ہے اس لیے ضروری ہے کہ ہم ان مدلولات کی شیرازہ بندی میں جو ہمارے محسوسات و مدرکات نے ہمیں بہم پہنچائے ہیں، اسے مرکزی جگہ دیں (۱۰۶)۔ مذہب کو حقیقت کے جزئی نظریوں سے کوئی خوف نہیں۔ علومِ طبیعی یا سائنس کا تو خاصہ ہی یہ ہے کہ جزئی ہو، اس لیے کہ

---

۱۰۲۔ تاکہ اس کے ہر پہلو کی تشریح ہر جہت سے ہو سکے ــ مترجم

۱۰۳۔ جس میں اس کے بعض پہلوؤں پر تو نظر رکھی جاتی ہے لیکن بعض کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔

۱۰۴۔ اس سلسلے میں ملاحظہ ہو خطبۂ اول ــ بحث فطرت ــ مترجم

۱۰۵۔ کیونکہ اب وہ پہلو بھی ہمارے سامنے ہوتے ہیں جن کو سائنس غیر ضروری سمجھ کر نظر انداز کر دیتی ہے۔

۱۰۶۔ ملاحظہ ہو پہلا خطبہ، بحث فلسفہ اور مذہب ــ مترجم

بہ اعتبار اپنی ماہیت اور وظیفے کے اس میں یہ صلاحیت ہی نہیں کہ حقیقت کا کوئی واحد اور کامل و مکمل نظریہ قائم کر سکے - یہی وجہ ہے کہ علم و حکمت کی تدوین میں ہم جن نظریوں سے کام لیتے ہیں، جزئی ہوتے ہیں اور اس لیے جیسے جیسے ان کا اطلاق حقیقت کے کسی مرتبے پر کیا جاتا ہے ان کا مفہوم بدلتا رہتا ہے(۱۰۷) - مثلاً علت ہی کا تصور آپ کے سامنے ہے، جس کا بنیادی خاصہ یہ ہے کہ زماناً معلول سے متقدم ہو لیکن یہ ایک اضافی سی بات ہے، کیونکہ اس خصوصیت کا تعلق صرف ان اعمال و افعال سے ہے جن کا مطالعہ طبیعیات میں کیا جاتا ہے، مگر جن میں وہ اعمال و افعال شامل نہیں جو دوسرے علوم کا موضوع بحث ہیں - لیکن جہاں آپ نے حیات اور شعور کی دنیا میں قدم رکھا اس تصور کی نوعیت بدل جائے گی اور اب آپ بعض ایسے تصورات کی ضرورت محسوس کریں گے جن کا تعلق فکر کے ایک جداگانہ نظام سے ہے، کیونکہ زندہ اجسام کے اعمال و افعال کو جو ایک خاص مقصد کے پیش نظر سرزد ہوتے ہیں اور جن کی ابتدا اس لیے پہلے ہی سے سوچ سمجھ کر کی جاتی ہے، ان افعال سے کوئی نسبت نہیں جن میں علت و معلول کا رشتہ کام کر رہا ہے - لہٰذا حیات اور شعور کی دنیا میں ہمیں غایت° اور مقصد کے تصورات اختیار کرنا پڑتے ہیں جو علت کی طرح خارج کی بجائے داخل سے اثر انداز ہوتے ہیں(۱۰۸) - اس میں کوئی شک نہیں کہ زندہ اجسام کے بعض اعمال کی نوعیت بھی وہی ہے جو اشیائے فطرت کے اعمال کی اور اس لیے ان کی توجیہ میں ہمیں طبیعیات اور کیمیا ہی کے تصورات سے کام

---

۱۰۷ - ملاحظہ ہو اس سلسلے میں خطبۂ اول، بحث فکر و وجدان — مترجم

۱۰۸ - بالفاظِ دیگر یہاں علت و معلول کا وجود ہی نہیں - وجود ہے تو اختیار اور آزادی کا۔ یہ کہنا کہ حیاتیات کی دنیا میں معلول کا وجود علت سے متقدم ہے، گویا حیاتی مظاہر کی توجیہ میکانیاتی نقطۂ نظر سے کرنا ہے جو صحیح نہیں — مترجم

لینا پڑتا ہے لیکن ان اجسام کا کردار چونکہ وراثت° سے متشکل ہوتا ہے، لہذا ہم اس کی توجیہ سالماتی طبیعیات° کی رو سے نہیں کر سکتے - بایں ہمہ حیاتیات کی دنیا بھی میکانیت کے تصور سے محفوظ نہیں رہی- لہذا دیکھنا چاہیے کہ علم بردارانِ میکانیت اپنی کوششوں میں کہاں تک کامیابی حاصل کر چکے ہیں - میں خود تو حیاتیات میں کوئی دستگاہ نہیں رکھتا، اس لیے بہتر ہوگا ہم اس سلسلے میں علماے حیاتیات ہی سے رجوع کریں - یہ بیان کرتے ہوئے کہ ایک زندہ جسم اور کل کا بنیادی فرق یہ ہے کہ اول الذکر اپنی ہستی آپ برقرار رکھتا اور آپ اپنے توالد و تناسل کا اہل ہے ؛ جے- ایس- ہال ڈین (۱۰۹) نے لکھا ہے :

"لہذا ظاہر ہے کہ ایک زندہ جسم کے بعض مظاہر ایسے بھی ہیں جن کا بغور مطالعہ نہ کیا جائے تو ان کی تشریح کیمیا و طبیعیات کے میکانیاتی° اصولوں کے ماتحت تمام و کمال ہو جاتی ہے - لیکن ان کے پہلو بہ پہلو بعض مظاہر ایسے بھی ہیں (مثلاً حفظِ ذات اور توالد و تناسل کے مظاہر) جن کی تشریح اس طرح نہیں ہو سکتی، گو حامیانِ میکانیات فرض کر لیتے ہیں کہ زندہ جسموں کی میکانی ساخت ہی کچھ ایسی ہے کہ وہ اپنی ہستی آپ برقرار رکھ سکتے اور اپنی ذات کی آپ اصلاح کر لیتے ہیں - علاوہ ہذا یہ کہ وہ توالد و تناسل کے اہل ہیں - ان کے نزدیک اس قسم کے میکانیکی جسموں کا ارتقا انتخاب طبیعی° کے ایک طویل عمل کے بعد بتدریج ہوا - لیکن آئیے ذرا اس مفروضے کا مطالعہ نگاہِ غائر سے کریں - جب کسی حادثے کی تشریح اصول میکانیات کے ماتحت کی جاتی ہے تو کہا جاتا ہے یہ حادثہ اس لیے سرزد ہوا کہ جن دو الگ الگ اور مختلف اجزا میں کچھ سادہ اور بسیط خواص پائے جاتے تھے

---

J. S. Haldane - ۱۰۹

وہ ایک دوسرے پر اثر انداز ہوئے . . . لیکن اس تشریح یا حادثے کے تکرار کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ جن اجزا نے اس حادثے میں حصہ لیا جب ان کی تحقیق و تدقیق کی گئی تو معلوم ہؤا کہ یہ سادہ اور بسیط خواص فی الواقعہ ان میں موجود ہیں، اور یہی وجہ ہے کہ اس قسم کے حالات میں ان سے ہمیشہ ایسا ہی عمل سرزد ہوتا ہے۔ لیکن جب تک وہ اجزا جو یوں ایک دوسرے پر عمل کرتے ہیں پہلے سے موجود نہ ہوں، اس قسم کی کوئی میکانیاتی تشریح ناممکن ہوگی۔ یہ تشریح جب ہی ممکن ہے جب اس قسم کے کچھ اجزا جو قطعی طور پر اس طرح کے کچھ خواص کے حامل ہیں ایک خاص ترتیب کے ساتھ پہلے ہی سے موجود ہوں۔ لہٰذا کسی ایسے میکانیکی جسم کا اثبات جو اپنی بقا اور توالد و تناسل کا آپ اہل ہے، ایک ایسی چیز کا اثبات ہے جس کے سرے سے کوئی معنی نہیں۔ علماے عضویات اکثر بے معنی اصطلاحیں استعمال کیا کرتے ہیں، لیکن 'میکانیت توالد و تناسل°' سے بڑھ کر بے معنی اصطلاح اور کوئی نہیں۔ اس لیے کہ اسلاف کے جسم میں جو بھی میکانیت ہوگی توالد و تناسل کے عمل میں اس کا کوئی حصہ نہیں ہوگا۔ لہٰذا ضروری ہے کہ یہ میکانیت ہر نسل میں اپنے آپ کو پھر سے ترکیب دے، کیونکہ اسلاف کے جسم کا کوئی حصہ اگر پھر سے پیدا ہوتا ہے تو اپنے ہی جسم کے ایک حقیر سے جرثومے سے۔ لہٰذا توالد و تناسل کی کوئی میکانیت ہے، نہ ہو سکتی ہے۔ یا دوسرے لفظوں میں یہ کہ ایک ایسے میکانیکی جسم کا تصور جو اپنے جسم کو آپ برقرار رکھتا اور از خود توالد و تناسل کا اہل ہے ایک معارضہ ہے۔ کیونکہ جو میکانیکی جسم اپنے توالد و تناسل کا آپ اہل ہے وہ ایک ایسا جسم ہوگا جس کے کوئی اجزا نہیں، یعنی وہ جسم میکانیکی نہیں ہوگا۔"

لہٰذا حیات ایک ایسا مظہر ہے جس کی نہ تو کوئی نظیر ہے اور نہ جس کا میکانیاتی نقطۂ نظر سے تجزیہ ہی ممکن ہے۔ بقول ایک دوسرے نامور ماہر حیاتیات دریش (۱۱۰) کے، اس کی 'کلیت نفس الامری°' ایک ایسی وحدت ہے جسے ایک دوسرے (۱۱۱) پہلو سے دیکھا جائے تو کثرت سے بدل جاتی ہے۔ بایں ہمہ اپنے نشو و نما، علیٰ ھذا ماحول سے مطابقت پیدا کرنے میں، خواہ یہ مطابقت نئی نئی عادتوں کا نتیجہ ہو، یا پرانی عادتوں میں ترمیم و تبدیلی کا، اس سے جو اعمال سرزد ہوتے ہیں ایک خاص جد و جہد° کے ماتحت کسی امر کے لیے سرزد ہوتے ہیں، مگر جس کا مشین یا کل کی صورت میں وہم و گمان بھی ممکن نہیں۔ پھر جب ہم یہ کہتے ہیں کہ حیات ایک جد و جہد ہے تو اس کا مطلب یہی ہو سکتا ہے کہ اگر ہم چاہتے ہیں اس کے اعمال کا سرچشمہ معلوم کریں تو ہمیں اس کے کسی دور کے ماضی کی طرف اشارہ کرنا پڑے گا(۱۱۲)، لیکن جس کے معنی پھر یہ ہوں گے کہ اس فعالیت کا مبدا کوئی روحانی حقیقت ہے جو حقائق مکانی میں منکشف تو ہوتی ہے لیکن جس کو ہم ان میں پا نہیں سکتے (۱۱۳)۔ لہٰذا ثابت ہؤا کہ حیات بجائے خود ایک بنیادی حقیقت ہے اور ان طبیعی اور کیمیاوی اعمال سے متقدم جو معمولاً اس سے رونما ہوتے ہیں اور جو گویا ایک طرح کا مخصوص طریق کار ہے جس نے اپنی موجودہ شکل اختیار کی تو ارتقا کے ایک طویل عمل کی بدولت۔ پھر اگر حیات کی تشریح میکانیاتی نقطۂ نظر سے کی گئی تو عقل کو بھی ارتقا ہی کا نتیجہ ٹھہرانا پڑے گا۔ لیکن اس طرح خود سائنس اور اس کے اصول تحقیق و تفتیش (۱۱۴) کے درمیان جس کو اس نے معروضی° طور پر صحیح مان رکھا ہے

---

۱۱۰ - Driesch
۱۱۱ - عقلی، ازروے فکر — مترجم
۱۱۲ - جہاں ان اعمال کی ابتدا ہوئی۔
۱۱۳ - یعنی ان کے تجزیہ و تحلیل سے — مترجم
۱۱۴ - یعنی عقل —

ایک تعارض پیدا ہو جائے گا۔ چنانچہ ولڈن کار نے اس کی وضاحت بڑی خوبی سے کی ہے اور اس لئے بہتر ہوگا ہم یہاں اسی کا ایک اقتباس پیش کر دیں :

"اگر عقل واقعی ارتقا کا نتیجہ ہے تو فطرت ، علیٰ ھذا مبداء حیات کا سارا میکانیکی تصور بے معنی ہو جائے گا(۱۱۵)۔ لہٰذا سائنس کو چاہیے اپنے اختیار کردہ اصول پر نظر ثانی کرے۔ یہ اصول جیسا کچھ متعارض بالذات° ہے ہمارے بیان ہی سے ظاہر ہو جائے گا(۱۱۶)۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ عقل جسے ادراک حقیقت کا ایک طریق ٹھہرایا جاتا ہے بجائے خود اس چیز کا ارتقا ہو جو اگر موجود ہے تو اس طریق ادراک یعنی عقل کی ایک تجرید° کے (۱۱۷) طور پر۔ حالانکہ اگر عقل فی الواقعہ ارتقا کا نتیجہ ہے تو حیات کا یہ تصور کہ اس سے عقل کا ارتقا ادراک حقیقت کے ایک مخصوص طریق کی صورت میں ہؤا ، کسی زیادہ محسوس فعالیت کا تصور ہونا چاہیے (۱۱۸) ، نہ کہ ایک مجرد میکانیکی حرکت کا جس کا عقل تصور کرتی ہے تو صرف اپنے مشمول ادراک کے تجزیے سے(۱۱۹)۔ پھر اگر عقل فی الواقعہ ارتقاے حیات کا نتیجہ ہے تو اس کو مطلق ٹھہرانا غلط ہے ، کیونکہ وہ اس چیز کی فعالیت کے اضافی ہوگی جس نے اسے نشو و نما دیا(۱۲۰)۔ لہٰذا یہ کیسے ممکن ہے کہ سائنس علم کے داخلی

---

۱۱۵ - کیونکہ یہ تصور عقل ہی کی بدولت قائم ہؤا — مترجم

۱۱۶ - بیان اب آتا ہے — مترجم

۱۱۷ - نہ کہ ایک شئے محسوس کے طور پر۔ لہٰذا اس سے عقل کا ارتقا کیسے ہو سکتا ہے — مترجم

۱۱۸ - برعکس اس کے سائنس میں اسے محسوس کی بجاے مجرد ٹھہرایا جاتا ہے — مترجم

۱۱۹ - یہ ہے معارضہ — مترجم

۱۲۰ - اور یوں اس کی مطلقیت سے انکار کرنا پڑے گا — مترجم

پہلو (۱۲۱) کو تو نظر انداز کر دے مگر اس کے خارجی معروض کو مطلق ٹھہرا کر (۱۲۲) اس پر اپنی عمارت کی بنیاد رکھے۔ علوم حیات کا فرض ہے اپنے اس اصول پر پھر سے نظر ڈالیں۔"

اب میں ایک دوسری جہت سے حیات اور فکر کی اولیت تک پہنچنے کی کوشش کروں گا، تاکہ ہم اپنے محسوسات و مدرکات کی تحقیق میں چند قدم اور آگے بڑھ سکیں۔ یوں اولیت حیات (۱۲۳) کی مزید وضاحت کے ساتھ ساتھ بہ طور ایک نفسیاتی فعالیت کے بھی ہمیں اس کی ماہیت میں کچھ اور بصیرت حاصل ہو جائے گی۔ ہمیں معلوم ہے پروفیسر وائٹ ہیڈ کے نزدیک کائنات کوئی ساکن وجود نہیں، بلکہ حوادث کی ترکیب جس کی نوعیت ایک مسلسل اور تخلیقی روانی کی ہے۔ عالم فطرت کی یہی خصوصیت یعنی اس کا مرور فی الزمان ہمارے محسوسات و مدرکات کا وہ سب سے زیادہ معنی خیز پہلو ہے جس پر قرآن مجید نے بالخصوص زور دیا اور پھر جیسا کہ ہم آگے چل کر ثابت کریں گے، ہمارے نزدیک حقیقت مطلقہ کے ادراک کا بہترین ذریعہ۔ اس سلسلے میں بعض آیات کی طرف ہم اس سے پہلے اشارا کر آئے ہیں (۱۲۴) لیکن مسئلہ زیر بحث کی اہمیت کا تقاضا ہے کہ یہاں چند ایک اور آیات پیش کر دی جائیں:

> ان فی اختلاف اللیل والنھار وما خلق اللہ فی السمٰوت والارض لاٰیت لقوم یتقون (۱۰ : ۶)

> وھو الذی جعل اللیل والنھار خلفۃ لمن اراد ان یذکر او اراد شکورا (۲۵ : ۶۳)

---

۱۲۱ - یعنی عقل کو جس پر علم کا دار و مدار ہے مگر جو نتیجہ ہے ارتقا کا — مترجم

۱۲۲ - ارتقا کی میکانیاتی حرکت کو جس کی حیثیت بجائے خود ایک تصور کی ہے — مترجم

۱۲۳ - کہ اس کا وجود مادے یا ان میکانیاتی (طبعی - کیمیاوی) اعمال سے متقدم ہے جو اس سے سرزد ہوتے ہیں — مترجم

۱۲۴ - خطبۂ اول میں — مترجم

لم تر ان اللہ یولج اللیل فی النہار و یولج النہار
فی اللیل و سخر الشمس والقمر کل یجری الی اجل
مسمی (۳۱ : ۲۸)

یکور اللیل علی النہار و یکور النہار علی اللیل
لہ اختلاف اللیل والنہار (۲۳ : ۸۲)

ایسے ہی بعض دوسری آیات میں جہاں یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ ہمارا حساب زمانی ایک اضافی امر ہے، یہ بھی مذکور ہے کہ شعور کے بعض ایسے مراتب بھی ہیں جن کا ہمیں کوئی علم نہیں۔ لیکن ہم یہاں اپنے محسوسات و مدرکات کے صرف اس پہلو سے بحث کریں گے جس سے ہم سب مانوس ہیں، مگر جو اس کے باوجود بڑا معنی خیز ہے اور جس کی طرف ہم آیات بالا میں اشارہ کر آئے ہیں (۱۲۵)۔ دور حاضر کے مفکرین میں یہ صرف برگساں ہے جس نے زمان فی الحقیقت، یا استدام° پر نہایت گہری نظر ڈالی ہے اور اس لیے سب سے پہلے دیکھنا یہ ہے کہ برگساں کا نظریہ کیا ہے، اور پھر یہ کہ اس کا تجزیہ اس باب میں کس قدر ناکافی ہے۔ بغیر اس کے ہمارے لیے یہ سمجھنا مشکل ہو گا کہ کائنات کے زمانی پہلو کا کوئی کامل و مکمل نظریہ قائم کیا جائے تو ہمارے لیے کن باتوں کا ماننا لازم ٹھہرے گا۔ بہ اعتبار وجود (۱۲۶) دیکھا جائے تو مسئلہ یہ ہے کہ وجود ہے کیا؟ یہ امر کہ کائنات زمانے میں استمرار کرتی ہے، اپنی جگہ پر مسلم ہے۔ لیکن اس کا وجود چونکہ ہم سے خارج میں ہے، اس لیے کہا جا سکتا ہے وہ شاید موجود ہی نہیں۔ لہذا یہ سمجھنے کے لیے کہ استمرار فی الزمان کی حقیقت کیا ہے ہمیں اپنی توجہ کسی ایسے وجود پر رکھنی چاہیے جس کی ہستی باقی موجودات سے مستثنیٰ ہو اور جس کی بدولت ہمیں استدام میں براہ راست کچھ بصیرت حاصل ہو جائے۔ اب جہاں تک ان اشیا کے

---

۱۲۵ - مرور فی الزمان کا پہلو — مترجم
۱۲۶ - یا یوں کہیے کہ وجودی° اعتبار سے — مترجم

ادراک کا مسئلہ ہے جن کو ہم اپنے بالمقابل موجود پاتے ہیں ہمارا ادراک سطحی بھی ہوگا اور خارجی بھی۔ برعکس اس کے ہماری اپنی ذات کا ادراک داخلی ہے، واضح اور عمیق بھی۔ لہٰذا ثابت ہؤا کہ ہماری واردات شعور ہی وہ استثنائی وجود ہے جس کی ہستی میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں اور جس میں حقیقت مطلقہ سے ہمارا پورا پورا اتصال قائم ہو جاتا ہے (۱۲۷)، لیکن جس کے معنی یہ بھی ہوں گے کہ اگر ہم اپنی وارداتِ شعور کا تجزیہ کریں تو بڑی حد تک معلوم ہو جائے گا کہ وجود کی ماہیت کیا ہے (۱۲۸)۔ لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر ہم اپنی حیات شاعرہ کا تجزیہ کریں تو اس سے کس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے؟ برگساں کہتا ہے اس حقیقت کا کہ ہم ایک کیفیت سے دوسری کیفیت میں قدم رکھتے ہیں۔ ہمیں گرمی محسوس ہوتی ہے یا سردی، ہم خوش ہوتے ہیں یا غمگین، کسی کام میں لگ جاتے ہیں یا کچھ نہیں کرتے، اپنے گرد و پیش پر نظر ڈالتے یا سوچ بچار میں گم ہو جاتے ہیں۔ حواس، احساسات، ارادے اور خیالات، یہ حالتیں ہیں جن میں ہماری ہستی بٹی رہتی ہے، اور جو یکے بعد دیگرے اسے اپنے رنگ میں رنگ لیتی ہیں (۱۲۹)۔ مختصراً یہ کہ ہم لگاتار بدلتے رہتے ہیں۔ ہمارے داخل اور باطن میں کوئی چیز بھی ساکن نہیں۔ جو کچھ ہے ایک مسلسل حرکت، کیفیات کا ایک پیہم رد و بدل، ایک دوامی بہاؤ، جس کی کوئی منزل ہے نہ مقام۔ لیکن مسلسل تغیر کے اس تصور میں چونکہ زمانے کا اثبات لازم آتا ہے اس لیے ہم مجبور ہیں کہ اپنی داخلی واردات کی

---

۱۲۷ - بمقابلہ موجودات خارج کے۔

۱۲۸ - یعنی جو کوئی ان کا تجزیہ کرے گا وہی اس قابل ہوگا کہ وجود حقیقی کی ماہیت تمام تر نہیں تو بڑی حد تک سمجھ لے۔ یوں 'من عرف نفسہ فقد عرف ربہ' میں ایک نئے معنی پیدا ہو جاتے ہیں — مترجم

۱۲۹ - گویا نفسیاتی اعتبار سے ہم 'احوال' ہیں اور ہر حالت میں اس کے سوا اور کچھ بھی نہیں — مترجم

مماثلت پر حیات شاعرہ کا قیاس حیات زمانی پر کریں (۱۳۰) - مگر پھر جب واردات شعور کا مطالعہ زیادہ گہری نظر سے کیا جاتا ہے تو اس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ داخل کی زندگی میں نفس انسانی کا رخ دراصل مرکز سے خارج کی طرف رہتا ہے اور اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں اس کے دو پہلو ہیں - ایک فعال یا کارفرما ، دوسرا بصیر یا قدر آشنا (۱۳۱) - اپنے فعال اور کارفرما پہلو یا عالم جلوت میں تو اس کا تعلق اس دنیا سے قائم ہوتا ہے جسے ہم مکان کی دنیا کہتے ہیں اور جو موضوع ہے تلازمی نفسیات° یعنی ہماری روزمرہ کی عملی زندگی کا ، جس میں ہمیں اشیا کے خارجی نظام سے سابقہ پڑتا ہے اور جو ہمارے شعور کی گزرتی ہوئی کیفیتوں کو متعین کرتی اور ان پر اپنا نقش ثبت کر دیتی ہیں - اس حالت میں نفس انسانی (۱۳۲) گویا اپنے آپ سے بے تعلقی کی زندگی بسر کرتا ہے مگر باوجود مجموعیت (۱۳۳) اپنی وحدت برقرار رکھتا اور چند مخصوص اور قابل شمار کیفیتوں کے ایک سلسلے کی شکل اختیار کر لیتا ہے (۱۳۴) - لہذا ہم اس کے یعنی نفس فعال یا کارفرما کے زمانے کو طویل بھی کہہ سکتے ہیں اور قصیر بھی اور جس کا مکان سے بہ مشکل ہی امتیاز ہو سکتا ہے ، کیونکہ ہم اس کا تصور کریں گے تو ایک خط مستقیم ہی کے طور پر جو نقطہ ہائے مکانی پر مشتمل اور ہماری ذات سے ایسے ہی خارج میں واقع ہوگا جیسے کسی سفر کی منزلیں - لیکن برگساں کہتا ہے زمانے کا یہ تصور زمان حقیقی کا تصور

---

۱۳۰ - لہذا برگساں کا سارا زور زمانے اور تغیر (تغیر زمانہ ہے اور زمانہ تغیر) پر ہے - 'انا' (خودی) پر نہیں — مترجم

۱۳۱ - یعنی ایک جلوت کا پہلو ہے دوسرا خلوت کا — م

۱۳۲ - یا خودی —

۱۳۳ - یعنی کیفیات کے ایک مجموعے کے —

۱۳۴ - اختباری نقطۂ نظر سے — مترجم

نہیں اور اس لیے جس وجود کا تعلق زمان مکانی سے ہے وہ حقیقی وجود نہیں (۱۳۵) - بایں ہمہ جب ہم اپنی واردات شعور کا تجزیہ زیادہ گہری نظر سے کرتے ہیں تو یہ حقیقت آشکار ہو جاتی ہے کہ نفسِ انسانی یا ہماری خودی کا ایک پہلو وہ بھی ہے جس کو ہم نے بصیر اور قدر آشنا، یا خلوت کا پہلو کہا تھا، گو اپنے ارتقا کی موجودہ منزل میں ہم اس کی کوئی جھلک مشکل ہی سے دیکھ سکتے ہیں، کیونکہ اس منزل میں ہماری توجہ اشیا کے خارجی نظام پر مرتکز رہتی ہے اور اس لیے موجوداتِ خارجی کے لیے ہماری مسلسل تگ و دو گویا ایک طرح کا حجاب ہے جس میں یہ پہلو اس حد تک چھپا رہتا ہے کہ ہم اس سے بالکل بے گانہ ہو جاتے ہیں۔ یہ صرف گہرے غور و فکر کے لمحات ہیں۔ یعنی جب انائے فعال معطل ہو جاتا ہے، جب ہمیں موقعہ ملتا ہے کہ اپنے عمیق تر نفس میں ڈوب کر محسوسات و مدرکات کے حقیقی مرکز تک جا پہنچیں، اس عمیق تر انا کی زندگی میں جملہ کیفیاتِ شعور باہم مدغم ہو جاتی ہیں اور اس لیے انائے بصیر کی وحدت گویا ایک جرثومے کی وحدت ہے جس میں اس کے اسلاف کے ہر فرد کی وارداتِ کثرت کی بجائے ایک ایسی وحدت کی شکل اختیار کر لیتی ہیں جس میں ہر وارده پورے کل میں سرایت کر جاتا ہے (۱۳۶) - یہی وجہ ہے کہ اس انا کی مجموعیت میں کیفیات کے تعدد کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا، اس لیے کہ انائے فعال کے برعکس اس انا کے عناصر کی کثرت سر تا سر صفاتی ہے (۱۳۷) - گویا یوں کہیے کہ اس میں تغیر بھی ہوگا اور حرکت بھی، لیکن نہ اس تغیر کا تجزیہ ہو سکے گا نہ حرکت کا، کیونکہ اس کے اجزا ایک دوسرے میں پیوست اور بہ اعتبار نوعیت سلسلہ بندی° سے آزاد ہوں گے (۱۳۸) -

۱۳۵ - بلکہ وجود باطل -

۱۳۶ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول - یہ ہے داخل کا 'حیاتی' - مترجم

۱۳۷ - خارج کے ریاضیاتی کے برعکس، ملاحظہ ہو خطبۂ اول علی ھٰذا تصریح ° - مترجم

۱۳۸ - بہ حیثیت 'کل' - ملاحظہ ہو تصریح ما سبق - مترجم

حاصل کلام یہ کہ انائے بصیر کا زمانہ محض ایک 'آن' ہے جس کو انائے فعال دنیائے خارج سے رسم و راہ کے باعث 'آنات' کے ایک سلسلے میں تقسیم کر دیتا ہے اور جس کی مثال ویسی ہے جیسے کسی لڑی میں موتیوں کے دانوں کی (۱۳۹)۔ یہ ہے زمان خالص بلا شائبۂ مکان (۱۴۰) جس کے یعنی استدام کے یہی با سلسلہ اور بے سلسلہ پہلو ہیں جن کی طرف قرآن مجید نے آیات ذیل میں بڑی سادگی اور بلاغت کے ساتھ اشارہ کیا ہے:

> و توکل علی الحی الذی لا یموت وسبح بحمدہ
> و کفیٰ بہ بذنوب عبادہ خبیرا ۵ الذی
> خلق السموات و الارض وما بینھما فی ستۃ ایام
> ثم استوی علی العرش، الرحمن فسئل بہ خبیرا ۵
> (۲۵ : ۶۰)
>
> انا کل شیءٌ خلقنہ بقدر ۵ وما امرنا الا واحدۃ
> کلمح بالبصر (۵۴ : ۴۹)

جب ہم اس حرکت کا مشاہدہ جس کا اظہار عمل تخلیق میں ہوتا ہے خارج سے کرتے، یعنی عقلاً اس کو اپنے تصور میں لاتے ہیں تو یہی عمل ہزارہا سال پر ممتد نظر آتا ہے۔ 'عہد نامۂ عتیق' کی طرح قرآن مجید کی اصطلاح میں بھی خدا کا ایک دن ایک ہزار سال کے برابر ہے (۱۴۱)۔ مگر ایک دوسرے پہلو سے دیکھا جائے تو تخلیق کا یہی عمل جو ہزارہا سال پر مشتمل ہے، ایک واحد اور نا قابل تجزیہ عمل بن جاتا ہے اور ایسا ہی تیز جیسے آنکھ کا جھپکنا (۱۴۲)۔ لیکن سوال یہ ہے کہ زمان خالص کے اس اندرونی تجربے کو الفاظ کے پیرائے میں کیوں کر بیان کیا جائے کیونکہ ہماری زبان روز مرہ کے انائے فعال کی زبان ہے، جس کو اس نے زمان متسلسل کے سانچے میں ڈھال رکھا ہے۔ البتہ ہم ایک مثال کے ذریعے

---

۱۳۹ - یعنی انائے فعال کے زمانہ کی ــ مترجم
۱۴۰ - زمان متسلسل کے برعکس ــ مترجم
۱۴۱ - کالف سنۃ مما تعدون باعتبار زمان متسلسل ــ مترجم
۱۴۲ - کلمح بالبصر، باعتبار زمان خالص ــ مترجم

شاید اپنا مطلب واضح کر سکیں۔ طبیعیات کا کہنا ہے کہ ہماری حس سرخ کی علت طول موج° کے تکرار ارتعاش° کی وہ تیزی ہے جس کی شرح چار کھرب فی ثانیہ ہے اور جس کا مشاہدہ بحساب دو لاکھ ارتعاشات فی ثانیہ اگر خارج سے کیا جائے جو ادراک نور کی آخری حد ہے تو ان کی گنتی میں چھ ہزار برس صرف ہوں گے۔ لیکن ادراک کے اس آنی فعل میں جس کا تعلق نفس انسانی سے ہے، ہم طولِ موج کے اس تکرار کو جس کا عملاً تخمینہ نا ممکن تھا، آناً فاناً دیکھ لیتے ہیں اور یوں ہمارے ذہن کا یہ عمل تواتر کو استدام میں بدل دیتا ہے۔ انائے بصیر گویا انائے فعال کا مصلح ہے، کیونکہ وہ زمان و مکان کی چھوٹی چھوٹی تبدیلیوں یعنی ہر 'آن' و 'این' کو جو انائے فعال کے لیے ناگزیر ہیں ایک کل میں سمو دیتا ہے اور پھر یہی کل ہے جس کو ہم شخصیت سے تعبیر کرتے ہیں (۱۴۳)۔ لہٰذا زمان خالص جیسا کہ حیات شاعرہ کے عمیق تر تجزیے سے انکشاف ہوتا ہے الگ تھلگ اور رجعت نا پذیر آنات کا کوئی سلسلہ نہیں، بلکہ ایک 'نامی کل' جس میں ماضی پیچھے نہیں رہتا بلکہ حال میں کام کرتا اور اس کے ساتھ ساتھ آگے بڑھتا ہے۔ نہ مستقبل کوئی منزل ہے جسے طے کرنا ابھی باقی ہے اور جس کو اس لیے ہم اپنے سامنے موجود پاتے ہیں۔ ہم اسے موجود کہتے ہیں تو ان معنوں میں کہ وہ ایک غیر معین امکان ہے (۱۴۴) چنانچہ بطور ایک 'نامی کل' زمانے کا یہی تصور ہے جس کو قرآن پاک نے 'تقدیر' سے تعبیر کیا ہے، لیکن جس کو نہ اسلامی دنیا ٹھیک سمجھ سکی، نہ غیر اسلامی دنیا۔ دراصل تقدیر عبارت ہے اس زمانے سے جس کے امکانات کا انکشاف ابھی باقی ہے۔ یہ گویا وہ زمانہ ہے جو علت و معلول کی ترتیب سے آزاد ہے (۱۴۵)، علیٰ ہذا (۱۴۶) اس ہندسی شکل

---

۱۴۳ - صاحبِ واردات کی شخصیت سے — مترجم

۱۴۴ - جو ممکن ہے پورا ہو ممکن ہے نہ ہو —

۱۴۵ - کیونکہ وہ زمان خالص ہے اور قید لزوم اور مرور سے آزاد - تخلیقی اور سر تا سر ابداع —

۱۴۶ - بہ حیثیت زمان متسلسل —

ہے جس کا از روئے فہم منطقی متشکل ہونا ضروری ہے۔ بہ الفاظ دیگر یہ وہ زمانہ ہے جسے ہم محسوس کرتے ہیں(۱۴۷) وہ نہیں جو ہمارے تصور میں آتا اور جس کا ہم حساب و شمار کرتے ہیں۔ اندریں صورت اگر ہم سے سوال کیا جائے کہ شہنشاہ ہمایوں اور شاہ طہماسپ ایرانی باہم معاصر کیوں تھے تو ہم اس کی کوئی علت پیش نہیں کریں گے۔ ہمارے پاس اس کا کوئی جواب ہے تو یہ کہ حقیقت مطلقہ کی ماہیت ہی کچھ ایسی ہے کہ اس کے لامتناہی امکانات کی تکوین میں وہ دو امکان جن کو شہنشاہ ہمایوں اور شاہ طہماسپ ایرانی سے تعبیر کیا جاتا ہے ایک ساتھ فعل میں آتے۔ لہٰذا بہ حیثیت تقدیر زمانہ ہی ہر شے کا جوہر ہے۔ قرآن پاک کا بھی یہی ارشاد ہے کہ 'ہمیں نے ہر شے پیدا کی اور ہمیں نے اس کا اندازہ مقرر کیا(۱۴۸)۔ لیکن کسی شے کی تقدیر قسمت کا وہ بے رحم ہاتھ نہیں جو ایک سخت گیر آقا کی طرح خارج سے کام کر رہا ہو بلکہ یہ ہر شے کی حد وسع ہے، یعنی اس کے وہ امکانات جن کا حصول ممکن ہے اور جو اس کے اعماق وجود میں مضمر اور بغیر کسی خارجی دباؤ کے علی التواتر قوت سے فعل میں آ جاتے ہیں۔ لہذا جب استدام کو ایک وحدت نامیہ ٹھہرایا جائے تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ جتنے بھی حوادث ہیں پہلے ہی سے ڈھلے ڈھلائے حقیقت مطلقہ کے بطن میں کہیں پڑے ہیں اور اب ایک ایک کر کے اس طرح باہر آ رہے ہیں جیسے شیشۂ ساعت کے دانہ ہائے ریگ۔ لیکن اگر زمانہ سچ مچ ایک حقیقت ہے، نہ کہ متجانس° لمحات کا تکرار (۱۴۹) جس سے ہماری واردات شعور کی حقیقت بجز فریب کے اور کچھ نہ ہوتی، تو حقیقت مطلقہ کی زندگی کا ہر لمحہ خلاق کا لمحہ ہے اور اس سے ہمیشہ ندرت اور

---

۱۴۷ - یعنی تجربتاً جانتے ہیں۔

۱۴۸ - ۱۹۵ : ۵۴

۱۴۹ - ان معنوں میں کہ سب لمحات یکساں ہیں۔ لہذا جب ایک کے بعد دوسرا لمحہ آتا ہے تو اپنے پیشرو سے مختلف نہیں ہوتا۔ قدیم طبیعیات میں یہی مثال جواہر کی تھی۔ مترجم

بداعت کا اظہار ہوتا ہے اور جس کا اس لیے قبل از وقت قیاس ناممکن ہے۔ قرآن پاک کا ارشاد ہے 'کل یوم ھو فی شان' (۱۵۰)۔ لہذا زمان حقیقی کی زندگی زمان متسلسل کی زنجیروں سے آزادی، اور اس لیے لمحہ بلمحہ خلاقی، کی زندگی ہے، اس کا ہر عمل سر تا سر کامل آزادی اور ابداع کا عمل ہے اور اس لیے تخلیق کا فعل بھی آزادی کا فعل ہے، کیونکہ تخلیق تکرار کی ضد ہے اور تکرار خاصہ ہے میکانیاتی (۱۵۱) طریق کار کا۔ پھر یہ جو ہم زندگی کی تخلیقی فعالیت کا بیان میکانیات کی زبان میں نہیں کر سکتے تو اس کی وجہ بھی یہی ہے، کیونکہ سائنس کی تگ و دو تو اس امر سے آگے نہیں بڑھتی کہ محسوسات و مدرکات کی یکسانیاں تلاش کرے یا بالفاظ دیگر میکانیاتی تکرار کے قوانین کی۔ لیکن زندگی جس میں بداہت° اور برجستگی کا بے پایاں احساس موجود ہے سر تا سر اختیار ہے اور اس لیے قید لزوم سے مطلقاً آزاد۔ لہذا سائنس کے لیے زندگی کا ادراک ناممکن ہے اور علمائے حیاتیات اگر اس کی تشریح اصول میکانیات کے ذریعے کرتے ہیں تو اس لیے کہ ان کا یہ مطالعہ زندگی کی ادنیٰ شکلوں تک محدود ہے۔ حالانکہ اگر وہ اس کا مطالعہ اس حیثیت سے کرتے جس حیثیت سے زندگی کا خود ان کے اندرون ذات میں انکشاف ہوتا ہے، یعنی وہ دیکھتے کہ ان کا اپنا ذہن جس چیز کو چاہے رد اور جسے چاہے قبول کر لیتا ہے، وہ اپنے غور و فکر میں آزاد ہے، ماضی و حال کا محاسبہ اور مستقبل کا تصور بطور ایک حرکت کے کرتا ہے (۱۵۲)، تو انہیں یقین ہو جاتا کہ زندگی کی تشریح میں میکانیات کے تصور سر تا سر ناکافی ہیں۔

لہذا ہم اپنی واردات شعور (۱۵۳) کی مماثلت پر کائنات

---

۱۵۰ - ۵۵ : ۲۹

۱۵۱ - یعنی مشین یا کل کے ۔

۱۵۲ - جس کی طرف ہم خود کسی مقصد کے پیش نظر بڑھتے ہیں، یہ نہیں کہ وہ آپ سے آپ ہمارے پاس آ جائے ۔

۱۵۳ - یا حیاتِ شاعرہ ۔ مترجم

کو ایک آزاد اور تخلیقی حرکت ٹھہرائیں گے - لیکن سوال یہ ہے کہ کسی محسوس اور واقعی شے کے بغیر جو فی الواقعہ حرکت کر رہی ہو ہم حرکت کا تصور کیسے کر سکتے ہیں ؟ اس کا جواب یہ ہے کہ 'شے' کا تصور بجائے خود اشتقاقی° ہے۔ ہم حرکت سے تو 'اشیا' کا اشتقاق کر سکتے ہیں لیکن غیر متحرک اشیا سے حرکت کا اشتقاق نہیں کر سکتے - مثلاً اگر مادہ یعنی بالفرض دیمقراطیسی جواہر (۱۵۴) ہی اصل حقیقت ہیں تو ان میں حرکت کا ادخال خارج ہی سے کیا جائے گا ، اس لیے کہ وہ بجائے خود حرکت سے عاری ہیں - برعکس اس کے اگر حرکت کو اصل حقیقت مان لیا جائے تو اس سے ساکن اشیا کا استنباط ہو سکے گا - یہی وجہ ہے کہ طبیعیات حاضرہ نے ہر شے کو حرکت میں تحلیل کر دیا ہے اور سائنس کے نزدیک جوہر° کی حقیقی ماہیت برق ہے ، نہ کہ کوئی برق آلود شے - یوں بھی جب ہم اشیا کا براہ راست مشاہدہ کرتے ہیں(۱۵۵) تو ان کے کوئی قطعی حدود و اشکال نہیں ہوتے کیونکہ براہ راست مشاہدہ عبارت ہے تسلسل ، یا تسلسل بلا شائبۂ امتیازات سے - اس لیے کہ اشیا دراصل حوادث ہیں اور یہ حوادث ہی کا وجود ہے جو فطرت کا تسلسل قائم رکھتا ہے ، لیکن فکر ان کو قید مکانی میں لے آتا اور سہولت عمل کے لیے باہم منفصل قرار دیتا ہے(۱۵۶)- لہذا یہ کائنات جو یوں دیکھنے میں اشیا کا مجموعہ ہے کوئی ٹھوس جسم ہے ، نہ خلا میں واقع - وہ شے نہیں ہے عمل ہے - یہ دوسری بات ہے کہ بقول برگساں فکر کا سارا کار و بار چونکہ سلسلہ در سلسلہ ہے ، اس لیے ناممکن ہے حرکت سے عہد برآ ہو سکے - فکر مجبور ہے کہ حرکت کا تصور ساکن نقطوں کے ایک سلسلے ہی کے طور پر کرے - لہذا یہ

---

۱۵۴ - مشہور یونانی طبیعی ، فلسفی دیمقراطیس (Democritus) کی طرف اشارہ ہے جس نے ارض یونان میں سب سے پہلے جواہر (ذرات atoms) کا نظریہ قائم کیا — مترجم

۱۵۵ - یعنی جب ان سے دو چار ہوتے ہیں ، ان کی موجودگی پر استدلال نہیں کرتے —

۱۵۶ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول ، بحث فہم منطقی — مترجم

فکر ہی کی کار فرمائیاں ہیں جس کے ساکن تصورات نے اس حقیقت کو جو سر تا سر حرکت ہے سکنات° میں منقسم کر رکھا ہے۔ پھر ان سکنات اور سکنات کے ساتھ ساتھ تواتر کی بھی موجودگی ہے جس سے زمان و مکان کے تصورات پیدا ہوتے ہیں۔

حاصل کلام یہ کہ برگساں کے نزدیک حقیقت مطلقہ ایک آزاد، ناقابل تعیین، تخلیقی اور حیاتی محرک ہے اور اپنی کنہ میں سر تا سر مشیت، جس کو فکر قید مکانی میں لے آتا اور پھر اس کا مشاہدہ 'اشیا' کی ایک کثرت کی شکل میں کرتا ہے۔ یہاں یہ تو ممکن نہیں کہ برگساں کے اس نظریے کی پوری پوری تنقید کی جائے لیکن اتنا ضرور کہنا پڑتا ہے کہ اس کی حیاتیت° کی انتہا فکر اور مشیت° کی ایک ایسی ثنویت میں ہوتی ہے جس میں کوئی مفاہمت ممکن نہیں(۱۵۷) اور جس کی ہمارے نزدیک وجہ ہے فکر کے متعلق اس کا جزئی نظریہ، کیونکہ فکر کا منصب برگساں کی رائے میں صرف یہ ہے کہ ہر شے کو قید مکانی میں لے آئے۔ اس کی ساخت مادے کے رنگ میں ہوئی، لہٰذا اس کے جتنے بھی مقولات ہیں میکانیاتی ہیں(۱۵۸)۔ لیکن جیسا کہ ہم نے اپنے پہلے خطبے میں عرض کر دیا تھا فکر کی ایک عمیق تر حرکت بھی ہے، گو بظاہر یونہی معلوم ہوتا ہے کہ اس نے حقیقتِ مطلقہ کی تقسیم ساکن اجزا میں کر رکھی ہے، بایں ہمہ اس کا حقیقی وظیفہ یہ ہے کہ محسوسات و مدرکات کے مختلف اجزا کی شیرازہ بندی کرتے ہوئے ان میں ترکیب و ائتلاف کا رنگ پیدا کرے۔ گویا جیسا جیسا محسوسات و مدرکات کے مختلف مراتب کا تقاضا ہوگا ویسے ہی مقولات فکر آپ کے سامنے ہوں گے۔ لہٰذا فکر کو بھی زندگی کی طرح نامی ٹھہرانا چاہیے۔

---

۱۵۷ - اس لیے کہ برگساں کے نزدیک یہ 'مشیت' بے بصر ہے، اس میں فکر کو کوئی دخل نہیں۔ مترجم

۱۵۸ - یعنی علت و معلول کے پابند۔ مترجم

مگر پھر بہ حیثیت ایک وجود نامی° چونکہ زندگی کا نشو و نما اس امر پر موقوف ہے کہ مرحلہ در مرحلہ ترکیب و ائتلاف پیدا کرتی چلی جائے، اس لیے کہ ترکیب و ائتلاف ہے تو اس میں نشو و نما بھی ہے۔ لیکن نشو و نما کا دار و مدار چونکہ غایات° پر ہے، لہٰذا غایات نہ ہوتیں تو فکر کا عمل دخل بھی ناممکن ہو جاتا، کیونکہ واردات شعور میں زندگی اور فکر دونوں باہم مدغم ہو کر ایک وحدت کی شکل اختیار کر لیتے ہیں اور اس لیے ہم کہیں گے کہ فکر بھی اپنی کنہ میں عین حیات (۱۵۹) ہے (۱۶۰)۔ لیکن برگساں کہتا ہے زندگی چونکہ ہجوم کرتی ہوئی آگے بڑھ رہی ہے، لہٰذا یہ ممکن نہیں کہ اس نے آزادانہ خلاقی کا جو راستہ اختیار کر رکھا غایات کے نور سے منور ہو، خواہ قریب خواہ دور سے۔ وہ گویا ایک من مانی، بے بصر، بے راہ اور ناقابل ادراک حرکت ہے جس کے سامنے کوئی مقصد ہے، نہ غرض کہ اس سے کوئی خاص نتیجہ پیدا کرے۔ لیکن یہیں پہنچ کر واردات شعور کے متعلق برگساں کا تجزیہ ناکافی ثابت ہوتا ہے۔ وہ سمجھتا ہے واردات شعور عبارت ہیں ماضی سے اور یہ صرف ماضی ہے جو حال کے ساتھ ساتھ آگے بڑھتا اور اس میں کارفرما رہتا ہے۔ وہ اس حقیقت کو نظر انداز کر دیتا ہے کہ وحدت شعور کا ایک پہلو وہ بھی ہے جس میں اس کی آنکھیں مستقبل پر لگی رہتی ہیں۔ اس لیے کہ زندگی اعمال توجہ ہی کا ایک سلسلہ ہے اور توجہ کا جو بھی عمل ہوگا اس کی توجیہ کسی نہ کسی غایت یا مقصد کے حوالے ہی سے کی جائے گی، خواہ اس کی حیثیت شعوری ہو، خواہ غیر شعوری۔ ہمارے نزدیک تو ادراک کا عمل بھی کسی نہ کسی فوری مفاد یا مقصد کے ماتحت سرزد ہوتا ہے۔ چنانچہ ایرانی شاعر عرفی نے نفس انسانی کے اس پہلو کی تشریح کس خوبی سے کی ہے۔ وہ کہتا ہے:

---

۱۵۹ - دوسرے لفظوں میں سر تا سر مشیت — مترجم

۱۶۰ - لہٰذا برگساں کے برعکس فکر اور مشیت کی دوئی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا — مترجم

ز نقص تشنہ لبی داں بعقل خویش مناز
دلت فریب گر از جلوۂ سراب نخورد

شاعر کا کہنا یہ ہے کہ اگر تم سچ مچ پیاسے ہوتے تو ریگ صحرا قطعۂ آب کی شکل اختیار کر لیتی۔ لیکن پھر محض یہ امر کہ تم نے جلوۂ سراب کا فریب نہیں کھایا، اس بات کا ثبوت ہے کہ تمہیں پیاس نے بیتاب نہیں کر رکھا تھا۔ دوسرے لفظوں میں اس کا مطلب یہ ہوگا کہ اگر ہم نے کسی شے کو ویسے ہی دیکھا جیسی کہ وہ فی الحقیقت تھی تو اس لیے کہ ہم اس کو کسی دوسری شکل میں دیکھنا ہی نہیں چاہتے تھے۔ لہٰذا ثابت ہؤا کہ اغراض و مقاصد ہی، خواہ ان کی حیثیت شعوری ہو یا غیر شعوری، ہماری وارداتِ شعور کا تار و پود ہیں۔ لیکن غایات یا مقاصد کا تعلق مستقبل سے ہے اور مستقبل کا انکار کر دیا گیا تو غایات کا وجود بھی بے معنی ہو جائے گا۔ پھر یہ امر کہ ماضی حال میں موجود اور کار فرما رہتا ہے، اگرچہ درست ہے، مگر اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ ہمارے شعور میں تمام تر ماضی ہی کی کار فرمائی ہے، کیونکہ اس میں ایک پہلو مستقبل کا بھی ہے جس کی تائید اس امر سے ہوتی ہے کہ زندگی کا دامن مقاصد اور غایات سے کبھی خالی نہیں رہتا۔ لیکن مقاصد اور غایات کی حیثیت یہ ہے کہ ان کا اثر ہمارے ذہن کی حاضر الوقت کیفیات تک ہی محدود نہیں رہتا، ان سے یہ بھی اندازہ ہو جاتا ہے کہ ان کیفیات کا آئندہ رخ کیا ہوگا۔ مقاصد در اصل ہماری زندگی کو آگے ہی آگے دھکیلتے اور ان کیفیات کے منتظر رہتے، بلکہ اپنے رنگ میں رنگ لیتے ہیں جن کو ابھی پیش آنا ہے۔ کسی مقصد کے اشارے آگے بڑھنا گویا اس چیز کی طرف بڑھنا ہے جس کے لیے آگے بڑھنا چاہیے تھا۔ مختصراً یہ کہ ہماری کیفیات شعور میں ماضی اور مستقبل دونوں کار فرما رہتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ وارداتِ شعور کے اس تجزیے کے برعکس، جیسا کہ برگساں کا خیال ہے، مستقبل کو سرے سے غیر متعین سمجھنا غلطی ہے۔ یہ اس لیے کہ توجہ کی حالت میں ہمارا شعور حافظہ اور متخیلہ دونوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ لہٰذا ہم اپنی حیات شاعرہ کی تمثیل پر حقیقت مطلقہ

کا قیاس ایک بے بصر محرک حیات کے طور پر نہیں کریں گے جو نور فکر سے قطعاً غیر منور ہو۔ اس کی ماہیت سر تا سر ہے غائی ہے۔

بایں ہمہ برگساں نے حقیقتِ مطلقہ کی غائیت سے انکار کیا ہے، اس لیے کہ غائیت کے اثبات سے زمانے کی نفی لازم آتی ہے (۱۶۱)۔ وہ کہتا ہے 'مستقبل کے دروازہ کو حقیقت مطلقہ کے لیے کھلا رہنا چاہیے، ورنہ اس کی آزادی قائم ہے گی نہ خلاقی'۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ غائیت سے مراد اگر کسی ایسے مقصد یا منزل کی طرف بڑھنے کا منصوبہ ہے جو پہلے ہی سے طے ہے تو زمانے کا وجود باطل ٹھہرے گا، کیونکہ اس صورت میں یہ ماننا لازم آئے گا کہ کائنات کسی سابق الوجود ر ابدی منصوبے، یا مصنوع کا زمانی تکرار ہے جس میں ہر حادثے کی جگہ شروع ہی سے متعین ہے اور جس کو انتظار ہے صرف یہ کہ جونہی اس کی باری آئے زمانے کے اس یل میں جسے ہم تاریخ سے تعبیر کرتے ہیں، رونما ہو جائے۔ و کچھ ہے، ہمیشہ سے تھا اور حوادث کی زمانی ترتیب کسی لی اور ابدی سانچے کی ایک نقل ہے۔ لیکن کائنات کے اس تصور ر اس کے اس میکانیاتی نظریے میں جس کو ہم اس سے پہلے رد ر آئے ہیں، کچھ بہت زیادہ فرق نہیں۔ یہ بھی در حقیقت یک قسم کی مخفی مادیت ہے جس میں قسمت یا تقدیر اس نہایت رجہ کڑی اور اٹل جبریت° کی قائم مقام بن جاتی ہے جس کے ثبات پر ہم ازروئے مادیت مجبور ہیں، لیکن جس میں خدا ہی کا اتھ آزادی سے کام کرتا نظر آتا ہے، نہ انسان کو کوئی قدرت ر اختیار حاصل ہے۔ اس لیے کہ اگر کائنات فی الواقعہ کسی سی منزل کی طرف بڑھ رہی ہے جو پہلے سے متعین ہے تو اس یں اختیار کی گنجائش ہوگی نہ ذمہ دارانہ اخلاقی عوامل کی۔ ہ ایک تماشا گاہ ہو گی جہاں گویا عقب سے کوئی ہاتھ ٹھ پتلیوں کو نچایا کرتا ہے۔ لیکن ہمارے پاس زندگی کی بھی ایک

---

۱۶۱ - قولِ برگساں — مترجم

تعبیر نہیں۔ ہم اپنی واردات شعور کی بنا پر دیکھ آئے ہیں کہ زندگی عبارت ہے اغراض و مقاصد کی تشکیل، ان کی پے در پے تبدیلی اور کار فرمائی سے۔ لہذا ہم اپنی حیات ذہنی کو غائی قرار دیتے ہیں تو ان معنوں میں کہ اگرچہ ہمیں کسی بہت دور کی منزل کا عزم نہیں، لیکن جوں جوں زندگی کا عمل بڑھتا اور پھیلتا ہے، اسی اعتبار سے نئے نئے مقاصد وضع ہوتے ہیں اور قدروں کا کوئی عینی معیار ہمارے سامنے آتا رہتا ہے۔ ہماری تکوین کی صورت ہی یہ ہے کہ ہم وہ کچھ نہ رہیں جو ہیں۔ زندگی کا راستہ گویا موت در موت سے گزرتا ہے مگر اس راستے کا تسلسل بے قاعدہ نہیں۔ اس میں ایک نظم ہے اور اس لیے اشیا اور ان کی قدر و قیمت کے باب میں دفعتاً تبدیلی کے باوجود اس راستے کی منزلیں ویسے ہی باہمدگر مربوط نظر آئیں گی جیسے کسی وجود نامی کے اجزا۔ یہی وجہ ہے کہ بحیثیت مجموعی دیکھا جائے تو ہر فرد کی روداد حیات ایک وحدت ہے، نہ کہ حوادث کا بے جوڑ سلسلہ۔ عمل کائنات، یا کائنات کا مرور فی الزمان° بے شک مقصد سے خالی ہے اگر مقصد عبارت ہے کسی پہلے سے جانی پہچانی، یا بہت دور کی منزل سے جس کی طرف یہ عالم بڑھ رہا ہے۔ اسے اس لحاظ سے غائی ٹھہرانا گویا ابداع اور خلاقی دونوں سے محروم کرنا ہے۔ لیکن اس کی غایات اس کے سفر کی نہایات ہیں، یعنی یہ وہ غایات ہیں جن کو ابھی آنا ہے اور جو ضروری نہیں پہلے سے متعین ہوں۔ لہذا ہم زمانے کی حرکت کا تصور ایک پہلے سے کھنچے ہوئے خط کی شکل میں نہیں کریں گے، کیونکہ یہ خط ابھی کھنچ رہا ہے اور اس سے مطلب ہے وہ امکانات جو ہو سکتا ہے وقوع میں آئیں اور ہو سکتا ہے نہ آئیں۔ ہم اس کو با مقصد ٹھہراتے ہیں تو اس لیے کہ اس عمل کی نوعیت انتخابی ہے اور وہ ماضی کی حفاظت بلکہ اس میں اضافے کے ساتھ ساتھ اپنی کوئی غرض پوری کرتا رہتا ہے۔ ہمارے نزدیک قرآن مجید کے مطمع نظر سے کائنات کا کوئی تصور اتنا بعید نہیں جتنا یہ کہ وہ کسی پہلے سے سوچے سمجھے ہوئے منصوبے کی زمانی نقل ہے۔ جیسا کہ ہم نے اس سے پہلے بھی عرض کیا تھا

قرآن مجید کی رو سے کائنات میں اضافہ ممکن ہے ۔ گویا وہ ایک اضافہ پذیر کائنات ہے ۔ کوئی بنا بنایا مصنوع نہیں جس کو اس کے صانع نے مدت ہوئی طیار کیا تھا ، مگر جو اب مادے کے ایک بے جان ڈھیر کی طرح مکان مطلق میں پڑا ہے جس میں زمانے کا کوئی دخل نہیں(۱۶۲) اور اس لیے اس کا وجود و عدم برابر ہے ۔

میرا خیال ہے اب شاید ہم اس آیت کا مطلب سمجھ لیں 'وھو الذی جعل اللیل والنھار خلفة لمن اراد ان یذکر او اراد شکورا'(۱۶۳) ۔ بات یہ ہے کہ ہماری اپنی ذات میں تواتر زمانی کا اظہار جس طرح ہوتا ہے اس کا مطالعہ بہ نگاہ غائر کیا جائے تو حقیقت مطلقہ کی تعبیر جس میں فکر ، حیات اور غایت باہم مدغم ہو کر ایک وحدت نامیہ کی شکل اختیار کر لیتی ہیں استدام محض ہی کے طور پر ممکن ہے ۔ ہم اس وحدت کا قیاس بھی ایک خودی ۔ محیط برکل خودی ۔ کی وحدت پر کریں گے جو ہر فرد کی زندگی(۱۶۴) اور فکر کا حقیقی سر چشمہ ہے ۔ ہمارے نزدیک برگساں کی غلطی یہ ہے کہ اس نے زمان خالص کو خودی پر متقدم ٹھہرایا ۔ حالانکہ زمان خالص کا اسناد خودی یا نفس ہی سے ہو سکتا ہے ، اس لیے کہ مکان محض ہو یا زمان محض ، ان میں یہ صلاحیت ہی نہیں کہ اشیا یا حوادث کی کثرت کو سہارا دے سکیں ۔ یہ صرف ایک قائم و دائم (۱۶۵) 'انا' کا خود اپنی ذات میں بصیرت(۱۶۶) کا عمل ہے جو استدام کی کثرت یعنی آنات لا متناہیہ کے اس سلسلے کو جس میں ہم اس کو منقسم پاتے ہیں ایک ترکیب نامی° میں جوڑتے ہوئے پھر ایک 'کل' میں بدل دیتا ہے ۔ استدام محض کی زندگی خودی کی زندگی ہے اور خودی

---

۱۶۲ - یعنی مرور لیل و نہار کا ۔
۱۶۳ - ۱۵ : ۶۳
۱۶۴ - یا ایک دوسرے لحاظ سے مشیت ۔ مترجم
۱۶۵ - قرآن پاک کا 'حی و قیوم' ۔ مترجم
۱۶۶ - یعنی اپنی لا انتہا قدرت کے اندازے ۔

عبارت ہے 'میں ہوں' ہے۔ لہٰذا زندہ وہی ہے جو 'میں ہوں' یا 'انا الموجود' کہہ سکے۔ پھر یہ 'انا الموجود' ہی کا وجدان ہے جس سے مدارجِ ہستی میں ہماری جگہ متعین ہوتی ہے۔ یوں کہنے کو انسان بھی کہتا ہے 'میں ہوں' لیکن اس کا 'میں ہوں' اس کے اپنے اختیار میں نہیں، بلکہ ذات اور غیر ذات میں امتیاز کا نتیجہ ہے۔ ذاتِ بحت البتہ، جیسا کہ قرآن پاک کا ارشاد ہے، 'غنی عن العلمین' ہے، لہٰذا اس کے لیے غیر ذات کی حیثیت ذاتِ مقابل کی نہیں، ورنہ اسے بھی غیرِ ذات سے وہی نسبت مکانی ہوتی جو ہماری ذاتِ متناہیہ کو اپنے غیر سے ہے۔ لہٰذا فطرت یا عالمِ طبیعی ایک گزرتا ہؤا لمحہ ہے حیاتِ الٰہیہ میں۔ اس کا 'ہونا' مستقل بالذات ہے، اس کی اپنی سرشت اور وجود میں داخل، وہ سر تا سر مطلق ہے اور اس لیے ناممکن ہے ہم اس کا کوئی کامل و مکمل تصور قائم کر سکیں۔ قرآن پاک کا ارشاد ہے 'لیس کمثلہ شیٔ'۔ بایں ہمہ اس نے اسے 'سمیع و بصیر' کہا۔ اب ذات یا خودی کے تصور میں سیرت اور کردار کا تصور بھی لازم آتا ہے اور عالم فطرت جیسا کہ ہم دیکھ آئیں ہیں، مادے کا کوئی ڈھیر نہیں کہ خلا میں پڑا ہو، بلکہ حوادث کی ایک ترکیب، ایک باقاعدہ طریق کار اور اس لیے حقیقی 'انا' سے نامی طور پر وابستہ (۱۶۷) ہے۔ لہٰذا فطرت کو ذاتِ الٰہیہ سے وہی نسبت ہے جو سیرت اور کردار کو ذاتِ انسانی سے ہے۔ قرآن مجید نے بھی کس خوبی سے اسے 'سنّت اللہ' ٹھہرایا ہے۔ اندریں صورت ہمیں عالمِ فطرت کے بارے میں یہ کہنا چاہیے کہ یہ حقیقی 'انا' کی تخلیقی فعالیت کی وہ تعبیر ہے جو ہم اپنے ارتقا کی موجودہ منزل میں انسانی نقطۂ نظر سے کرتے ہیں (۱۶۸)۔ پھر اس پیہم اور ہر لحظہ پیش رس حرکت میں اس کی حیثیت گو ہر لمحے پر متناہی ہوگی لیکن وہ ہستی جس سے اس کو جزو و کل کا سا تعلق ہے

---

۱۶۷ - جیسے کل سے جزو۔

۱۶۸ - یعنی اس کی قدرت اور خلاقی عالمِ فطرت کی شکل میں مشہود ہو رہی ہے۔

چونکہ خلاق ہے لہٰذا اس میں اضافہ ممکن ہے ، لہٰذا ہم اس کو غیر محدود کہتے ہیں تو ان معنوں میں کہ اس کی وسعت پر کوئی حد قائم نہیں کی جا سکتی ، یعنی وہ غیر محدود ہے تو بالقوہ ، بالفعل نہیں اور اس لیے فطرت کا تصور بھی بطور ایک زندہ اور ہر لحظہ بڑھتی اور پھیلتی ہوئی وحدتِ نامیہ کی حیثیت سے کرنا چاہیے جس کے نشو و نما پر ہم خارج سے کوئی حد قائم نہیں کر سکتے۔ اس کی کوئی حد ہے تو داخلی ، یعنی وہ ذات مشہود جو اس میں جاری و ساری ہے اور جس نے اس کو سہارا دے رکھا ہے۔ قرآن پاک کا ارشاد بھی یہی ہے 'و ان الی ربک المنتھیٰ' (۵۳ : ۱۴)- اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو علوم طبیعیہ میں بھی روحانی اعتبار سے نئے معنی پیدا ہو جاتے ہیں ، کیونکہ فطرت کا علم سنن الٰہیہ کا علم ہے جس کے مشاہدے میں(۱۶۹) ہم ذات مطلق ہی سے قرب و اتصال کی سعی کرتے ہیں اور اس لیے یہ بھی گویا عبادت ہی کی ایک دوسری شکل ہے۔

لیکن اوپر کی بحث سے یہ ماننا لازم آتا ہے کہ زمانے کا وجود فی الواقعہ حقیقتِ مطلقہ کے وجود میں داخل ہے اور اس لیے اب ڈاکٹر میک ٹیگرٹ(۱۷۰) کی اس دلیل پر غور کرنا ضروری ہے جس کا تعلق زمانے کی عدم حقیقت سے ہے۔ ڈاکٹر میک ٹیگرٹ کے نزدیک زمانہ غیر حقیقی ہے ، کیونکہ ہم جس حادثے کو چاہیں ماضی ، حال اور مستقبل سے منسوب کر سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر ملکۂ این (۱۷۱) کا حادثۂ وفات ہمارے لیے تو ماضی کا حادثہ ہے ، لیکن ملکۂ متوفیہ کے معاصرین کے لیے حال اور ولیم ثالث(۱۷۲) کے لیے مستقبل کا۔ گویا اس ایک حادثے میں وہ سب خصائص جمع ہیں جن کا باہم جمع ہونا محال ہے۔ مگر اس دلیل کا انحصار جیسا کہ خود ہی ظاہر

---

۱۶۹- جس کی قرآن مجید نے بار بار دعوت دی ہے — مترجم

۱۷۰- Dr. McTaggart کیمبرج میں حضرت علامہ کے استاذ — مترجم

۱۷۱- Anne

۱۷۲- William III

ہو جاتا ہے اس مفروضے پر ہے کہ زمان متسلسل ہی حقیقی زمانہ ہے۔ اب اگر زمانے کے تصور کو ماضی، حال اور مستقبل کا تصور مستلزم ہے تو ہم اس کا قیاس ایک خط مستقیم ہی پر کریں گے جس کا ایک حصہ طے ہو چکا ہے، یعنی ہم اسے پیچھے چھوڑ آئے ہیں اور ایک ہمارے سامنے ہے، لہٰذا اس کا طے کرنا باقی ہے۔ لیکن جس کا مطلب یہ ہوگا کہ زمانہ کوئی زندہ اور تخلیقی حرکت نہیں، بلکہ ایک سکون مطلق جس میں ہر طرح کے ڈھلے ڈھلائے حوادث پہلے سے جمع ہیں۔ اور اب یکے بعد دیگرے ویسے ہی ہمارے سامنے آ رہے ہیں جیسے خارج میں بیٹھے ہم کسی فلم کا تماشا کر رہے ہوں۔ اس لحاظ سے تو ملکۂ این کا حادثہ وفات ولیم ثالث کے لیے فی الواقعہ مستقبل کا حکم رکھتا ہے، بشرطیکہ یہ حادثہ پہلے سے متشکل ہو چکا اور مستقبل میں کہیں پڑا اپنے ظہور کا منتظر تھا۔ لیکن جیسا کہ پروفیسر براڈ (۱۷۳) نے نہایت صحیح کہا ہے ہم مستقبل کے کسی حادثے کو حادثے سے تعبیر ہی نہیں کر سکتے، کیونکہ ملکۂ این کی وفات سے پہلے اس حادثے کا کوئی وجود ہی نہیں تھا۔ این کی زندگی میں تو بیشک اس کا وجود تھا مگر حقیقت مطلقہ کے ایک غیر وقوع یافتہ امکان کے طور پر جو واقعہ بنا تو اس وقت جب دوران تکوین میں حقیقت مطلقہ کا عمل اس مرحلے پر جا پہنچا جہاں فی الواقعہ اس کا ظہور ہو گیا۔ لہٰذا ڈاکٹر میک ٹیگرٹ کی دلیل کا جواب یہ ہے کہ مستقبل کو موجود کہا جاتا ہے تو محض ایک غیر معین امکان کی حیثیت سے۔ اس حیثیت سے نہیں کہ وہ سچ مچ کہیں موجود رکھا ہے۔ اندریں صورت یہ کہنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ اگر کسی حادثے کو ماضی اور حال دونوں سے منسوب کیا جائے تو اس میں وہ سب خصائص جمع ہو جاتے ہیں جن کا باہم جمع ہونا محال ہے۔ فرض کیجیے کوئی حادثہ، مثلاً حادثہ الف رونما ہوتا ہے، لیکن جونہی یہ حادثہ رونما ہوا اس میں اور ان حوادث میں جو اس سے

---

Broad - ۱۷۳

پہلے رونما ہو چکے ہیں ایک ایسا رشتہ قائم ہو جائے گا جس میں ہم کوئی تغیر و تبدل نہیں کر سکتے۔ لہذا اس نئے رشتے سے جو حقیقت مطلقہ کے عمل تکوین میں آگے چل کر دوسرے حوادث سے قائم ہو گا ان رشتوں میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ ان کے متعلق جو قضایا° بن چکے ہیں وہ صحیح ہیں تو صحیح اور غلط ہیں تو غلط ہی رہیں گے (۱۷۴)۔ حاصل کلام یہ کہ اگر کسی حادثے کو ماضی اور حال دونوں سے منسوب کیا جائے تو ایسا کرنے میں ازروے منطق کوئی دشواری پیش نہیں آتی۔ بایں ہمہ یہ مسئلہ دقت سے خالی نہیں، برعکس اس کے بڑے غور و فکر کا محتاج ہے۔ آگس ٹائین (۱۷۵) کے یہ پر معنی الفاظ کہ 'اگر مجھ سے پوچھیے تو میں نہیں جانتا زمانہ کیا ہے، لیکن اگر نہیں پوچھیے تو جانتا ہوں کیا ہے' آج بھی ویسے ہی صحیح ہیں جیسے اس وقت تھے جب پہلے پہل کہے گئے۔ میری اپنی رائے تو یہی ہے کہ زمانہ حقیقت مطلقہ کا ایک جزو لاینفک ہے، لیکن حقیقی زمانہ زمان متسلسل نہیں جس میں ماضی اور حال اور مستقبل کا امتیاز ناگزیر ہے۔ ہم اس کو استدام محض، یعنی تغیر بے تواتر ٹھہرائیں گے جس سے میک ٹیگرٹ کی دلیل کو دور کا بھی تعلق نہیں۔ پھر زمان متسلسل بھی تو دراصل استدام محض ہے، گو فکر اس کو پارہ پارہ کر دیتا ہے گو یہ بھی ایک حیلہ ہے جس کے ذریعے ہم اس قابل ہوتے ہیں کہ حقیقت مطلقہ کی تخلیقی فعالیت کا احصا جس کا سلسلہ پیہم جاری ہے مقداری طور پر کر سکیں (۱۷۶)۔ قرآن پاک کے اس ارشاد 'لہ اختلاف اللیل والنہار' (۱۷۷) میں بھی میرے نزدیک یہی حقیقت پیش نظر ہے۔

لیکن ہو سکتا ہے یہاں پہنچ کر سوال کیا جائے کہ ذات بحت° سے کیا تغیر کا اسناد° ممکن ہے۔ یہ اس لیے کہ ہم

---

۱۷۴ - ہم ان کو صحیح یا غلط نہیں کر سکتے۔
۱۷۵ - Augustine
۱۷۶ - یعنی علوم طبعیہ کے منہاج سے — مترجم
۱۷۷ - ۲۳ : ۸۲

انسانوں کی بود و ماند کا تعلق جس عمل کونی(۱۷۸) سے ہے وہ ہم سے آزاد ہے۔ لہٰذا ہماری زندگی جن احوال و ظروف کی پابند ہے وہ بیشتر ہم سے خارج میں واقع ہیں اور اس لیے یہ زندگی خواہشات کی زندگی ہے۔ جستجو، ناکامی اور کامرانی کی۔ بہ الفاظِ دیگر ایک حالت کے بعد دوسری حالت میں قدم رکھنے یا مسلسل تغیر کی، لیکن تغیر علامت ہے نقص کی۔ دوسری جانب ہماری واردات شعور ہی ہمارے علم کا نقطۂ آغاز ہیں، قطع نظر اس سے کہ ان کی نوعیت کیا ہے۔ لہٰذا ہم اپنے محسوسات و مدرکات کی ترجمانی داخلی تجربات اور واردات ہی کی روشنی میں کرسکتے ہیں اور اس لیے زندگی کے فہم میں تشبیہ و تجسیم سے کام لینا ضروری ہو جاتا ہے، کیونکہ یہ فہم داخل ہی سے ممکن ہے(۱۷۹)، بہ قول ناصر علی سرہندی جس نے گویا خیال ہی خیال میں بت کو برہمن سے یہ کہتے ہوئے سنا:

مرا بر صورتِ خویش آفریدی
بروں از خویشتن آخر چہ دیدی؟

ذاتِ الٰہیہ کو ذاتِ انسانی پر قیاس کرنے کا یہی اندیشہ تھا جس کی بنا پر ہسپانوی عالم ابنِ حزم کو اس امر میں تامل ہوا کہ ذاتِ باری تعالیٰ سے زندگی کا اسناد کرے اور جس نے بکمالِ ذہانت پھر یہ نکتہ پیدا کیا کہ ہم اسے زندہ کہتے ہیں تو اس لیے کہ قرآن مجید نے اسے زندہ کہا ہے۔ لیکن معلوم ہوتا ہے ابنِ حزم کی نگاہیں وارداتِ شعور کی سطح سے آگے نہیں بڑھیں اور وہ ان کے عمیق تر پہلو سے بے خبر رہا۔ وہ سمجھا زندگی عبارت ہے تغیر با تواتر، یعنی کسی متزاحم ماحول میں ایک رویے کے بعد لگاتار دوسرا رویہ بدلنے سے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ جس تغیر میں تواتر کی کارفرمائی ہے وہ نقص کی علامت ہے اور اس لیے ذاتِ الٰہیہ کی کاملیت کا اثبات کیا جائے تو اس سے زندگی کا اسناد ناممکن ہوگا۔

---

۱۷۸ - اشارہ ہے عالمِ فطرت کی طرف — مترجم
۱۷۹ - یعنی جیسا کہ ہمیں اس کا تجربہ اور احساس ہوتا ہے — مترجم

لہذا ابن حزم کو یہی بہتر نظر آیا کہ اس کی صفت حیات کو اس کے کمال ذات پر قربان کر دے ۔ حالانکہ اس مشکل کا حل موجود ہے ۔ ہم دیکھ آئے ہیں کہ انائے مطلق ہی تمام حقیقت ہے اور اس لیے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ 'انا' بھی (۱۸۰)، ایک ایسے عالم کا جو اس سے بے گانہ ہے خارج سے مشاہدہ کر رہا ہے ۔ اس کی زندگی کے جملہ شئون و اطوار خود اس کے اندر سے متعین ہوتے ہیں ۔ لہٰذا ہم اس کی ذات میں تغیر کا اثبات کرتے ہیں تو ان معنوں میں نہیں کہ وہ ایک حرکت ہے نقص سے کمال یا کمال سے نقص کی طرف ۔ یوں بھی زندگی میں تغیر کا یہی ایک مفہوم نہیں ۔ واردات شعور میں زیادہ گہری بصیرت سے کام لیجیے تو یہ حقیقت واشگاف ہو جاتی ہے کہ متسلسل استدام کی تہ میں جس کا تعلق گویا ان کی سطح سے ہے استدام محض موجود ہے ۔ اب حقیقی 'انا' کی زندگی چونکہ استدام محض کی زندگی ہے ، لہٰذا اس میں تغیر کی موجودگی کا یہ مطلب تو ہے نہیں کہ ہم اس کو بدلتے ہوئے رویوں کا ایک تواتر قرار دیں ۔ برعکس اس کے یہاں اس کی حقیقی نوعیت کا اظہار مسلسل خلاقی میں ہو رہا ہے جس میں 'تھکن' کا شائبہ ہے نہ 'اونگھ' اور 'نیند' کا (۱۸۱) ۔ اس کو بے تغیر ٹھہرایا گیا تو ہم اس کا تصور محض ایک تعطل°، ایک بے مقصد اور بے حرکت بے رنگی° یا ایک مطلق لاشے ہی کے طور پر کر سکیں گے ۔ دراصل ایک ایسے انا کے لیے جو سر تا سر خلاق ہے تغیر کے معنی نقص کے نہیں ہو سکتے ، اس لیے کہ جو ہستی اپنی ذات میں کامل اور ہمہ تن خلاق ہے اس کی کاملیت کے فہم میں یہ کہاں لازم آتا ہے کہ ہم اسے میکانیاتی قسم کے عدم حرکت ہی سے تعبیر کریں، جیسا کہ ارسطو کے (۱۸۲) زیر اثر شاید ابن حزم کا خیال تھا ۔ خلاق مطلق کا کمال ذات

---

۱۸۰ - جیسے ہم انسان ۔

۱۸۱ - لا تاخذہ سنۃ ولا نوم ° (۲ : ۲۵۵)

۱۸۲ - جو سمجھتا تھا تغیر علامت ہے نقص کی ۔

یہ ہے کہ اس کی تخلیقی فعالیت کے سر چشمے بے پایاں ہیں ، بعینہ جیسے اس کی تخلیقی بصیرت کی کوئی حد نہیں ۔ اس کی زندگی انکشاف ذات کی زندگی ہے ۔ اس لیے کہ وہ کسی نصب العین کے در پے نہیں ۔ انسان کا ' ہنوز ' کہنا تو بیشک جستجو کی علامت ہے ، ناکامی اور نامرادی کی ، لیکن خلاق مطلق کا ' ہنوز ' عبارت ہے ان لا انتہا تخلیقی امکانات سے جو اس کے اپنے وجود میں مضمر ہیں اور لازم ہے ایک حقیقت بن کر منصۂ شہود پر آئیں ، لیکن جس کی شان کیت میں اس سارے عمل کے باوجود سر مو فرق نہیں آتا ۔ بقول گوئٹے (۱۸۳) :

اپنی ہی ذات کے بے پایاں تکرار میں ،
کیونکہ وہی سدا رواں دواں ہے ۔
کتنی محرابیں ہیں جو بڑھ بڑھ اور مل مل کر
اتنے بڑے قالب کو سہارا دیتی ہیں ۔
ہر شے سے زندگی کی محبت پھوٹ رہی ہے
بلند ترین ستارہ ہو ، یا حقیر ترین ذرہ ،
یہ ساری کش مکش اور ساری جد و جہد
ابدی سکون ہے ، ذات خداوندی میں ۔

حاصل کلام یہ کہ جب ہم اپنے محسوسات و مدرکات کے جملہ حقائق پر نفس فعال اور نفس بصیر دونوں پہلوؤں سے ایک جامع اور گہری نظر ڈالتے ہیں تو اس سے یہ نتیجہ مترتب ہوتا ہے کہ حقیقت مطلقہ ایک با بصر° اور خلاق مشیت ہے جس کی تعبیر اگر ایک 'انا' کی حیثیت سے کی جائے تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ ہم اس کا قیاس ذات انسانی پر کر رہے ہیں ۔ اس کا مطلب صرف یہ ہے کہ زندگی جیسا کہ ہمیں اس کا تجربہ ہو رہا ہے کوئی بے شکل سیال نہیں (۱۸۴) ، ایک ربط و نظم آفریں اصول وحدت ایک ائتلافی فعالیت° جو ایک جسم زندہ کے انتشار پذیر میلانات کو سہارا دیتے ہوئے کسی مقصد کی خاطر ایک نقطے پر لے آتی ہے ۔ لیکن فکر کا دار و مدار

---

۱۸۳ - ملاحظہ ہو تصریح — مترجم

۱۸۴ - جیسے مثلاً برگساں کا ' مرکب با جوش حیات ' — مترجم

سر تا سر علامات پر ہے ، اس لیے وہ زندگی کی اصل حقیقت پر ایک پردہ سا ڈال دیتا ہے، کیونکہ وہ اس کا تصور کسی ایسی عالمگیر رو ھی کی شکل میں کر سکتا ہے جو ھر شے میں جاری و ساری ھو - یہی وجہ ہے کہ جب ھم زندگی کا مطالعہ عقل کی عینک سے کرتے ھیں تو اس کی انتہا وحدۃالوجود پر ھوتی ہے - لیکن ھمیں اس کے قدر آشنا یعنی خلوت کے پہلو کا خود اپنے اندرون ذات میں براہ راست تجربہ حاصل ہے(۱۸۵) اور ھمارا وجدان بھی اس امر کی شہادت دیتا ہے کہ زندگی دراصل ایک مرتکز بالذات 'انا' ہے - ھم تسلیم کرتے ھیں کہ ھمارا یہ علم (۱۸۶) بڑا ناقص ہے مگر وہ بہر حال ایک تمہید ہے، ایک نقطۂ ابتدا (۱۸۷) جس کی بدولت ھمیں بغیر کسی واسطے کے اس امر کا اندازہ ھو جاتا ہے کہ حقیقت مطلقہ کی ماھیت کیا ہے - پھر جب ھم ان حقائق پر نظر ڈالتے ھیں جن کا تعلق ھمارے اپنے محسوسات و مدرکات سے ہے تو اس سے بھی یہی نتیجہ مترتب ھوتا ہے کہ حقیقت مطلقہ اپنی کنہ میں محض روح (۱۸۸) ہے اور اس لیے ھمیں اس کا تصور بطور ایک 'انا' ھی کے کرنا چاھیے - لیکن یہاں یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ مذھب کے عزائم فلسفہ سے بلند تر ھیں - فلسفہ عبارت ہے حقائق کے عقلی ادراک سے ، لہذا وہ کسی ایسے تصور سے آگے نہیں بڑھتا جو ھمارے محسوسات و مدرکات کی گوناگوں دنیا کو ایک نظام میں مدغم کر دے (۱۸۹) - وہ گویا

---

۱۸۵ - اور جسے اس لیے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا -

۱۸۶ - جو از روئے وجدان حاصل ھوتا ہے -

۱۸۷ - علم کا -

۱۸۸ - ملاحظہ ھو تصریح 'ی' خطبۂ اول - مترجم

۱۸۹ - یہی اس کا نقص ہے اور اسی نقص کے پیش نظر اسے 'بے نتیجہ' ٹھہرایا جاتا ہے، حالانکہ فلسفہ مجبور ہے کہ اس نقص کی تلافی تصورات کے پیہم رد و بدل، علی ھذا جرح و تنقید سے کرے جو گویا اس کا حقیقی منصب ہے اور جس سے اس کے اندر حرکت پیدا ھوتی ہے - مترجم

دور ہی سے حقیقت کا مشاہدہ کرتا ہے۔ برعکس اس کے مذہب اس سے قرب و اتصال کا آرزومند ہے۔ ایک نظریہ ہے، دوسرا حقیقت، تقرب اور اتصال۔ لیکن یہ تقرب اور یہ اتصال جب ہی ممکن ہے کہ فکر اپنے حدود سے آگے بڑھنے کی کوشش کرے (۱۹۰)، جس میں اسے کامیابی ہوگی تو اس ذہنی روش کی بدولت جسے مذہب نے دعا سے تعبیر کیا ہے اور جو پیغمبر اسلام صلعم کے لب مبارک پر تا دمِ آخر موجود تھی (۱۹۱)۔

---

۱۹۰ - نہ کہ 'تجاوز' کی ــ مترجم۔

۱۹۱ - اللھم بالرفیق الاعلیٰ ــ

# تیسرا خطبہ

## ذاتِ الٰہیہ کا تصور اور حقیقتِ دعا (۱)

ہم اس سے پہلے دیکھ آئے ہیں (۲) کہ واردات مذہبی کی بنا پر جو حکم لگایا جاتا ہے فلسفیانہ معیار پر پورا اترتا ہے (۳)۔ پھر جب ہم اپنے محسوسات و مدرکات کے نسبتاً زیادہ اہم عوالم پر اس خیال سے نظر ڈالتے ہیں کہ ان کا سلسلہ ایک دوسرے سے جوڑ دیں (۴) تو اس اہم حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ ہمارے محسوسات و مدرکات کی اساس کوئی بابصر اور تخلیقی مشیت ہے جس کو بوجوہ ایک 'انا' ہی سے تعبیر کیا جائے گا۔ چنانچہ یہی مطلق 'انا' ہے جس کی انفرادیت کے پیش نظر قرآن پاک نے اس کے لیے اللہ کا اسم معرفہ استعمال کیا اور پھر اس کی مزید وضاحت ان آیات میں کی:

قل ھو اللہ احد ج<br>
اللہ الصمد ج<br>
لم یلد لا ولم یولد لا<br>
ولم یکن لہ کفواً احد ۰

لیکن مشکل یہ ہے کہ ہمارے لیے فرد کا ٹھیک تصور قائم کرنا کوئی آسان بات نہیں۔ جیسا کہ 'ارتقائے تخلیقی' (۵) میں برگساں نے لکھا ہے انفرادیت کے کئی مدارج ہیں، حتیٰ کہ ذات انسانی کی الگ تھلگ وحدت میں بھی اس کا تمام و کمال اظہار نہیں ہوتا۔ برگساں کہتا ہے اس سلسلے میں ایک خاص بات

---

۱۔ ملاحظہ ہو تصریح '۱' ۔ مترجم

۲۔ پچھلے خطبے میں ۔ مترجم

۳۔ یعنی عقل اس کی تصدیق کرتی ہے ۔

۴۔ اور یوں ان کی شیرازہ بندی کرتے ہوئے ترکیب و ائتلاف کا رنگ پیدا کریں ۔

۵۔ Creative Evolution

یہ ہے کہ نظم و ربط(۵) کی دنیا میں اگرچہ ہر کہیں انفرادیت کا رجحان غالب ہے(٦) مگر پھر یہیں ایک دوسرا یعنی توالد و تناسل کا رجحان اس کے راستے میں حائل ہو جاتا ہے۔ حالانکہ انفرادیت کا کمال ہی یہ ہے کہ کسی جسم زندہ کا کوئی حصہ الگ تھلگ اپنی ہستی برقرار نہ رکھ سکے۔ لیکن اس صورت میں توالد و تناسل کا عمل ناممکن ہوتا، اس لیے کہ توالد و تناسل کا مطلب ہے جسم سابق کے ایک ٹکڑے کا اس طرح منفصل ہونا کہ اس سے ایک نیا جسم وجود میں آ سکے۔ لہٰذا ہم کہ سکتے ہیں انفرادیت نے خود اپنے گھر میں اپنا دشمن پال رکھا ہے۔ سطور بالا کے پیش نظر یہ کہنا تو غلط ہوگا کہ فرد کامل کی ذات میں بھی جو بہ حیثیت ایک 'انا' کے اپنے آپ میں محدود اور اس لیے دوسروں سے الگ تھلگ، بے مثل اور یکتا ہے، خود اس کا دشمن موجود ہے۔ لہٰذا ہم اس کا تصور کریں گے تو یہ سمجھتے ہوئے کہ اس کی ذات توالد و تناسل کے رجحان سے بالا تر ہے۔ انیتِ کاملہ کی یہی خصوصیت ذاتِ الٰہیہ کے اس تصور کا بنیادی جزو ہے جو قرآن پاک نے اس باب میں قائم کیا اور پھر جس پر بار بار زور دیا تو اس لیے نہیں کہ قرآن پاک کو اس وقت کے مروجہ مسیحی عقیدے(۷) کی تردید منظور تھی، بلکہ اس لیے کہ فردِ کامل کے ٹھیک ٹھیک تصور میں کوئی شک و شبہ باقی نہ رہے۔ لیکن ہو سکتا ہے یہاں یہ اعتراض کیا جائے کہ فلسفۂ مذہب کی تاریخ سے تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ حقیقتِ مطلقہ کے تصور میں اس نے حتی الوسع انفرادیت سے گریز ہی کیا(۸)۔ لہٰذا اس کا قیاس کیا گیا

---

٦ - یعنی حیات۔

۷ - بالفاظِ دیگر یہ کہ زندگی کی جو بھی شکل ہے انفرادی ہے — مترجم

۸ - تثلیث — اور جس کا مطلب یہ ہے کہ مسیحی دنیا نے اقرار توحید کے باوجود خود اپنے گھر میں اپنا دشمن پال رکھا ہے — مترجم

۹ - یعنی اس کا رخ وحدۃ الوجود کی طرف رہا — مترجم

تو کسی مبہم اور بسیط، یا ایسے عنصر پر جو ہر کہیں جاری و ساری ہے، مثلاً نور پر - چنانچہ یہی نقطۂ نظر ہے جو خطبات گفرڈ (۱۰) میں صفاتِ الٰہیہ سے بحث کرتے ہوئے فارنل (۱۱) نے اختیار کیا - علیٰ ہذا یہ کہنا بھی درست ہے کہ فلسفۂ مذہب کی تاریخ سے جس طرز فکر کا اظہار ہوتا ہے اس کا رجحان بھی وحدۃ الوجود ہی کی طرف ہے۔ لیکن میری اپنی رائے یہ ہے کہ قرآن مجید نے اگر ذاتِ الٰہیہ کو نور سے تعبیر کیا تو ان معنوں میں نہیں جو فارنل کے ذہن میں ہیں (۱۲)- اس لیے کہ وہ جس آیت کا صرف ایک حصہ پیش کرتا ہے دراصل یوں ہے :

> اللہ نور السموات والارض ؕ مثل نورہ کمشکوٰۃ
> فیہا مصباح ؕ المصباح فی الزجاجۃ ؕ الزجاجۃ کانہ
> کوکب دری (۲۴ : ۳۵)

اس آیت کے ابتدائی حصے سے تو بے شک یہی مترشح ہوتا ہے کہ یہاں بھی ذاتِ الٰہیہ کو انفرادیت سے دور رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ لیکن جب ہم اس استعارے کا تاآخر مطالعہ کرتے ہیں تو یہ امر واضح طور پر سامنے آجاتا ہے کہ اس کا مقصد اس کے بالکل برعکس ہے، اس لیے کہ جوں جوں یہ استعارہ آگے بڑھتا ہے اس خیال کی نفی ہو جاتی ہے کہ ذاتِ الٰہیہ کا قیاس کسی لا۔صورت کونی عنصر پر کیا جائے۔ کیونکہ اول تو اس استعارے نے نور کو شعلے (۱۳) پر مرتکز کر دیا اور پھر اس کی انفرادیت پر مزید زور اس طرح دیا ہے کہ یہ شعلہ ایک شیشے (۱۴) میں ہے اور شیشہ ستارے (۱۵) کی مانند جس کا ظاہر ہے ایک مخصوص اور متعین وجود

---

۱۰ - Gifford Lectures

۱۱ - Farnel

۱۲ - یعنی وحدۃ الوجود کے معنوں میں — مترجم

۱۳ - مثل نورہ کمشکوٰۃ فیہا مصباح —

۱۴ - المصباح فی الزجاجۃ —

۱۵ - کانہ کوکب دری —

ہے اور جس کے پیش نظر میری رائے یہ ہے کہ اسلامی، مسیحی اور یہودی صحف میں اگر اللہ کے لیے نور کا لفظ استعمال کیا گیا تو ہمیں اس کی تعبیر کسی دوسرے رنگ میں کرنی چاہیے (۱۶) - طبیعیاتِ حاضرہ کی رو سے نور کی رفتار میں کوئی اضافہ ممکن نہیں (۱۷) اور اس لیے ناظر کا تعلق خواہ کسی نظامِ حرکت (۱۸) سے ہو، اس کی یکسانی میں کوئی فرق نہیں آئے گا - بہ الفاظِ دیگر تغیر کی اس دنیا میں نور ہی وہ شے ہے جس کو ذاتِ مطلق سے قریب ترین مماثلت حاصل ہے - لہٰذا اگر نور کا اطلاق ذاتِ الٰہیہ پر کیا جائے تو ہمیں اپنی جدید معلومات کی روشنی میں یہ سمجھنا چاہیے کہ اس کا اشارہ ذاتِ الٰہیہ کی مطلقیت کی طرف ہے، ہر کہیں موجودگی (۱۹) کی طرف نہیں، جس سے بیشک ہمارا ذہن وحدۃ الوجود کی جانب منتقل ہو جاتا ہے -

لیکن یہاں ایک سوال پیدا ہوگا اور وہ یہ کہ انفرادیت کے معنی کیا متناہیت کے نہیں؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ذاتِ الٰہیہ کی لا متناہیت کا قیاس مکانی لا متناہیت (۲۰) پر نہیں کرنا چاہیے - روحانی مراتب کی تعیین میں وسعت اور پہنائی ایک بے حقیقت سی چیز ہے - یوں بھی ہم دیکھ آئے ہیں کہ لا متناہیت خواہ مکانی ہو خواہ زمانی، اس کو مطلق ٹھہرانا غلط ہے - علم حاضر کے نزدیک عالم فطرت کوئی ساکن شے ہے، نہ کسی لا متناہی خلا میں واقع، بلکہ باہمدگر مربوط حوادث کی ایک ترکیب جن کی باہمی نسبتوں سے مکان و زمان کے تصورات پیدا ہو جاتے ہیں - دوسرے لفظوں میں اس کا مطلب یہ ہؤا کہ ذاتِ حقیقی کی تخلیقی فعالیت کا فہم جب ہی ممکن ہے کہ فکر اس کی ترجمانی زمان و مکان کے رنگ میں کرے اور اس لئے

۱۶ - وحدۃ الوجود کے برعکس -
۱۷ - کیونکہ یہ رفتار مطلق ہے - مترجم
۱۸ - مثلاً زمین کے علاوہ کسی دوسرے سیارے سے - مترجم
۱۹ - معیت؟ - مترجم
۲۰ - مثلاً امتداد - مترجم

زمان و مکان گویا اس کے وہ ممکنات ہیں جن کا تھوڑا بہت تصور ہم اپنے زمان و مکان کی مدد سے کر لیتے ہیں (۲۱)، قطع نظر اس سے کہ ان کی نوعیت سر تا سر ریاضیاتی ہے۔ حالانکہ ذاتِ الٰہیہ کے ماورا اور اس کی تخلیقی فعالیت کے علاوہ زمان و مکان کا وجود ہی نہیں کہ ہم اس کو دوسری ذات کی نسبت سے زماناً اور مکاناً محدود یا الگ تھلگ ٹھہرائیں (۲۲)۔ لہٰذا ذاتِ حقیقی نہ تو مکانی لا متناہیت کے معنوں میں لا متناہی ہے، نہ ہم انسانوں کی طرح جو مکاناً محدود اور جسماً دوسرے انسانوں سے جدا ہیں، متناہی۔ وہ لا متناہی ہے تو ان معنوں میں کہ اس کی تخلیقی فعالیت کے ممکنات جو اس کے اندرون وجود میں مضمر ہیں، لا محدود ہیں اور یہ کائنات جیسا کہ ہمیں اس کا علم ہوتا ہے، ان کا جزوی مظہر۔ حاصل کلام یہ کہ ذاتِ الٰہیہ کی لا متناہیت اس کی افزونی اور توسع° میں ہے، امتداد اور پھیلائی میں نہیں۔ وہ (۲۳) ایک سلسلۂ لا متناھیہ° پر تو ضرور مشتمل ہے (۲۴) لیکن بجائے خود یہ سلسلہ° نہیں۔

عقلی اعتبار سے دیکھا جائے تو قرآن مجید نے ذاتِ الٰہیہ کا جو تصور قائم کیا ہے، اس کے دوسرے اہم اجزا ہیں: اس کی خالقیت، اس کا علم، قدرتِ کاملہ اور دیموست° جن سے ہم اب یکے بعد دیگرے بحث کریں گے۔

نفسِ متناھیہ (۲۵) کے لیے تو عالمِ فطرت کی حیثیت ایک ایسے غیر کی ہے جو اس کے بالمقابل موجود اور اپنی ذات کے

---

۲۱ - ملاحظہ ہو خطبۂ ثانی 'بحث زمان و مکان' — مترجم

۲۲ - خرد ہوئی ہے زمان و مکاں کی زناری
نہ ہے زمان نہ مکاں، لا الٰہ الاّ اللہ
— ضربِ کلیم

۲۳ - یعنی یہ لا متناہیت — مترجم

۲۴ - جیسا کہ ہمارے زمان و مکان میں اس کا اظہار ہوتا ہے — مترجم

۲۵ - یعنی ہم انسان —

سہارے آپ قائم ہے اور جس کا ذہن کو علم تو ہوتا ہے، مگر جسے وہ خلق نہیں کرتا۔ لہٰذا ہم سمجھتے ہیں اس کی تخلیق ماضی کا ایک مخصوص حادثہ ہے، یعنی وہ کوئی بنی بنائی شے ہے جس کو اپنے صانع کی ہستی زندہ اور نامی° تعلق نہیں اور جس کی حیثیت اب محض ایک تماشائی کی ہے۔ نفسِ متناهیہ کی یہی تنگ نظری ان لا حاصل اور لا طائل بحثوں کی حقیقی علت ہے جو علمائے الٰہیات میں مسئلۂ تخلیق کے متعلق پیدا ہوئیں۔ اس لیے کہ یوں دیکھا جائے (۲۶) تو حیاتِ الٰہیہ میں کائنات کی حیثیت محض ایک عرض° کی رہ جاتی ہے اور اس لیے بہت ممکن ہے اس کو پیدا ہی نہیں کیا جاتا۔ لہٰذا یہاں جو سوال فی الحقیقت غور طلب ہے وہ یہ کہ ذاتِ الٰہیہ کے لیے کائنات کی حیثیت کیا سچ مچ ایک وجودِ مقابل کی ہے اور اس لیے ان کے درمیان کچھ بُعد مکانی حائل ہے (۲۷)؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ذاتِ الٰہیہ کے لیے کائنات کوئی مخصوص حادثہ نہیں (۲۸) کہ اس کا ایک قبل اور ایک بعد ہو، اور نہ کائنات اپنی ذات سے آپ قائم کہ اس کا غیر ٹھہرے۔ ورنہ اس کا مطلب تو یہ ہوگا کہ خالق و مخلوق دو الگ الگ وجود ہیں اور دونوں مکان کی لا متناہی وسعتوں میں، جس کی مثال گویا ایک ظرف کی ہے، ایک دوسرے کے بالمقابل پڑے ہیں۔ لیکن جیسا کہ ہم دیکھ آئے ہیں، زمان و مکان اور مادہ بجائے خود ذاتِ الٰہیہ کی آزادانہ تخلیقی فعالیت کی وہ تعبیریں ہیں جو فکر نے اپنے رنگ میں کی ہیں، ان کا کوئی مستقل وجود نہیں کہ اپنے سہارے آپ قائم رہ سکیں۔ وہ محض عقل کے تعینات ہیں جن کے ذریعے ہمیں حیاتِ الٰہیہ کا ادراک ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک مرتبہ جب مشہور صوفی بزرگ حضرت بایزید بسطامی کے حلقے میں تخلیق کا مسئلہ زیر بحث تھا تو ایک مرید نے ہمارے عام نقطۂ نظر کی ترجمانی یہ کہتے ہوئے بڑی خوبی سے کی کہ

---

۲۶ - یعنی بطور ایک مخصوص حادثے کے جو کسی وقت رونما ہوا ــ مترجم

۲۷ - گویا وہ مکاناً ایک دوسرے سے جدا ہیں ــ مترجم

۲۸ - جیسے ہمارے لیے ــ مترجم

ایک وقت وہ بھی تھا جب صرف خدا کا وجود تھا، اس کے وا کچھ نہ تھا۔ لیکن اس کے جواب میں شیخ کی زبان سے جو الفاظ نکلے وہ اور بھی زیادہ معنی خیز تھے۔ شیخ نے فرمایا اور اب کیا ہے؟ اب بھی صرف خدا ہی کا وجود ہے۔ لہٰذا عالمِ مادیات کی یہ حیثیت نہیں کہ ذاتِ باری تعالیٰ کے ساتھ شروع ہی سے موجود ہو (۲۹) اور جس پر گویا وہ اب دور سے عمل کر رہا ہے (۳۰)۔ بلکہ ایک مسلسل عمل جس کو فکر نے الگ تھلگ اشیا کی کثرت میں تقسیم کر رکھا ہے۔ پروفیسر اڈنگٹن نے اس نہایت ہی اہم مسئلے کی وضاحت جس خوبی سے کی ہے اس کا تقاضا ہے کہ یہاں ان کی تصنیف 'زمان و مکان اور کششِ ثقل' (۳۱) ہی کا ایک اقتباس پیش کر دیا جائے۔

''ہماری دنیا نقاط و لمحات کی دنیا ہے (۳۲) جن کے باہمی وقفوں میں اساساً کچھ نسبتیں قائم ہیں (۳۳)، حتیٰ کہ اگر ہم چاہیں تو عالمِ فطرت کی مختلف حالتوں کے پیش نظر ان میں (بہ اعتبارِ ریاضیات) اور بھی لا تعداد نسبتوں اور صفتوں (۳۴) کا اضافہ کر سکتے ہیں۔ لیکن یہ نسبتیں اور صفتیں عالمِ فطرت میں موجود ہیں تو ایسے ہی جیسے کسی افتادہ زمین میں بیشمار پگڈنڈیاں، جو ویسے تو ہماری نگاہوں سے پوشیدہ رہتی ہیں لیکن ظاہر ہوتی ہیں تو اُس وقت جب کوئی شخص سچ مچ ان پر چلنا شروع کر دے۔ بالفاظِ دیگر عالمِ فطرت کی یہ صفات

---

۲۹ - یعنی قدیم — مترجم

۳۰ - بہ سبب بُعدِ مکانی — مترجم

۳۱ - Eddington : Space, Time and Gravitation

۳۲ - یعنی اس میں لمحات زمانی نقاط مکانی کے متوازی واقع ہیں — مترجم

۳۳ - اس طرح کہ ہر لمحہ اور ہر نقطہ دوسرے سے منفصل ہے اور ان میں باہم تعلق پیدا ہوتا ہے تو کسی نسبت سے - یوں ان کے درمیان کچھ بنیادی نسبتیں قائم ہو جاتی ہیں — مترجم

۳۴ - کیونکہ ہر نسبت کی کوئی صفت ہوگی — مترجم

اُس وقت تک مخفی رہتی ہیں جب تک کوئی ذہن ان صفتوں میں سے کسی ایک صفت کا انتخاب کرتے ہوئے اسے باقی صفات سے الگ نہ کرلے۔ اب صفات کے اس بے معنی مجموعے سے ہمارا ذہن مادے کو ایسے ہی تقطیر کرتا رہتا ہے جیسے منشور سفید روشنی کے بے راہ ارتعاشات سے قوس و قزح کے رنگ تقطیر کر لیتا ہے۔ بات یہ ہے کہ ذہن انسانی دوامی° کو تو بڑی وقعت دیتا، لیکن عارضی° کو بے قدری کی نگاہوں سے دیکھتا ہے۔ لہٰذا وہ اس مقصد میں کامیاب ہوتا ہے تو جیسا کہ مذکورہ بالا نسبتوں کے ریاضیاتی مطالعہ سے ظاہر ہو جاتا ہے، اس طرح کہ عالمِ مدرک° کی کسی ایک صفت کو اس کا دوامی جوہر قرار دے اور پھر زمانِ مدرک اور مکانِ مدرک کی تقسیم سے اس کے لیے کوئی دوامی جگہ پیدا کر لے (۳۵)۔ یوں چار و ناچار ہم قوانینِ کششِ ثقل اور قوانینِ میکانیات و ہندسہ کی پابندی پر مجبور ہو جاتے ہیں اور اس لیے یہ کہنا مبالغہ نہیں کہ دوامی کی یہی جستجو ہے جس کے ماتحت ذہنِ انسانی نے طبیعیات کی دنیا پیدا کی۔''

پروفیسر اڈنگٹن کی تصنیف کا آخری جملہ (۳۶) بڑا معنی خیز ہے۔ اس لیے کہ علمائے طبیعیات کو ابھی اپنے منہاجات کی رو سے یہ معلوم کرنا باقی ہے کہ طبیعیات کے اس بظاہر دوامی عالم کی یہ گزرتی ہوئی نمایش، جس کو ذہن انسانی نے اپنی جستجوے ثبات میں پیدا کر رکھا ہے، کیا واقعی کسی زیادہ دوامی وجود سے وابستہ ہے؟ لیکن اس دوامی وجود کا تصور جس میں تغیر اور ثبات کی دونوں، باہں ہمہ متضاد، صفتیں جمع ہیں، بطور ایک ذات ہی کے ممکن ہوگا۔ ہم اسے ثابت بھی ٹھہرائیں گے اور متغیر بھی۔

مگر پھر اس سے پہلے کہ ہم اپنے سلسلۂ بحث میں

---

۳۵ - کیونکہ اس کی موجودگی کے لیے کسی جگہ ــ خلا، مکان مطلق ــ کی ضرورت ہے ــ مترجم

۳۶ - کہ دوامی کی یہی جستجو ــ مترجم

آگے بڑھیں ایک سوال کا جواب دینا ضروری ہے اور وہ یہ کہ ذات الٰہیہ کی تخلیقی فعالیت سے عمل تخلیق کی ابتدا کس طرح ہوتی ہے۔ الٰہیاتِ اسلامیہ کے سب سے زیادہ متشرع اور تاحال مقبول عام مذہب یعنی اشاعرہ کے نزدیک قدرت کاملہ الٰہیہ کا منہاج تخلیق جواہر کی آفرینش ہے۔ معلوم ہوتا ہے ان کا یہ عقیدہ اس آیۂ قرآنی پر مبنی تھا:

و ان من شئی الا عندنا خزائنه و ماننزله الا بقدر معلوم○
(۲۱ : ۱۵)

عالمِ اسلام میں نظریۂ جواہر کا نشو و نما فلسفۂ اسلامی کی تاریخ کا ایک بڑا دلچسپ باب ہے، جسے گویا ارسطو کے اس نظریے کے خلاف کہ کائنات ایک ساکن وجود ہے (۳۷) مسلمانوں کی ذہنی بغاوت کا پہلا اہم مظہر تصور کرنا چاہیے۔ مذہب بصرہ کے نظریات اول اول ابو ہاشم (م - ۹۳۳) نے مرتب کیے اور مذہب بغداد کے ابوبکر باقلانی (م - ۱۰۱۲) نے، جو بہ اعتبار اپنی جسارت فکر اور صحت خیال کے علمائے الٰہیات میں ایک خاص امتیاز رکھتے ہیں۔ آگے چل کر یعنی ۱۳ ویں صدی کے آغاز میں ایک یہودی عالم موسیٰ ابن موسیٰ (۳۸) نے جس کی تعلیم اندلس کی اسلامی درس گاہوں میں ہوئی تھی، اپنی کتاب 'دلیل الحائر' میں اس نظریے کو ایک باقاعدہ اور جامع شکل دی۔ ۱۸۶۶ میں منک (۳۹) نے اس کا ترجمہ فرانسیسی زبان میں کیا اور پھر حال ہی میں امریکی پروفیسر مکڈانلڈ نے اس کے مشمولات کی توضیح آئی سس، (۴۰) میں بڑی خوبی سے کی ہے۔ چنانچہ 'مسلم ورلڈ' (۴۱) کی اشاعت جنوری ۱۹۲۸ میں ڈاکٹر زویمر (۴۲) نے اسے پھر سے شائع بھی کر دیا ہے۔ لیکن افسوس ہے پروفیسر مکڈانلڈ نے ان نفسیاتی عوامل کا اندازہ

---

۳۷ - لہٰذا اس کی تخلیق کا عمل بند ہو چکا ہے۔
۳۸ - انگریزی میں میموندس Maimondes — مترجم
۳۹ - Munk ۴۰ - Isis
۴۱ - Muslim World ۴۲ - Dr. Zwemer

کرنے کی مطلق کوشش نہیں کی جو اسلامی علم کلام میں نظریۂ جواہر کے نشو و نما کا باعث ہوئے۔ انہیں اس امر کا تو اعتراف ہے کہ یونانی فلسفہ میں اس مخصوص طرز فکر کی کوئی جھلک نہیں ملتی، مگر پھر اس خیال سے کہ ایسا نہ ہو ہمیں فلاسفۂ اسلام کی جودت طبع کا اقرار کرنا پڑے، انہوں نے کلام کے اس نظریے اور ایک بدھ فرقے کے خیالات میں چند سطحی مشابہتیں تلاش کرتے ہوئے یہ فیصلہ صادر فرما دیا کہ مسلمانوں کے یہاں اس فکر کا نشو و نما بدھ مت کے زیر اثر ہوا۔ بدقسمتی سے یہاں یہ تو ممکن نہیں کہ ہم اس فلسفیانہ نظریے سے کوئی سیر حاصل بحث کر سکیں، البتہ اس کے بعض مخصوص پہلوؤں کی تشریح کرتے ہوئے اتنا ضرور عرض کریں گے کہ جہاں تک طبیعیاتِ حاضرہ کا تعلق ہے، ہمارے نزدیک اس نظریے کی از سر نو تشکیل اب کس نہج پر ہونی چاہیے۔

اشاعرہ کے نزدیک کائنات کی ترکیب جواہر یعنی ان لا انتہا چھوٹے ذروں سے ہوئی جن کا مزید تجزیہ ناممکن ہے۔ لیکن خالق کائنات کی تخلیقی فعالیت کا سلسلہ چونکہ برابر جاری ہے اس لیے جواہر کی تعداد بھی لا متناہی ہے کیونکہ ہر لحظہ نئے نئے جواہر پیدا کیے جا رہے ہیں اور اس لیے کائنات میں برابر اضافہ ہو رہا ہے۔ قرآن مجید کا بھی یہی ارشاد ہے 'واللہ یزید فی الخلق ما یشاء'۔ لیکن یاد رکھنا چاہیے جواہر کی حقیقت° کا دار و مدار ان کی ہستی پر نہیں۔ ہستی تو وہ صفت ہے جو اللہ تعالیٰ جواہر کو عطا کرتا ہے۔ جب تک یہ صفت عطا نہیں ہوتی، جواہر گویا قدرتِ الٰہیہ کے پردے میں مخفی رہتے ہیں۔ وہ ہستی میں آتے ہیں تو اس وقت جب یہ قدرت مرئی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ لہٰذا بہ اعتبار ماہیت جوہر قدر° سے عاری ہے، گو یوں کہیے کہ اس کا ایک محل بھی ہے لیکن مکان سے بے نیاز۔ کیونکہ یہ صرف جواہر کا اجتماع ہے جس سے ان میں امتداد کی صفت پیدا ہوتی اور مکان کا ظہور ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ابن حزم نے اس نظریے کی تنقید کرتے ہوئے نہایت صحیح

کہا ہے کہ باصطلاح قرآنی عمل تخلیق اور شے مخلوق میں کوئی فرق نہیں۔ ہم جسے شے کہتے ہیں وہ صرف ان اعمال کا مجموعہ ہے جن کا اظہار جواہر کی شکل میں ہو رہا ہے۔ رہی یہ بات کہ اس جوہری عمل° کا تصور کیسے کیا جائے، سو اس کا جواب یہ ہے کہ ہم اس کی کوئی ذہنی تصویر قائم نہیں کر سکتے۔ مگر پھر جدید طبیعیات میں بھی تو عالمِ طبیعی کی ہر مقدار کے اصل جوہر کا تصور بطور عمل ہی کے کیا جاتا ہے۔ بقول پروفیسر اڈنگٹن نظریۂ مقادیر عمل° کی ٹھیک تشکیل ابھی باقی ہے۔ گو خیال یہی ہے کہ اس میں جوہریت عمل° ہی کا قانون کارفرما ہے اور اس لیے برقیوں کا ظہور بھی کسی نہ کسی طرح اسی قانون سے وابستہ۔

پھر جیسا کہ ہم دیکھ آئے ہیں، جوہر کا ایک محل تو ہوگا لیکن مکان سے آزاد۔ لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ اندریں صورت ہمیں حرکت کے بارے میں کیا رائے قائم کرنی چاہیے (۴۳) کیونکہ حرکت کے معنی ہیں جوہر کا مرور فی المکان۔ لیکن اشاعرہ کے نزدیک مکان چونکہ بجائے خود نتیجہ ہے جواہر کے اجتماع کا، لہٰذا وہ حرکت کی توجیہ یوں تو کر نہیں سکتے تھے کہ اس کا مطلب ہے کسی جسم کا ان سب نقطہ ہائے مکانی سے گزر کرنا جو کسی مقام کی ابتدا سے انتہا تک واقع ہوں اور جس سے بالآخر یہ ماننا لازم آتا ہے کہ خلا ایک قائم بالذات حقیقت ہے۔ (۴۴) یہ مشکل تھی جس کے حل میں نظام نے طفرہ یعنی زقند یا جست کا تصور قائم کیا۔ نظام کا کہنا یہ تھا کہ جب کوئی جسم حرکت کرتا ہے تو ہمیں یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ وہ ایک نقطۂ مکانی سے دوسرے نقطۂ مکانی تک، جو ظاہر ہے اس سے منفصل ہوگا، گزر کرتا ہوا آگے

---

۴۳۔ بالفاظ دیگر یہ کہ حرکت کا وجود حقیقی ہے یا باطل — مترجم

۴۴۔ مگر جس کے اشاعرہ قائل نہیں تھے — مترجم

بڑھتا ہے۔ ہمیں یہ کہنا چاہیے وہ اس سے کود (۴۵) جاتا ہے۔ گویا حرکت کی رفتار، خواہ تیز ہو خواہ سست، ہمیشہ یکساں رہتی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اگر نقاط سکون زیادہ ہیں تو حرکت بھی سست رہے گی۔ اب ذاتی طور پر تو میرا بھی خیال ہے کہ نظام کا یہ تصور ہماری اس مشکل کا کوئی حل نہیں، (۴۶) لیکن یہاں یہ عرض کر دینا بے محل نہ ہوگا کہ جدید طبیعیات کے نظریۂ جواہر میں بھی اس مشکل کا کچھ ایسا ہی حل تجویز کیا گیا ہے۔ چنانچہ پلانک (۴۷) کے نظریۂ مقادیر° کے تحت جو تجربات کیے گئے، ان کی رو سے اب یہ کہنا ناممکن ہے کہ جوہر مکان میں بہ تسلسل اپنا راستہ طے کرتا رہتا ہے۔ اپنی تصنیف 'سائنس اور عصر حاضر' (۴۸) میں پروفیسر وائٹ ہیڈ نے لکھا ہے ''ہم اس امر کی توجیہ شاید یہ فرض کرتے ہوئے زیادہ کامیابی سے کر سکتے ہیں کہ جوہر مکان سے اس طرح گزر نہیں کرتا کہ برابر ایک راستے پر چلتا رہے۔ اس کی ہستی قائم ہے تو اس طرح کہ مکان بسیط میں ایک مدت زمانی کے بعد دوسری مدت زمانی کے دوران میں علی التواتر مختلف جگہوں پر ظاہر ہوتا رہے۔ مگر جس کی مثال کچھ یوں ہوگی جیسے کوئی موٹر گاڑی جو تیس میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چل رہی ہے، برابر کسی سڑک پر تو چلتی نہ رہے، بلکہ ایک سنگ میل کے بعد دوسرے سنگ میل پر باری باری سے ظاہر ہو کر دو دو منٹ کے لیے رکی رہے۔''

اشاعرہ کے نظریۂ تخلیق کا دوسرا اہم پہلو (۴۹) وہ ہے جس میں اعراض کا مسئلہ زیر بحث آجاتا ہے۔ اشاعرہ

---

۴۵ - یعنی بلا محاذات اجزائے مکانی ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہو۔

۴۶ - جس کا تعلق حرکت سے ہے۔ مترجم

۴۷ - Planck

۴۸ - Science and the Modern World

۴۹ - اول الذکر (حقیقت اور ہستی) کے بعد۔ مترجم

کا خیال تھا کہ جوہر کی ہستی قائم رہتی ہے تو اعراض کی مسلسل تخلیق سے۔ بالفاظِ دیگر اگر اللہ تعالیٰ اعراض کا سلسلۂ تخلیق روک لے تو جوہر کی ہستی بطور جوہر ختم ہو جائے گی۔ اب ہر جوہر کو اپنی جگہ کچھ صفات مستلزم ہیں، خواہ یہ صفات مثبت ہوں یا منفی (۵۰) جن کا اظہار ہمیشہ دو دو کے مجموعوں اور اضداد کی شکل میں ہوتا ہے، مثلاً موت و حیات، یا حرکت اور سکون کی شکل میں، مگر جن کو عملاً کوئی ثبات حاصل نہیں۔(۵۱) یوں دو قضیے ہمارے سامنے آتے ہیں:

(۱) بہ اعتبار ماہیت کسی شے کو قرار نہیں۔

(۲) جواہر کا صرف ایک ہی نظام ہے۔

لہٰذا روح بھی مادے ہی کی ایک لطیف شکل ہے یا محض عرض۔ جہاں تک اول الذکر قضیے کا تعلق ہے، میں سمجھتا ہوں تخلیق مسلسل کے اس نظریے کی رو سے جو اشاعرہ کو قائم کرنا منظور تھا، ہمیں ان سے ایک حد تک اتفاق کرنا پڑے گا۔ جیسا کہ ہم اس سے پہلے بھی عرض کر آئے ہیں، قرآن مجید کا نقطۂ نظر بحیثیت مجموعی یونانیت کے منافی ہے اور اس لیے ہم کہ سکتے ہیں کہ اشاعرہ نے مشیت مطلقہ° یا قدرتِ مطلقہ° کی بنا پر فی الواقعہ اس امر کی کوشش کی کہ تخلیق عالم کا ایک ایسا نظریہ قائم کریں جو اپنی خامیوں کے باوجود ارسطو کے اس تصور کی نسبت کہ کائنات ایک ساکن وجود ہے، قرآن مجید کے نقطۂ نظر کی زیادہ صحت کے ساتھ ترجمانی کرے۔ لہٰذا اب یہ کام مستقبل کے علمائے الٰہیات کا ہے کہ اس نظریے کو پھر سے اس طرح پیش کریں کہ وہ علم حاضر سے جس کا اپنا رجحان بھی اسی جانب ہے، قریب تر ہو جائے۔ رہا مؤخر الذکر، سو اس کی روح

---

۵۰۔ کیونکہ ہستی ہے تو اس کی کوئی صفت بھی ہو گی — مترجم

۵۱۔ اس لیے کہ صفت کوئی زمانی عمل نہیں — مترجم

سر تا سر مادی ہے۔ یوں بھی اشاعرہ کا یہ خیال کہ نفس کی حقیقت عرض سے زیادہ نہیں، خود ان کے اپنے نظریے کے حقیقی تقاضوں کے خلاف ہے، کیونکہ اس نظریے کی رو سے جوہر کی مسلسل ہستی کا دار و مدار اعراض کی مسلسل تخلیق پر ہے۔ اب زمانے کے بغیر یہ ممکن ہی نہیں کہ حرکت کا تصور کیا جا سکے اور زمانے کا تعلق حیات نفسی سے ہے۔ اس لیے ثابت ہوا کہ زمانے کا وجود بمقابلہ حرکت زیادہ اساسی ہے، یا دوسرے لفظوں میں یہ کہ حیات نفسی کی نفی زمانے کی نفی ہے اور زمانے کا انکار حرکت کا انکار ہے۔ لہٰذا اشاعرہ جس چیز کو عرض کہتے ہیں، اسی سے تو جوہر کی ہستی کا تسلسل بحیثیت جوہر قائم رہتا ہے، کیونکہ جوہر قید مکانی میں آتا، یا آتا ہوا معلوم ہوتا ہے تو صفت ہستی کی بدولت، جس کا مطلب پھر یہ ہے کہ بحیثیت قدرت الٰہیہ کی ایک شان کے جوہر کی ماہیت خالصاً روحانی ہے۔ گویا نفس محض عمل ہے اور جسم اس عمل کی مرئی، اس لیے قابل پیمائش، شکل۔ بایں ہمہ میرا خیال ہے کہ اشاعرہ کے ذہن میں اگرچہ نقطے، لمحے کا جدید تصور موجود تھا، لیکن وہ ان کے باہمی تعلق کو سمجھنے سے قاصر رہے۔ انہیں سمجھنا چاہیے تھا کہ نقطے اور لمحے میں لمحے ہی کا وجود زیادہ اساسی ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ نقطے کو لمحے سے الگ رکھنا ناممکن ہے، کیونکہ لمحہ مشہود ہوتا ہے تو نقطے ہی کی شکل میں۔ نقطہ شے نہیں۔ اسے ایک انداز نگاہ کہیے، ایک طریق لمحے کو دیکھنے کا۔ لہٰذا جب رومی یہ کہتا ہے:

پیکر از ما ہست شد نے ما ازو
بادہ از ما مست شد نے ما ازو

تو اس سے غزالی کی نسبت اسلامی نقطۂ نظر کی ترجمانی زیادہ صحت کے ساتھ ہو جاتی ہے(۵۲) کیونکہ حقیقت اپنی کنہ

---

۵۲ - اسی طرح کہ حرکت کا اثبات زمانے کا اثبات ہے اور زمانے کا اثبات حیات نفسی کا اثبات۔ بالفاظ دیگر مقدم حیات نفسی ہے، پھر زمانہ، پھر حرکت، اب اشاعرہ کے نزدیک قدرت الٰہیہ کا اظہار

میں محض روح ہے، قطع نظر اس سے کہ روح کے بھی مختلف درجات ہیں۔ چنانچہ اسلامی فلسفہ میں شیخ مقتول شہاب الدین سہروردی کے یہاں ان کا ذکر موجود ہے۔ عصر حاضر میں البتہ ہیگل نے اس نظریے کو زیادہ شرح و بسط سے پیش کیا ہے اور پھر حال ہی میں لارڈ ہالڈین نے اپنی اس تصنیف میں جس کا عنوان ہے ''اضافیت کا دور دورہ'' (۵۳) اور جو ان کی موت سے چند ہی روز پہلے شائع ہوئی۔ بہرکیف میری رائے میں حقیقتِ مطلقہ کا تصور بطور ایک 'انا' ہی کے کرنا چاہیے اور اس لیے میرے نزدیک انیت مطلقہ سے انیتون° ہی کا صدور ممکن ہے۔ یا پھر دوسرے لفظوں میں یوں کہیے کہ انیت مطلقہ کی تخلیقی قدرت کا اظہار، جس میں فکر کو عمل کا مترادف سمجھنا چاہیے (۵۴)، ان وحدتوں ہی کی شکل میں ہوتا ہے جن کو ہم 'انا' سے تعبیر کرتے ہیں۔ گویا کائنات کا ہر عمل (۵۵) خواہ اس کا تعلق مادی جواہر کی میکانیاتی حرکت سے ہو یا ذاتِ انسانی (۵۶) میں فکر کی آزادانہ کارفرمائی سے، سب کی حقیقت بجز ایک عظیم اور برتر انا کے انکشافِ ذات کے سوا اور کچھ نہیں۔ لہٰذا قدرت الٰہیہ کا ہر جوہر خواہ اس کا درجۂ ہستی پست ہو یا بلند، اپنی ماہیت میں ایک 'انا' ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس انیت یا خودی کے اظہار کا بھی اپنا اپنا ایک درجہ ہے، بڑا اور چھوٹا۔ بایں ہمہ بزم ہستی میں ہر کہیں خودی ہی کا نغمہ لحظہ بہ لحظہ تیز ہو رہا

---

° جواہر کی شکل میں ہو رہا ہے اور جواہر کی حقیقت بجز اس کے کچھ نہیں کہ وہ ایک شان ہے قدرت الٰہیہ کی، ایک لمحہ حیات الٰہیہ میں۔ لہٰذا روح جسم سے مقدم ہے، جسم اس کا پیکر ہے، اس کی مرئی شکل، اس کے اظہار کا ایک ذریعہ۔ مزید بحث کے لیے ملاحظہ ہو تصریح 'ب'۔ — مترجم

۵۳ - Haldane : The Reign of Relativity

۵۴ - ملاحظہ ہوں صفحاتِ ما سبق، جیسا کہ ابنِ حزم کا خیال تھا — مترجم

۵۵ - یعنی عمل تکوین — مترجم

۵۶ - خودی یا انا۔

اور ذات انسانی میں اپنے معراج کمال کو پہنچ جاتا ہے۔ قرآن مجید نے بھی تو اسی لیے حقیقت مطلقہ کو انسان کی رگ جان سے قریب تر ٹھہرایا (۵۷)، کیونکہ یہ حیاتِ الٰہیہ ہی کا سیل رواں ہے جو ہمارے وجود کا سرچشمہ ہے اور جس میں ہم موتیوں کی طرح پیدا ہوتے اور زندگی بسر کرتے ہیں۔

حاصل کلام یہ کہ اشاعرہ کے اس نظریے کی تنقید اگر فکر اسلامی کی بہترین روایات کے پیش نظر کی جائے تو اس کی انتہا روحانی عددیت° پر ہوگی، البتہ اس کی جزئیات کی مزید ترتیب عالم اسلام کے آیندہ الٰہیین ہی کر سکتے ہیں۔ رہا یہ سوال کہ قدرتِ الٰہیہ کی کار فرمائی میں کیا فی الواقعہ جوہریت ہی کا عمل دخل ہے؟ سو اس کا جواب یہ ہے کہ ہمارا طریق ادراک چونکہ سرتاسر متناہی ہے، لہٰذا ہم اس باب میں کچھ ایسی ہی رائے قائم کرنے پر مجبور ہیں۔ خالص علمی یا سائنس کے نقطۂ نظر سے البتہ یہ کہنا مشکل ہے کہ اس سوال کا آخری جواب کیا ہوگا۔ نفسیاتی اعتبار سے تو وجود حقیقی وہی ہے جسے اپنی حقیقت کا براہ راست شعور ہو۔ جتنا کسی کا شعورِ ذات گہرا ہے اتنا ہی مدارجِ حقیقت میں اس کا درجہ بلند۔ علاوہ ازیں انا یا خودی کی ماہیت ہی ایسی ہے کہ دوسری انیتوں سے راہ و رسم کے باوجود مرتکز بالذات اور اپنی ہی انفرادیت کے دائرے میں محدود رہے۔ خودی کی یہی خصوصیت اس کی اصل حقیقت کا راز ہے۔ پھر چونکہ وجودِ انسانی میں ایک حد تک اس کی تکمیل ہو جاتی ہے لہٰذا ہم کہ سکتے ہیں اسے قدرت الٰہیہ کے عمل تخلیق میں ایک مستقل جگہ حاصل ہے اور اس کا وجود بھی موجودات عالم کی نسبت زیادہ حقیقی۔ دراصل اللہ تعالےٰ کی جملہ مخلوق میں وہی اس قابل ہے کہ خلاق عالم کی حیات تخلیقی میں عمداً حصہ لے۔ وہ چونکہ اس امر کا اہل ہے کہ ایک بہتر اور خوب تر عالم کا تصور کرتے ہوئے موجود کو مطلوب میں بدل دے، لہٰذا ایک ایسی انفرادیت کے پیش نظر جو

---

۵۷ - و نحن اقرب الیہ من حبل الورید (۵۰ : ۱۶)

لحظہ بلحظہ یکتائی اور ہر پہلو سے جامعیت اختیار کرتی جاتی ہے، اس کی خودی کو آرزو رہتی ہے کہ اپنے غیر مختتم سفر میں جس مرحلے پر بھی قدم رکھے، اس سے خاطر خواہ فائدہ اٹھائے۔ لیکن یہ وہ مسئلہ ہے جس پر ہم اپنے اس خطبے میں جس کا موضوع ہے۔ 'انسانی خودی' جبر و قدر اور بقائے دوام۔ شرح و بسط سے قلم اٹھائیں گے۔ سردست مجھے اشاعرہ کے اس نظریے کے بارے میں کچھ عرض کرنا ہے جس کا تعلق جوہری (۵۸) زمانے سے ہے اور جو میرے نزدیک ان کے نظریۂ تخلیق کا ضعیف ترین پہلو ہے مگر جس کے بغیر ناممکن ہے ہم اللہ تعالیٰ کی صفتِ دیمومتؔ سے بحث کر سکیں۔

حکمائے اسلام اور حضرات صوفیہ کو زمانے کے مسئلے سے بڑی دلچسپی تھی، کچھ تو اس لیے کہ قرآن پاک نے اختلافِ لیل و نہار کا شمار اہم ترین آیاتِ الٰہیہ میں کیا ہے اور کچھ اس لیے کہ حضور رسالت مآب صلعم نے دھر کو ذاتِ الٰہیہ کا مرادف ٹھہرایا۔ آپ کا یہ ارشاد جس مشہور حدیث میں نقل ہؤا، اس کی طرف ہم اس سے پہلے اشارہ کر آئے ہیں۔ غالباً یہی وجہ تھی کہ بعض اکابر صوفیہ نے لفظ دھر سے طرح طرح کے صوفیانہ نکات پیدا کیے۔ ابن عربی کہتے ہیں دھر اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ہے اور ایسے ہی رازی نے بھی تفسیر قرآن میں لکھا ہے کہ بعض صوفی بزرگوں نے انہیں لفظ دھر، دیہور یا دیہار کے ورد کی تلقین کی تھی۔ لیکن میری رائے میں یہ اشاعرہ ھی تھے جنھوں نے مسلمانوں میں سب سے پہلے اس امر کی کوشش کی کہ زمانے کی حقیقت پر فلسفیانہ اعتبار سے نظر ڈالیں۔ اشاعرہ کہتے ہیں زمانہ عبارت ہے منفرد آنات کے تواتر سے، جس کا مطلب یہ ہوگا کہ زمانے کی ہر دو منفرد آنات یا لمحوں کے درمیان ایک ایسا لمحہ بھی موجود ہے جسے خالی کہنا چاہیے۔ گویا زمانے کا بھی ایک خلا ہے۔ یہ خیال جیسا کچھ بے معنی ہے اس کی

---

۵۸۔ ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات علیٰ ھٰذا تصریح 'ج' ۔۔ مترجم

وجہ صرف یہ ہے کہ اشاعرہ نے زمانے کی حقیقت کو صرف خارج سے سمجھنے کی کوشش کی۔ انہوں نے فلسفۂ یونان کی تاریخ سے کوئی سبق نہیں لیا۔ یونانی نقطۂ نظر بھی سر تا سر خارجی تھا اور اس لیے اس سے بھی کوئی نتیجہ مترتب نہیں ہؤا۔ ہمارے اپنے زمانے میں نیوٹن کا بھی یہی کہنا تھا کہ زمانہ وہ چیز ہے جو بہ سبب اپنی ذات اور اپنی ماہیت کے ہمیشہ ایک ہی انداز پر چلتا رہتا ہے، گو اس چلتے رہنے، یعنی زمانے کے بہاؤ، یا روانی کے باوجود نیوٹن نے اسے ندی سے تشبیہ دی، جب بھی اس کی حیثیت معروضی، یعنی خارجی ہی رہی۔ لہٰذا اس نظریے پر بھی شدید اعتراضات وارد ہوتے ہیں، مثلاً یہ کہ اگر کوئی شے اس ندی کی لپیٹ میں آجائے تو اس میں کیا تغیّرات پیدا ہوں گے؟ اور ہم اس میں اور ان اشیا میں جو اس سے باہر رہتی ہیں، کیسے فرق کریں گے؟ پھر اگر زمانے کا تصور ایک جوئے رواں ہی کی شکل میں کیا گیا تو ہم اس کی ابتدا و انتہا کا اندازہ کر سکیں گے، نہ حدود اور کناروں کا۔ مزید یہ کہ اگر روانی، حرکت اور مرور کے علاوہ ہمارے ذہن میں اس کی ماہیت کا اور کوئی تصور نہیں تو جو زمانہ پہلے آئے گا، اس کی حرکت کا وقت دوسرے زمانے ہی کے وقت سے متعین ہوگا اور اس دوسرے کا تیسرے سے، الیٰ غیر النہایت۔ لہٰذا زمانے کا وجود خارجی ٹھہرایا گیا تو ظاہر ہے اس طرح ایک نہیں، کئی دشواریاں پیدا ہوں گی۔ اب عربوں کی افتادِ طبیعت چونکہ سر تا سر عملی تھی، اس لیے وہ اہلِ یونان کی طرح یہ تو کہ نہیں سکتے تھے کہ زمانہ فقط ایک معروضی اور خارجی حقیقت ہے، مگر پھر باوجودیکہ ہمیں کوئی ایسا عضو حس عطا نہیں ہؤا جو زمانے کا ادراک کرے، یہ ماننا لازم آتا ہے کہ وہ ایک طرح کی روانی ضرور ہے اور اس لیے ایک پہلو سے اس کا وجود فی الواقعہ خارجی اور معروضی ہے، یعنی جوہری°۔ چنانچہ جدید سائنس کی رائے بھی اس بارے میں وہی ہے جو اشاعرہ کی تھی۔ بہر حال ہی میں زمانے کی ماہیت کے پیش نظر جو انکشافات کیے گئے ہیں، ان کی بنا پر طبیعیات

حاضرہ نے یہ مفروضہ قائم کیا ہے کہ مادے کا وجود تسلسل سے عاری ہے۔ اپنی کتاب "فلسفہ اور طبیعیات" میں پروفیسر رانگیئر (۵۹) نے لکھا ہے اور ان کی یہ عبارت بالخصوص قابلِ توجہ ہے کہ قدما کے اس مقولے کے برعکس کہ فطرت جست نہیں لگاتی اب تو کچھ ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ کائنات میں جو تغیّرات رونما ہوتے ہیں، یک بیک جست لگانے ہی سے ہوتے ہیں، بتدریج نہیں ہوتے کہ ہمیں ان کا ادراک نہ ہو سکے۔ دراصل کوئی بھی طبیعی نظام ہو، اس میں ان حالتوں کی تعداد جو اپنی جگہ پر واضح اور نمایاں ہیں، متناہی ہی ہو سکتی ہے۔ لیکن دو مختلف اور یکے بعد دیگرے رونما ہونے والی حالتوں کے درمیان کائنات چونکہ ساکن رہتی ہے، لہٰذا اس اثنا میں زمانہ بھی معطل ہو جاتا ہے، جس کا مطلب یہ ہوا کہ زمانے کا وجود بھی مسلسل نہیں، یعنی اس کا بھی ایک 'جوہر' ہے۔ لیکن یہاں غور طلب امر یہ ہے کہ اشاعرہ ہوں یا عصرِ حاضر کے اہلِ علم، دونوں نے زمانے کا جو نظریہ قائم کیا ہے اس کے نفسیاتی تجزیے کے بغیر کیا ہے اور اس کوتاہ نظری کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ اس کے داخلی پہلو کا ادراک نہیں کر سکے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے نظریات میں دو الگ الگ نظامات قائم ہیں، ایک مادی جواہر اور دوسرا زمانی جواہر کا، اور ایک دوسرے سے اس حد تک بے تعلق کہ ان میں کوئی نامی رشتہ کام نہیں کرتا۔ اندریں صورت مجھے یہ کہنے میں مطلق تأمل نہیں کہ زمانے کے باب میں ہمارا معروضی نقطۂ نظر ہی ان سب مشکلات کی حقیقی علت ہے جو اس بحث میں ہمارے سامنے آتی ہیں۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ زمان جوہری کا اطلاق ذاتِ الٰہیہ پر کیا جائے، یعنی ہم اس کا تصور ایک ایسی زندگی کی شکل میں کریں جو ابھی معرضِ تکوین میں ہے، جیسا کہ پروفیسر الگزینڈر نے 'زمان و مکان اور ذاتِ خداوندی' کے متعلق اپنے خطبات (۶۰) میں

---

۵۹- Rongier : Philosophy and Physics

۶۰- Alexander : Time, Space and Deity

کیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے ہمارے متأخرین علماء کو اس مشکل کا پورا پورا احساس تھا۔ چنانچہ مُلّا جلال الدین دوّانی کی کتاب "زورا" میں ایک عبارت ایسی بھی ہے جس سے ہمارا ذہن پروفیسر رائس کے نظریۂ زمانی کی طرف منتقل ہو جائے گا۔ وہ کہتے ہیں فرض کیجیے ہم زمانے کا قیاس ایک محدود سے فاصلۂ مکانی پر کرتے ہیں جس میں گویا حوادث کا ظہور اس طرح ہوتا ہے جیسے کوئی جلوس حرکت کر رہا ہو، علیٰ ھٰذا اس محدود سے فاصلۂ مکانی کو ایک وحدت ٹھہراتے ہیں تو پھر بجز اس کے چارۂ کار نہیں کہ ہم اسے (۶۱) ذاتِ الٰہیہ کی تخلیقی فعالیت کی ایک بنیادی حالت قرار دیں۔ وہ حالت جس نے اس فعالیت کی جملہ حالتوں کو، جو یکے بعد دیگرے علی التواتر رونما ہو رہی ہیں، اپنے احاطے میں لے رکھا ہے، مگر پھر اس کے ساتھ ہی مُلّا نے یہ تنبیہ بھی کر دی ہے کہ زیادہ گہری نظر سے دیکھا جائے تو تواتر کا وجود سر تا سر اضافی ہے، لہٰذا ذاتِ الٰہیہ میں پہنچ کر اس کی یک قلم نفی ہو جاتی ہے (۶۲)، اس لیے کہ ذاتِ الٰہیہ کے لیے جملہ حوادث کی حقیقت ادراک کے ایک عملِ واحد کی ہے۔ مشہور صوفی شاعر عراقی نے بھی اس مسئلے کو کچھ اسی رنگ میں دیکھا ہے۔ عراقی کے نزدیک زمانے کے مراتب لا انتہا ہیں۔ چنانچہ جیسا کسی ہستی کا خالص مادیت اور خالص روحانیت کے درمیان کوئی درجہ ہے ویسا ہی اس کے زمانے کا۔ مثلاً مادی اجسام کا زمانہ! یہ گردشِ افلاک سے پیدا ہوتا ہے اور ہم اسے ماضی، حال اور مستقبل میں تقسیم کر سکتے ہیں۔ لیکن اس زمانے کی ماہیت ہی کچھ ایسی ہے کہ جب تک پہلا دن نہ گزر جائے، دوسرا نہیں آ سکتا۔ پھر غیر مادی اجسام کا زمانہ بھی اگرچہ سلسلہ در سلسلہ ہے، مگر ان کا ایک ایک دن مادی اجسام کے ایک ایک سال کے برابر ہوگا۔ اب غیر مادی اجسام کے زمانے سے اگر بتدریج آگے بڑھا جائے تو بالآخر زمانِ الٰہیہ کی

---

۶۱ - یعنی زمانے کو۔ مترجم
۶۲ - زمانِ متسلسل کی۔ مترجم

نوبت آئے گی، جس میں مرور کا مطلقاً دخل نہیں۔ لہٰذا اس کے تجزیے کا سوال پیدا ہوتا ہے نہ اس میں تواتر اور تغیّر کا۔ یہ زمانہ دیمومت سے بھی بالا تر ہے، کیونکہ اس کی ابتدا ہے نہ انتہا۔ خدا کی آنکھ جملہ مرئیات کو دیکھتی اور اس کے کان جملہ مسموعات کو سنتے ہیں، مگر ایک واحد اور ناقابلِ تجزیہ عمل ادراک کی صورت میں۔ لہٰذا ذاتِ الٰہیہ کی اولیت زمانے کی اولیت کا نتیجہ نہیں، بلکہ زمانے کی اولیت ذاتِ الٰہیہ کی اولیت کا نتیجہ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ قرآن مجید نے زمانِ الٰہیہ کو 'ام الکتاب' ٹھہرایا، جس میں سارا عالم تاریخ علت و معلول کی قید تواتر سے آزاد ہو کر ایک واحد اور فوق الدیموت آن میں جمع ہو گیا ہے۔ الٰہیین اسلام میں امام فخر الدین رازی نے زمانے کے مسئلے پر سب سے زیادہ توجہ کی۔ 'مقالاتِ شرقیہ' میں امامِ موصوف نے ہر اس نظریے کی بڑے غور سے چھان بین کی ہے جو اس وقت رائج تھا، مگر ان کا اندازِ تحقیق بھی سر تا سر معروضی ہے (۶۳) اور اس لیے وہ بھی اس باب میں کوئی خاص نقطۂ نظر قائم کرنے سے قاصر رہے۔ وہ کہتے ہیں "میں اب تک کوئی ایسی بات دریافت نہیں کر سکا جس سے اس امر کا انکشاف ہو سکے کہ زمانے کی ماہیت فی الحقیقت کیا ہے۔ لہٰذا میں نے اس تصنیف میں ہر اس بات کی تشریح بغیر کسی رعایت یا جنبہ داری کے کر دی ہے جو کسی نظریے کی مخالفت یا موافقت میں کہی جا سکتی تھی۔ رعایت اور طرفداری سے میں یوں بھی محترز رہتا ہوں، بالخصوص زمانے کی بحث میں۔"

سطور بالا سے صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ اگر زمانے کے فہم میں صرف خارج سے قدم بڑھایا گیا تو اس کی حقیقت کا صرف ایک حد تک ہی ادراک ہو سکتا ہے۔ اس کا صحیح طریق یہ ہو گا کہ ہم اپنی حیات شاعرہ کا تجزیہ باعتبار نفسیات

---

۶۳ - لہٰذا ان کی نظر بھی اس کے خارجی یا جس لحاظ سے زمانے کی حقیقت پر اب بحث ہو رہی ہے اس کے مطابق 'جوہری' پہلو پر رہی — مترجم

بڑی احتیاط سے کریں، کیونکہ زمانے کی حقیقت کا انکشاف ہوتا تو ہے ہماری واردات شعور میں۔ نفسِ فعال اور نفسِ بصیر کا وہ امتیاز جو ہم نے خودی کی بحث میں قائم کیا تھا، شاید آپ کے ذہن میں ہو۔ نفس بصیر کی زندگی تو استدامِ محض کی زندگی ہے، یعنی تغیر بے تواتر کی۔ یہ دوسری بات ہے کہ جب نفسِ انسانی خلوت سے جلوت یعنی قدر آشنائی سے کارفرمائی کی طرف بڑھتا ہے یا دوسرے لفظوں میں وجدان سے فکر کی جانب تو اس سے زمان جوہری کی تخلیق ہو جاتی ہے(٦۴)۔ اب اگر واردات شعور کی نوعیت کا لحاظ رکھ لیا جائے کیونکہ واردات شعور ہی سے ہمارے علم کا آغاز ہوتا ہے، تو ہم ایک ایسا تصور بھی قائم کر سکتے ہیں جس میں ثبات و تغیّر یعنی زمانہ بحیثیت ایک وحدتِ نامیہ، یا بحیثیتِ دیمومت اور زمانہ بحیثیت مجموعۂ جواہر (٦۵)، ایک دوسرے کی ضد نہیں رہتے۔ لہٰذا جب ہم اپنی واردات شعور کے پیش نظر اس 'انا' کی زندگی کا تصور جو ہر شے پر محیط ہے، نفسِ متناہیہ کی مماثلت پر کرتے ہیں تو اس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ 'مطلق انا' کا زمانہ ایک ایسا تغیّر ہے جس میں تواتر کو سر مو دخل نہیں، یعنی وہ دراصل ایک وحدتِ نامیہ ہے جس میں اگر جوہریت کارفرما نظر آتی ہے (٦٦) تو محض اس کی تخلیقی حرکت کے باعث، اور اس لیے میری رائے میں جب میر داماد اور مُلّا باقر یہ کہتے ہیں کہ زمانہ عمل تخلیق کے ساتھ ہی وجود میں آ جاتا ہے تو ان کا مطلب بھی وہی سمجھنا چاہیے جو ہم اوپر بیان کر آئے ہیں، کیونکہ یونہی حقیقی 'انا' اپنی ذات کے لا انتہا اور غیر متعین امکانات کو وقوع میں لاتا اور ان کا احصا کرتا ہے۔ لہٰذا 'انا' کی زندگی اگر ایک طرف دیموست کی زندگی ہے، یعنی تغیّر بے تواتر کی تو دوسری جانب زمانِ متسلسل کی، ان معنوں میں

---

٦۴ - یا دوسرے لفظوں میں وہ زمانہ جو لمحات اور آنات پر مشتمل اور اس لیے سلسلہ در سلسلہ ہے، زمان متسلسل — مترجم

٦۵ - یعنی مکان کی طرح جیسے اسے مجموعۂ نقاط ٹھہرایا جائے — مترجم

٦٦ - یعنی 'تواتر' یا لمحوں کا پے بہ پے ظہور — مترجم

کہ وہ ایک پیمانہ ہے تغیر بے تواتر کا اور اس سے نامی طور پر وابستہ ۔ قرآن مجید کے اس ارشاد 'له اختلاف الليل والنهار' کا مطلب بھی ہم کچھ یونہی سمجھ سکتے ہیں ، لیکن یہ اس مسئلے کا وہ دقیق اور دشوار پہلو ہے جس کے متعلق ہم اپنے پچھلے خطبے میں بہت کچھ کہ آئے ہیں ۔ لہٰذا اب ہمیں اللہ تعالیٰ کی صفات علم اور قدرت کاملہ پر توجہ کرنی چاہیے ۔

نفس متناہیہ کے لیے لفظ علم استعمال کیا جائے تو اس کے معنی استدلالی علم کے ہوں گے ۔ لیکن استدلالی علم ایک زمانی عمل ہے (۶۷) جو ایک ایسے ناقابل انکار غیر پر مرکوز رہتا ہے جس کے متعلق ہم یہ سمجھتے ہیں کہ اپنی ذات سے آپ قائم اور نفس مدرکہ کے روبرو موجود ہے ۔ اب اگر علم الٰہی کو بھی ان معنوں میں علم کلی ٹھہرایا گیا جب بھی ہم اس کا اسناد ذات الٰہیہ سے نہیں کر سکیں گے ، کیونکہ ذات الٰہیہ ہر شے پر محیط ہے اور یہ کہنا غلط ہوگا کہ نفس متناہیہ کی طرح وہ بھی دوسری اشیا کے مشاہدے میں مصروف ہے ۔ یوں دیکھا جائے تو علم الٰہی کی نوعیت بمقابلۂ غیر ہمیشہ اضافی رہے گی ، حالانکہ ذات الٰہیہ کے لیے جیسا کہ ہم پہلے بیان کر آئے ہیں ، کائنات کوئی وجود غیر ہے ، نہ اپنی ذات سے آپ قائم ۔ وہ اس کا غیر اور اپنی ذات سے آپ قائم نظر آتی ہے تو اس صورت میں جب ہم یہ سمجھتے ہیں کہ اس کی تخلیق ایک مخصوص حادثہ ہے حیات الٰہیہ کی سرگزشت میں ۔ لیکن جو ذات ہر شے پر محیط ہے ، اس کا کوئی غیر نہیں ، اس لیے کہ یہاں فکر عمل یعنی فعل علم فعل تخلیق کا مترادف ہے ۔ لیکن پھر شاید یہ کہا جائے کہ 'انا' خواہ متناہی ہو ، خواہ لا متناہی اس کے لیے غیر کا ہونا ضروری ہے ، ورنہ ہم اس کا تصور بطور 'انا' کیسے کر سکتے ہیں ؟ بالفاظ دیگر یہ کہ اگر حقیقی 'انا' کا کوئی غیر نہیں ، نہ اس سے باہر ماسوا کا وجود ہے تو ہم اس کا تصور بحیثیت 'انا' تو نہیں کر سکتے ۔

---

۶۷ ۔ لہٰذا اس کا ایک ماضی ہے ، ایک حال اور ایک مستقبل اور ۔۔ مترجم

اس کا جواب یہ ہے کہ جب ہم حقیقت کا کوئی مثبت تصور قائم کرتے اور اس کی بنا اس امر پر رکھتے ہیں کہ ہمارے اپنے محسوسات و مدرکات میں اس کا انکشاف جس طرح ہو رہا ہے اس لحاظ سے اس کی نوعیت کا تعین کریں تو پھر منطقی نفیوں° کا سوال پیدا کرنا بیسود ہوگا، اس لیے کہ جب ہم اپنے محسوسات و مدرکات کا جائزہ لیتے ہیں تو اس سے یہی تو ثابت ہوتا ہے کہ حقیقت مطلقہ ایک با بصر حیات ہے اور حیات جیسا کہ ہمیں اس کا احساس خود اپنی ذات میں ہوتا ہے، ہمیشہ اپنے آپ میں پیوست اور کسی نقطے پر مرتکز رہتی ہے۔ لہٰذا اس حقیقت کے پیش نظر حیات مطلقہ کا تصور اگر 'انا' کی شکل میں کیا گیا تو یہ کیسے ممکن ہے کہ ہم اس ذات سے جو علیم و خبیر ہے اور اس کے ساتھ ساتھ شے' معلوم کی اساس بھی، علم استدلالی کا اسناد کر سکیں، خواہ یہ علم اپنی جگہ لا متناہی ہی کیوں نہ ہو۔ بدقسمتی سے یہاں زبان ادائے مطلب سے قاصر ہے۔ ہمارے پاس اس علم کے لیے کوئی لفظ نہیں جو اپنے معلوم کا آپ ہی خالق ہے۔ علم الٰہی کے اس تصور کا ایک دوسرا بدل یوں پیش کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا علم کلی ادراک کا ایک واحد اور ناقابل تجزیہ عمل ہے جس میں یہ سارا عالم تاریخ جس کو ہم مخصوص حوادث کا ایک سلسلہ قرار دیتے ہیں، بلا واسطہ اور بطور ایک دوامی آن کے اس کے علم میں آ جاتا ہے۔ چنانچہ مُلّا جلال الدین دوانی اور عراق اور ایسے ہی ہمارے اپنے زمانے میں پروفیسر رائس نے اس کا تصور اسی رنگ میں کیا ہے، جو ایک حد تک صحیح تو ہے لیکن جس کے معنی یہ ہوں گے کہ کائنات کو جو کچھ بننا تھا بن چکی، مستقبل طے شدہ ہے اور حوادث کے اس سلسلے نے جو پہلے ہی سے متعین ہے اور جس میں اب کوئی تبدیلی ممکن نہیں، ایک بہتر اور برتر قسمت کی طرح اللہ تعالیٰ کی تخلیقی فعالیت کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ایک مخصوص راستے پر ڈال دیا ہے۔ دراصل علم الٰہی کا یہ تصور کہ وہ ایک انفعالی سی ہمہ دانی ہے، طبیعیات قبل آئن اشٹائن کے اس ساکن و جامد خلا سے مختلف نہیں جس نے

جملہ موجودات کو سہارا تو دے رکھا ہے لیکن جس سے ان کے اندر کوئی حقیقی وحدت پیدا نہیں ہوتی(۶۸) - اس لحاظ سے دیکھا جائے تو علم الٰہی کی مثال ایک ایسے آئینہ کی ہوگی جس میں اشیا کا بنا بنایا وجود آپ ہی آپ اور تمام و کمال اپنے ہر جز کے ساتھ منعکس ہو رہا ہے ، لیکن جس کی ہم اپنے متناہی شعور میں صرف ایک جھلک ہی دیکھ سکتے ہیں - حالانکہ ہمیں علم الٰہی کا تصور ایک زندہ اور تخلیقی فعالیت کی حیثیت سے کرنا چاہیے جس سے وہ سب اشیا جو بظاہر اپنی ذات کے سہارے آپ قائم نظر آتی ہیں ، نامی طور پر وابستہ ہیں - علم الٰہی کے اس تصور سے کہ وہ ایک آئینہ ہے جس میں ہر شے منعکس ہو رہی ہے ، اتنا تو ضرور ثابت ہو جاتا ہے کہ اسے مستقبل کے جملہ حوادث کا علم ہے مگر یوں اس کی آزادی قائم نہیں رہتی - یہ صحیح ہے کہ ذاتِ الٰہیہ کی حیات تخلیقی میں جس کی ماہیت ایک وحدت نامیہ کی ہے ، مستقبل کا وجود پہلے سے قائم ہے ، لیکن ایک غیر متعین امکان ، نہ کہ حوادث کی ایک ایسی ترتیب کی صورت میں جس کا خاکہ مدت ہوئی طیار ہو چکا تھا - ہم اپنا مطلب ایک مثال سے واضح کریں گے - فرض کیجیے ہمارے ذہن میں کوئی بڑا نتیجہ خیز خیال پیدا ہوتا ہے ، جسے اگر بروئے کار لایا جائے تو ظاہر ہے اس کی ایک نہیں متعدد صورتیں ہوں گی - مگر پھر یہ خیال گو ایک جزو در جزو کل کی طرح تمام و کمال ہمارے ذہن میں موجود رہے گا ، لیکن اس سے جو گوناگوں نتائج پیدا کیے جا سکتے ہیں ، ان کو ہم اپنی سوچ یعنی عقل و فکر کے ذریعے پیدا کرنے کی کوشش کریں تو اس کے لیے وقت کی ضرورت ہوگی - حالانکہ اگر اسی خیال کو بنگاہ وجدان دیکھا جائے تو اس کے سب ممکنات ہمارے ذہن میں مستحضر ہوں گے اور اس لیے باعتبار فکر ہمیں اس کے کسی مخصوص امکان کا کسی خاص

---

۶۸ - 'کل ' کی وحدت جس میں کسی جز کا وجود دوسرے سے الگ نہیں — مترجم

موقع پر علم ہوا تو اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ ہمارا علم ناقص تھا - اس کا مطلب صرف یہ ہوگا کہ ایک خاص وقت سے پہلے اس مخصوص امکان کے علم کی کوئی صورت ہی نہیں تھی (۶۹) - لہٰذا جیسا جیسا ہمارے تجربے میں اضافہ ہوتا ہے ویسے ہی پتہ چلے گا کہ کسی خیال کو بروے کار لانے کے کیا امکانات ہیں - چنانچہ بعض موقعوں پر تو ان کا سلسلہ ایک کی بجائے کہیں دوسری نسل پر ختم ہوتا ہے - یوں بھی اگر علم الٰہی کا تصور ایک انفعالی قسم کے علم کلی° کی حیثیت سے کیا گیا تو ہمارے لئے خالق کا تصور ناممکن ہو جائے گا - یہ اس لیے کہ تاریخ کی مثال اگر پہلے سے متعین شدہ حوادث کی ایک ایسی تصویر کی ہے جو اب بتدریج ہمارے سامنے آ رہی ہے تو اس میں ابداع کی گنجائش ہے ، نہ ندرت کی - لہٰذا لفظ تخلیق بے معنی ہو جائے گا ، کیونکہ ہمارے لئے اس کے کچھ معنی ہیں تو صرف اس حقیقت کے پیش نظر کہ ہم خود بھی کچھ نہ کچھ کرنے کے اہل ہیں (۷۰) - در اصل قضا و قدر کے باب میں الٰہیین کی سب بحثیں محض ظن و قیاس پر مبنی ہیں جن میں اس حقیقت کو جو ہر روز ہمارے تجربے میں آتی رہتی ہے ، سرے سے نظر انداز کر دیا جاتا ہے کہ زندگی میں از خود عمل کی استعداد موجود ہے، گو اس کے ساتھ یہ بھی تسلیم کرنا پڑے گا کہ ایسی انیتوں کے ظہور سے جو از خود اور اس لیے ان اعمال و افعال کی اہل ہیں جن کی پیش از وقت تعین ممکن نہیں ، اس ذات کی آزادی پر جس نے ہر شے کو اپنے احاطے میں لے رکھا ہے ، ایک طرح کی حد قائم ہو جاتی ہے - لیکن یہ حد خارج سے قائم نہیں ہوئی - اس کا سر چشمہ اس کی اپنی تخلیق آزادی ہے جس کی اس نے تحدید کی تو اس لیے کہ نفس متناہیہ بھی اس کی زندگی ، طاقت ، آزادی اور اختیار میں حصہ لے سکے -

۶۹ - واضح رہے کہ یہ محض ایک مثال ہے اس نہایت ہی مشکل مضمون کو سمجھانے کی جس کا الفاظ میں تمام و کمال ادا کرنا ناممکن ہے - ملاحظہ ہو تصریح 'د' - مترجم

۷۰ - یعنی ہمیں آزادی اور اختیار کی نعمت حاصل ہے اور ہم خود اسباب و علل پیدا کر سکتے ہیں - مترجم

مگر پھر سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس تحدید سے کیا اللہ تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ کی نفی نہیں ہوتی؟ ہم ان میں تطبیق پیدا کریں گے تو کیونکر؟ اس کا جواب یہ ہے کہ ہمیں لفظ تحدید سے خائف نہیں ہونا چاہئے۔ قرآن مجید نے مجرد کلیات سے کبھی اعتنا نہیں کیا۔ اس کی نظر حقائق پر ہے اور یہ وہ سبق ہے جو نظریۂ اضافیت سے جدید فلسفہ نے حال ہی میں سیکھا ہے۔ بات یہ ہے کہ فعالیت، خواہ اس کی نوعیت تخلیقی ہو یا اس سے مختلف، ایک قسم کی تحدید ہے جس کے بغیر بطور ایک فی الواقعہ موجود اور فعال 'انا' کے ہم ذاتِ الٰہیہ کا تصور ہی نہیں کر سکتے۔ مجرد نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو اس کی قدرت کاملہ عبارت ہوگی ایک اندھا دھند اور بے راہ قوت سے، جس پر کسی پہلو سے کوئی حد قائم نہیں ہوتی (۱ے)، حالانکہ قرآن مجید نے بہ صراحت کہا ہے کہ عالم فطرت یا ھمدگر مربوط قوی کا ایک نظام ہے، اور اس لیے اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ میں اس کی حکمت کو بڑا دخل ہے۔ اس کی لا انتہا اور لا محدود طاقت کا اظہار کسی بے راہ اور من مانے طریق پر نہیں ہوتا۔ اس میں ایک اصول، ایک باقاعدگی، ایک نظم اور ترتیب کارفرما ہیں۔ مزید برآں قرآن مجید کا یہ بھی تو ارشاد ہے کہ جو بھی خیر ہے اسی کے ہاتھ میں ہے (۲ے)۔ اب اگر مشیتِ الٰہیہ سر تا سر حکمت اور عین خیر ہے تو ایک زبردست مسئلہ رونما ہوتا ہے اور وہ یہ کہ ارتقا کا راستہ جیسا کہ علوم حاضر میں ہم اس کا مطالعہ کرتے ہیں، عالمگیر دکھ درد اور ظلم و عدوان کا راستہ ہے۔ پھر ظلم و عدوان اگرچہ صرف انسان سے مخصوص ہیں لیکن دکھ درد تو عالم گیر ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ انسان جس چیز کو اچھا سمجھتا ہے اس کے لیے بڑی سے بڑی تکلیف اور

---

۱ے - جیسا کہ برگساں، یا شوپن ہاور کے نظریوں کی رو سے ماننا لازم آئے گا۔ مترجم

۲ے - بفحوائے آیۂ شریفہ 'اللھم مالک الملک . . . بیدک الخیر' (۳ : ۲۵)۔

اذیت برداشت کرتا رہا اور کر سکتا ہے۔ بہر حال یوں کائنات میں ہمیں ایک طرف کونی اور دوسری جانب اخلاقی شر سے سابقہ پڑتا ہے۔ دونوں اپنی اپنی جگہ پر ایک حقیقت ہیں اور دونوں سے انکار کرنا ممکن نہیں۔ پھر اس شر کی اضافیت یا اس کے پہلو بہ پہلو ان قوتوں کی موجودگی بھی جن سے اس کا ازالہ ممکن ہے، ہمارے لیے باعث تسکین نہیں ہو سکتی، کیونکہ اس اضافیت اور ازالے کے باوجود ہمیں اس کا بہر حال اثبات کرنا پڑتا ہے اور یہ اثبات اپنی جگہ پر بڑا خوفناک ہے۔ لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہم اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ اور اس کی خیر کا دامن اس شر سے جس کی کائنات میں اتنی فراوانی ہے، کیسے جوڑ سکتے ہیں؟ مطلب یہ ہے کہ ہم ان میں مفاہمت پیدا کریں گے تو کیونکر؟ یہی مسئلہ در اصل وہ عقدہ ہے جو مذہب کے لئے سب سے زیادہ پریشان کن شکل اختیار کر لیتا ہے اور جیسے زمانۂ حال کے کسی مفکر نے اس خوبی سے پیش نہیں کیا جیسے ناؤمن نے اپنی کتاب 'ایک مذہبی مکتوب' (۷۳) میں۔ وہ کہتا ہے ''ہمیں دنیا کا جو علم حاصل ہے اس کا تقاضا ہے کہ ہم ایک ایسے خدا کی ہستی کا اقرار کریں جو قادر اور توانا ہے اور موت و حیات کو یوں ساتھ ساتھ بھیجتا ہے جیسے سائے کے ساتھ روشنی۔ لیکن پھر ایک وحی اور ایک ایمان بھی ہے، جو ہماری نجات کا سر چشمہ ہے اور جس نے اسی قادر اور توانا خدا کو باپ کہا ہے۔ اب خدائے کائنات کا اتباع کیجیے تو جہد للحیات کا جواز پیدا ہوتا ہے اور یسوع مسیح کے باپ کی خدمت سے شفقت اور رحمت کے اخلاق۔ حالانکہ خدا صرف ایک ہے، دو نہیں۔ لہٰذا دونوں کی ذات ایک دوسرے میں ضم ہو جاتی ہے، لیکن ہمیں نہیں معلوم تو یہ کہ کہاں اور کس طرح'' (۷۴)۔

---

۷۳- Naumann: Briefe uber Religion

۷۴- واضح رہے کہ یہ صرف ایک مثال ہے جسے محض اس لئے پیش کیا گیا کہ حضرت علامہ کا خطاب مسیحی مغرب یا مغربی فلسفہ کے طلبہ سے تھا۔ — مترجم

رجائیت پسند براؤننگ(۷۵) کے نزدیک دنیا میں کوئی خرابی نہیں لیکن شوپن ہاوئر (۷۶) ایسے قنوطی کی نظر میں یہی دنیا سرما کی ایک مسلسل رات ہے جس میں کوئی اندھی مشیت زندگی کی ان گنت شکلوں میں نمودار ہو جاتی ہے اور جو تھوڑی تھوڑی دیر کے لیے نالۂ و شیون کرتے ہوئے بالآخر ہمیشہ کے لئے فنا ہو جاتی ہیں۔ یوں بھی اگر ہم چاہیں کہ رجائیت و قنوطیت کے نزاع کا فیصلہ کائنات کے اس علم کی بنا پر کریں جو بحالتِ موجودہ ہمیں حاصل ہے تو ایسا کرنا ناممکن ہوگا۔ یہ اس لئے کہ ہماری ذہنی ساخت ہی اس قسم کی ہے کہ ہم جس شے کو بھی دیکھتے ہیں اس کا صرف جزئی نظریہ قائم کر سکتے ہیں۔ ہم نہیں جانتے کائنات کی ان زبردست قوتوں کے حقیقی معنیٰ کیا ہیں جو اپنی ہلاکت اور تباہ کاریوں کے باوجود زندگی کو قائم اور برقرار رکھتی اور اس میں وسعت اور افزونی کا باعث ہوتی ہیں۔ قرآن مجید کی تعلیمات بھی جس کا یہ کہنا ہے کہ انسان عمل صالح اور قوائے طبیعی کی تسخیر پر دسترس رکھتا ہے، رجائیت کی ہیں، نہ قنوطیت بلکہ فلاح کی، جس کا لب لباب یہ ہے کہ کائنات اضافہ پذیر ہے اور جس کو اس امید نے سہارا دے رکھا ہے کہ انسان ایک نہ ایک دن شر پر غالب آئے گا۔

لیکن اس مشکل کے حل کی تلاش ہے تو بہتر ہوگا ہم اس قصے سے رجوع کریں جس کا تعلق ہبوط آدم سے ہے۔ قرآن مجید نے اس قصے کی بعض قدیم علامات تو بعینہ برقرار رکھیں، لیکن نفس مضمون بہت کچھ بدل دیا جس سے اس کے اندر ایک نئے معنی پیدا ہو گئے۔ قرآن مجید کا یہ انداز کہ قصص میں جزوی یا کلی تبدیلیوں سے ان کو نئے نئے خیالات کا حامل بنایا جائے، تاکہ وہ زمانے کی بڑھتی ہوئی رو کا ساتھ دے سکیں، ایک بڑا ہی اہم نکتہ ہے جس پر مسلمان ہوں یا غیر مسلمان، اسلام کے مطالعے میں کسی نے پوری

---

۷۵ - Browning

۷۶ - Schopenhauer

توجہ نہیں کی۔ قرآن مجید میں جب کوئی قصہ بیان کیا جاتا ہے تو اس سے مقصد بالعموم یہ نہیں ہوتا کہ کسی تاریخی واقعے کا ذکر کیا جائے۔ اس سے عام طور پر کوئی عالمگیر اخلاق سبق دیا جاتا، یا کوئی عالمگیر فلسفیانہ حقیقت اجاگر کی جاتی ہے۔ لہٰذا قرآن پاک نہ تو افراد کے ناموں کا ذکر کرتا ہے، نہ مقامات کا۔ ناموں کے استعمال سے قصے عموماً تاریخی رنگ اختیار کر لیتے ہیں اور ان کے معنی بھی محدود ہو کر رہ جاتے ہیں۔ قرآن پاک ان جزئیات کو بھی نظر انداز کر دیتا ہے جن کا تعلق جذبات و احساسات کے کسی مخصوص عالم سے ہو۔ قصوں سے فائدہ اٹھانے کا یہ طریق کچھ ایسا شاذ نہیں۔ غیر مذہبی ادب میں تو اس کی مثالیں عام ہیں، مثلاً فاوسٹ (۷۷) ہی کی داستان ہے جسے گوئٹے کی ذہانت و فطانت نے بالکل نئے معنی پہنا دئے۔

بہر حال ادب قدیم کا جائزہ لیجیے تو ہبوط آدم کے قصے کی ایک نہیں کئی شکلیں ملیں گی۔ رہا یہ امر کہ اس روایت کا ارتقا کس طرح ہؤا، سو یہاں اس کی تفصیل ممکن نہیں۔ ہم ان مراحل کی حد بندی بھی نہیں کر سکتے جن سے گزر کر اس نے مختلف شکلیں اختیار کیں۔ بعینہ ہم ان مقاصد سے بھی بے خبر ہیں جو بہ تدریج ان گوناگوں تبدیلیوں کا سبب بنے۔ البتہ جہاں تک اس روایت کی سامی شکل کا تعلق ہے، ہم کہ سکتے ہیں اس میں غالباً شروع شروع کے انسان کی یہ خواہش کام کر رہی تھی کہ ایک ایسے ماحول میں جس سے وہ قطعاً نا مانوس تھا، جس میں موت ارزاں اور بیماریاں عام تھیں اور جہاں اس کو اپنا آپ برقرار رکھنے میں قدم قدم پر رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا، اپنی زبوں حالی اور دکھ درد کا اظہار کر سکے۔ وہ اس قابل تو تھا نہیں کہ قوائے فطرت کی تسخیر کرے، لہٰذا زندگی کے بارے میں اس نے قدرتاً ایک ایسا نظریہ اختیار کر لیا جس پر یاس اور قنوط کا غلبہ تھا۔

---

Faust - ۷۷

چنانچہ قدیم بابل کے ایک کتبے میں سانپ (لنگ) اور درخت اور عورت ــ مرد کو سیب (علامت بکر) نذر کرتے ہوئے ــ سب ہی موجود ہیں۔ یہاں یہ کہنا لاحاصل ہوگا کہ اس قصے کا اشارہ کس طرف ہے۔ مسرت اور سعادت کی ایک مفروضہ حالت سے انسان کے اخراج کی طرف مرد و زن کے سب سے پہلے جنسی فعل کی پاداش میں۔ لیکن جونہی ہم اس روایت کا مقابلہ جو قرآن مجید میں بیان ہوئی، 'کتاب پیدائش' کی روایت سے کرتے ہیں تو صاف نظر آنے لگتا ہے کہ اول الذکر کا انداز کس قدر مختلف ہے۔ لہٰذا قرآن مجید اور 'عہد نامۂ عتیق' کی روایات کا یہی فرق اس امر کی دلیل ہے کہ قرآن پاک کا اس قصے سے کچھ اور ہی مقصد ہے:

۱۔ قرآن مجید نے سانپ اور پسلی (۷۸) کا مطلق ذکر نہیں کیا۔ اول الذکر کا تو اس لیے کہ قصۂ مذکور کو اس کے جنسی ماحول سے الگ کرنا مقصود تھا، علیٰ ہذا زندگی کے اس قنوطیت پسند نظریے سے جس کی اس سے ترجمانی ہو رہی ہے۔ مؤخر الذکر (۷۹) کا اس لیے کہ قرآن مجید کی نظر عہد نامۂ عتیق کی طرح کسی تاریخی واقعے پر نہیں۔ برعکس اس کے 'عہد نامۂ عتیق' کا مقصود اسرائیل کی تاریخ بیان کرنا ہے اور وہ مرد و زن کے سب سے پہلے جوڑے کا ذکر کرتا ہے تو بطور اس کی تمہید کے۔ یوں بھی بہ حیثیت ایک ذی روح، انسان کی آفرینش کا جہاں کہیں ذکر آیا ہے، قرآن پاک نے اس کے لیے 'بشر' اور 'انسان' کے الفاظ استعمال کیے ہیں، 'آدم' کا لفظ استعمال نہیں کیا۔ لفظ آدم سے مقصود تو صرف یہ ظاہر کرنا تھا کہ انسان کے اندر نیابت الٰہیہ (۸۰) کی صلاحیت موجود ہے۔ لہٰذا قرآن پاک نے وہ سب اسماے معرفہ حذف کر دئے جو عہد نامۂ عتیق کی

---

۷۸ - بروایت 'عہد نامۂ عتیق' حوّا کی پیدائش آدم کی پسلی سے ہوئی ــ مترجم

۷۹ - یعنی حوّا (یا عورت) کی آفرینش کا ــ مترجم

۸۰ - انی جاعل فی الارض خلیفة (۲ : ۳۰)

اس روایت میں مذکور ہیں ــ آدم، حوّا ــ تاکہ اس کی نگاہیں جس حقیقت پر ہیں، اس کے متعلق کوئی غلط فہمی باقی نہ رہے۔ آدم کا لفظ بیشک حذف نہیں ہوا، لیکن یہاں اس کا اشارہ کسی مخصوص انسان کی طرف نہیں۔ اس کی حیثیت ایک تصور کی ہے جس کی تائید قرآن پاک ہی سے ہو جاتی ہے اور جس کا ذیل کی آیت ایک قطعی اور واضح ثبوت ہے:

ولقد خلقنکم ثم صورنکم ثم قلنا للملائکۃ اسجدوا
لادم ق فسجدوا الا ابلیس ط (۷ : ۱۰)

۲۔ قرآن مجید نے اس قصے کو دو الگ الگ حکایتوں میں تقسیم کر دیا ہے، ایک جس میں صرف 'الشجرہ' کا ذکر آیا ہے، دوسری وہ جس میں 'شجرۃ الخلد' اور 'ملک لا یبلی' کا۔ پہلی حکایت ساتویں اور دوسری بیسویں سورۃ میں ملے گی (۸۱)۔ قرآن مجید کا ارشاد ہے کہ شیطان نے جس کا کام ہی یہ ہے کہ لوگوں کے دلوں میں وسوسے پیدا کرتا رہے 'آدم اور اس کی بیوی' کو ورغلایا اور انھوں نے ان درختوں کا پھل چکھ لیا۔ برعکس اس کے 'عہد نامۂ عتیق' کا کہنا یہ ہے کہ جونہی آدم سے نافرمانی کا پہلا جرم سرزد ہوا، اسے باغِ عدن سے نکال دیا گیا اور پھر جس پر خداوند نے اس کی مشرق سمت میں کچھ ملائکہ تعینات کر دئے نیز ایک آتشیں تلوار بھی جو اس کے ارد گرد گھومتی رہتی، تاکہ شجرِ حیات کا راستہ روک لے۔

۳۔ عہد نامۂ عتیق نے آدم کے جرمِ نافرمانی کی بنا پر زمین کو ملعون ٹھہرایا۔ برعکس اس کے قرآن مجید کے نزدیک وہ انسان کا مستقر اور متاع ہے (۸۲) جس کے لیے اسے اللہ تعالیٰ کا شکر گزار ہونا چاہیے۔

ولقد مکنکم فی الارض وجعلنا لکم فیھا معایش
قلیلا ما تشکرون (۷ : ۹)

پھر اس امر کا بھی کوئی ثبوت نہیں کہ لفظ جنت (باغ) کا اشارہ

---

۸۱ - اعراف اور طٰہٰ میں ــ مترجم

۸۲ - ولکم فی الارض مستقر و متاع الیٰ حین (۲ : ۳۶)

یہاں اس فوق الحواس بہشت کی طرف ہے جس سے کہا جاتا ہے انسان زمین پر آ گرا تھا ۔ قرآن پاک نے کہیں یہ نہیں کہا کہ انسان کی حیثیت اس میں اجنبی کی ہے 'واللہ انبتکم من الارض نباتا' (۸۳) ۔ لہٰذا یہ جنت جس کا اس قصے میں ذکر آیا ہے ، نیکو کاروں کا وہ مسکن نہیں جہاں وہ ہمیشہ رہتے چلے جائیں گے (۸۴) ۔ کیونکہ ان معنوں میں جہاں کہیں جنت کا ذکر آیا ہے ، اس کی تعریف قرآن مجید نے ان الفاظ میں کی ہے : 'یتنازعون فیھا کاساً لا لغو فیھا ولا تاثیماً' (۸۵) ۔ نیز ان الفاظ میں 'لا یمسھم فیھا نصب وما ھم منھا بمخرجین' ۔ لیکن وہ جنت جس کا ذکر اس قصے میں آیا ہے ، اس میں تو انسان نے سب سے پہلے گناہ ھی کا ارتکاب کیا جس کی پاداش میں اسے وہاں سے نکال دیا گیا ۔ دراصل قرآن مجید جہاں کہیں کوئی لفظ استعمال کرتا ہے ، وہیں اس کے معنی بھی بیان کر دیتا ہے ۔ چنانچہ آگے چل کر اسی قصے کی دوسری حکایت میں اسی باغ (۸۷) کی تعریف ان الفاظ میں کی گئی ہے 'ان لک الا تجوع فیھا ولا تعری ۖ و انک لا تظمؤا فیھا ولا تضحیٰ (۸۸) ، اور اس لیے میں سمجھتا ہوں قرآن پاک کی اس روایت میں لفظ جنت کا اشارہ حیات انسانی کے اس ابتدائی دور کی طرف ہے جس میں انسان کا اپنے ماحول سے ابھی عملاً کوئی رشتہ قائم نہیں ہوا تھا اور جس میں وہ اس تکلیف دہ احساس سے بے خبر تھا جو اپنی ضروریات میں محتاجی کو دیکھتے ہوئے ہمارے دل میں پیدا ہوتا ہے ، لیکن جو گویا تمہید ہے تہذیب و تمدن کی (۸۹) ۔

لہٰذا قرآن مجید نے ہبوطِ آدم کا ذکر کیا تو یہ بیان کرنے کے لیے نہیں کہ کرۂ ارض میں انسان کا ظہور کس طرح ہوا ۔ اس کے پیش نظر حیاتِ انسانی کا وہ ابتدائی دور ہے

ہبوط آدم
انقسم

---

۸۳ ۔ (۷۱ : ۱۷)    ۸۴ ۔ قب ، خلود ۔ مترجم
۸۵ ۔ (۵۲ : ۲۳)    ۸۶ ۔ (۱۵ : ۴۸)
۸۷ ۔ یعنی جنت ۔    ۸۸ ۔ (۲۰ : ۱۱۸)
۸۹ ۔ اور جو ایک معنوں میں عبارت ہے تسخیر فطرت اور زندگی کے نظم و انضباط سے ۔ مترجم

جب اس پر جبلی خواہشات کا غلبہ تھا اور جس سے گزر کر اس نے رفتہ رفتہ محسوس کیا کہ وہ اپنی ذات میں آزاد اور اس لیے شک اور نافرمانی دونوں کا اہل ہے۔ مختصراً یہ کہ ہبوط کا اشارہ کسی اخلاقی پستی کی طرف نہیں، اس کا اشارہ اس تغیّر کی طرف ہے جو شعور کی صاف و سادہ حالت میں شعورِ ذات کی اولین جھلک سے اس نے اپنے اندر محسوس کیا۔ وہ خوابِ فطرت سے بیدار ہؤا اور سمجھا کہ اس کی حیثیت خود بھی اپنی جگہ پر ایک سبب کی ہے (۹۰)۔ یوں بھی قرآن مجید میں یہ کہیں مذکور نہیں کہ کرۂ ارض ایک دارالعذاب ہے، جہاں انسان، جس کا خمیر ہی بدی سے اٹھایا گیا ہے، کسی اولین گناہ کی پاداش میں قید و بند کی زندگی بسر کر رہا ہے (۹۱)۔ برعکس اس کے اس کی پہلی نافرمانی وہ پہلا اختیاری عمل تھا جو اس نے اپنے ارادے اور اپنی مرضی سے کیا اور یہی وجہ ہے کہ ارشاد قرآنی کے مطابق آدم کا یہ گناہ معاف کر دیا گیا (۹۲)۔ دراصل خیر میں جبر کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ خیر کا مطلب ہے انسان کا برضا و رغبت کسی اخلاقی نصب العین کی پیروی کرنا جس کا دار و مدار پھر اس بات پر ہے کہ وہ 'انا' جن کو اختیار ذات کی نعمت حاصل ہے، برضا و رغبت ایک دوسرے سے تعاون کریں اس لیے کہ وہ ہستی جس کے اعمال و افعال کل کی طرح متعین ہیں، خیر کی اہل کیسے ہو سکتی ہے؟ آزادی خیر کی شرط اولین ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ایسے نفوس متناہیہ کی آفرینش جن کے سامنے عمل کا، ایک نہیں کئی راستے ہوں اور ہر

---

۹۰ - بالفاظِ دیگر 'علت' کی، یعنی وہ اس 'دنیائے اسباب' میں سر تا سر مجبور نہیں۔ وہ خود بھی اسباب (علل) پیدا کرنے کا اہل ہے — مترجم

۹۱ - جیسا کہ مسیحی عقیدہ ہے، علیٰ ہذا متعدد وثنی ادیان کا۔ اولین گناہ (Original Sin) کا اشارہ ہے اس گناہ کی طرف جو آدم و حوا سے شیطان کے بہکانے پر سرزد ہؤا اور جس کی پاداش میں انسان کی موجودہ زندگی گناہ گاری اور دکھ درد کی زندگی ہے۔ — مترجم

۹۲ - فتلقی آدم من ربہ کلمات فتاب علیہ (۲ : ۳۷)

راستے کی اپنی اپنی قدر و قیمت ایک بہت بڑا خطرہ ہے، کیونکہ ہم ان میں جس راستے کو چاہیں اختیار کر سکتے ہیں، لیکن اگر انسان خیر کا انتخاب کر سکتا ہے تو یہ بھی ممکن ہے کہ وہ اس کی ضد یعنی شر کا انتخاب کر لے۔ لہٰذا اگر مشیت ایزدی یونہی تھی کہ اس طرح کا خطرہ برداشت کر لیا جائے تو اس سے یہ حقیقت بھی آشکارا ہو جاتی ہے کہ خدا کو اپنے بندوں پر کس قدر اعتماد ہے۔ اندریں صورت انسان کا بھی فرض ہے کہ اس اعتماد میں پورا اترے۔ یوں بھی جس ہستی کی تخلیق 'احسن تقویم' پر ہوئی مگر جسے پھر 'اسفل سافلین' میں لوٹا دیا گیا (۹۳)، اس کی مخفی قوتوں کی تربیت کچھ یونہی ممکن تھی کہ اس طرح کا خطرہ برداشت کر لیا جاتا۔ قرآن مجید کا ارشاد ہے 'و نبلوکم بالشر والخیر فتنہ' (۲۱ : ۳۶)۔ لہٰذا خیر و شر اگرچہ ایک دوسرے کی ضد ہیں، مگر اس کے باوجود ایک ہی 'کل' سے وابستہ۔ دراصل ایسی کوئی حقیقت ہی نہیں جس کا وجود سب سے الگ تھلگ ہو، اس لیے کہ ہر حقیقت اپنی جگہ پر ایک 'کل' ہے جس کے اجزا کو ہم ازروے منطق تو حکم لگاتے ہوئے ایک دوسرے سے الگ کر سکتے ہیں، لیکن جس سے پھر کچھ ثابت ہوتا ہے تو یہی کہ ان کا وجود (۹۴) ایک دوسرے کا محتاج ہے۔

اب ذات یا خودی کا تقاضا ہی یہ ہے کہ اپنے آپ کو بحیثیت ذات برقرار رکھے، لہٰذا اسے علم کی جستجو ہے — افزائش نسل اور طاقت، یا بالفاظِ قرآنی 'ملک لا یبلی' کی۔ ہبوطِ آدم کی اولین حکایت میں تو قرآن پاک نے انسان کی اس خواہش کا ذکر کیا ہے کہ اسے علم کی طلب ہے، دوسری میں افزائشِ نسل اور طاقت کی آرزو کا۔ لیکن اس پہلی حکایت کے سلسلے میں دو باتیں یاد رکھنے کے قابل ہیں۔ ایک تو یہ کہ قرآن مجید میں جب اس پہلو سے کہ آدم کو اشیا کے

---

۹۳ - لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم ○ ثم رددناہ اسفل سافلین (۹۵ : ۴)

۹۴ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث فہمِ منطقی — مترجم

نام معلوم ہیں، فرشتوں پر اس کی برتری ظاہر کی گئی تو پھر اسی کے ساتھ دوسری حکایت کا ذکر بھی کر دیا(۹۵) - لہٰذا ان آیات سے، جیسا کہ ہم اس سے پہلے عرض کر آئے ہیں، یہ ظاہر کرنا مقصود تھا کہ علم انسانی کی نوعیت تصوری ہے(۹۶) - دوسری یہ کہ مادام بلوتسکی(۹۷) نے جنہیں قدیم رمزیت و اشاریت° پر غیر معمولی دسترس حاصل تھی، اپنی کتاب 'عقیدۂ مخفیہ'(۹۸) میں بتایا ہے کہ قدما کے نزدیک شجر راز کی وہ علامت تھا جسے علوم خفیہ° کے لئے استعمال کیا جاتا تھا - لہٰذا آدم کو اس درخت کا پھل چکھنے سے روکا گیا تو اس لئے کہ بہ سبب اپنی متناہیت ذات، علی ھذا بہ سبب ان اعضاے حس کے جو اسے عطا ہوئے، اور ایسے ہی بہ سبب اپنی ذہنی قوتوں کے، وہ ایک دوسری قسم کے علم کا اہل تھا، یعنی اس علم کا جو نتیجہ ہے صبر آزما مشاہدے° کا اور جس میں رفتہ رفتہ ہی اضافہ ممکن ہے - لیکن شیطان نے اسے ورغلایا کہ علم خفی کے شجر ممنوعہ کا پھل چکھے اور آدم اس کے ورغلانے میں آ گیا - اس لئے نہیں کہ شر اس کی سرشت میں داخل ہے بلکہ اس لئے کہ وہ فطرتاً 'عجول' ہے - وہ چاہتا ہے علم کی منزلیں عجلت سے طے کر لے، لہٰذا اس کا یہی رجحان ہے جس کو صحیح راستے پر ڈالنے کی ایک ہی صورت تھی اور وہ یہ کہ اس کی پرورش کسی ایسے ماحول میں ہو جہاں دکھ درد کی تکلیف کے باوجود اسے اپنی ذہنی قوتوں کے اظہار کا موقع ملتا رہے - گویا آدم کو اگر ایک تکلیف دہ ماحول میں رکھا گیا تو سزا کے طور پر نہیں، بلکہ شیطان کے ارادوں کو شکست دینے کے لیے، جو انسان کا دشمن ہے اور جس نے بہ کمال سیاست یہ کوشش کی کہ اسے مسلسل نشو و نما اور افزائش ذات کی لذتوں سے محروم کر دے - اب ایک متزاحم ماحول میں نفس متناہیہ

---

۹۵ - اغواے آدم کی - مترجم
۹۶ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث تعلیات قرآنی - مترجم
۹۷ - Madam Balvatski مشہور 'تھیاسوفسٹ' - مترجم
۹۸ - Secret Doctrine

کی زندگی کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ خود اپنے تجربات کی بدولت اپنے علم میں اضافہ کرتا رہے۔ مگر پھر نفس متناھیہ کے ان تجربات میں جس کے سامنے ایک نہیں کئی امکانات ہوں، وسعت پیدا ہوگی تو امتحان و آزمائش، غلطی اور خطا کے ذریعے، لہٰذا غلطی یا خطا بھی، باوجودیکہ ہمیں اس کو ایک قسم کے ذہنی شر سے تعبیر کرنا پڑے گا، حصول تجربات میں ناگزیر ہے۔ رہی ہبوط آدم کے سلسلے میں قرآن مجید کی دوسری حکایت، سو اس کا بیان اس طرح آیا ہے:

> فوسوس الیہ الشیطٰن قال یادم ھل ادلک علی شجرۃ الخلد و ملک لایبلیٰ○ فاکلا منھا فبدت لھما سواتھما وطفقا یخصفن علیھما من ورق الجنۃ و عصی آدم ربہ فغوی○ ثم اجتبہ ربہ فتاب علیہ و ھدی (۲۰ : ۱۱۹ — ۱۲۱)۔

اس حکایت سے مقصود بھی در اصل یہ ظاہر کرنا ہے کہ زندگی کو 'ملک لایبلی' کی ہوس ہے، یعنی اس کبھی نہ رکنے والی خواہش کی کہ اس کا سلسلہ ہمیشہ جاری رہے۔ لہٰذا بحیثیت ایک ایسے وجود زمانی جس کو ہر لحظہ موت کا خطرہ ہے، انسان کچھ کر سکتا تھا تو یہی کہ اپنا سلسلۂ نسل جاری رکھے اور یوں بطور فرد نہیں(۹۹) تو کم از کم اپنی نسل ہی کے لئے بقائے دوام کی نعمت حاصل کر لے۔ لہٰذا 'شجرۃ الخلد' کے ثمر ممنوعہ کو چکھنا گویا توالد و تناسل سے رجوع کرنا تھا تاکہ نوع انسانی ہلاکت سے محفوظ رہے۔ اس لحاظ سے دیکھئے تو زندگی موت سے گویا یہ کہ رہی ہے، اگر تو نے ایک نسل مٹا دی تو کیا ہوا، میں دوسری نسل پیدا کر لوں گی۔ بایں ہمہ قرآن مجید نے اس تناسلی علامت سے احتراز کیا جو قدیم فن میں استعمال ہوتی تھی۔ اس نے صرف آدم کی اس پریشانی کا ذکر کرتے ہوئے جو بباعث شرم اسے اپنے برہنہ جسم کے چھپانے میں پیش

---

۹۹ - یعنی اگر حیاتِ ارضی میں اسے خود بقائے دوام حاصل نہیں — مترجم

آئی(۱۰۰) اس جنسی فعل کی طرف اشارہ کر دیا جو اول اول نوع انسانی سے سرزد ہوا۔ اب زندگی عبارت ہے ایک مخصوص اور معین شکل و ہیئت، علیٰ ھذا ایک موجود و محسوس انفرادیت سے جس کا اظہار لا تعداد شکلوں میں ہو رہا ہے اور جن میں ذات حقیقی اپنے وجود کی لامتناہی وسعتوں کا انکشاف کر رہی ہے۔ لیکن پھر اس طرح کی انفرادیتوں کا پے در پے ظہور اور افزائش جن میں ہر ایک کی نظر اس بات پر ہے کہ اپنے ہی ممکنات کو بروئے کار لائے اور اپنے ہی غلبے کی سعی کرے، اس خوفناک جدوجہد کا سرچشمہ بھی ہے جو قرن ہا قرن سے جاری ہے(۱۰۱)۔ ارشاد قرآنی بھی یہی ہے 'تم ایک دوسرے کے دشمن ہو' (۱۰۲)۔ لہٰذا ان باہمدگر متخالف اور متزاحم انفرادیتوں کا یہی تصادم وہ عالم گیر دکھ درد ہے جس سے اس چند روزہ زندگانی کا راستہ تاریک بھی ہو جاتا ہے اور منوّر بھی۔ لیکن انسان کے معاملے میں تو زندگی کی اس المناک داستان نے جس کی انفرادیت پختہ در پختہ ہو کر شخصیت میں تبدیل ہو جاتی اور جس کے لئے خطا اور غلطی کے ایک نہیں کئی راستے ہیں اور بھی درد انگیز شکل اختیار کر لی ہے۔ مگر پھر زندگی کو بطور ایک ذات یا خودی قبول کرنا ان سب خامیوں کو قبول کرنا ہے جو اس کی متناہیت سے پیدا ہوتی ہیں۔ لہٰذا قرآن پاک کا ارشاد ہے کہ شخصیت کا یہ بار گراں ایک امانت ہے جسے آسمانوں اور پہاڑوں نے اٹھانے سے انکار کر دیا تھا مگر جسے انسان نے خود اپنے آپ کو خطرے میں ڈال کر اٹھایا:

انا عرضنا الامانۃ علی السّمٰوات والارض والجبال
فابین ان یحملنھا و اشفقن منھا و حملھا الانسان،
انہ کان ظلوما جھولا (۳۳ : ۷۲)

---

۱۰۰ - ملاحظہ ہو اوپر 'طفقا یخصفان علیھما من ورق الجنۃ' — مترجم

۱۰۱ - بالفاظ دیگر جب سے زندگی کا آغاز ہوا — مترجم

۱۰۲ - وقلنا اھبطوا بعضکم لبعض عدو (۲ : ۳۶)

لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ امانت کے اس بار گراں کو جس میں ظاہر ہے ایک نہیں کئی مصیبتیں ہیں کیا ہم اٹھانے سے انکار کر دیں ؟ قرآن مجید کے نزدیک تو انسان ہونا (۱۰۳) نام ہی اس بات کا ہے کہ ہر قسم کی سختیاں اور مصائب برداشت کی جائیں (۱۰۴) - یہ دوسری بات ہے کہ ارتقائے ذات کے جس مرحلے سے ہم اب گذر رہے ہیں ، اس میں اس ضبط و نظم کا حقیقی منشا سمجھنے سے قاصر ہیں جو دکھ درد کے پیش نظر مجبوراً اختیار کرنا پڑتا ہے ۔ ممکن ہے اس سے مقصود یہ ہو کہ ہم اپنی خودی میں استحکام پیدا کریں اور یوں اسے ہلاکت اور فنا سے محفوظ رکھیں ۔ لیکن پھر یہی وہ مرحلہ ہے جس میں ہم فکر محض کے حدود سے تجاوز کر جاتے ہیں ، کیونکہ یہیں پہنچ کر ہمارا یہ ایمان کہ انجام کار غلبہ خیر ہی کو ہو گا ، ایک مذہبی عقیدے کی شکل اختیار کر لیتا ہے 'واللہ غالب علیٰ امرہ و لکن اکثرالناس لا یعلمون' (۱۲ : ۲۱) -

میرا خیال ہے اب آپ بخوبی سمجھ گئے ہوں گے کہ اسلام نے ذاتِ الٰہیہ کا جو تصور قائم کیا اسے فلسفیانہ اعتبار سے حق بجانب ٹھہرانے کی کیا صورت ہے ۔ لیکن جیسا کہ میں اس سے پہلے عرض کر چکا ہوں ، مذہب کے عزائم فلسفہ سے بلند تر ہیں ۔ مذہب کے لیے یہ ممکن نہیں کہ صرف تصورات پر قناعت کر لے ۔ وہ چاہتا ہے اپنے مقصود و مطلوب کا زیادہ گہرا علم حاصل کرے اور اس سے قریب تر ہوتا چلا جائے ۔ لیکن یہ قرب حاصل ہوگا تو دعا کے ذریعے مگر پھر دعا وہ چیز ہے جس کی انتہا روحانی تجلیات پر ہوتی ہے اور جس سے مختلف طبیعتیں مختلف اثرات قبول کرتی ہیں ۔ مثلاً شعور نبوت ہی کو لیجیے اس صورت میں ان کی نوعیت سر تا سر تخلیقی ہوتی ہے ، یعنی ان سے ایک نیا جہانِ اخلاق وجود میں آتا ہے

---

۱۰۳ - یعنی 'انسانیت' یا 'مردانگی' ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات ــ مترجم

۱۰۴ - والصابرین فی الباساء والضراء و حین الباس (۲ : ۱۷۷)

اور یہی جہان اخلاق ہے جس میں انبیاء عملاً اپنے مشاہدات کا امتحان کرتے ہیں۔ لیکن ہم اس نکتے کی تشریح اپنے اس خطبے میں کریں گے جس کا موضوع ہے 'اسلامی ثقافت کی روح'۔ شعور ولایت کی صورت میں اس کے برعکس اس پر ادراک اور تعقل کا غلبہ ہوتا ہے (۱۰۵)۔ لہٰذا آئیے ادراک اور تعقل ہی کے نقطۂ نظر سے ہم دعا کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کریں۔ اس سلسلے میں مشہور امریکی نفسیات دان پروفیسر ولیم جیمز کی ایک عبارت خصوصیت سے توجہ طلب ہے:

سائنس کچھ بھی کہے، مجھے تو یوں نظر آتا ہے کہ جب تک دنیا قائم ہے، دعا یا عبادت کا سلسلہ بھی قائم رہے گا، الا یہ کہ ہم انسانوں کی ذہنی ساخت میں کوئی بنیادی تبدیلی پیدا ہو جائے، مگر جس کا جہاں تک ہمارے علم کا تعلق ہے، کوئی امکان نہیں۔ در اصل دعا کو تحریک ہوتی ہے تو اس لیے کہ اختباراً نفس انسانی کے اگرچہ کئی مراتب ہیں (۱۰۶)، بایں ہمہ اس کی تہوں میں ایک نفس اجتماعی پوشیدہ ہے جسے اپنا سچا ہمدم (رفیق اعلیٰ) کسی مثالی دنیا ہی میں مل سکتا ہے... لہٰذا کتنے انسان ہیں جو ہمیشہ نہیں تو اکثر اس ہمدم صادق کی تمنا اپنے سینوں میں لیے پھرتے ہیں اور جس کی بدولت ایک حقیر سا انسان بھی جسے بظاہر لوگوں نے دھتکار رکھا ہو محسوس کرتا ہے کہ اس کی ہستی بھی اپنی جگہ پر کچھ ہے۔ یہ اندرونی سہارا نہ ہو تو ان حالتوں میں جب ہمارا نفس اجتماعی ناکام ہو کر ہمارا ساتھ چھوڑ دیتا ہے، دنیا بہتوں کے لیے جہنم بن جائے۔ میں کہتا ہوں بہتوں کے لیے، کیونکہ جہاں تک یہ احساس کہ ایک اعلیٰ و ارفع ہستی

---

۱۰۵ - یعنی وہ حصول معرفت کا ایک سر چشمہ ہے، ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث مذہبی مشاہدات ـــ مترجم

۱۰۶ - مثلاً انزوا اور انفراد، ملاحظہ ہو تصریح '۵' ـــ مترجم

ہمارے اعمال و افعال کو دیکھ رہی ہے ، بعض لوگوں میں تو بڑا قوی ہوگا ، بعض میں خفیف - گو بعض طبیعتوں کی ساخت ہی ایسی ہے کہ ان میں یہ احساس بہ نسبت دوسروں کے زیادہ شدت کے ساتھ جاگزین ہو - لہٰذا میں سمجھتا ہوں جتنا یہ احساس کسی دل میں قوی ہوگا اتنا ہی مذہب سے اسے زیادہ گہرا لگاؤ ہوگا - لیکن پھر اس کے ساتھ مجھے یہ بھی یقین ہے کہ جو لوگ اس سے انکار کرتے ہیں وہ اپنے آپ کو دھوکا دیتے ہیں ، کیونکہ تھوڑا ہو یا بہت ، یہ احساس ان کے اندر بھی موجود ہوگا -

آپ نے دیکھا باعتبار نفسیات دعا یا عبادت ایک جبلی امر ہے اور پھر جہاں تک حصول علم (۱۰۷) کا تعلق ہے ہم اسے غور و تفکر سے مشابہ ٹھہرائیں گے - یہ دوسری بات ہے کہ اس کا درجہ غور و تفکر سے کہیں اونچا ہے ، مگر پھر غور و تفکر کی طرح وہ بھی تحصیل و اکتساب ہی کا ایک عمل ہے ، جو بہ حالت دعا ایک نقطے پر مرکوز ہو جاتا اور کچھ ایسی طاقت اور قوت حاصل کر لیتا ہے جو فکر محض کو حاصل نہیں - فکر کی حالت میں تو ہمارا ذہن حقیقت مطلقہ کا مشاہدہ کرتا اور اس کے اعمال و افعال پر نظر رکھتا ہے ، لیکن دعا کی صورت میں وہ ایک آہستہ گام کلیت کی (۱۰۸) منزل بہ منزل رہنمائی کو چھوڑ کر فکر سے آگے بڑھتا اور حقیقت مطلقہ پر تصرف حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے تا کہ یوں بالارادہ اس کی زندگی میں حصہ لے سکے - لیکن یہ جو کچھ عرض کیا جا رہا ہے اس میں کوئی بات ایسی نہیں کہ آپ اسے تصوف کا رنگ دیں ، اس لیے کہ بہ حیثیت روحانی تجلی کے ایک ذریعے کے دعا بھی ایک حیاتی عمل ہے جس میں ہم دفعتاً محسوس کرتے

---

۱۰۷ - یعنی معرفت -

۱۰۸ - یعنی عقل کی جو منزل بمنزل اور اس لیے رک رک کر تمام حقیقت کی طرف بڑھنا چاہتی ہے - مترجم

ہیں کہ ہماری بے نام سی شخصیت کی جگہ بھی کسی بہت بڑی اور وسیع تر زندگی میں ہے۔ یہاں یہ خیال بھی نہیں ہونا چاہیے کہ میرا اشارہ خود ایمائی° کی طرف ہے۔ خود ایمائی کو تو زندگی کے ان سر چشموں سے دور کا بھی تعلق نہیں جو ہمارے اعماق وجود میں پوشیدہ ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اس سے ہماری زندگی پر کوئی مستقل اثرات مترتّب نہیں ہوتے۔ بر عکس اس کے روحانی تجلیات سے شخصیتیں بنتی ہیں اور انسان محسوس کرتا ہے کہ اس نے ایک نئی قوت حاصل کر لی ہے۔ میرا اشارہ کسی مخفی یا مخصوص طریق علم کی طرف بھی نہیں۔ مجھے صرف یہ کہنا ہے کہ آپ اپنی توجہ ان واردات پر رکھیں جس سے انسان گزرتا رہا اور جن کا اگر ایک ماضی ہے تو مستقبل بھی(۱۰۹)۔ میں تسلیم کرتا ہوں تصوف نے ان واردات اور مشاہدات کا بالخصوص مطالعہ کیا اور اس طرح ہماری ذات یا خودی کے نئے نئے عوالم ہم پر کھول دیے۔ اس کا ادب معلومات سے پر ہے، لیکن اس کی زبان پر ایک ایسی ما بعدالطبیعیات کی صور افکار کا غلبہ ہے جو کب کی فرسودہ ہو چکی ہے۔ لہٰذا آج جب تصوف کا ذکر کیا جاتا ہے تو اس سے دلوں میں کوئی ولولہ پیدا نہیں ہوتا۔ یوں بھی تصوف خواہ مسیحی ہو، خواہ اسلامی، اس کی نوافلاطونی (۱۱۰) شاخ کو جس بے نام سی 'لاشے' کی جستجو ہے، اس زمانے کے انسانوں کو اس کے اندر بھی کوئی سامان تسکین نہیں ملتا۔ ہمارا جی تو یہ چاہتا ہے کہ اگر خدا ہے تو ہمیں اس کی موجودگی کا سچ مچ حقیقی اور واقعی تجربہ ہو۔ اب اگر تاریخ کا مطالعہ کیجیے (۱۱۱) تو اس کا بھی یہی فیصلہ ہے کہ اس قسم کا کوئی تجربہ ہوگا تو جب ہی کہ ہمارا ذہن وہی روش اختیار کر لے جو دعا یا عبادت میں کی جاتی ہے(۱۱۲)۔

---

۱۰۹ - اس لیے کہ یہ واردات منجملہ حقائق کے ہیں۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث اعتزال ــ مترجم

۱۱۰ - یا 'اشراق'، ملاحظہ ہو تصریح 'و' ــ مترجم

۱۱۱ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول ــ مترجم

۱۱۲ - ملاحظہ ہو خطبۂ دوم، آخری سطور ــ مترجم

دعا گویا ان ذہنی سرگرمیوں کا لازمی تکملہ ہے جو فطرت کے علمی مشاہدے میں سرزد ہوتی ہیں۔ فطرت کا علمی یعنی از روے سائنس مشاہدہ تو ہمیں حقیقت مطلقہ کے کردار° سے قریب تر رکھتا اور یوں اس میں زیادہ گہری بصیرت کے لیے ہمارا اندرونی ادراک تیز تر کر دیتا ہے۔ رہا صوفی (۱۱۳) سو اس کی تلاش و طلب کی ترجمانی مولانا روم نے اپنے ایک قطعے میں جس خوبی سے کی ہے، اس کا تقاضا ہے کہ میں اسے تمام و کمال آپ کے سامنے پیش کر دوں۔ مولانا فرماتے ہیں:

دفترِ صوفی سواد و حرف نیست
جز دل اسپید مثلِ برف نیست

زادِ دانش مند آثار قلم
زادِ صوفی چیست؟ آثارِ قدم

هم چو صیّادے سوے اشکار شد
گامِ آهو دید و بر آثار شد

چند گاهش گامِ آهو در خور است
بعد ازاں خود نافِ آهو رهبر است

راه رفتن یک نفس بر بوے ناف
خوشتر از صد منزلِ گام و طواف

دراصل علم کی جستجو جس رنگ میں بھی کی جائے، عبادت ہی کی ایک شکل ہے اور اس لیے فطرت کا علمی مشاہدہ بھی کچھ ویسا ہی عمل ہے جیسے حقیقت کی طلب میں صوفی کا سلوک و عرفان کی منزلیں طے کرنا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ بحالت موجودہ اس کی نگاہیں گام آہو پر ہیں۔ لہٰذا اس کا جادۂ طلب بھی محدود ہے لیکن اس کی تشنگیٔ علم اسے بہت جلد اس مقام پر لے جائے گی، جہاں گام آہو کی بجائے ناف آہو اس کی رہبری کرے گا۔ یونہی عالمِ فطرت پر اسے مزید غلبہ حاصل ہوگا اور یونہی مجموعی لا متناہی میں اسے وہ بصیرت ملے گی جس کی فلسفہ کو آرزو تو ہے لیکن جو ناممکن ہے اسے

---

۱۱۳۔ جو دعا یعنی ادراک حقیقت میں عقل کی بجائے اورماے عقل ذرائع سے کام لیتا ہے۔ مترجم

مل سکے - اب اگر بصیرت کا دامن طاقت و قوت سے خالی ہے، تو اس سے اخلاق و عادات میں تو سر بلندی پیدا ہو جائے گی، لیکن اس طرح نہیں ہو گا تو یہ کہ کسی زندۂ جاوید تمدن کی بنیاد رکھی جا سکے - بعینہٖ اگر طاقت اور قوت بصیرت سے محروم ہیں تو اس کا نتیجہ بھی بجز ہلاکت اور بیدردی کے اور کچھ نہیں ہو گا - ہمارے لئے دونوں کا امتزاج ضروری ہے تاکہ عالم انسانی روحانی اعتبار سے آگے بڑھ سکے (۱۱۴) -

پھر اگر ہم چاہتے ہیں عبادت کا مقصد زیادہ کامیابی سے حاصل ہو سکے تو اس کی ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ ہم اسے اجتماعی شکل دیں - یوں بھی اگر عبادت میں خلوص اور صداقت کا رنگ موجود ہے تو اس کی روح ہمیشہ اجتماعی ہو گی - لہٰذا وہ راہب جو دنیا سے منہ موڑ کر کسی گوشۂ عزلت میں جا بیٹھتا ہے اسے بھی یہی امید ہوتی ہے کہ یوں اس کا وجود خدا سے قریب تر ہو جائے گا - پھر جب ہم عبادت کے لیے جمع ہوتے ہیں تو اس صورت میں بھی ہمارا مقصد سوائے اس کے اور کیا ہوتا ہے کہ ہم اپنی توجہ کسی ایک امر پر مرکوز کرتے ہوئے اپنا سینہ ایک ہی تحریک° کے لیے کھول دیں - یہ ایک نفسیاتی حقیقت ہے کہ بحالت اجتماع ایک عام انسان کی قوت ادراک کہیں زیادہ بڑھ جاتی اور اس کے جذبات میں کچھ ایسی شدت اور ارادوں میں وہ حرکت پیدا ہوتی ہے جو دوسروں سے الگ تھلگ رہتے ہوئے ہرگز ممکن نہیں - لہٰذا بہ لحاظ ایک نفسیاتی مظہر کے دعا ایک راز ہے، کیونکہ نفسیات کو ابھی تک یہ معلوم نہیں ہو سکا وہ کیا قوانین ہیں جن سے بحالت اجتماع انسان کی قوت احساس میں اضافہ ہو جاتا ہے - بہر حال اسلام نے عبادت کو اجتماعی شکل دے کر (۱۱۵) روحانی تجلیات میں بھی جو اجتماعی شان پیدا کر دی ہے اس پر ہمیں خاص طور سے توجہ کرنی چاہیے - ذرا خیال

---

۱۱۴ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول بحث مذہب اور تمدن ـــ مترجم
۱۱۵ - صلواۃ : نماز با جماعت میں ـــ مترجم

تو فرمائیے کہ روزمرہ کی صلواۃ باجماعت کے ساتھ ساتھ جب ہر سال مسجد حرام کے ارد گرد مکۂ معظمہ میں حج کا منظر ہماری آنکھوں میں پھر جاتا ہے تو ہم کس خوبی سے سمجھ لیتے ہیں کہ اسلام نے اقامت صلواۃ کے ذریعے عالم انسانی کے اتحاد و اجتماع کا حلقہ کس طرح وسیع سے وسیع تر کر دیا ہے!

لہٰذا دعا خواہ انفرادی ہو، خواہ اجتماعی، ضمیر انسانی کی اس نہایت درجہ پوشیدہ آرزو کی ترجمان ہے کہ کائنات کے ہولناک سکوت میں وہ اپنی پکار کا کوئی جواب سنے۔ یہ انکشاف و تجسس کا وہ عدیم المثال عمل ہے جس میں طالب حقیقت کے لیے نفیٔ ذات ہی کا لمحہ اثبات ذات کا لمحہ بن جاتا ہے اور جس میں وہ اپنی قدر و قیمت سے آشنا ہو کر بجا طور پر سمجھتا ہے کہ اس کی حیثیت کائنات کی زندگی میں سچ مچ ایک فعال عنصر کی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نفس انسانی کی اس روش کے پیش نظر جو دعا میں اختیار کی جاتی ہے، اسلام نے صلواۃ میں نفی و اثبات دونوں کی رعایت ملحوظ رکھی۔ مگر پھر یہ دیکھتے ہوئے کہ دعا یا عبادت کا تعلق دراصل انسان کے باطن اور ضمیر سے ہے اور اس لیے اس کی شکلیں بھی، جیسا کہ تاریخ سے ہمارے اس خیال کی تائید ہوتی ہے، مختلف، اسلام کا کہنا ہے:

> لکل امة جعلنا منسکاً هم ناسکوه فلا ينازعنک فی الامر و ادع الی ربک ۰ انک لعلی هدیً مستقيم ۰ و ان جادلوک فقل الله اعلم بما تعملون ۰ الله يحکم بينکم يوم القيمة فيما کنتم فيه تختلفون ۰

لہٰذا عبادت کی شکل کوئی ایسا مسئلہ نہیں جس سے ہم انسانوں میں بحث و نزاع کا دروازہ کھل جائے، کیونکہ جہاں تک اس کی روح کا تعلق ہے، یہ غیر ضروری سی بات ہے کہ اس میں ہم نے اپنا منہ کس طرف پھیرا۔ قرآن مجید کا واضح اور صاف و صریح ارشاد ہے:

للہ المشرق والمغرب قف فاینما تولوا فثم وجہ
اللہ ط (۲ : ۵۲)

لیس البر ان تولوا وجوھکم قبل المشرق
والمغرب و لکن البر من آمن باللہ و الیوم الاخر
والملئکۃ والکتب والنبیین ج و اٰتی المال علی حبہ
ذوی القربیٰ و الیتمیٰ والمسکین و ابن السبیل
والسائلین و فی الرقاب ج و اقام الصلواۃ و آتی
الزکواۃ ج والموفون بعھدھم اذا عاھدوا ج
والصبرین فی الباساء والضراء وحین الباس ط
اولئک الذین صدقوا ط و اولئک ھم المتقون ہ
(۲ : ۱۷۶)

بایں ھمہ اس حقیقت کو نظر انداز نہیں کرنا چاھیے کہ جسم کی وضع بھی ان عوامل میں سے ھے جن سے ذھن کی روش متعین ھوتی ھے ۔ لہٰذا اسلام نے عبادت کے لیے ایک مخصوص سمت انتخاب کی تو محض اس لیے کہ جماعت کے اندر ایک ھی قسم کے جذبات موجزن ھوں ، بعینہ جس طرح اس کی ظاھری شکل سے مساوات اجتماعی کی حس بیدار ھوتی اور پرورش پاتی ھے ، کیونکہ صلواۃ با جماعت سے مقصود ھی یہ ھے کہ شرکائے جماعت میں اپنے مرتبہ و مقام یا نسلی حیثیت کا کوئی احساس باقی نہ رھے ۔ مثلاً یونہی سوچیے کہ جنوبی ھندوستان کا وہ برھمن جس کو اپنے شرف ذات کا غرہ ھے ، اگر ھر روز ایک اچھوت کے پہلو بہ پہلو کھڑا ھونے لگے تو ھمارے دیکھتے ھی دیکھتے کیسا زبردست انقلاب رونما ھو جائے گا ۔ نوع انسانی ایک ھے ، اس لیے کہ وہ محیط برکل ذات جس نے ھر شے کو اپنے دامن میں لے رکھا ھے ، جو ھر 'انا' کی خالق اور اس کا سہارا ھے ، ایک ھے (۱۱۶) ۔ لہٰذا قرآن مجید نے نسل اور قوم اور شعوب و قبائل کی تقسیم کو

---

۱۱۶ ۔ گویا توحید اساس ھے وحدت انسانی کی ۔ ملاحظہ ھو آگے چل کر 'چھٹا خطبہ' ۔ مترجم

تعارف کا ایک ذریعہ ٹھہرایا(۱۱۷) تو اس کی وجہ بھی یہی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ اسلام میں صلواۃ باجاعت حصول معرفت ہی کا سرچشمہ نہیں، اس کی قدر و قیمت کچھ اس سے بھی بڑھ چڑھ کر ہے۔ صلواۃ با جاعت سے اس تمنا کا اظہار بھی مقصود ہے کہ ہم ان سب امتیازات کو مٹاتے ہوئے جو انسان اور انسان کے درمیان قائم ہیں۔ اپنی اس وحدت کی ترجمانی جو گویا ہماری خلقت میں داخل ہے، اس طرح کریں کہ ہماری عملی زندگی میں اس کا اظہار سچ مچ ایک حقیقت کے طور پر ہونے لگے۔

---

۱۱۷ - انا جعلنکم شعوباً و قبائل لتعارفوا (۴۹ : ۱۳)

# چوتھا خطبہ

## خودی، جبر و قدر، حیات بعد الموت (۱)

قرآن مجید نے ایک تو انسان کی انفرادیت اور یکتائی پر بڑے ہی سادہ اور مؤثر انداز میں زور دیا اور پھر جیسا کہ میں سمجھتا ہوں وہ اس لحاظ سے کہ زندگی ایک وحدت ہے (۲)، اس کی تقدیر کا ایک خاص نظریہ قائم کرتا ہے۔ لہذا بہ حیثیت ایک یکتا انفرادیت، انسان کے بارے میں اس کا یہی نظریہ ہے جس کی بنا پر نہ تو کوئی دوسرے کا بوجھ اٹھا سکتا ہے (۳)، نہ یہ ممکن ہے کہ اسے اپنی کوشش سے سوا کچھ ملے (۴) اور جس کے پیش نظر قرآن پاک نے کفارے کا (۵) تصور رد کر دیا۔ چنانچہ تین باتیں ہیں جو از روے قرآن واضح طور پر ہمارے سامنے آ جاتی ہیں:

(ا) اول یہ کہ انسان اللہ تعالی کا برگزیدہ ہے:

ثم اجتبه ربه فتاب الیه وهدی ۝ (۲۰ : ۱۲۲)

(ب) ثانیاً یہ کہ باوجود اپنی خامیوں کے وہ خلیفة اللہ فی الارض ہے:

واذ قال ربک للملئکة انی جاعل فی الارض خلیفه

قالوا اتجعل فیها من یفسد فیها و یسفک الدماء

---

۱ - انگریزی میں انسانی 'انا'، اس کی آزادی و اختیار اور بقاے دوام ــ مترجم

۲ - یعنی اس لحاظ سے کہ انسان نہ روح ہے نہ بدن بلکہ روح اور بدن دو مظہر ہیں اس وحدت کے جسے ہم انسان ــ یا خودی ــ سے تعبیر کرتے ہیں ــ مترجم

۳ - الا تزر وازرة وزر اخری لا (۵۳ : ۳۸)

۴ - وان لیس للانسان الا ماسعی لا (۵۳ : ۳۹)

۵ - مسیحی ــ

و نحن نسبح بحمدک و نقدس لک، قال انی اعلم
مالا تعلمون ٥ (۲ : ۳۰)

و ھو الذی جعلکم خلٰئف الارض و رفع بعضکم
فوق بعض درجات لیبلوکم فی ما اٰتکم، (۲ : ۱۶۵)

(ج) ثالثاً یہ کہ وہ ایک آزاد شخصیت کا امین ہے جسے اس نے خود اپنے آپ کو خطرے میں ڈال کر قبول کیا :

انا عرضنا الامانۃ علی السموات والارض والجبال
فابین ان یحملنھا واشفقن منھا وحملھا الانسان،
انہ کان ظلوماً جھولا (۳۳ : ۷۲)

بایں ہمہ یہ دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ اسلامی فلسفہ کی تاریخ میں شعور انسانی کی وحدت(۶) کا مسئلہ جسے گویا اس کی شخصیت کا مرکزی نقطہ تصور کرنا چاہئے(۷)، کبھی زیر بحث نہیں آیا۔ متکلمین کا خیال تھا کہ روح یا تو مادے کی ایک بڑی ہی لطیف شکل ہے یا محض عرض° اور اس لیے جسم کے ساتھ فنا ہو جاتی ہے۔ لہٰذا قیامت کے دن اس کی پھر سے تخلیق ہوگی۔ حکمائے اسلام یونانی فلسفہ کے زیر اثر تھے۔ رہے دوسرے مذاہب فکر سو اس سلسلے میں قابل غور بات یہ ہے کہ جیسے جیسے دنیائے اسلام میں وسعت پیدا ہوئی، اس میں مختلف العقیدہ ملتیں شامل ہوتی گئیں، مثلاً یہودی ، زرتشتی ، نسطوری(۸)۔ لیکن ان ملتوں کے ذہنی مطمح نظر کی تشکیل میں چونکہ ایک ایسی ثقافت نے حصہ لیا تھا جو اپنی ابتدا اور نشو و نما دونوں لحاظ سے مجوسی الاصل (۹) تھی اور جس نے قرن ہا قرن سے وسطی اور

---

۶ - جو گویا سرچشمہ ہے ہمارے احساس انفرادیت کا ۔ مترجم
۷ - ملاحظہ ہو دیباچہ 'اسرار خودی' طبع اول ۔ مترجم
۸ - عیسائی ۔ مترجم
۹ - انگریزی میں Magian - یہ وہ اصطلاح ہے جسے مستشرقین نے اس تہذیب کے لئے وضع کیا جو ایران میں زرتشتی اور پھر آگے چل کر زرتشتی مذہب میں جیسے جیسے تبدیلیاں پیدا ہوتی گئیں، ان کے باعث وجود میں آئی۔ ہماری اصطلاح میں 'عجمیت'، ملاحظہ ہو تصریح '۱' ۔ مترجم

مغربی ایشیا پر غلبہ حاصل کر رکھا تھا، لہٰذا اس کی روح پر دوئی ہی دوئی چھائی ہوئی تھی ۔ چنانچہ اس دوئی کی تھوڑی بہت جھلک ہمیں الٰہیاتِ اسلامیہ میں بھی نظر آ جاتی ہے ۔ یہ صرف تصوف تھا جس نے کوشش کی کہ عبادات اور ریاضت کے ذریعے واردات باطن کی وحدت تک پہنچے ۔ قرآن پاک کے نزدیک یہ واردات علم کا ایک سر چشمہ ہیں(۱۰) جن میں ہمیں دو اور یعنی عالم تاریخ اور عالم فطرت کا اضافہ کر لینا چاہیے ۔ اب اگر صرف مذہبی نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو ان واردات کا نشو و نما حلاج کے نعرۂ 'انالحق' میں اپنے معراج کمال کو پہنچ گیا اور گو حلاج کے معاصرین، علی ھذا متبعین نے اس کی تعبیر وحدۃ الوجود کے رنگ میں کی، لیکن مشہور فرانسیسی مستشرق موسیو مے سنیوں(۱۱) نے حلاج کی تحریروں کے جو اجزا حال ہی میں شائع کیے ہیں(۱۲)، ان سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اس شہید صوفی نے انالحق کہا تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہئے کہ اسے ذاتِ الٰہیہ کے وراءالورا ہونے سے انکار تھا ۔ لہٰذا ہمیں اس کی تعبیر اس طرح کرنی چاہئے جیسے قطرہ دریا میں واصل ہو گیا ۔ حالانکہ یہ اس امر کا ادراک، بلکہ علی الاعلان اظہار تھا کہ خودی ایک حقیقت ہے جو اگر ایک عمیق اور پختہ تر شخصیت پیدا کر لی جائے تو ثبات و استحکام حاصل کر سکتی ہے ۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو کچھ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے حلاج ان الفاظ میں متکلمین کو دعوت مبارزت دے رہا تھا(۱۳) ۔ آج کل بھی مذہب کا مطالعہ کیا جاتا ہے تو اس میں کچھ ویسی ہی مشکلات پیش آتی ہیں(۱۴) مثلاً یہی ایک مشکل کہ حلاج کا گزر جن احوال سے ہؤا ان میں ابتداءً تو اگرچہ کوئی بات ایسی نظر

---

۱۰ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول، علیٰ ھذا آگے چل کر خطبۂ پنجم — مترجم

۱۱ - M. Massignon

۱۲ - کتاب الطواسین — مترجم

۱۳ - اس لیے کہ وہ خودی کے منکر تھے — مترجم

۱۴ - جیسی متکلمین کو —

نہیں آتی جسے غیر طبعی کہا جائے ، لیکن جب یہی احوال پختگی کو پہنچ جائیں تو خیال ہونے لگتا ہے کہ ہمارے شعور کے بعض مراتب ایسے بھی ہیں جن سے ہم قطعی بے خبر ہیں ۔ ابن خلدون نے مدت ہوئی محسوس کر لیا تھا کہ ان مراتب کی تحقیق کے لیے کسی ایسے منہاج علم کی ضرورت ہے جو فی الواقع مؤثر ہو ۔ جدید نفسیات کو بھی اگرچہ اس قسم کے کسی منہاج کی ضرورت کا اعتراف ہے ، لیکن اس کا قدم ابھی اس اکتشاف سے آگے نہیں بڑھا کہ صوفیانہ مراتب شعور کی خصوصیات کیا ہیں (۱۵) ۔ حاصل کلام یہ کہ ہمارے پاس کوئی ایسا ذریعہ نہیں جس سے اس قسم کے احوال اور مشاہدات کی تحقیق علمی نہج پر کی جائے ، جیسے مثلاً حلاج کو پیش آئے اور جو اگر علم کا ایک سرچشمہ ہیں بھی تو ہم ان سے کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکتے ۔ بعینہ الٰہیات کے وہ تصورات بھی جن کو اب ایک ایسی مابعدالطبیعیات کے الفاظ و مصطلحات میں پیش کیا جاتا ہے جو مدت ہوئی عملاً مردہ ہو چکی ہے ، ان لوگوں کی نظر میں بیکار ہیں ، جن کا ذہنی پس منظر یکسر مختلف ہے (۱۶) ۔ لہٰذا ہم مسلمانوں کو ایک بہت بڑا کام در پیش ہے ۔ ہمارا فرض ہے ماضی سے اپنا رشتہ منقطع کیے بغیر اسلام پر بحیثیت ایک نظام فکر از سر نو غور کریں ۔ یہ غالباً شاہ ولی اللہ دہلوی تھے جنھوں نے سب سے پہلے ایک نئی روح کی بیداری محسوس کی (۱۷) ، لیکن اس عظیم الشان فریضے کی حقیقی اہمیت اور وسعت کا پورا پورا اندازہ تھا تو سید جمال الدین افغانی کو جو اسلام کی حیات ملی اور حیات ذہنی کی تاریخ میں بڑی گہری بصیرت کے ساتھ ساتھ طرح طرح کے انسانوں اور ان کی عادات و خصائل کا خوب خوب تجربہ رکھتے تھے (۱۸) ۔ ان کا مطمح نظر بڑا وسیع تھا اور اس لیے

---

۱۵ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول ــ مترجم

۱۶ - یعنی عہد حاضر کا ــ مترجم

۱۷ - لہٰذا 'حجۃ اللہ البالغہ' کی تصنیف ــ مترجم

۱۸ - مشرق علیٰ ہذا مغرب میں عمر بھر کے سفر و سیاحت کے باعث ــ مترجم

یہ کوئی مشکل بات نہیں تھی کہ ان کی ذات گرامی ماضی اور مستقبل کے درمیان ایک جیتا جاگتا رشتہ بن جاتی۔ ان کی ان تھک کوششیں اگر صرف اسی امر پر مرکوز رہتیں کہ اسلام نے نوع انسانی کو جس طرح کے عمل اور ایمان کی تلقین کی ہے، اس کی نوعیت کیا ہے تو آج ہم مسلمان اپنے پاؤں پر کہیں زیادہ مضبوطی کے ساتھ کھڑے ہوتے۔ بہر حال اب ہمارے سامنے کوئی راستہ ہے تو یہ کہ علم حاضر کے احترام اور قدر و منزلت کے باوجود ہم اپنی آزادیٔ رائے برقرار رکھتے ہوئے یہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ اسلامی تعلیمات کی تعبیر اب علم حاضر کے پیش نظر کس رنگ میں کرنی چاہئے، خواہ ایسا کرنے میں ہمیں اپنے اسلاف سے اختلاف ہی کیوں نہ ہو۔ چنانچہ یہی امر اس خطبے میں ہمارے سامنے ہے (۱۹)۔

فکر حاضر کا مطالعہ کیجیے تو یہ صرف بریڈلے (۲۰) ہے جس نے اس امر کے بہترین شواہد مہیا کیے ہیں کہ خودی کی فی الاصل کوئی حقیقت نہیں، 'مطالعۂ اخلاق' (۲۱) میں تو وہ اس کا وجود تسلیم کرتا ہے، لیکن 'منطق' (۲۲) میں اسے ایک علمی مفروضے سے زیادہ اہمیت نہیں دیتا۔ 'حقیقت اور شہود' (۲۳) میں البتہ اس نے خودی کی حقیقت پر نہایت گہری نظر ڈالی ہے، بلکہ اس بحث میں کہ خودی کیا ہے اور اس کی ماہیت کیا، بریڈلے کی اس تصنیف کے دو ابواب کو ایک طرح سے دور حاضر کا 'اپنشد' تصور کرنا چاہئے جو گویا جیو آتما کی عدم حقیقت کے بارے میں لکھے گئے۔ بریڈلے کے نزدیک حقیقت کی پہچان یہ ہے کہ تعارض سے پاک ہو، لیکن محسوسات و مدرکات کا مرکز متناہی (۲۴)۔ جیسا کہ

---

۱۹ - علم حاضر کے پیش نظر اسلامی تعلیمات کی تعبیرِ نو کا — مترجم

۲۰ - Bradley

۲۱ - Ethical Studies

۲۲ - Logic

۲۳ - Appearance and Reality

۲۴ - جسے ہم خودی سے تعبیر کرتے ہیں۔

بریڈلے نے اس کی تحقیق و تنقید کی ہے ، چونکہ تغیر و ثبات کے ناقابل تطبیق اضداد کا حامل ہے ، لہذا ثابت ہوا کہ خودی کی حقیقت فریب سے زیادہ نہیں ۔ ہم اس باب میں جو بھی نظریہ قائم کریں گے ، اسے احساس کہیں ، تشخص ذات سے تعبیر کریں ، روح ٹھہرائیں یا مشیت° کا نام دیں ، اس کا جائزہ قوانین فکر ہی کے ماتحت لینا ہوگا ۔ لیکن فکر کا دار و مدار نسبتوں پر ہے (۲۵) اور نسبتوں کے لیے تعارض ناگزیر (۲۶) ۔ مگر پھر اسے بے دردانہ منطق کے باوجود جس کی رو سے خودی کی حقیقت (۲۷) محض ایک طومار اور انتشار و پراگندگی کے اور کچھ نہیں رہتی ، بریڈلے کو اعتراف کرنا پڑا کہ کسی نہ کسی معنوں میں وہ ایک حقیقت ضرور ہے ، یعنی ایک ناقابل انکار امر واقعی ۔ بات یہ ہے کہ بحالت متناہیت تو خودی بیشک ایک ناقص سی وحدت حیات ہے ، لیکن ایک زیادہ ہمہ گیر ، زیادہ مؤثر ، زیادہ متوازن اور اپنے آپ میں زیادہ یکتا وحدت کی آرزو اس کی فطرت میں داخل ہے ۔ یوں بھی کسے معلوم کہ ایک کامل و مکمل وحدت کے حصول میں اسے کس کس ماحول سے گزر کرنا ضروری ہے ۔ اپنے ربط و نظم (۲۸) کی موجودہ صورت میں تو اس کا اطناب یونہی قائم رہ سکتا ہے کہ نیند کے سہارے مسلسل استراحت کا سامان پیدا کرتی رہے ۔ یہ دوسری بات ہے کہ ایک معمولی سا مہیج بھی اس کی وحدت درہم برہم کر دیتا ہے ، بلکہ ایک ایسی توانائی (۲۹) کی حیثیت سے جو انضباط و اختیار اور اپنے آپ کو قابو میں رکھنے کی اہل ہے ، اس کی نفی کے لیے بھی کافی ہوگا ۔ بایں ہمہ فکر جس پہلو سے بھی اس کا تجزیہ کرے ، ہمارا احساس خودی قائم اور برقرار رہے گا ۔ یہ احساس اتنا

---

۲۵ - اس لیے کہ ہر فکر اپنی جگہ پر ایک حکم ہے ، ایک تصدیق منطقی — مترجم

۲۶ - لہذا اس کی حیثیت اضافی ٹھہری —

۲۷ - کیفیات ذہنی پر مشتمل —

۲۸ - حیاتی اعتبار سے — مترجم

۲۹ - ملاحظہ ہو تصریح 'ب' — مترجم

قوی ہے کہ پروفیسر بریڈلے کو بھی چار و ناچار اس کی حقیقت کا اعتراف کرنا پڑا۔

لہذا محسوسات و مدرکات کا مرکز متناہی ایک حقیقت ہے، گو اس حد تک نازک اور عمیق کہ یہ حقیقت عقل کی گرفت میں نہیں آتی۔ اندریں صورت دیکھنا چاہیے اس کی سب سے بڑی خصوصیت کیا ہے۔ سب سے پہلی تو یہ کہ خودی کا اظہار اس وحدت میں ہوتا ہے جسے ہم کیفیات نفسی کی وحدت سے تعبیر کرتے ہیں۔ لیکن کیفیات نفسی کا وجود ایک دوسرے سے الگ تھلگ یعنی باہمدگر منفصل تو ہے نہیں، بلکہ ایک دوسرے کے لیے کچھ معنوں کا حامل اور باہم متعلق۔ انہیں اس پیچ در پیچ کل کے شؤن و اطوار کہیے جسے ہم نفس° (۳۰) سے تعبیر کرتے ہیں۔ پھر ان باہمدگر وابستہ کیفیات یا یوں کہیئے کہ حوادث کی وحدت نامیہ ایک خاص قسم کی وحدت ہے اور اس لیے مادی اشیاء کی وحدت سے اساساً مختلف جن کے اجزا ایک دوسرے سے الگ تھلگ بھی قائم رہ سکتے ہیں۔ لہذا ان(۳۱) کی کوئی دوسری مثال بھی نہیں۔ ہم یہ نہیں کہ سکتے ہمارا ایک عقیدہ دوسرے عقیدے کی دائیں یا بائیں جانب واقع ہے (۳۲)، نہ یہ کہ جیسے جیسے ہم آگرہ سے دور ہوتے چلے جاتے ہیں، تاج کے حسن و جمال سے ہماری لطف اندوزی میں کمی واقع ہوتی جاتی ہے۔ مکان کے متعلق بھی میرے خیال کو مکاناً مکان سے کوئی نسبت نہیں، بلکہ خودی کو یہ قدرت حاصل ہے کہ ایسے کئی نظامات مکانی کا تصور کر سکے۔ پھر عالم بیداری میں ہمارا شعور مکان کچھ اور ہوتا ہے، عالم خواب میں کچھ اور۔ نہ ان میں باہم کوئی نسبت ہوتی ہے، نہ وہ ایک دوسرے میں مخل، نہ ایک دوسرے پر حاوی۔ اس لیے کہ جسم کا تعلق تو جب بھی ہوگا ایک ہی مکان سے

---

۳۰ - یا ذہن — مترجم

۳۱ - کیفیات نفسی — مترجم

۳۲ - مادی اشیا کی طرح — مترجم

ہوگا ، دو سے نہیں ہو سکتا ، لہٰذا خودی کو ان معنوں میں بھی مکاناً محدود ٹھہرانا جائز نہیں ، جن میں جسم کو ۔ اب حوادث کا وقوع بھی خواہ ان کا تعلق نفس انسانی سے ہو یا عالم فطرت سے زمانے ھی میں ہوگا ۔ مگر پھر اس کے باوجود خودی کی مدت زمانی° طبیعی حوادث کی مدت زمانی سے اساساً مختلف ہوگی ۔ طبیعی حوادث کی مدت زمانی تو ایک حقیقت حاضرہ ھے اور مکان پر ممتد ۔ لیکن خودی کی مدت زمانی اس کے داخل میں مرکوز اور اپنے ھی مخصوص انداز میں حال اور مستقبل سے وابستہ ۔ یہ اس لیے کہ جب کوئی طبیعی حادثہ پیش آتا ھے تو اپنے وقوع کے متعدد نشانات چھوڑ جاتا ھے (۳۳) جن کو دیکھ کر ھم اس کی مدت زمانی کا (۳۴) اندازہ کر لیتے ھیں ۔ مگر یاد رھے کہ یہ نشانات محض علامت ہوں گے اس مدت زمانی کی ، نہ کہ بجائے خود وہ مدت زمانی ۔ حقیقی مدت زمانی (۳۵) کا تعلق خودی اور صرف خودی سے ھے ۔

خودی کی دوسری نمایاں خصوصیت بطور ایک وحدت ، اس کے خفا یا خلوت کا پہلو ھے جس کی بدولت ھر خودی کی اپنی ایک یکتا حیثیت ھے ۔ فرض کیجیے آپ کوئی نتیجہ قائم کرنا چاھتے ھیں ۔ اندریں صورت ضروری ھے کہ اس منطقی قضیے کے (۳۶) دونوں مقدمات آپ کے ، یعنی ایک ھی ذہن میں جمع ہوں اور وہ انہیں قبول بھی کر لے ۔ مثلاً اگر یہ قضیہ کہ 'انسان فانی ھے' صحیح ھے اور یہ بھی کہ 'سقراط انسان ھے' تو اس سے کوئی نتیجہ مترتب نہیں ہوگا جب تک یہ دونوں قضایا ایک ھی ذہن میں جمع نہ ہوں ۔ بعینہ اگر مجھے کسی چیز کی خواھش ھے تو یہ میری ھی

---

۳۳ - عالم خارجی میں — مترجم

۳۴ - کہ اس کے وقوع میں کتنا وقت صرف ہوا — مترجم

۳۵ - یا استدام کیونکہ زمانے کا تعلق ھماری حیاتِ شاعرہ سے ھے — مترجم

۳۶ - جس سے ھم کوئی نتیجہ اخذ کرنا چاھتے ھیں —

خواہش ہوگی اور اس کا پورا ہونا میری ہی خواہش کا پورا ہونا۔ لہٰذا اس سے لطف حاصل ہوگا تو مجھی کو، حتیٰ کہ اگر ساری دنیا بھی اس کی خواہشمند ہوتی اور اپنی یہ خواہش پوری کر لیتی جب بھی مجھے اس کی ویسی ہی طلب رہتی اور اس وقت تک دور نہ ہوتی جب تک میں اسے پورا نہ کر لیتا۔ یا پھر اگر میرے دانت میں درد ہے تو یہ تو ممکن ہے کہ اس درد میں دندان ساز مجھ سے ہمدردی کا اظہار کرے، لیکن درد کا احساس تو مجھی کو ہوگا، دندان ساز کو نہیں ہوگا۔ لہٰذا میرا حظ اور میرا کرب، علیٰ ھذا میری خواہشات، میری خواہشات ہیں اور میرا حظ و کرب، دوسروں کا نہیں، یعنی میری ہی انفرادی خودی کا تار و پود۔ ایسے ہی میرے احساسات، میری نفرت اور میری محبت، میرے احساسات، میری نفرت اور میری ہی محبت ہے، جیسے میرے فیصلے اور میرے عزائم میری اور صرف میری ذات کا حصہ۔ خدا بھی تو ایسا نہیں کرے گا کہ میری جگہ خود محسوس کرنا یا حکم لگانا شروع کر دے، یا یہ کہ اگر ایک کی بجائے دو راستے میرے سامنے ہیں تو خود ان سے ایک کا انتخاب کر لے۔ میں اگر آپ کو پہچان لیتا ہوں تو اس کا مطلب بجز اس کے اور کیا ہو سکتا ہے کہ میں پہلے بھی آپ سے مل چکا ہوں۔ لہٰذا میرا کسی شخص یا کسی مقام کو پہچاننا میری ہی گزشتہ واردات پر مبنی ہوگا، دوسروں کے تجربات اور واردات پر تو نہیں ہو سکتا۔ کیفیات نفسی کا یہی بے مثل ربط باہمی ہے جس کا اظہار ہم لفظ 'میں' سے کرتے ہیں اور جس سے نفسیات کا یہ بنیادی مسئلہ ہمارے سامنے آتا ہے کہ اس 'میں' یا 'انا' یا 'خودی' کی ماہیت کیا ہے۔

الٰہیاتِ اسلامیہ کے اس مذہب میں جس کے امام غزالی شارح اعظم ہیں، 'خودی' یا 'انا' کی حیثیت ایک سادہ، نا قابل تجزیہ اور نا قابل تحول° جوہر روحانی° کی ہے جسے کیفیات نفسی کے سارے مجموعے سے کلیتاً مختلف، علیٰ ھذا مرور زمانہ کے اثرات سے سر تا سر آزاد تصور کیا جاتا تھا۔ گویا خیال یہ تھا کہ ہماری وارداتِ شعور اگر ایک وحدت ہیں

تو اس لیے کہ ہماری کیفیات نفسی اس سادہ سی شے (۳۷) کی گوناگوں صفات ہیں جو ان کی پیہم آمد و شد کے باوجود جوں کی توں قائم اور برقرار رہتی ہے۔ لہٰذا میں نے آپ کو پہچانا تو صرف اس لیے کہ جب پہلے پہل میں نے آپ کو دیکھا اور پھر جب اس دیکھنے کی یاد از سر نو تازہ ہوگئی تو اس اثنا میں میں جوں کا توں قائم اور برقرار، یا دوسرے لفظوں میں یہ کہ استمرار کرتا رہا۔ لیکن اس مذہب الہیات کو نفسیات سے اتنی دلچسپی نہیں تھی جتنی ما بعد الطبیعیات سے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم روح کا وجود خواہ اس لیے تسلیم کر لیں کہ اس طرح واردات شعور کی توجیہ ہو جاتی ہے، خواہ اس لیے کہ وہ اساس ہے بقائے دوام کی، اس سے نفسیات ہی کی کوئی غرض پوری ہوتی ہے، نہ ما بعد الطبیعیات کی۔ جدید فلسفہ کے طلبا ان مغالطوں سے بخوبی واقف ہیں جن کا عقل محض سے اکثر ارتکاب ہوتا رہتا ہے اور جن کی وضاحت کانٹ نے کر دی ہے۔ وہ کہتا ہے یہ 'میرا خیال' جو ہمارے ہر خیال کا مستلزم ہے (۳۸) محض ایک ضابطے کی بات ہے (۳۹) اور اس لیے ہر خیال کی شرط ضروری۔ لیکن ایک ضابطے کی شرط کو حقیقت ٹھہرانا منطقی اعتبار سے کوئی حجت نہیں اور اس لیے سر تا سر نا قابل قبول (۴۰)۔ پھر قطع نظر اس سے کہ محسوسات و مدرکات کے اس حامل (۴۱) کے باب میں کانٹ کا نقطۂ نظر ٹھیک ہے یا غلط، کسی شے کا نا قابل تجزیہ ہونا اس امر کی دلیل نہیں کہ شۓ مذکور غیر فانی ہے۔ اس لیے کہ ہو سکتا ہے یہ نا قابل تجزیہ شۓ جیسا کہ کانٹ ہی نے

---

۳۷ - یعنی روح –

۳۸ - کیونکہ بغیر ان الفاظ کے ہم کسی خیال کا اظہار نہیں کر سکتے۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ج' – مترجم

۳۹ - اظہار خیال کے لیے۔ یہ نہیں کہ ان الفاظ کا اشارہ سچ مچ کسی وجود کی طرف ہو – مترجم

۴۰ - لہٰذا ثابت ہؤا کہ خودی کی کوئی حقیقت نہیں۔ ملاحظہ ہو اوپر تصریح 'ج' – مترجم

۴۱ - یعنی روح بقول اشاعرہ – مترجم

لکھا ہے کسی شدید کیفیت کی طرح رفتہ رفتہ خود ہی کالعدم، یا دفعتاً نیست و نابود ہو جائے۔ یوں بھی روح کے بارے میں اس سکونی نظریے (۴۲) سے نفسیات کا کوئی مقصد پورا نہیں ہوتا۔ لہٰذا اس سلسلے میں پہلی مشکل تو یہی ہے کہ ہم نے واردات شعور کے جملہ عناصر کو روح کی گوناگوں صفات سے تعبیر کیا۔ بعینہ جس طرح مادی اشیا کے وزن کو ان کی صفت ٹھہرایا جاتا ہے، حالانکہ مشاہدتاً دیکھا جائے تو ہمارے محسوسات و مدرکات وہ اعمال ہیں جو ہمیشہ کسی امر پر دلالت کرتے ہیں (۴۳)، لہٰذا ان کا ایک مخصوص وجود ہے۔ ابرڈ (۴۴) کہتا اور اس کا یہ کہنا کس قدر صحیح ہے کہ ''یہ اعمال ایک دنیا کے صورت گر ہیں، کسی پہلے سے موجود دنیا کے نئے خدوخال نہیں''۔ لیکن بالفرض ہم تسلیم بھی کر لیں کہ محسوسات و مدرکات کی ماہیت فی الواقع صفات کی ہے، جب بھی سوال پیدا ہوتا ہے کہ روح میں یہ صفات کیسے پیدا ہوئیں؟ علیٰ ہذا یہ کہ ہمارے پاس اس میں ان کی موجودگی کا ثبوت کیا ہے؟ ہم اس کی توجیہ کریں گے تو کیوں کر؟ اس لیے کہ واردات شعور سے تو ہرگز یہ مترشح نہیں ہوتا کہ خودی ایک جوہر روحانی ہے۔ علاوہ ازیں ہمارا مفروضہ بھی تو یہی تھا کہ اگر ایسا کوئی جوہر ہے بھی تو واردات شعور میں اس کا اظہار نہیں ہوتا (۴۵)۔ ایسے ہی یہ بھی غیر اغلب ہے کہ ہمارا جسم مختلف اوقات میں مختلف روحوں کے تابع رہے۔ لہٰذا اس نظریے کی رو سے بعض ایسے مظاہر، مثلاً متبادل شخصیتوں کی توجیہ بھی ناممکن ہو جائے گی، جن کے متعلق خیال تھا کہ وہ نتیجہ ہیں ارواح خبیثہ کے کسی جسم پر ... وں کے لیے تصرف کا۔

---

۴۲ - کہ وہ ایک ساکن و جامد وجود ہے اور کیفیات نفس سے بالکل الگ تھلگ۔ اس میں حرکت ہے نہ تغیر۔ — مترجم

۴۳ - نہ کہ صفات۔

۴۴ - Laird

۴۵ - مطلب یہ ہے کہ بحیثیت ایک وجود ہم روح سے بالکل نا آشنا ہیں۔ ہمیں کبھی اس سے سابقہ نہیں پڑتا، نہ وہ ہمارے تجربے میں آتی ہے۔ — مترجم

بایں ہمہ۔یہ صرف ہماری واردات شعور ہیں جن سے اس امر کا انکشاف ہوگا کہ خودی کی حقیقت کیا ہے اور اس لیے آئیے اس باب میں نفسیات حاضرہ سے رجوع کریں۔ ولیم جیمز نے تو شعور کو 'جوے خیال' سے تشبیہ دی ہے، یعنی پیہم تغیرات کی اس آمد و شد سے جس کے شعور میں اس کے تسلسل کا احساس برابر قائم رہتا ہے۔ وہ سمجھتا ہے یہ کوئی اصول ہے جو ہمارے محسوسات و مدرکات کو باہم مجتمع رکھتا اور حیات ذہنی کے مسلسل بہاؤ میں باہمدگر 'گرہیں لگاتے ہوئے' ان کا رشتہ ایک دوسرے سے جوڑ دیتا ہے(۴۶)۔ لہٰذا خودی کیا ہے؟ ــ ہمارے ذاتی احساسات، اور اس لیے ہمارے نظام فکر ہی کا ایک حصہ، جس کا ہر ارتعاش خواہ موجود ہو، خواہ گزرتا ہؤا ایک ناقابل تجزیہ وحدت ہے جس میں علم اور حافظہ دونوں کارفرما رہتے ہیں(۴۷)۔ حاصل کلام یہ کہ ہم جسے خودی کہتے ہیں وہ ایک گزرتے ہوئے ارتعاش کا ابھرتے ہوئے ارتعاش اور اس ابھرتے ہوئے ارتعاش کا بعد میں ابھرنے والے ارتعاش سے کام لینے کا عمل ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ حیات ذہنی کے بارے میں ولیم جیمز کا یہ بیان بڑی ذہانت اور فطانت پر مبنی ہے لیکن میری رائے میں وہ شعور پر جیسا کہ ہمیں فی الواقع اس کا شعور ہوتا ہے، منطبق نہیں ہوتا۔ شعور ایک وحدت ہے اور حیات ذہنی کی شرط اولین(۴۸)۔ وہ الگ الگ اجزا کا مجموعہ نہیں کہ ایک دوسرے کو اپنی خبر دیتے رہتے ہیں۔ لہٰذا شعور کے اس نظریے سے ایک تو خودی ہی کی حقیقت کا کوئی سراغ نہیں ملتا، دوسرے اس سے محسوسات و مدرکات کا وہ عنصر بھی کالعدم ہو جاتا ہے جسے کم از کم اضافی طور پر مستقل ٹھہرایا جاتا ہے(۴۹)۔

---

۴۶ - تا کہ اس کا تسلسل قائم رہے ــ مترجم

۴۷ - یعنی وہ بیک وقت علم اور حافظے کا ایک عمل ہے ــ مترجم

۴۸ - کیونکہ اگر شعور ہے تو حیات ذہنی بھی ہے ــ مترجم

۴۹ - یعنی نفس مدرکہ کا ــ مترجم

یہ اس لیے کہ خیالات کی آمد و شد تو تسلسل سے عاری ہے۔
جب ایک خیال پیدا ہوتا ہے تو دوسرا سرے سے غائب
ہو جاتا ہے۔ لہٰذا یہ گزرتا ہؤا خیال کسی حاضرالوقت خیال
سے کس طرح کام لے گا اور اسے اپنی خبر دے گا؟ یہاں یہ
غلط فہمی نہ ہو کہ ہمارے نزدیک خودی محسوسات و مدرکات
کی اس کثرت سے (۵۰) جو باہم دگر پیوست رہتی ہے، کوئی
الگ تھلگ اور بالا تر شے ہے۔ ہمارا کہنا یہ ہے کہ ہمارے داخلی
سوسات و مدرکات کا مطلب ہی یہ ہے کہ خودی کا عمل دخل
جاری ہے۔ جب ہم کسی شے کا ادراک کرتے، یا اس پر
حکم لگاتے، یا کوئی ارادہ کرتے ہیں تو ایسا کرنے میں
خودی ہی سے آشنا ہوتے ہیں۔ خودی کی زندگی اطناب کی
ایک حالت ہے جس کو اس نے اپنے ماحول پر اثر آفرینی یا
اس سے اثر پذیری کی خاطر پیدا کر رکھا ہے۔ لہٰذا یہ
کہنا غلط ہو گا کہ اثر آفرینی اور اثر پذیری کی اس کشمکش
میں خودی کا وجود اس سے باہر رہتا ہے۔ ہرگز نہیں،
بر عکس اس کے وہ ایک رہنما توانائی° کی طرح اس میں شامل
رہے گی۔ لہٰذا اس کے یہی تجربات اور واردات ہیں جس سے
اس کی تشکیل اور اس کے نظم و ضبط کا راستہ کھلتا ہے۔
قرآن مجید میں بھی خودی کے اس رہنما وظیفے کی طرف واضح
اشارہ موجود ہے:

ویسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی
وما اوتیتم من العلم الا قلیلا ۝ (۱۷ : ۸۷)

مگر پھر لفظ 'امر' کا مطلب سمجھنے کے لیے ہمیں اس امتیاز
کو فراموش نہیں کرنا چاہیے جو قرآن پاک نے امر (۵۱) اور
خلق میں کیا ہے۔ پرنگل پٹی سن (۵۲) کو افسوس ہے کہ
انگریزی زبان میں ایک ہی لفظ ہے (۵۳) جس سے اس نسبت

---

۵۰ - بہ حیثیت کیفیات نفسی کے۔
۵۱ - آیات بالا کے انگریزی ترجمے میں Command
۵۲ - Pringle Pettison    ۵۳ - Creation

کا اظہار کیا جاتا ہے جو خدا کو ایک طرف کائنات سے جس کا خاصہ ہے امتداد اور دوسری جانب انسانی خودی سے ہے۔ لیکن عربی زبان میں خوش قسمتی سے دو لفظ موجود ہیں ایک 'خلق' دوسرا 'امر' اور جو ان دونوں صورتوں کے لیے مخصوص ہیں جن میں اللہ تعالیٰ کی قدرت اور خلاقی کا اظہار ہم انسانوں پر ہو رہا ہے۔ خلق کے معنی ہیں آفرینش ، پیدا کرنا۔ امر کے هدایت ، رهنمائی۔ جب ہی تو قرآن مجید کا ارشاد ہے کہ خلق اور امر دونوں اسی کے ہاتھ میں ہیں (۵۴)۔ پھر اوپر کی آیت میں بھی جس کا حوالہ ہم ابھی دے آئے ہیں ، روح کی حقیقی ماہیت کا اظہار لفظ 'امر' ہی سے کیا گیا ہے ، کیونکہ اس کا سرچشمہ بھی تو ذات الٰہیہ ہی کی قدرت اور خلاقی ہے ، گو ہم نہیں جانتے تو یہ کہ امر الٰہی کی کارفرمائی نے ان وحدتوں کی شکل کیوں اختیار کی جن کو ہم خودی سے تعبیر کرتے ہیں۔ بعینہ لفظ 'ربی' میں بھی ضمیر متکلم کے استعمال سے خودی کی ماہیت اور کردار کی کچھ اور وضاحت ہو جاتی ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ باوجود ان تغیرات کے جو باعتبار ایک وحدت خودی کی حد وسع ، توازن اور اثر آفرینی میں پیدا ہوتے ہیں (۵۵) ، اس کا ایک مخصوص اور منفرد وجود ہے۔ ''کلٌ یعمل علی شاکلتہٖ فربک اعلم بمن ھو اھدی سبیلا'' (۱۷ : ۸۴)۔ لہٰذا میری شخصیت کا یہ مطلب نہیں کہ آپ مجھے شے سمجھیں (۵۶) ، میں شے نہیں، عمل ہوں (۵۷)۔ میرے محسوسات و مدرکات کیا ہیں ؟ اعمال و افعال کا وہ سلسلہ جن میں ہر عمل دوسرے پر دلالت کرتا ہے اور جو ایک دوسرے سے وابستہ ہیں تو اس لیے کہ

---

۵۴ - الا له الخلق و الامرؕ (۷ : ۵۴)

۵۵ - اور جس سے اس کی هستی اکثر متزلزل ہو جاتی ہے — مترجم

۵۶ - جیسا کہ مادیین سمجھتے ہیں — مترجم

۵۷ - جیسا کہ طبیعیات حاضرہ کی رو سے بھی ماننا پڑے گا — مترجم

ان میں کوئی رہنما مقصد کام کر رہا ہے(۵۸) - میری ساری حقیقت میرے اسی امر آفرین°(۵۹) رویے میں پوشیدہ ہے - میں کوئی شے نہیں کہ آپ ایک شے مکانی کی طرح میرا ادراک کریں یا بہ ترتیب زمانی واردات کے ایک مجموعے کی طرح میرا جائزہ لیں - آپ اگر سچ مچ مجھ کو جاننا چاھتے ھیں تو آپ کو مجھے دیکھنا ہوگا - آپ کو دیکھنا ہوگا کہ میں جب کسی شے پر حکم لگاتا، یا کوئی ارادہ کرتا ہوں تو اس میں میرا رویہ کیا ہوتا ہے - میرے مقاصد کیا ھیں اور تمنائیں کیا - یونہی آپ میری ذات کی ترجمانی کریں گے، مجھ کو سمجھیں اور جان لیں گے(۶۰) -

دوسرا اھم سوال جو اس بحث میں ھمارے سامنے آتا ہے یہ کہ(۶۱) زمان و مکان کی اس دنیا میں خودی کا صدور° کیونکر ھؤا؟ اس بحث میں بھی قرآن مجید کے ارشادات بالکل صاف اور واضح ھیں:

> ولقد خلقنا الانسان من سللة من طين ۚ ثم جعلنه نطفة فى قرار مكين ۝ ثم خلقنا النطفة علقة فخلقنا العلقة مضغة فخلقنا المضغة عظاما فكسونا العظام لحما ۚ ثم انشانه خلقاً اخر ۚ فتبارک الله احسن الخالقين ۝ (۲۳: ۱۴ — ۱۲)

اس 'خلق آخر' کا نشو و نما نظام جسمانی کی بنا پر ہوتا ہے اور نظام جسمانی کیا ہے؟ کمتر خودیوں کی وہ بستی جن کے اندر سے

---

۵۸ - اور اس لیے اس کو کسی راستے پر ڈال دیتا ہے -
۵۹ - بر عایت اصطلاح قرآنی 'امر'، ملاحظہ ہو تصریح 'ب'، — مترجم
۶۰ - آدمی دید است باقی پوست است
دید آں باشد کہ دید دوست است
جملہ تن را در گداز اندر بصر
در نظر رو، در نظر رو، در نظر — رومی
۶۱ - اگر خودی فی الواقع ایک حقیقت ہے تو -

ایک عمیق تر خودی (۶۲) مجھ پر عمل کرتی اور مجھے اس امر کا موقعہ دیتی ہے کہ میں اپنے محسوسات و مدرکات کو ایک باقاعدہ وحدت میں سموڈالوں ۔ لہٰذا کیا دیکارت کی طرح ہم یہ کہیں کہ روح اور جسم دونوں کی ہستی ایک دوسرے سے الگ تھلگ اور آزاد ہے ، گو کسی پر اسرار طریق پر باہم وابستہ ؟ ذاتی طور پر تو میری رائے یہی ہے کہ ہمارا یہ مفروضہ کہ مادہ کوئی مستقل بالذات وجود ہے ، سر تا سر بے بنیاد ہے ۔ اس کی کوئی دلیل ہے تو یہ کہ میرے حواس کی میری اپنی ذات کے سوا تمام تر نہیں تو ایک جزوی علت مادہ بھی ہے اور یہ جو کچھ میرے سوا ہے وہ بعض ایسی صفات سے متصف جن کو صفات اولی° سے تعبیر کیا جاتا ہے اور جن کو ہم اپنے بعض حواس کے عین مطابق پاتے ہیں ۔ رہی یہ بات کہ اگر یہ صفات سچ مچ اس میں موجود ہیں تو ہمارے پاس اس کا ثبوت کیا ہے ؟ سو اس کا جواب یہ ہے کہ علت و معلول میں کچھ نہ کچھ مشابہت تو ضرور ہونی چاہیے ، حالانکہ ایسا ہونا ضروری نہیں ۔ اس لیے کہ اگر میری کامیابی سے کسی کو دکھ پہنچتا ہے تو وہ کیا مشابہت ہے جو میری کامیابی اور اس کے دکھ میں پائی جائے گی ۔ مگر پھر اپنی روز مرہ کی زندگی ، علی ھذا علوم طبیعیہ میں چونکہ ہم نے یہی فرض کر رکھا ہے کہ مادے کا وجود اپنی جگہ پر مستقل ہے ، لہذا آئیے ہم بھی عارضی طور پر فرض کر لیں کہ روح اور بدن دونوں کی ہستی مستقل بالذات ، لیکن اس کے باوجود کسی نہ کسی پر اسرار طریق پر ایک دوسرے سے وابستہ ہے ۔ دے کارت پہلا شخص تھا جس نے یہ مسئلہ باقاعدہ طور پر اس شکل میں پیش کیا (۶۳) اور میری رائے ہے کہ اس کا یہ خیال ان اثرات کا نتیجہ تھا جو شروع شروع کی عیسائیت نے مانویت° سے قبول کیے ۔ لیکن روح اور بدن کے متعلق اگر یہ فرض بھی کر لیا جائے کہ دونوں کی ہستی ایک

---

۶۲ - یعنی ہماری اپنی ذات ، 'انا' ، 'میں' ــ مترجم

۶۳ - کہ روح اور بدن دو الگ الگ وجود ہیں ــ مترجم

دوسرے سے آزاد ہے، روح بدن سے کوئی اثر قبول کرتی ہے، نہ بدن روح سے، تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ روح اور بدن دونوں کے تغیرات پہلو بہ پہلو جاری رہتے ہیں، بعینہ جیسے دو متوازی خطوط ایک دوسرے کے محاذ میں واقع ہوں اور جس کی وجہ شاید کوئی پہلے سے قائم شدہ توافق ہے، جیسا کہ لائب نتس کا خیال تھا۔ مگر جس کے ماتحت یہ ماننا لازم آئے گا کہ روح بدن کا مشاہدہ کرتی ہے تو محض انفعالی طور پر۔ بر عکس اس کے اگر یہ کہا جائے کہ روح اور بدن دونوں ایک دوسرے سے متاثر ہوتے ہیں تو جب بھی ایسی کوئی شہادت نہیں ملتی جس کی بنا پر ہم اس امر کا فیصلہ کر سکیں کہ عمل و تعامل کے اس سلسلے کی ابتدا کہاں ہوتی ہے اور وہ جاری رہتا ہے تو کیسے؟ علی ھذا یہ کہ اس میں پہل کرتا ہے تو کون؟ روح بدن کا کوئی عضو ہے جو اپنی عضوی ضروریات کے لیے اس سے کام لیتا ہے یا بدن روح کا آلۂ کار؟ نظریۂ تعامل کی رو سے تو یہ دونوں مفروضے یکساں طور پر صحیح ہوں گے، گو لانگے (۶۴) کا نظریۂ عواطف یہی تھا کہ اس تعامل میں پہل بدن ہی کی طرف سے ہوتی ہے، لیکن پھر کتنے حقائق ہیں جن سے اس نظریے کی تردید ہو جاتی ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ان کی تفصیل کا یہ موقعہ نہیں۔ ہم یہاں اتنا ہی عرض کر سکتے ہیں کہ فرض کیجیے پہل بدن ہی کی طرف سے ہوتی ہے جب بھی ہمارا ذہن برضا و رغبت کسی جذبے میں شریک ہوتا ہے تو اس وقت جب اس کا نشو و نما ایک خاص مرحلے تک پہنچ جاتا ہے۔ چنانچہ یہی بات ان مہیّجات کے بارے میں بھی کہی جائے گی جو لگاتار ذہن پر اثر انداز ہوتے رہتے ہیں۔ لہٰذا یہ امر کہ کسی جذبے کی شدت میں اضافہ ہوگا یا کوئی مہیج لگاتار اپنا کام کرتا رہے گا، اس امر پر موقوف ہے کہ ہم کہاں تک اس سے التفات کرتے ہیں اور اس لیے یہ ذہن ہی کی رضامندی ہے جس سے بالآخر کسی جذبے یا مہیّج کی قسمت

---

Lange - ۶۴

کا فیصلہ ہو جاتا ہے (۶۵) ۔

لہٰذا تعامل ہو یا متوازیت° ، یہ دونوں نظریے اپنی اپنی جگہ پر ناکافی ہیں اس لیے کہ جب کوئی فعل سرزد ہوتا ہے تو اس میں ذہن اور جسم بالکل ایک ہو جاتے ہیں ۔ میں جب میز سے کتاب اٹھاتا ہوں تو میرا یہ فعل ایک ہی فعل ہو گا ۔ نہ ہم اس کا تجزیہ کر سکتے ہیں ، نہ ایسا کوئی خط کھینچ سکیں گے جس سے یہ ظاہر ہو سکے کہ اس میں ذہن کا حصہ کتنا تھا اور جسم کا کتنا ۔ لہٰذا کسی نہ کسی رنگ میں دونوں (۶۶) کا تعلق ایک ہی نظام سے ہے ۔ 'خلق' بھی اسی کے ہاتھ میں ہے اور 'امر' بھی اسی کے ہاتھ میں ۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ ہم اس حقیقت کا تصور کریں تو کیسے (۶۷) ۔ ہمیں معلوم ہے جسم کوئی شے نہیں کہ ہم اسے خلائے مطلق میں واقع سمجھیں ، بلکہ ایک نظام حوادث یا نظام اعمال جس سے روح اور بدن کا امتیاز تو دور نہیں ہوتا مگر جس سے وہ ایک دوسرے کے قریب ضرور آ جاتے ہیں ۔ خودی کا خاصہ ہے ہدایت° ، اختیار ۔ بر عکس اس کے بدنی افعال ہمیشہ اپنے آپ کو دہراتے رہتے ہیں (۶۸) ۔ لہٰذا بدن کو روح کے اعمال کا حاصل جمع کہیے ، یا یہ کہ وہ اس کی 'عادت' ہے (۶۹) اور اس لیے اس سے ناقابل فصل ۔ وہ (۷۰) چونکہ شعور کا ایک مستقل عنصر ہے ، لہٰذا جب ہم اسے خارج سے دیکھتے ہیں تو بحیثیت

---

۶۵ ۔ لہٰذا ثابت ہؤا کہ ذہن بدن کے تابع نہیں ۔ پہل ہوتی ہے تو در اصل اسی کی طرف سے ۔ مترجم

۶۶ ۔ روح اور بدن کا ۔ مترجم

۶۷ ۔ جس سے روح اور بدن کا امتیاز ختم ہو جائے ۔ مترجم

۶۸ ۔ یعنی ان کا خاصہ ہے تکرار جسے دیکھ کر یہ گمان ہوتا ہے کہ ان کی تشریح علت و معلول (میکانیکی) کے رنگ میں ہو جائے گی ۔ مترجم

۶۹ ۔ ملاحظہ ہو خطبۂ دوم و سوم ، بحث خودی ۔ خودی کے لیے سیرت ناگزیر ہے ۔ مترجم

۷۰ ۔ بدن ۔ مترجم

ایک مستقل عنصر اپنی جگہ پر قائم اور استوار نظر آتا ہے جو اگر صحیح ہے تو پھر سوال پیدا ہوگا (۷۱) کہ مادہ کیا ہے؟ اس کا جواب ہے ادنیٰ خودیوں کی وہ بستی جن کا اجتماع اور عمل و تعامل جب ایک خاص نسق پر پہنچ جاتا ہے تو اس سے ایک اعلیٰ تر خودی کا صدور ہوتا ہے۔ بالفاظ دیگر یہ ہدایت بالذات° کا مرتبہ ہے کہ جب کائنات اس میں قدم رکھتی ہے تو حقیقت مطلقہ شاید اپنا راز افشا کرتی (۷۲) اور یوں اپنی ماہیت کے انکشاف کا راستہ کھول دیتی ہے۔ رہی یہ بات کہ اعلیٰ کا صدور ادنیٰ سے ہوتا ہے سو (۷۳) اس سے اعلیٰ کی قدر و قیمت اور مرتبے میں تو کوئی فرق نہیں آتا، کیونکہ یہاں اہم بات یہ نہیں کہ کسی چیز کی ابتدا کیوں کر ہوئی؟ اہم بات یہ ہے کہ جس چیز کا صدور ہؤا اس کی صلاحیتیں کیا ہیں؟ معنی و مطلب کیا؟ اس کی انتہا کیا یعنی رسائی کہاں تک ہے؟ (۷۴)۔ لہذا اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ حیات ذی روح کی اساس خالصاً طبیعی ہے، جب بھی یہ کہاں ثابت ہوتا ہے کہ جس چیز کا صدور ہؤا وہ پھر اسی چیز میں تحلیل ہو جائے گی جو اس کے ظہور اور نشو و نما کی شرط ٹھہری۔ اس لیے کہ باعتبار اپنے درجہ ہستی صادر° کی حیثیت جیسا کہ ارتقاے صدوری° کے حامیوں کا قول ہے، ایک اس طرح کی نئی اور اچھوتی شے بھی ہوگی جو صدور سے پہلے قیاس میں بھی نہیں آسکتی اور

---

۷۱- کہ بدن روح سے نا قابل فصل ہے، وہ اس کی 'عادت' ہے یا سیرت ــ مترجم

۷۲- تو نے یہ کیا غضب کیا مجھ کو بھی فاش کر دیا
میں ہی تو ایک راز تھا سینۂ کائنات میں
ــ بالِ جبریل

۷۳- اس میں کیا مضائقہ ہے۔

۷۴- خرد مندوں سے کیا پوچھوں کہ میری ابتدا کیا ہے
کہ میں اس فکر میں رہتا ہوں میری انتہا کیا ہے
ــ بالِ جبریل

یہی وجہ ہے کہ از روے میکانیات ہم اس کی تشریح بھی نہیں کر سکتے۔ یوں بھی ارتقاے حیات پر نظر رکھی جائے تو یہ حقیقت آشکارا ہو جاتی ہے کہ شروع شروع میں تو اگرچہ طبیعی کا نفسی پر غلبہ ہوتا ہے ، لیکن پھر جیسے جیسے نفسی طاقت حاصل کرتا ہے طبیعی پر چھا جاتا ہے اور اس لیے عین ممکن ہے آخر الامر اس سے بالکل آزاد ہو جائے۔ پھر طبیعی سطح کوئی سطح بھی نہیں ، ان معنوں میں کہ مادہ ہے تو لیکن اس تخلیقی ائتلاف کا° جسے ہم حیات اور نفس سے تعبیر کرتے ہیں ، نشو و نما چونکہ اس کی سرشت ہی میں داخل نہیں ، لہٰذا ایک وراءالورا خدا کی ہستی تسلیم کرنا پڑی جو اس کو عقل اور نفس کی صفات عطا کرتا ہے۔ حالانکہ وہ مطلق انا جس کی بدولت صادر کا صدور ہوتا ہے ، فطرت میں جاری و ساری ہے اور بفحواے آیۂ قرآنی 'اول و آخر بھی ہے ، ظاہر اور باطن بھی' (۷۵) ۔

لیکن پھر ایک اور مسئلہ ہے جو اس نظریے کے ماتحت رونما ہو جاتا ہے ۔ ہم دیکھ آئے ہیں کہ خودی کوئی ٹھوس اور جامد شے نہیں ۔ وہ زماناً اپنے آپ میں نظم و ربط پیدا کرتی اور خود اپنی واردات سے متشکل اور منضبط ہوتی ہے ۔ علیت کی روئیں فطرت سے اس کا رخ کرتی ہیں اور اس سے عالم فطرت کا ۔ لہٰذا سوال پیدا ہو گا کہ خودی اپنی فعالیت کیا آپ متعین کرتی ہے ، جس کا جواب اگر اثبات میں ہے تو خودی کے جبر بالذات° کو ہمارے نظام زمان و مکان کے جبر سے کیا تعلق ہے ؟ کیا جبر بالذات علیت کی کوئی خاص نوع ہے یا فطرت ہی کے میکانی عمل کی ایک مخفی شکل ۔ کہا جاتا ہے جبر کی یہ دونوں شکلیں اصلاً ایک ہیں اور اس لیے اعمال انسانی کا مطالعہ بھی ہم منہاج علم کی بنا پر کر سکتے ہیں ۔ یہ جو انسان کسی بات پر سوچ بچار کرتا ہے تو یہ سوچ بچار در اصل وہ تصادم ہے جو ہمارے محرکات° میں رونما ہوتا ہے اور جن کو خودی کے موروثی یا

---

۷۵ - ھوالاول والآخر والظاھر والباطن (۵۷ : ۳)۔ ملاحظہ ہو خطبۂ ثانی، بحث حقیقت مطلقہ ــ مترجم

حاضر الوقت رجحانات عمل یا بے عملی کی بجائے ان خارجی قوتوں سے تعبیر کرنا چاہتے جو شمشیرزن غلاموں کی طرح ذہن کے اکھاڑے میں نبرد آزما ہو جاتی ہیں(۷۶)، لیکن پھر اس کے باوجود یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس کشمکش میں آخری انتخاب غالب ترین قوت کے ہاتھ ہی میں رہتا ہے۔ اس چیز کے ہاتھ میں نہیں رہتا جو ان باہمدگر متصادم محرکات سے منتج ہوتی ہے، جیسا کہ ایک خالصاً طبیعی حادثے میں ہونا چاہیے۔ مجھے بہر حال یقین ہے کہ حامیان میکانیات و اختیار کا یہ نزاع شعوری اعمال کو ایک غلط نقطۂ نظر سے دیکھنے کا نتیجہ ہے جو نفسیات حاضرہ میں علوم طبیعی کے غلامانہ اتباع سے پیدا ہوا۔ حالانکہ بطور ایک علم اس کی اپنی ایک آزادانہ حیثیت ہے اور اپنے چند مخصوص حقائق۔ لہذا یہ نظریہ کہ خودیِ کی فعالیت افکار و خیالات کے تواتر سے زیادہ نہیں جن کی تحلیل بالآخر الگ الگ حواس میں ہو جاتی ہے، جوہری مادیت° ہی کی ایک دوسری شکل ہے، جس پر جدید سائنس نے اپنی عمارت تیار کی۔ یہ نظریہ قبول کر لیا گیا تو شعور کی تعبیر بھی میکانیات ہی کے نہج پر کرنا پڑے گی، مگر پھر یہ دیکھ کر اطمینان ہوتا ہے کہ وہ جدیدالمانوی نفسیات جسے تشاکلی نفسیات° سے موسوم کیا جاتا ہے، شاید نفسیات کی آزادانہ حیثیت منوانے میں کامیاب ہو جائے۔ بعینہ جیسے صدوری ارتقا° کے نظریے کو دیکھتے ہوئے امید بندھتی ہے کہ حیاتیات کی آزادانہ حیثیت بھی شاید کسی نہ کسی روز تسلیم کر لی جائے۔ اس نئی نفسیات کا کہنا یہ ہے کہ اگر ہم اپنے عقلی کردار (۷۷) کا مطالعہ کریں تو اس میں حواس کے تواتر کے علاوہ ایک اور چیز یعنی بصیرت بھی کام کرتی نظر آئے گی اور بصیرت کیا ہے؟ خودی کا یہ اعتراف کہ اشیاء کے درمیان زمانی، مکانی اور

---

۷۶- رومۃ الکبریٰ میں اور رومیوں کے یہاں ـــ مترجم

۷۷- جس کی ہم دانستہ اور جان بوجھ کر ابتدا کرتے ہیں ـــ مترجم

تعلیلی نسبتیں کام کر رہی ہیں۔ لہٰذا جیسا جیسا خودی کا کوئی مقصد یا غرض و غایت ہوگی ویسے ہی باعتبار موقع و محل وہ(۷۸) اس ہیچ در ہیچ 'کل' سے خاطر خواہ مدلولات کا انتخاب کر لے گی۔ یہی وجہ ہے کہ جب کسی غائی عمل میں میں اپنی سعی و کشاکش کی بدولت کامیابی حاصل کر لیتا ہوں تو سمجھتا ہوں کہ میری ذات بھی اپنی جگہ پر علیت کا ایک سر چشمہ ہے اور اس لیے مجھے بھی کچھ نہ کچھ کرنے یا نہ کرنے کی قدرت حاصل ہے۔ پھر غائی عمل کا خاصہ بھی یہ ہے کہ اس میں مستقبل کا تصور موجود رہے اور یہ وہ بات ہے جس کی از روے عضویات کوئی تشریح ممکن نہیں۔ در اصل اسباب و علل کا وہ سلسلہ جس میں ہم خودی کے لیے کوئی جگہ پیدا کرتے ہیں، خودی ہی کی ایک خود ساختہ تعبیر ہے(۷۹) جو اس نے اپنے مقاصد کے پیش نظر اس لیے کر رکھی ہے کہ اس کی زندگی کا تعلق ایک نہایت درجہ پیچیدہ ماحول سے ہے اور اس لیے وہ مجبور ہے کہ اسے(۸۰) کسی ایسے نظام میں سمو دے جس سے اسے اپنے گرد و پیش کے بارے میں اتنا وثوق تو ہو جائے کہ اس کا کردار کیا ہوگا۔ لہٰذا اپنے ماحول کے بارے میں ہماری یہ تعبیر کہ وہ علت و معلول کا ایک نظام ہے، محض اس امر پر مبنی ہے کہ اس طرح خودی کو ایک آلۂ کار مل جاتا ہے(۸۱)۔ اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ یوں حقیقت مطلقہ کی ماہیت اور کنہ کی ترجمانی ہو گئی۔ گویا اگر خودی نے عالم فطرت کی ترجمانی اس رنگ میں کی تو اس مقصد کے پیش نظر کہ اپنے ماحول کا فہم پیدا کرے اور اسے اپنے تصرف میں لائے۔ یونہی اسے آزادی اور اختیار حاصل ہوتا اور یونہی اس کی قدرت کا دائرہ روز بروز بڑھتا اور پھیلتا چلا جاتا ہے۔

---

۷۸ - زمانی، مکانی اور تعلیلی نسبتوں ـــ

۷۹ - اعمال و افعال، علیٰ ہذا حوادث کائنات کے متعلق ـــ مترجم

۸۰ - یعنی عالم فطرت کو ـــ مترجم

۸۱ - اپنے عمل کے لیے ـــ مترجم

لہٰذا جب ہم دیکھتے ہیں کہ خودی کے اعمال و افعال میں ہدایت اور با مقصد ضبط و تصرف کے دو گونہ عناصر کارفرما ہیں تو یہ ماننے میں کوئی تامل نہیں رہتا کہ وہ خود بھی ایک آزاد علیت(۸۲) ہے اور اس مطلق خودی کی آزادی و اختیار، علی ہذا زندگی کی حصہ دار جس نے اگر ایک ایسی خودی کا صدور گوارا کیا جو اگرچہ متناہی ہے مگر ہدایت عمل کی اہل اور جس نے اس طرح خود اپنی آزادانہ مشیت پر ایک حد قائم کر لی تو اپنی مرضی سے۔ ہمارے شعوری کردار° کی آزادی کی تائید قرآن مجید کے اس نظریے سے بھی ہو جاتی ہے جو اس نے خودی کے اعمال و افعال کے بارے میں قائم کیا۔ چنانچہ آیات ذیل میں اس حقیقت کی طرف قطعی اشارہ موجود ہے:

قل الحق من ربکم ــــ فمن شاء فلیومن ــــ ومن شاء فلیکفر ج (۱۸ : ۲۹)

ان احسنتم احسنتم لانفسکم ــــ وان اساتم فلھا ط (۱۷ : ۷)

اسلام کو تو نفسیات انسانی کی اس زبردست حقیقت کا بھی اعتراف ہے کہ ہماری یہ قدرت کہ آزادی و اختیار سے جیسے چاہیں عمل کریں ہمیشہ یکساں نہیں رہتی، وہ کبھی بڑھتی رہتی اور کبھی گھٹ جاتی ہے۔ لہذا اسلام چاہتا ہے کہ آزادی و اختیار کی یہ قدرت خودی کی زندگی کا ایک مستقل عنصر بن جائے۔ اوقات صلوۃ کی تعیین بھی جو قرآن مجید کے نزدیک خودی کو زندگی اور اختیار کے حقیقی سرچشمے سے قریب تر لا کر اسے 'اپنی ذات پر قابو' حاصل کرنے کا موقعہ دیتی ہے اسی مقصد کے پیش نظر کی گئی تاکہ ہم نیند اور کسب معاش کے میکانیت آفریں° اثرات سے(۸۳) محفوظ رہیں۔ گویا صلوۃ سے اسلام کی ایک غرض

---

۸۲ - لہذا اس حد تک مختار ـ مترجم

۸۳ - جن سے انسان کی زندگی ایک کل یا مشین کی صورت اختیار کر لیتی ہے ـ مترجم

یہ بھی ہے کہ خودی میکانیت سے بچے اور اس کی بجائے آزادی و اختیار حاصل کرے۔

لیکن پھر قرآن مجید نے بار بار تقدیر کی طرف اشارہ کیا ہے۔ لہٰذا ہمیں تقدیر کے مسئلے پر بھی غور کر لینا چاہیے بالخصوص اس لیے کہ 'زوال مغرب' میں اشپینگلر (۸۴) نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ اسلام بھی خودی کی نفی کا خواہش مند ہے، حالانکہ تقدیر کے بارے میں قرآن مجید کا جو تصور ہے اس کی تشریح ہم اس سے پہلے کر آئے ہیں (۸۵)۔ پھر جیسا کہ اشپینگلر نے خود بھی لکھا ہے دنیا سے یگانگت پیدا کرنے کے دو ہی طریق ہیں، ایک عقلی دوسرا جس کے لیے کوئی مناسب لفظ نہیں ملتا، اس لیے 'حیاتی' ۔۔ عقلی طریق کے ماتحت تو ہم کائنات کا ادراک اس طرح کرتے ہیں کہ وہ علت و معلول کا ایک کڑا نظام ہے (۸۶)۔ حیاتی طریق کا تقاضا البتہ یہ ہے کہ بحیثیت ایک ایسے 'کل' کے جو زمان مسلسل کی تخلیق اس لیے کر رہا ہے کہ اپنے اندرونی تنوع کا اظہار کر سکے، ہم زندگی کو بطور ایک شے' ناگزیر چپ چاپ قبول کر لیں (۸۷)۔ لیکن پھر کائنات کی طرف 'حیاتی' طریق ہی پر قدم بڑھانا وہ چیز ہے جسے قرآن پاک نے ایمان سے تعبیر کیا ہے۔ لہٰذا ایمان سے مطلب یہ نہیں کہ ہم چند ایک قضیوں (۸۸) کو بے چون و چرا صحیح مان لیں۔ برعکس اس کے یہ تیقن اور اعتماد کی وہ کیفیت ہے جس کے لیے انسان کو بڑی

---

۸۴ - Spengler : Decline of the West

۸۵ - دوسرے خطبے میں ۔۔ مترجم

۸۶ - لہٰذا اس میں جبر ہی جبر کارفرما ہے ۔۔ مترجم

۸۷ - زندگی در گرد نم افتاد بیدل چارہ نیست
شاد باید زیستن ناشاد باید زیستن

مصرع اولیٰ سے تو اتفاق ہے۔ مصرع ثانی سے نہیں۔ کیونکہ ہمارے سامنے اصل مسئلہ شاد یا ناشاد زیستن کا نہیں بلکہ 'مردانہ وار' زیستن کا جس کا اسلامی شریعت سر چشمہ ہے ۔۔ مترجم

۸۸ - بطور عقائد ۔۔

نادر واردات اور تجربات سے گزرنا پڑتا ہے اور جس کی اہل صرف وہی شخصیتیں ہو سکتی ہیں جو نہایت درجہ مضبوط ہوں اور اس قسم کی تقدیر پرستی کو جو اس صورت میں نا گزیر ہے (۸۹) برداشت کرنے کی اہل۔ کہا جاتا ہے نپولین کا قول تھا میں شے ہوں، شخص نہیں۔ چنانچہ یہ بھی ایک طریق ہے واردات اتحاد کے اظہار کا (۹۰)۔ عالمِ اسلام نے بھی جب آنحضرت صلعم کے اس ارشاد کے مطابق کہ انسان اپنے اندر اخلاقِ الٰہیہ پیدا کرے (۹۱)، مذہبی مشاہدات اور واردات کی طرف قدم بڑھایا تو جیسا کہ مطالعے سے پتہ چلتا ہے اس تقرب و اتصال کی ترجمانی کچھ اسی قسم کے اقوال میں ہوتی رہی، مثلاً 'انا لحق' یا 'انا الدھر' (۹۲) 'میں ہوں قرآن ناطق' (علی) 'ما اعظم شانی' (با یزید) (۹۳)۔ لہٰذا اسلامی تصوف کے اعلیٰ مراتب میں اتحاد و تقرب سے یہ مقصود نہیں تھا کہ متناہی خودی لا متناہی خودی میں جذب ہو کر اپنی ہستی فنا کر دے، بلکہ یہ کہ لا متناہی متناہی کے آغوش محبت میں آ جائے۔ مولانا روم نے کیا خوب کہا ہے:

علم حق در علم صوفی گم شود
ایں سخن کے باور مردم شود

لہٰذا اس تقدیر پرستی کا تقاضا نفیٔ ذات نہیں جیسا کہ اشپینگلر کا خیال ہے۔ یہ زندگی ہے، وہ بے پایاں طاقت اور قدرت جو کسی مزاحمت کو تسلیم نہیں کرتی اور جس کی بدولت انسان اس وقت بھی جب ہر طرف سے گولیاں برس رہی ہوں باطمینان ادائے صلوۃ میں مصروف رہتا ہے۔

---

۸۹ - تاکہ ہمارا ایمان متزلزل نہ ہو (مثلاً اپنے ہی اختیار ذات میں) ــــ مترجم

۹۰ - اپنی ذات اور وجود کے حقیقی سرچشمے سے ــــ مترجم

۹۱ - تخلقوا باخلاق اللہ، مشہور حدیث ہے ــــ مترجم

۹۲ - اشارہ ہے مشہور حدیث لا تسبوالدھر کی طرف ــــ مترجم

۹۳ - پورا قول ہے 'سبحانی ما اعظم شانی' ــــ مترجم

مگر پھر شاید آپ کہیں کہ عالم اسلام میں تو قرن ھا قرن سے جس نہایت درجہ ذلت خیز تقدیر پرستی کا دور دورہ رہا ہے۔ اس سے کون انکار کر سکتا ہے؟ یہ صحیح ہے، لیکن اس تقدیر پرستی کی ایک تاریخ ہے جس کی تشریح کے لیے دفتر چاہیے۔ یہاں صرف اتنا عرض کر دینا کافی ہوگا کہ یہ تقدیر پرستی جس کو مغربی مصنفین لفظ قسمت سے ادا کرتے ہیں، کچھ تو نتیجہ تھی بعض فلسفیانہ افکار اور کچھ سیاسی مصلحت پسندیوں کا۔ پھر اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ زندگی کی وہ قوت جو اسلام نے مسلمانوں کے اندر پیدا کی تھی رفتہ رفتہ کم ہوتی گئی اور آگے چل کر جب فلسفہ نے اس امر کی تحقیق میں کہ لفظ علت کا اطلاق اگر ذات ایزدی پر کیا گیا (۹۴) تو اس کے معنی کیا ہوں گے، علی ھذا یہ فرض کرتے ہوئے کہ علت و معلول کو آپس میں جو نسبت ہے زمانہ اس کی شرط ضروری ہے ایک ایسے خدا کا تصور قائم کیا جو موجودات عالم سے وراء الورا، قدیم ہی سے موجود اور اس لیے خارج سے اس پر عمل کر رہا ہے (۹۵)۔ لہٰذا کہا گیا کہ علت و معلول کا سلسلہ چونکہ بالآخر ذات خداوندی پر ختم ہو جاتا ہے، اندریں صورت جو کچھ بھی ہو رہا ہے خدا ہی کے حکم سے ہو رہا ہے۔ دوسری جانب دمشق کے موقع شناس اموی فرمانرواؤں کو بھی جو عملاً مادہ پرستی اختیار کر چکے تھے، کسی ایسے عذر کی ضرورت تھی جس سے وہ کربلا کے مظالم پر پردہ ڈال دیں تاکہ اس طرح عوام کو موقع نہ ملے کہ ان کے خلاف اٹھ کھڑے ہوں اور انھیں امیر معاویہ کی بغاوت کے ثمرات سے محروم کر دیں۔ چنانچہ کہا جاتا ہے جب معبد نے حسن بصری سے کہا اموی مسلمانوں کو قتل کرتے اور اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کہتے ہیں کہ اللہ کی مرضی یونہی تھی

---

۹۴ - یعنی اس کو علت العلل یا علت اولیٰ ٹھہرایا گیا ـــ مترجم

۹۵ - اس استدلال کی خامی کے لیے ملاحظہ ہو دوسرا اور تیسرا خطبہ ـــ مترجم

تو حسن بصری نے کہا 'یہ اللہ کے دشمن جھوٹ کہتے ہیں' (۹۶) یہ وجوہ تھے جن کی بنا پر علماے اسلام کے کھلم کھلا احتجاج کے باوجود عالمِ اسلام نے ایک بڑی ذلت خیز تقدیر پرستی اختیار کر لی - پھر وہ دستوری نظریہ بھی جسے 'امرِ اتمام یافتہ°' سے تعبیر کیا جاتا ہے تاکہ حقوق مزعومہ° کی تائید کا جواز پیدا ہو جائے، بہت کچھ اس کا ذمہ دار ہے (۹۷) - لیکن یہ جو کچھ ہؤا کوئی عجیب بات نہیں - ہمارے اپنے زمانے کے فلسفیوں نے بھی موجودہ سرمایہ دارانہ نظام کی حمایت میں کئی ایک عقلی دلائل قائم کیے ہیں - مثلاً ہیگل کا یہ تصور کہ حقیقت مطلقہ عبارت ہے عقل کی لا متناہیت سے، لہٰذا معقول° ہی حقیقی ہے (۹۸)، یا اگسٹس کونت (۹۹) کا یہ قول کہ معاشرہ ایک جسم نامی (۱۰۰) ہے جس میں ہر عضو کے الگ الگ وظائف ہیں (۱۰۱) - چنانچہ یہی کچھ دنیاے اسلام میں بھی ہؤا۔ یہ دوسری بات ہے کہ مسلمانوں کی روش چونکہ یہ ہے کہ اپنے ہر بدلتے ہوئے رویے کا جواز قرآن مجید میں تلاش کریں، خواہ قرآن مجید کے صاف صاف اور واضح الفاظ اس کے خلاف ہی کیوں نہ ہوں، لہٰذا تقدیر کے بارے میں ان کی تعبیرات اور زیادہ مہلک ثابت ہوئیں - ہم اس قسم کی تاویلات باطلہ کی متعدد مثالیں پیش کر سکتے تھے، لیکن یہ موضوع چونکہ بجائے خود ایک جداگانہ بحث کا محتاج ہے اس لیے بہتر ہوگا اب مسئلۂ حیات بعد الموت پر توجہ کی جائے۔

عصر حاضر کو اس مسئلے سے جو گہرا شغف ہے اس کی مثال کسی دوسرے زمانے سے شاید ہی ملے - یہ

---

۹۶ - ان بحثوں کے لیے ملاحظہ ہو علم کلام کی کوئی تاریخ مثلاً، شبلی : الکلام — مترجم

۹۷ - تقدیر پرستی کا، ملاحظہ ہو تصریح 'د' — مترجم

۹۸ - ملاحظہ ہو تصریح 'ہ' — مترجم

۹۹ - Augustus Comte

۱۰۰ - ملاحظہ ہو 'پیام مشرق' محاورہ حکیم فرانسوی — مترجم

۱۰۱ - لہٰذا نظام سرمایہ داری قبول کر لینا چاہیے — مترجم

بڑی عجیب بات ہے کہ مادیت حاضرہ کی فتوحات کے باوجود اس موضوع میں تصنیف پر تصنیف شائع ہوتی چلی جا رہی ہے۔ لیکن حیات بعد الموت کی حمایت میں صرف ما بعد الطبیعی دلائل سے کام نہیں چل سکتا۔ ما بعد الطبیعی دلائل سے دل کی تشفی نہیں ہوتی، نہ یہ کہ ان سے ہمارے دل میں اطمینان اور اعتماد کی کیفیت پیدا ہو۔ اسلامی فلسفہ کی تاریخ کا مطالعہ کیجیے تو ابن رشد نے بھی اس مسئلے کے حل میں ما بعد الطبیعیات ہی کے راستے قدم بڑھایا، گو میرا اپنا خیال یہ ہے اس کی یہ کوشش بالکل رائگاں گئی۔ ابن رشد نے اول تو حواس اور عقل میں ایک امتیاز قائم کیا اور اس کی بنا شاید قرآن مجید کے الفاظ 'نفس' اور 'روح' پر رکھی۔ لیکن یہ دونوں اصطلاحیں جن سے بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے انسان کے اندر دو متضاد اصول کام کر رہے ہیں، مفکرین اسلام کے لیے اکثر غلط فہمی کا باعث ہوتی رہیں۔ بہر کیف اگر ابن رشد کی اس ثنویت کی بنا قرآن مجید پر ہے تو اس نے اس میں بڑی ٹھوکر کھائی ہے۔ اس لیے کہ قرآن پاک نے لفظ 'نفس' کو جیسا کہ علماے اسلام کا خیال تھا کسی مخصوص معنوں میں استعمال نہیں کیا (۱۰۲)۔ ابن رشد کہتا ہے عقل جسم کی کسی حالت کا نام تو ہے نہیں۔ اس کی ہستی جسم سے بالا تر ہے، وہ مفرد ہے، عالم گیر اور دوامی۔ لہٰذا اس کا تعلق کسی اور ہی مرتبۂ وجود سے ہے۔ لیکن یہ وہ بات ہے جسے اگر مان بھی لیا جائے تو اس کا مطلب بجز اس کے اور کیا ہوگا کہ واردات اتحاد میں چونکہ انفرادیت سرے سے کالعدم ہو جاتی ہے، لہٰذا انسانوں کی کثرت میں بطور ایک وحدت اس کا ظہور محض فریب ہے۔ مگر پھر جیسا کہ رینان (۱۰۳) کا قول ہے اس سے کچھ ثابت ہوتا ہے تو صرف یہ کہ بنی نوع انسان اور تہذیب و تمدن کا سلسلہ ہمیشہ جاری رہے گا۔ نہیں ثابت ہوتا تو یہ کہ فرد کو

---

۱۰۲ - بمعنی روح — مترجم

۱۰۳ - Renan

بقائے دوام حاصل ہے۔ دراصل ابن رشد کا یہ نظریہ ولیم جیمز کے اس خیال سے کچھ بہت زیادہ مختلف نہیں کہ یہ شعور کی کوئی وراء الجسم میکانیکی ترکیب (۱۰۴) ہے جو محض دل بہلاوے کے لیے کسی جسمانی معمول سے عارضی طور پر تو کام لے لیتا لیکن پھر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اس کا ساتھ چھوڑ دیتا ہے۔

لہٰذا آج کل حیات بعد الموت کی حمایت جن دلائل سے کی جاتی ہے ان کی نوعیت بہ حیثیت مجموعی اخلاقی ہے۔ لیکن یہ دلائل بھی جیسے مثلاً کانٹ نے پیش کی ہیں یا جیسے اس کے طرز استدلال کو (۱۰۵) موجودہ زمانے میں پھر سے ایک نئی شکل دی گئی ہے، اس ایمان و تیقن پر مبنی ہیں کہ عدل و انصاف کے تقاضوں کا ایک نہ ایک دن پورا ہونا ضروری ہے، یا پھر ان کی تہ میں یہ خیال کام کر رہا ہے کہ انسان کے مقاصد اور نصب العین کی دنیا چونکہ بڑی وسیع ہے۔ اتنی وسیع کہ اس کی کوئی نہایت ہی نہیں۔ لہٰذا بحیثیت فرد انسان کی زندگی پر نظر رکھی جائے تو ہمیں اس کے اعمال و افعال کا کوئی بدل ہی ملتا ہے نہ مثال۔ یہی وجہ ہے کہ کانٹ کے نزدیک تو یہ مسئلہ وہم و قیاس کے حدود سے باہر ہے۔ وہ کچھ ہے تو عقل عملی کا مسلمہ، یا ہمارے اخلاقی شعور کا ایک بدیہیہ (۱۰۶)۔ انسان کو خیر اعلیٰ کی طلب ہے، اس کے حصول کی آرزو، اس لیے کہ خیر ہے تو فضائل اخلاق بھی ہیں اور مسرت و سعادت بھی۔ وہ دونوں پر حاوی ہے۔ لیکن فضائل اخلاق اور مسرت و سعادت، علیٰ ہذا فرض اور خواہش غیر متجانس تصورات ہیں۔ لہٰذا یہ چند روزہ زندگی جس کا تعلق اس عالم محسوسات سے ہے ان کے حصول کے لیے کافی نہیں اور اس لیے ہم مجبور ہیں کہ بقائے دوام کو ایک مسلمے کے طور پر قبول کر لیں۔ یونہی ہم انسان ایسا کر سکتے ہیں کہ فضائل اخلاق اور مسرت و سعادت

---

۱۰۴ - یعنی آلۂ کار — مترجم

۱۰۵ - حیات بعد الموت کی حمایت میں — مترجم

۱۰۶ - کانٹ کہتا ہے۔

کے متبائن تصورات کو رفتہ رفتہ ایک وحدت میں سمو دیں - مگر پھر جس کے ساتھ خدا کی ھستی کا اقرار ایک شرط ضروری ہے کیونکہ بغیر اس کی ھستی کا اثبات کیے ان تصورات کا اتصال ممکن نہیں - لیکن یہاں جو بات غیر واضح رہ جاتی ہے وہ یہ کہ فضائل اخلاق اور مسرت و سعادت کی تکمیل کے اس عمل کو اتنے لا متناھی زمانے کی ضرورت کیوں ہے (۱۰۷) - ثانیاً یہ کہ خدا ان متبائن تصورات میں اتصال پیدا کرے گا تو کیسے ؟ یہی وجہ ہے کہ اس قسم کے ما بعد الطبیعی دلائل کو ناکام ہوتے دیکھ کر اب بیشتر فلسفیوں کا انداز یہ ہے کہ ہم ان اعتراضات کا رد تلاش کریں جو مادیت حاضرہ کی طرف سے حیات بعد الموت پر وارد ہوتے ہیں - اعتراض یہ ہے کہ شعور تو صرف دماغ کا ایک وظیفہ ہے - لہٰذا جونہی دماغ کا یہ فعل ساقط ہؤا شعور کا سلسلہ بھی منقطع ہو جائے گا - ولیم جیمز کہتا ہے حیات بعد الموت کے خلاف یہ اعتراض درست ہوگا بشرطیکہ ہم ثابت کر دیں کہ (۱۰۸) یہ وظیفہ پیدا آور ہے (۱۰۹) - لیکن پھر محض یہ امر کہ جسمانی تغیرات کے ساتھ ساتھ بعض نفسیاتی تغیرات بھی رونما ہو جاتے ہیں اس بات کی دلیل نہیں کہ یہ درحقیقت جسمانی تغیرات تھے جن سے نفسیاتی تغیرات مترتب ہوئے - لہٰذا ضروری نہیں کہ ہم اس وظیفے کو پیدا آور ہی قرار دیں ، کیونکہ ہو سکتا ہے یہ وظیفہ ترخیصی° ہو یا ترسیلی° جیسے مثلاً چوب کمان کے گھوڑے یا انعکاسی عدسے° کا وظیفہ - یوں بھی اس نظریے کا مطلب کچھ یوں ہوگا کہ شعور کا بھی کوئی وراء الجسم میکانیکی آلہ ہے جو ہماری حیات داخلی میں کام کر رہا ہے اور جو کسی نہ کسی طرح محض دل بہلاوے کے لیے کوئی مادی معمول عارضی طور پر انتخاب کر لیتا ہے - اس سے یہ تو ثابت نہیں ہوتا کہ ہمارے محسوسات و مدرکات کا

---

۱۰۷ - اس مسیحی استدلال کے لیے ملاحظہ ہو تصریح 'و' - مترجم

۱۰۸ - دماغ کا -

۱۰۹ - شعور کا - مترجم

حقیقی مشمول(۱۱۰) علی التسلسل قائم رہے گا۔ اب میرے نزدیک مادیت کے رد کا صحیح طریق تو وہی ہے جس کی طرف ہم ان خطبات میں پہلے اشارہ کر آئے ہیں(۱۱۱)۔ سائنس تو مجبور ہے کہ حقیقت مطلقہ کے بعض مخصوص پہلوؤں کا انتخاب کرتے ہوئے باقی سب پہلوؤں کو نظر انداز کر دے۔ لہذا سائنس کا یہ دعویٰ کہ اس کے(۱۱۲) وہی پہلو قابل مطالعہ ہیں محض ادعا اور تحکم ہے۔ ہم تسلیم کرتے ہیں کہ انسان کا ایک پہلو مکانی°(۱۱۳) بھی ہے لیکن اس کی ہستی کا صرف یہی ایک پہلو نہیں۔ اس کے اور بھی متعدد پہلو ہیں، مثلاً ہمارے غائی کردار° کی یہ نوعیت کہ اس کا انداز ہمیشہ یکساں رہے گا، یا مثلاً حق کی جستجو جس کو سائنس نظر انداز کرنے پر مجبور ہے، کیونکہ ان پہلوؤں کے فہم کے لیے جن مقولات کی ضرورت ہے وہ ان مقولات سے قطعاً مختلف ہیں جن سے سائنس میں کام لیا جاتا ہے۔

البتہ ایک نظریہ ہے جو فکر جدید نے بقاے دوام کے بارے میں قائم کیا ہے(۱۱۴)۔ ہمارا مطلب ہے نیٹشے کا عقیدہ 'رجعت ابدی' جو صرف اس لیے غور طلب نہیں کہ نیٹشے نے اسے ایک پیغمبرانہ جوش کے ساتھ پیش کیا بلکہ اس لیے بھی کہ آج کل کی طبائع کا رجحان فی الواقع اسی جانب ہے(۱۱۵)۔ دراصل رجعت ابدی کا خیال ایک ہی وقت میں متعدد انسانوں کے دل میں پیدا ہوا۔ چنانچہ اس کے کچھ مبادیات ہربرٹ اسپنسر(۱۱۶) میں بھی موجود ہیں۔ لیکن یہ اس

---

۱۱۰۔ یعنی انفرادی شعور جو اگر ہے تو فرد کے لیے بھی بقاے دوام ہے — مترجم

۱۱۱۔ دوسرے خطبے میں، نیز ملاحظہ ہو خطبۂ ماسبق — مترجم

۱۱۲۔ جو اس کے پیش نظر ہیں — مترجم

۱۱۳۔ بحیثیت وجود مادی — مترجم

۱۱۴۔ اور جس کی حیثیت خالصاً فلسفیانہ ہے — مترجم

۱۱۵۔ حیات بعد الموت کی حمایت میں — مترجم

۱۱۶۔ Herbert Spencer

خیال کی اندرونی قوت تھی ، نہ کہ اس کی منطقی صحت جس سے نیٹشے کا ذہن متأثر ہؤا ، اور جو پھر اس امر کا ثبوت ہے کہ حقائق کی کنہ اور ماہیت کے بارے میں ہم جو نظریات قائم کرتے ہیں فیضان باطن کی بنا پر کرتے ہیں ، ما بعد الطبیعی غور و فکر کے زور پر نہیں کرتے۔ بایں ہمہ نیٹشے نے یہ خیال چونکہ ایک باقاعدہ اور مدلل نظریے کی شکل میں پیش کیا ہے ، اس لیے ہم اس کی تحقیق میں حق بجانب ٹھہریں گے ۔ رجعت ابدی کی بنا اس مفروضے پر ہے کہ کائنات میں توانائی کی مقدار ہمیشہ یکساں رہتی ہے ۔ لہٰذا ہم اسے متناہی ٹھہرائیں گے ۔ مکان صرف ایک صورت باطنی ہے (۱۱۷) اور اس لیے کائنات کے وقوع فی المکان کا یہ مطلب نہیں کہ وہ کسی خلاے محض میں واقع ہے ۔ ایسا کہنا ایک بے معنی سی بات ہوگی ۔ رہا زمانے کا تصور سو اس میں نیٹشے نے کانٹ اور شوپن ہاوئر دونوں کے خلاف یہ رائے قائم کی کہ اس کا تعلق ض ہمارے داخل سے نہیں (۱۱۸) ۔ وہ ایک حقیقی اور لا متناہی عمل ہے جسے دوری° ہی ٹھہرایا جا سکتا ہے لہٰذا مکان کے لا متناہی خلا میں توانائی کے زوال اور فساد کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ۔ یوں بھی اس توانائی کے مراکز چونکہ بہ اعتبار تعداد محدود ہیں اس لیے ہم ان کے امتزاجات کا بھی بآسانی تخمینہ کر سکتے ہیں ۔ مزید یہ کہ اس دواماً فعال توانائی کا کوئی آغاز ہے نہ انجام ، نہ اس میں توازن کا سوال پیدا ہوتا ہے ، نہ کسی پہلے اور آخری تغیر کا ۔ زمانہ لا متناہی ہے اور اس لیے توانائی کے جتنے بھی ممکن امتزاجات ہیں سب کے سب ظہور میں آ چکے ہیں ۔ کائنات کا کوئی حادثہ نیا حادثہ نہیں ۔ جو کچھ ہو رہا ہے پہلے بھی ہو چکا ہے ، ایک نہیں ، کئی بار اور آئندہ بھی ہوتا رہے گا ۔ لہٰذا نیٹشے کے اس نظریے کی رو سے حوادث کائنات کی ترتیب

---

۱۱۷ - یعنی وہ صرف ہمارے ذہن کی تخلیق ہے ، خارج میں اس کا کوئی وجود نہیں ـــ مترجم

۱۱۸ - یعنی اس کا وجود خارجی اور حقیقی ہے ـــ مترجم

مقرر بھی ہے اور ناقابل تغیر و تبدل بھی، اس لیے کہ زمانے کی اس لا متناہی مدت میں جس کا گزر ہو چکا ہے توانائی کے جملہ مراکز بھی اپنے طور طریق کا ایک قطعی راستہ اختیار کر چکے ہوں گے۔ لفظ 'رجعت' کا زور بھی دراصل اسی قطعیت پر ہے، لہٰذا یہ ماننا لازم آئے گا کہ مراکز توانائی کا وہ امتزاج جو ایک مرتبہ ظہور میں آچکا ہے اس کا بار بار ظہور ناگزیر ہے، ورنہ اس امر کی کوئی ضمانت نہیں کہ فوق البشر کی رجعت یقینی ہے:

''ہر شے واپس آچکی ہے شعری ہو یا مکڑی! اور یہ خیالات جو اس وقت تیرے دل میں ہیں اور یہ تیرا آخری خیال کہ ہر شے واپس آئے گی۔ اے میرے ہم جنس تیری ساری زندگی شیشۂ ساعت کی طرح پر اور خالی ہوتی رہے گی اور یہ حلقہ جس میں تیری حیثیت ایک دانۂ ریگ سے زیادہ نہیں ہمیشہ رخشاں اور تاباں رہے گا''۔

یہ ہے نیٹشے کا عقیدۂ رجعت ابدی جسے گویا ایک نہایت کڑی میکانیت سے تعبیر کرنا چاہیے (۱۱۹) اور جس کی بنا کسی ثابت شدہ حقیقت کی بجائے سائنس کے ایک ایسے مفروضے پر ہے جس سے محض کام لینا درکار تھا۔ زمانے کے مسئلے پر بھی نیٹشے نے کماحقہ غور نہیں کیا۔ وہ اس کو خارجی قرار دیتا اور یہ سمجھتا ہے کہ زمانہ عبارت ہے حوادث کے اس لا متناہی سلسلے سے جس کا تکرار ہمیشہ جاری رہے گا۔ حالانکہ زمانے کی حرکت کو دوری ٹھہرایا جائے تو بقائے دوام کا تصور ناقابل برداشت ہو جاتا ہے جس کا خود نیٹشے کو بھی احساس تھا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ حیات بعد الموت کے اس نظریے کو حیات بعد الموت کی بجائے ایک ایسے نظریے سے تعبیر کرتا ہے جس کی بدولت حیات بعد الموت

---

۱۱۹۔ یعنی علت و معلول کے ایک ایسے سلسلے سے جس میں انسان مجبور محض ہے — مترجم

کا تصور قابل برداشت ہو جاتا ہے ۔ مگر پھر سوال یہ ہے کہ حیات بعد الموت قابل برداشت ہوگی تو کیسے ؟ محض اس توقع کی بنا پر کہ مراکز توانائی کا وہ امتزاج جس سے ہماری ذات کی ترکیب ہوئی ، اس مثالی امتزاج کی تشکیل کا جزو لازمی ہے جس کو ہم نے فوق البشر کہا ہے ۔ لیکن فوق البشر کا ظہور تو اس سے پہلے بھی بارہا ہو چکا ہے ، لہٰذا اس کی پیدائش یقینی ہے ۔ اندریں صورت ہماری یہ توقع کسی آرزو اور تمنا کا سبب تو نہیں بن سکتی ۔ انسان کو تمنا ہوتی ہے تو کسی ایسی ہی شے کی جو نادر اور اچھوتی ہو ۔ لیکن نیٹشے جس نظریے کی تلقین کر رہا ہے اس کے پیش نظر تو اس امر کا کوئی امکان ہی نہیں (۱۲۰) ۔ لہٰذا یہ نظریہ اس تقدیر پرستی سے بھی بدتر ہے جس کو لفظ قسمت سے ادا کیا جاتا ہے ۔ پھر اس کی بجائے کہ یوں ہمارے رگ و ریشہ میں مصاف حیات کے لیے طاقت اور ہمت پیدا ہو ، یہ وہ عقیدہ ہے جس سے رجحانات عمل فنا ہو جاتے اور خودی اپنا اطناب کھو بیٹھتی ہے ۔

آئیے اب اس مسئلے میں قرآن مجید سے رجوع کریں ۔ قرآن مجید نے تقدیر انسانی (۱۲۱) کا جو نظریہ قائم کیا ہے کچھ تو اخلاقی ہے اور کچھ حیاتی ۔ حیاتی اس لیے کہ قرآن پاک نے اس ضمن میں بعض ایسے اشارات کیے ہیں جن سے ہماری توجہ مظاہر حیات کی طرف منعطف ہو جاتی ہے (۱۲۲) اور جن کا فہم جب ہی ممکن ہے کہ ہم اس کی کنہ اور ماہیت کے بارے میں بڑی دقت نظر اور بصیرت سے کام لیں ۔ مثال کے طور پر اس نے برزخ کا ذکر کیا ہے جیسے گویا موت

---

۱۲۰ - کہ ہم کسی ایسی شے کی آرزو کریں جو بالکل نئی ہو — مترجم

۱۲۱ - یعنی انسان کے مقصود و منتہا کا جس کا ایک پہلو حیات بعد الموت بھی ہے — مترجم

۱۲۲ - اور جیسے حیاتیات میں ان پر گفتگو کی جاتی ہے — مترجم

اور بعثت بعد الموت کے درمیان توقف و انتظار کی ایک حالت سے تعبیر کرنا چاہیے ۔ بعینہ بعث بعد الموت کا تصور بھی سر تا سر مختلف ہے(۱۲۳) ۔ اس لیے کہ قرآن پاک نے اس کی بنا مسیحیت کی طرح کسی مخصوص انسان کی بعثت ثانیہ پر نہیں رکھی(۱۲۴) ۔ وہ حیات کا ایک عالمگیر مظہر ہے جس کا اطلاق ایک حد تک وحوش و طیور پر بھی کیا جا سکتا ہے (۶ : ۳۸) (۱۲۵) ۔

لیکن اس سے پیشتر کہ فرد کے بارے میں بقاے دوام کے متعلق قرآن پاک کے نظریے سے بتفصیل بحث کی جائے، تین باتیں ہیں جن کی طرف اشارہ کر دینا ضروری ہے اور جو ازروے قرآن مجید بالکل واضح ہیں ۔ لہٰذا ہمیں ان میں کوئی اختلاف نہیں ہونا چاہیے ۔

(ا) یہ کہ خودی کا ظہور اگرچہ زمانے سے وابستہ ہے لیکن اس کا وجود زمانے سے متقدم نہیں ۔ ہم نے جس آیت کا ابھی حوالہ دیا تھا اس سے بھی یہ حقیقت قطعی طور پر ثابت ہو جاتی ہے ۔

(ب) یہ کہ قرآن پاک کی رو سے نا ممکن ہے انسان پھر اس کرۂ ارضی میں واپس آئے (۱۲۶) ۔

حتیٰ اذا جاء احد ھم الموت قال رب ارجعون ؕ
لعلی اعمل صالحا فی ما ترکت کلا ؕ انھا کلمة ھو
قائلھا ؕ ومن ورائھم برزخ الیٰ یوم یبعثون ٥
(۲۳ : ۱۰۰-۹۹)

والقمر اذا تسق ؕ لترکبن طبقا عن طبق ؕ
(۸۴ : ۱۸)

---

۱۲۳ - اس قسم کے دوسرے تصورات کی نسبت ـــ مترجم

۱۲۴ - اشارہ ہے رفع مسیح علیہ السلام کی طرف ـــ مترجم

۱۲۵ - وما من دابة فی الارض ولا طائر یطیر بجناحیہ الا امم امثالکم و اذالوحوش حشرت ص الخ (۸۱ : ۵)

۱۲۶ - اشارہ ہے 'رجع' اور 'کرہ' کی طرف جس کی قرآن پاک نے بار بار تردید کی ۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ز' ـــ مترجم

افرایتم ما تمنون ؕ ءانتم تخلقونہ ام نحن الخالقون ٥
نحن قدرنا بینکم الموت وما نحن بمسبوقین ۙ علی
ان نبدل امثالکم و ننشئکم فی ما لا تعلمون ٥
(۵۶ : ۶۱-۵۹)

(ج) یہ کہ متناہیت (۱۲۷) کو بد بختی سے تعبیر کرنا غلطی ہے۔

ان کل من فی السموات والارض الا آتی الرحمن
عبداً ؕ لقد احصھم وعدھم عداً ؕ و کلھم آتیہ
یوم القیمۃ فرداً ٥ (۱۹ : ۹۵-۹۳)

پھر نجات کے بارے میں بھی (۱۲۸) اسلام کا جو عقیدہ ہے اس کے پیش نظر یہ آخری تصریح اور زیادہ اہم ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اسے اچھی طرح سے ذہن نشین کر لینا چاہیے۔ متناہی خودی لا متناہی خودی کے سامنے حاضر ہوگی (۱۲۹) تو صرف اپنی انفرادیت کو ساتھ لیے، کیونکہ یونہی اپنی آنکھوں سے اپنے گزشتہ اعمال و افعال کو دیکھ کر وہ اس امر کا اندازہ کر سکتی ہے کہ اس کا مستقبل کیا ہوگا۔

و کل انسان الزمنہ طائرہ فی عنقہ ؕ و نخرج لہ
یوم القیمۃ کتابا یلقہ منشوراً ٥ اقرا کتابک ؕ کفی
بنفسک الیوم علیک حسیبا ؕ (۱۷ : ۱۴-۱۳)

پھر انسان کا انجام کچھ بھی ہو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ اپنی انفرادیت کھو دے گا۔ قرآن مجید کے نزدیک انسان کی انتہائی مسرت اور سعادت یہ نہیں کہ اپنی متناہیت سے محروم ہو جائے۔ اس کے 'اجر غیر ممنون' (۱۳۰) کا مطلب ہے اس کے ضبطِ نفس، اس کی یکتائی اور بحیثیت ایک خودی اس کی فعالیت کا زیادہ سے زیادہ شدت اختیار کرتے جانا، حتیٰ کہ

---

۱۲۷ - نفس انسانی۔
۱۲۸ - شر، فساد اور ھلاکت سے ۔ مترجم
۱۲۹ - ولقد جئتمونا فرادی (۶ : ۹۵)
۱۳۰ - اشارہ ہے 'فلھم اجر غیر ممنون' (۹۵:۶) کی طرف ۔ مترجم

عالمگیر تباہی کا وہ منظر بھی (۱۳۱) جس سے قیامت کی ابتدا ہوگی ۔ اس قسم کی تربیت یافتہ خودی کے سکون و اطمینان پر قطعاً اثر انداز نہیں ہوگا ۔

و نفخ فی الصور فصعق من فی السموات و من
فی الارض الامن شاء اللہ (۳۹ : ۶۹)

لیکن ظاہر ہے اس قسم کے استثنا کا اطلاق انہی شخصیتوں پر ہو سکتا ہے جن میں خودی کی شدت انتہا کو پہنچ گئی ہو ، لہٰذا اس کے نشو و نما کا معراج کمال یہ ہے کہ ہم اس خودی سے براہ راست اتصال میں بھی جو سب پر محیط ہے اپنے آپ کو قائم اور برقرار رکھ سکیں جیسا کہ قرآن پاک نے حضور سرور کائنات صلعم کے مشاہدۂ ذات کے بارے میں ارشاد فرمایا :

ما زاغ البصر وما طغی ٥ (۵۳ : ۱۷)

یہ ہے اسلام کے نزدیک انسانیت کامل کا تصور جس کا اظہار فارسی کے اس شعر سے بڑھ کر جو حضور رسالت مآب صلعم کے واقعۂ معراج کے بارے میں کہا گیا اور کہیں نہیں ہوا :

موسیٰ ز ہوش رفت بیک جلوۂ صفات
تو عین ذات می نگری در تبسمی

لیکن وحدۃ الوجود کو یہ نقطۂ نظر پسند نہیں ۔ لہٰذا اس کے حامی فلسفیانہ مشکلات کا سہارا لیتے ہیں (۱۳۲) ۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ذات متناہی اور لا متناہی ایک دوسرے سے الگ تھلگ رہیں ؟ کیا متناہی خودی لا متناہی خودی کے حضور اپنی متناہیت برقرار رکھ سکتی ہے ؟ (۱۳۳) حالانکہ یہ مشکلات جب ہی پیدا ہوتی ہیں جب ہم لا متناہی کی ماہیت کا ایک غلط تصور

---

۱۳۱ - یوم تبدل الارض غیر الارض والسموات (۱۴ : ۴۸) اور جس کا ذکر قرآن پاک کی متعدد سورتوں میں آیا ہے ۔

۱۳۲ - اس نقطۂ نظر کی تردید کے لیے ۔ وہ کہیں گے . . . ـــ مترجم

۱۳۳ - مطلب یہ ہے کہ ہرگز نہیں ـــ مترجم

قائم کرتے ہیں۔ حقیقی لا متناہیت کا مطلب لا متناہی امتداد نہیں جس کا تصور یونہی ممکن ہے کہ جملہ متناہی امتدادات پر حاوی ہو۔ برعکس اس کے وہ عبارت ہے اپنے توسع اور افزونی ، نہ کہ امتداد اور وسعت سے۔ لہٰذا جونہی ہم اس کے توسع اور افزونی پر نظر رکھتے ہیں ہمارے لیے یہ سمجھنا مشکل نہیں رہتا کہ متناہی خودی گو لا متناہی سے متمیز تو ہے لیکن منفصل نہیں (۱۳۴)۔ امتداد اور وسعت کا خیال کیجیے تو میرا وجود اس نظام زمان و مکان میں گم ہو جاتا ہے جس کا میں بھی ایک جزو ہوں۔ لیکن بہ اعتبار توسع اور افزونی بھی میں ہوں جو اس نظام زمان و مکان کو ایک وجود مقابل ٹھہراتا اور اپنے آپ سے سر تا سر غیر سمجھتا ہوں۔ لہٰذا میری ہستی اور بقا کا دار و مدار جس چیز پر ہے میں اس سے متمیز بھی ہوں اور وابستہ بھی۔

تینوں حقائق ذہن نشین ہو جائیں تو اسلام کا نقطۂ نظر بآسانی سمجھ میں آ جاتا ہے۔ قرآن پاک کی رو سے یہ عین ممکن ہے کہ ہم انسان کائنات کے مقصود و مدعا میں حصہ لیتے ہوئے غیر فانی ہو جائیں۔

ایحسب الانسان ان یترک سدی ؕ الم یک
نطفة من منی یمنی ۙ ثم کان علقه فخلق فسوی ۙ
فجعل منه الزوجین الذکر والانثی ؕ الیس ذالک
بقدر علیٰ ان یحی ے الموتیٰ ۝ (۷۵ : ۴۰-۳۶)

یوں بھی جس ہستی کے ارتقا میں لاکھوں کروڑوں برس صرف ہوئے اس کے متعلق یہ کہنا کچھ غیر اغلب سا نظر آتا ہے کہ وہ ایک عبث اور لا حاصل سی شے کی طرح ضائع ہو جائے گی۔ لیکن وہ کائنات کے مقصود و مدعا میں شریک ہو گی تو ایک روزافزوں خودی کی حیثیت سے

ونفس وماسواها ۙ فالهمها فجورها وتقواها ۙ قد افلح
من زکها ۙ و قد خاب من دسها ؕ (۹۱ : ۱۰-۷)

---

۱۳۴ - ملاحظہ ہو خطبۂ سوم — مترجم

مگر پھر روح میں افزونی پیدا ہوگی تو کس طرح اور یہ کیسے ہوگا کہ وہ فساد اور ہلاکت سے محفوظ رہے؟ اس کا جواب ہے عمل سے:

تبارک الذی بیدہ الملک و ھو علیٰ کل شی
قدیر ۙ الذی خلق الموت والحیوۃ لیبلوکم ایکم
احسن عملاً ط وھوالعزیز الغفور ۙ (۶۷ : ۲)

گویا زندگی وہ فرصت ہے جس میں خودی کو عمل کے لا انتہا مواقع میسر آتے ہیں اور جس میں موت اس کا پہلا امتحان ہے تاکہ وہ دیکھ سکے اسے اپنے اعمال و افعال کی شیرازہ بندی (۱۳۵) میں کس حد تک کامیابی ہوئی۔ اعمال کا نتیجہ نہ تو لطف ہے نہ درد۔ اعمال یا تو خودی کو سہارا دیتے یا اس کی ہلاکت اور تباہی کا سامان پیدا کرتے ہیں۔ لہذا یہ امر کہ خودی فنا ہو جائے گی یا اس کا کوئی مستقبل ہے عمل پر موقوف ہے اور اس لیے خودی کو برقرار رکھیں گے تو وہی اعمال جن کی بنا اس اصول پر ہے کہ ہم بلا امتیاز من و تو خودی کا احترام کریں (۱۳۶)۔ لہذا بقائے دوام انسان کا حق نہیں۔ اس کے حصول کا دار و مدار ہماری مسلسل جد و جہد پر ہے۔ بالفاظ دیگر ہم اس کے امیدوار ہیں (۱۳۷)۔ مادیت حاضرہ کی سب سے زیادہ یاس انگیز غلطی یہ ہے کہ اس کے نزدیک ہمارا متناہی شعور اپنے موضوع کا تمام و کمال احاطہ کر لیتا ہے (۱۳۸)۔ حالانکہ فلسفہ اور سائنس منجملہ ان ذرائع کے ہیں جن کی بدولت ہم اس موضوع تک پہنچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ لہٰذا خودی نے اپنے عمل اور سعی کی بدولت اگر اسی زندگی میں اتنا استحکام

---

۱۳۵ - مدعائے حیات کے پیش نظر ایک نقطے پر لانے میں — مترجم

۱۳۶ - آدمیت احترام آدمی    با خبر شو از مقام آدمی
— جاوید نامہ

۱۳۷ - کیونکہ حی و قیوم صرف اللہ کی ذات ہے — مترجم

۱۳۸ - یعنی تمام و کمال حقیقت کا — مترجم

پیدا کر لیا ہے کہ موت کے صدمے سے محفوظ رہے تو اس صورت میں موت کو بھی ایک راستہ ہی تصور کیا جائے گا(۱۳۹) ۔ وہ راستہ جسے قرآن پاک نے برزخ کہا ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ جب ہم باطنی واردات اور مشاہدات سے رجوع کرتے ہیں تو ان سے بھی یہی مترشح ہوتا ہے کہ برزخ نام ہے شعور کی اس حالت کا جس میں زمان و مکان کے متعلق خودی کے اندر کچھ تغیر رونما ہو جاتا ہے اور یہ بات کچھ غیر اغلب بھی نہیں ۔ ہیلم ہولٹس(۱۴۰) پہلا شخص ہے جس نے یہ دریافت کیا تھا کہ اعصابی ہیجان کے شعور میں کچھ وقت لگتا ہے ، جو اگر صحیح ہے تو اس کا مطلب یہ ہؤا کہ زمانے کے باب میں ہم نے جو نظریہ قائم کر رکھا ہے اس کی ساری ذمہ داری ہمارے نظام عضوی پر عائد ہوتی ہے ۔ لہٰذا اس نظام کی ہلاکت کے باوجود اگر خودی کی ہستی برقرار رہتی ہے تو یہ ایک قدرتی امر ہے کہ زمان و مکان کے بارے میں ہماری موجودہ روش بدل جائے ۔ یوں بھی ہم اس قسم کی تبدیلیوں سے بے خبر نہیں ۔ مثلاً خواب کی حالت میں تأثرات ذہنی کا غیر معمولی ارتکاز یا موت کے وقت حافظے میں غیر معمولی اضافہ ۔ یہ سب اس امر کا ثبوت ہیں کہ خودی زمانے کا ایک نہیں کئی معیار قائم کر سکتی ہے ۔ لہٰذا برزخ بھی انتظار اور توقف کی کوئی انفعالی حالت نہیں(۱۴۱) ۔ بلکہ خودی کا وہ عالم جس میں اسے حقیقت مطلقہ کے بعض نئے پہلوؤں کی جھلک نظر آتی ہے اور جن سے تطابق و توافق کے لیے اسے اپنے آپ کو طیار کرنا پڑتا ہے ۔ بہ الفاظ دیگر یہ وہ کیفیت ہے جس میں نفس انسانی کے اندر زبردست اختلال رونما ہوتا ہے ، بالخصوص ان انسانوں میں جنھوں نے اپنے ذاتی نشو و نما کے انتہائی مدارج طے کر لیے ہیں اور جن کی خودی

---

۱۳۹ - بقاے دوام کا ــ مترجم

۱۴۰ - Helmholtz

۱۴۱ - جس میں خودی کا وجود کالعدم ہو جاتا ہے جیسا کہ متکلمین کا خیال تھا ــ مترجم

زمان و مکان کے ایک مخصوص نظام میں کسی مقررہ طرز عمل کی عادی ہو چکی ہے۔ اندریں صورت یہ بھی ممکن ہے کہ بعض بد قسمت انسان (۱۴۲) اپنی ہستی کھو بیٹھیں۔ خودی کو بہر حال اپنی جد و جہد جاری رکھنا ہے تاکہ اس میں حیات بعد الموت کے حصول کی صلاحیت پیدا ہو جائے۔ دراصل بعث بعد الموت کوئی خارجی حادثہ نہیں۔ یہ خودی ہی کے اندر ایک حیاتی عمل کی تکمیل ہے (۱۴۳) اور جسے انفرادی یا اجتماعی جس لحاظ سے دیکھیے، دونوں صورتوں میں محاسبۂ ذات کی وہ ساعت ہے جس میں خودی اپنے گزشتہ اعمال کا جائزہ لیتی اور مستقبل میں اپنے ممکنات کا اندازہ کرتی ہے۔ قرآن مجید کا بھی یہی ارشاد ہے کہ ہم اپنی حیات ثانیہ کا قیاس خلق اول کی مماثلت پر کریں:

و یقول الانسان أ اذا ما مت لسوف اخرج
حیا ○ او لا یذکر الانسان ان خلقنہ من قبل
و لم یک شیأ ○ (۱۹ : ۶۷-۶۶)

نحن قدرنا بینکم الموت و ما نحن بمسبوقین لا
علیٰ ان نبدل امثالکم و ننشئکم فی ما لا تعلمون ○
و لقد علمتم النشاۃ الاولیٰ فلولا تذکرون ○
(۵۶ : ۶۲-۶۰)

لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ انسان کی 'نشاۃ الاولیٰ' کیوں کر ہوئی۔ ہم نے ابھی چند آیات کا حوالہ دیا تھا۔ ان کے آخری حصے میں جن حقائق پر توجہ دلائی گئی ہے یہ انہی کا نتیجہ تھا کہ فلاسفۂ اسلام کی آنکھوں میں حقیقت کی ایک نئی جھلک پھر گئی۔ جاحظ (م- ۲۵۵) پہلا شخص ہے جس نے ان تغیرات کی طرف اشارہ کیا جو نقل مکانی، علیٰ ہذا

---

۱۴۲ - جو اپنی خودی میں استحکام پیدا کرنے سے قاصر رہے اس سلسلے میں 'نروان' کا تصور بھی مد نظر رکھنا چاہیے۔ مترجم

۱۴۳ - حشرِ مُلّا شقِ قبر و نفخِ صور
عشق شور انگیز خود صبح نشور
- جاوید نامہ

ماحول کے زیر اثر حیوانات کی زندگی میں بالعموم رونما ہو جاتے ہیں۔ آگے چل کر جاحظ کے ان نظریات کو اس حلقے نے جو 'اخوان الصفا' کے نام سے مشہور ہؤا مزید وسعت دی۔ ابن مسکویہ (م۔ ۴۲۱ھ) پہلا مسلمان مفکر ہے جس نے انسان کے مبدا و مصدر کے بارے میں ایک واضح اور متعدد پہلوؤں سے جدید نظریہ پیش کیا۔ بعینہ یہ بھی ایک قدرتی امر تھا، علیٰ ھذا قرآن مجید کی روح کے عین مطابق کہ رومی بقاے دوام کے مسئلے کو ارتقاے حیات ہی کا ایک مسئلہ ٹھہراتا، کیونکہ ہم اس کا فیصلہ صرف ما بعد الطبیعی دلائل کی بنا پر نہیں کر سکتے جیسا کہ بعض فلاسفۂ اسلام کا خیال تھا۔ لیکن پھر عصر حاضر میں تو اس نظریے سے زندگی کے بارے میں امید و وثوق اور ذوق و شوق کی بجائے مایوسی اور افسردگی کی ایک لہر دوڑ گئی ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ اس دور نے بغیر کسی دلیل کے یہ فرض کر لیا ہے کہ ہم انسان اپنے ارتقا کی جس منزل میں ہیں اسے نفسیاتی یا عضویاتی جس لحاظ سے بھی دیکھا جائے ہمارے ارتقا کی آخری منزل ہے۔ لہٰذا بحیثیت ایک حادثۂ حیات کے (۱۴۴) موت میں کوئی تعمیری پہلو مضمر نہیں۔ دراصل عصر حاضر کو آج ایک رومی کی ضرورت ہے جو دلوں کو زندگی، امید اور ذوق و شوق کے جذبات سے معمور کر دے۔ مولانا کے یہ اشعار کس قدر بے نظیر ہیں (۱۴۵) :

آمده اول به اقلیمِ جماد وز جمادی در نباتی اوفتاد
سال ها اندر نباتی عمر کرد وز جمادی یاد نا ورد از نبرد
وز نباتی چون بحیوانی فتاد نا یدش حالِ نباتی هیچ یاد

---

۱۴۴ - جس سے زندگی دو چار ہوتی ہے اور انسان ایک نئے مرحلے میں قدم رکھتا ہے — مترجم

۱۴۵ - ان اشعار اور ان کے انگریزی ترجمے میں پورا پورا تطابق نہیں — مترجم

جز ہماں میلے کہ دارد سوے آں خاصہ در وقت بہار ضیمراں
ہم چنیں اقلیم تا اقلیم رفت تا شد اکنوں عاقل و دانا و زفت
عقلہاے اولینش یاد نیست ہم ازیں عقلش تحوّل کرد نیست

بہر حال فلاسفۂ اسلام اور علماے الٰہیات کے درمیان جو مسئلہ مختلف فیہ ہے وہ یہ کہ انسان کی بعثت ثانیہ پر کیا اس کا جسم بھی پھر سے زندہ ہو جائے گا۔ اس میں زیادہ تر خیال یہ ہے اور شاہ ولی اللہ دہلوی کی رائے بھی جن کی ذات پر گویا الٰہیات اسلامیہ کا خاتمہ ہو گیا یہی تھی کہ حیات بعدالموت پر ایسا کوئی مادی پیکر ناگزیر ہے(۱۴۶) جو خودی کے نئے ماحول میں اس کے مناسب حال ہو۔ لیکن میں سمجھتا ہوں ان کے اس نظریے کی حقیقی وجہ یہ ہے کہ جب ہم خودی کا تصور بحیثیت ایک فرد کے کرتے ہیں تو ضروری ہو جاتا ہے کہ اسے کسی مقام یا اختیاری پس منظر سے نسبت دیں(۱۴۷)۔ آیت ذیل سے البتہ اس مسئلے کی کچھ اور وضاحت ہو جاتی ہے:

أ اذا متنا و کنا ترابآ ج ذالک رجع بعید ٥
قد علمنا ما تنقص الارض منہم ج و عندنا کتاب
حفیظ ٥ (۵۰ : ۳-۴)

میرے نزدیک اس آیت سے صاف مترشح ہو جاتا ہے کہ انسان اپنی حیات عملی کی جب ہی تکمیل کر سکتا ہے جب اسے ایک ایسی انفرادیت حاصل کر لے جو اس ماحول میں اپنے انتزاع و انتشار کے باوجود اپنے آپ کو قائم اور برقرار رکھ سکے۔ البتہ ہمیں نہیں معلوم تو یہ کہ یہ سب کچھ ہو گا کیسے(۱۴۸)، کیوں کہ اگر ہم تسلیم بھی کر لیں کہ

---

۱۴۶ - مثلاً 'نسمہ' ملاحظہ ہو حاشیۂ ما بعد ـ مترجم

۱۴۷ - یعنی اس کا تصور بطور ایک محسوس اور دوسری اشیا سے الگ تھلگ ایک موجود فی المکان شے کی صورت میں کریں ملاحظہ ہو تصریح 'ح' ـ مترجم

۱۴۸ - یعنی 'نشاۃ آخری' ہو گی کیسے؟ اس کا عمل اور طریق کیا ہے؟ ـ مترجم

انسان کا معاد کسی نہ کسی جسد عنصری سے وابستہ ہے، خواہ اس جسد عنصری کی حقیقت کچھ بھی ہو اور سر دست ہم اسے سمجھ بھی نہ سکیں، جب بھی بعثت ثانیہ کے باب میں ہمیں کوئی بصیرت حاصل نہیں ہوتی۔ قرآن مجید نے بھی اس سلسلے میں جن مماثلتوں کی طرف اشارہ کیا ہے ان سے مقصود صرف یہی ظاہر کرنا ہے کہ بعثت ثانیہ ایک حقیقت ہے یہ نہیں کہ اس کی ماہیت کیا ہے۔ لہٰذا جہاں تک فلسفہ کا تعلق ہے ہم اتنا ہی کہ سکتے کہ انسان کے ماضی پر غور کیجیے تو یہ امر کچھ غیر اغلب نظر آتا ہے کہ اس کی ہستی کا سلسلہ جسم کی ہلاکت کے ساتھ ہمیشہ کے لیے ختم ہو جائے۔

قرآن مجید کی تعلیمات اس باب میں بہر حال یہ ہیں کہ بعث بعد الموت پر انسان کی بصارت تیز ہو جائے گی (۵۰ : ۲۱)(۱۴۹)، وہ اپنی گردن میں خود اپنی طیار کردہ قسمت کا حال آویزاں پائے گا(۱۵۰)۔ جنت اور دوزخ اس کے احوال ہیں۔ مقامات یعنی کسی جگہ کے نام نہیں ہیں(۱۵۱)۔ چنانچہ قرآن پاک میں ان کی جو کیفیت بیان کی گئی ہے اس سے مقصود بھی یہی ہے کہ ایک داخلی حقیقت، یعنی انسان کے اندرونی احوال کا نقشہ اس کی آنکھوں میں پھر جائے۔ جیسا کہ دوزخ کے بارے میں ارشاد ہے 'اللہ کی جلائی ہوئی آگ جو دلوں تک پہنچتی ہے(۱۵۲)۔ بہ الفاظ دیگر وہ انسان کے اندر بہ حیثیت انسان اپنی ناکامی کا درد انگیز احساس ہے، جیسے بہشت کا مطلب ہے فنا اور ہلاکت کی قوتوں پر غلبے اور کامرانی کی مسرت۔ اسلام نے انسان کو ابدی لعنت کا

---

۱۴۹ - لقد کنت فی غفلة من ھذا فکشفنا عنک غطاءک فبصرک الیوم حدید ○

۱۵۰ - و کل انسان الزمناہ طائرہ فی عنقہ ط و نخرج لہ یوم القیمة کتاباً یلقہ منشورا ○ (۱۷ : ۱۳)

۱۵۱ - ملاحظہ ہو تصریح 'ط' ــ مترجم

۱۵۲ - نار اللہ موقدة لا التی تطلع علی الافئدة ط (۱۰۴ : ۶)

مستحق نہیں ٹھہرایا(۱۵۳) - چنانچہ قرآن مجید نے لفظ 'خلود' کی تشریح بھی دوسری آیات میں اس طرح کر دی ہے کہ اس سے مراد محض ایک مدت زمانی (۷۸ : ۲۳)(۱۵۴) ہے - یوں بھی انسانی سیرت کا تقاضا ہے کہ جوں جوں زمانہ گزرے اس میں سختی اور پختگی پیدا ہوتی جائے، لہٰذا سیرت اور کردار کی تبدیلی کے لیے بھی وقت کی ضرورت ہوگی - اس لحاظ سے دیکھا جائے تو جہنم بھی کوئی 'هاویه' (۱۵۵) نہیں جسے کسی منتقم خدا (۱۵۶) نے اس لیے طیار کر رکھا ہے کہ گنہ گار ہمیشہ اس میں گرفتار عذاب رہیں (۱۵۷) - وہ درحقیقت تادیب کا ایک عمل ہے تا کہ جو خودی پتھر کی طرح سخت ہو گئی ہے (۱۵۸) وہ پھر رحمت خداوندی کی نسیم جاں فزا کا اثر قبول کر سکے - لہٰذا جنت بھی لطف و عیش یا آرام و تعطل کی کوئی حالت نہیں - زندگی ایک ہے اور مسلسل (۱۵۹) اور اس لیے انسان بھی اس ذات لا متناہی کی نو بہ نو تجلیات کے لیے جس کی ہر لحظہ ایک نئی شان ہے (۱۶۰) ہمیشہ آگے ہی آگے بڑھتا رہے گا (۱۶۱) - پھر جس کسی کے حصے میں یہ سعادت آئی ہے کہ تجلیات الٰہیہ سے سرفراز ہو وہ صرف

---

۱۵۳ - جیسے مثلاً عیسائیت نے ـــ مترجم

۱۵۴ - لبثین فیها احقاباً ج

۱۵۵ - و اما من خفت موازینه لا فامه هاویه ط وما ادراک ماهیه ط نار حامیه ۵ (۱۰۱ : ۱۱-۸)

۱۵۶ - جیسا کہ یہود کا خیال تھا (مترجم)

۱۵۷ - کسی ابتدائی اور نا قابل تلافی گناہ (مثلاً مسیحیت کے خلقی گناہ Original sin) کی پاداش میں ـــ مترجم

۱۵۸ - فهی کالحجارة او اشد قسوه ط (۲ : ۷۴) بسبب 'قساوت قلب' اور اس لیے نمو سے عاری ـــ مترجم

۱۵۹ - باعتبار ماہیت ـــ مترجم

۱۶۰ - کل یوم هو فی شان ج (۵۵ : ۲۹)

۱۶۱ جیسا کہ زندگی کا تقاضا ہے - ملاحظہ ہو خطبۂ اول و دوم ـــ مترجم

ان کے مشاہدے پر قناعت نہیں کرے گا (۱۶۲) - خودی کی زندگی اختیار کی زندگی ہے (۱۶۳) جس کا ہر عمل ایک نیا موقعہ پیدا کر دیتا اور یوں اپنی خلاقی اور ایجاد و طباعی کے لیے نئے نئے مواقع بہم پہنچاتا ہے -

---

۱۶۲ - انفعالی طور پر ، مگر جس سے زندگی کسی نئے مرحلے میں قدم نہیں رکھتی — مترجم

۱۶۳ - ملاحظہ ہو خطبۂ دوم و سوم — مترجم



دور ہی سے حقیقت کا مشاہدہ کرتا ہے - برعکس اس کے مذہب اس سے قرب و اتصال کا آرزومند ہے - ایک نظریہ ہے ، دوسرا حقیقت ، تقرب اور اتصال - لیکن یہ تقرب اور یہ اتصال جب ہی ممکن ہے کہ فکر اپنے حدود سے آگے بڑھنے کی کوشش کرے (۱۹۰) ، جس میں اسے کامیابی ہوگی تو اس ذہنی روش کی بدولت جسے مذہب نے دعا سے تعبیر کیا ہے اور جو پیغمبر اسلام صلعم کے لب مبارک پر تا دم آخر موجود تھی (۱۹۱) -

---

۱۹۰ - نہ کہ ' تجاوز ' کی — مترجم

۱۹۱ - اللھم بالرفیق الاعلیٰ —

# پانچواں خطبہ

## اسلامی ثقافت کی روح

"محمدؐ عربی بر فلک الافلاک رفت و باز آمد۔ واللہ اگر من رفتمے ہرگز باز نیامدمے"۔ یہ مشہور صوفی بزرگ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی کے الفاظ ہیں (۱) جن کی نظیر تصوف کے سارے ذخیرۂ ادب میں مشکل ہی سے ملے گی۔ شیخ موصوف کے اس ایک جملے سے ہم اس فرق کا ادراک نہایت خوبی سے کر لیتے ہیں جو شعورِ ولایت اور شعورِ نبوت میں پایا جاتا ہے۔ صوفی نہیں چاہتا وارداتِ اتحاد° (۲) میں اسے جو لذت اور سکون حاصل ہوتا ہے اسے چھوڑ کر (۳) واپس آئے، لیکن اگر آئے بھی، جیسا کہ اس کا آنا ضروری ہے، تو اس سے نوع انسانی کے لیے کوئی خاص نتیجہ مترتب نہیں ہوتا۔ برعکس اس کے، نبی کی بازآمد تخلیقی ہوتی ہے۔ وہ ان واردات سے (۴) واپس آتا ہے تو اس لیے کہ زمانے کی رو میں داخل ہو جائے (۵) اور پھر ان قوتوں کے غلبۂ و تصرف سے جو عالم تاریخ کی صورت گر ہیں مقاصد کی ایک نئی دنیا پیدا کرے۔

---

۱ - حضرت شیخ کی اصل عبارت دستیاب نہیں ہو سکی۔ لہٰذا انگریزی اقتباس کا یہ فارسی ترجمہ قیاسی ہے ــ مترجم

۲ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول، مذہبی واردات کے خصائص علیٰ ہذا تصریح '۱' ــ مترجم

۳ - زمان و مکان کی اس دنیا میں۔ ملاحظہ ہو پہلا خطبہ ــ مترجم

۴ - جن میں اس کا اتصال ایک حقیقتِ سرمدی سے ہوتا ہے ــ مترجم

۵ - یعنی سیاسی اور اجتماعی احوال و ظروف یا حوادث اور واقعات کی دنیا میں جو یکے بعد دیگرے رونما ہوتے ہیں اور عبارت ہیں تاریخ علیٰ ہذا زندگی کے ان ٹھوس حقائق سے جو فرد اور جماعت کے صورت گر ہیں ــ مترجم

صوفی کے لئے تو لذت اتحاد ہی آخری چیز ہے لیکن انبیا کے لیے اس کا مطلب ہے ان کی اپنی ذات کے اندر کچھ اس قسم کی نفسیاتی قوتوں کی بیداری جو دنیا کو زیر و زبر کر سکتی ہیں اور جن سے کام لیا جائے تو جہان انسانی دگرگوں ہو جاتا ہے۔ لہذا انبیاء کی سب سے بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ ان واردات کو ایک زندہ اور عالم گیر قوت میں بدل دیں۔ گویا ان کی باز آمد ایک طرح کا عملی امتحان ہے خود ان کے مشاہدات اور واردات کی قدر و قیمت کا۔ اسے ایک تخلیقی عمل کہیے جس میں انبیاء کا ارادہ اگر ایک طرف اپنے آپ کو جانچتا اور اس کا ٹھیک اندازہ کرتا ہے تو دوسری جانب حقائق کی اس دنیا کا (۶) جس میں خارجاً وہ ان کو چاہتا ہے مشہود و متشکل دیکھ لے (۷)۔ پھر جب اس عالم میں (۸) جو ایک بے حس اور اثر ناپذیر ہیولیٰ کی طرح ان کے سامنے ہوتا ہے ان کی ذات نفوذ کر جاتی ہے (۹) تو ان پر یہی حقیقت منکشف نہیں ہوتی کہ ان کی ہستی کے معنی خود ان کے لیے کیا ہیں، وہ اسے دوسروں پر بے نقاب کرتے اور چشم تاریخ کو موقع دیتے ہیں کہ وہ اس کا مشاہدہ کر لے (۱۰)۔ لہذا انبیاء کے مذہبی مشاہدات اور واردات کی قدر و قیمت کا فیصلہ ہم یہ دیکھ کر بھی کر سکتے ہیں کہ ان کے زیر اثر کس قسم کے

---

۶ - جس کا تعلق احوال عالم، یعنی جس زمانے میں کسی نبی کا ظہور ہؤا اس میں انسان جس طرح زندگی بسر کر رہے تھے اس سے ہے — مترجم

۷ - اس طرح کہ زندگی سچ مچ وہ شکل اختیار کر لے جو ان کے پیش نظر ہے — مترجم

۸ - انسان کی روز مرہ زندگی، اس کے مادی احوال و ظروف اور اجتماعی شئون کے — مترجم

۹ - یعنی وہ اس پر چھا جاتے اور اسے اپنی متابعت پر مجبور کر دیتے ہیں — مترجم

۱۰ - اس طرح کہ زندگی کا وہ کیا تصور تھا جو ان کے اندرون ضمیر میں پرورش پا رہا تھا اور جس کا بطور ایک حقیقت عملاً اظہار گویا ان کی اپنی ذات کا اظہار تھا — مترجم

انسان پیدا ہوئے، علیٰ ہذا یہ کہ تہذیب و تمدن کی وہ کیا دنیا تھی جس کا ظہور ان کی دعوت سے ہؤا۔ چنانچہ اس خطبے میں بھی ہمارے پیش نظر یہی امر ہے۔ یہ نہیں کہ عالم اسلام نے علم و حکمت کی جو خدمات سر انجام دیں ان کی تفصیل بیان کی جائے۔ میں چاہتا ہوں آپ اپنی نگاہیں ان تصورات پر رکھیں جو اسلامی تہذیب و ثقافت میں کار فرما رہے۔ یونہی ہم اس سلسلۂ افکار کی تہ تک پہنچ سکتے ہیں جس کی اس طرح (۱۱) ابتدا ہوئی۔ یونہی ہمیں اس روح کی تھوڑی بہت جھلک بھی نظر آئے گی جو ان میں کام کرتی رہی۔ لیکن اس سے پہلے کہ ہم اپنی بحث میں آگے بڑھیں ضروری ہے کہ اسلام کے ایک نہایت ہی اہم اور بنیادی تصور — میرا مطلب ہے عقیدۂ ختم نبوت (۱۲) — کی ثقافتی قدر و قیمت پورے طور پر ذہن نشین کر لی جائے۔

ایک اعتبار سے نبوت کی تعریف یوں بھی کی جا سکتی ہے کہ یہ شعور ولایت° کی وہ شکل ہے جس میں واردات اتحاد اپنے حدود سے تجاوز کر جاتیں اور ان قوتوں کی پھر سے رہنمائی، یا از سر نو تشکیل کے وسائل ڈھونڈتی ہیں جو حیات اجتماعیہ کی صورت گر ہیں۔ گویا انبیاء کی ذات میں زندگی کا متناہی مرکز (۱۳) اپنے لامتناہی اعماق میں ڈوب جاتا ہے (۱۴) تو اس لیے کہ پھر ایک تازہ قوت اور زور سے ابھر سکے۔ وہ ماضی (۱۵) کو مٹاتا اور پھر زندگی کی نئی نئی راہیں اس پر منکشف کر دیتا ہے (۱۶)۔ لیکن اپنی ہستی اور وجود کی اساس سے انسان کا یہ تعلق کچھ اسی کے لیے مخصوص نہیں۔ قرآنِ مجید

---

۱۱ - بطور ایک عمل —

۱۲ - ما کان محمد ابا احد من رجالکم و لکن رسول اللہ و خاتم النبیین (۳۳ : ۴)

۱۳ - انسانی خودی — مترجم

۱۴ - اپنے مبداء وجود سے اتصال کی بدولت — مترجم

۱۵ - یعنی انسان جس راستے پر چل رہا تھا — مترجم

۱۶ - تا کہ ایک نئی ہیئتِ اجتماعیہ کی تعمیر ہو سکے — مترجم

نے لفظ وحی کا استعمال جن معنوں میں کیا ہے ان سے تو یہی ثابت ہوتا ہے کہ وحی خاصۂ حیات ہے اور ایسا ہی عام جیسے زندگی۔ یہ دوسری بات ہے کہ جوں جوں اس کا گزر مختلف مراحل سے ہوتا یا یوں کہیے کہ جیسے جیسے وہ ارتقا اور نشو و نما حاصل کرتی ہے ویسے ہی اس کی ماہیت اور نوعیت بھی بدلتی رہتی ہے۔ یہ کسی پودے کا زمین کی پہنائیوں میں آزادانہ سر نکالنا، یہ کسی حیوان میں ایک نئے ماحول کے مطابق کسی نئے عضو کا نشو و نما، یہ انسان کا خود اپنی ذات اور وجود میں زندگی کی گہرائیوں سے نور اور روشنی حاصل کرنا، یہ سب وحی کی مختلف شکلیں ہیں جو اس لیے بدلتی چلی گئیں کہ اس کا تعلق جس فرد سے تھا، یا جس نوع میں اس کا شمار ہوتا تھا اس کی مخصوص ضروریات کچھ اور تھیں۔ اب بنی نوع انسان کے عالم صغر سنی میں ایسا بھی ہؤا کہ اس کی نفسی توانائی° کا نشو و نما(۱۷) شعور کی وہ صورت اختیار کر لے جسے ہم نے شعور نبوت سے تعبیر کیا ہے اور جس کے معنی یہ ہیں کہ اس شعور کی(۱۸) موجودگی میں نہ تو افراد کو خود کسی چیز پر حکم لگانا پڑے گا، نہ ان کے سامنے یہ سوال ہوگا کہ ان کی پسند کیا ہو اور نا پسندیدگی کیا۔ انہیں یہ بھی سوچنے کی ضرورت نہیں ہوگی کہ وہ اپنے لیے کیا راہ عمل اختیار کریں۔ یہ سب باتیں گویا پہلے ہی سے طے شدہ ہوں گی، یہ نہیں کہ انہیں اس بارے میں خود اپنے فکر اور انتخاب سے کام لینا پڑے(۱۹)۔ شعور نبوت کو گویا کفایت فکر

---

۱۷ - اور جس کا اظہار غور و فکر، ارادہ و اختیار، ادراک و تعقل، حکم، تصدیق، یعنی اعمال ذہنی میں ہوتا ہے ـ مترجم

۱۸ - یعنی شعور نبوت کی، یا تعلیمات نبوت کے پیش نظر... یتلوا علیھم آیاته و یزکیھم و یعلمھم الکتاب و الحکمة (۶۲ : ۲) ـ مترجم

۱۹ - 'معروف و منکر'، 'امر اور نہی' کی تعین میں لقد ارسلنا رسلنا بالبینت و انزلنا معھم الکتاب والمیزان لیقوم الناس بالقسط ج (۵۷ : ۱۲۵) ـ مترجم

اور انتخاب سے تعبیر کرنا چاہیے (۲۰) - لیکن جہاں عقل نے آنکھ کھولی اور (۲۱) قوت تنقید بیدار ہوئی تو پھر زندگی کا مفاد اسی میں ہے کہ ارتقائے انسانی کے اولین مراحل میں ہماری نفسی توانائی کا اظہار جن ماورائے عقل طریقوں سے ہؤا تھا ان کا ظہور اور نشو و نما رک جائے - انسان جذبات کا بندہ ہے اور جبلتوں سے مغلوب رہتا ہے (۲۲) - وہ اپنے ماحول کی تسخیر کر سکتا ہے تو صرف عقل استقرائی کی بدولت (۲۳) - لیکن عقل استقرائی اس کے اپنے حاصل کرنے کی چیز ہے (۲۴) جسے ایک دفعہ حاصل کر لیا جائے تو پھر مصلحت اسی میں ہے کہ حصول علم کے اور جتنے بھی طریق ہیں ان پر ہر پہلو سے بندشیں عاید کر دی جائیں تاکہ مستحکم کیا جائے تو صرف عقل استقرائی کو (۲۵) - اس میں کوئی شک نہیں کہ دنیائے قدیم نے بڑے بڑے عظیم نظامات فلسفہ پیدا کیے (۲۶) مگر یہ اس وقت جب انسان اپنی زندگی کے ابتدائی مراحل سے

---

۲۰ - کیونکہ اس طرح ہمیں فرداً فرداً ان امور کا فیصلہ نہیں کرنا پڑتا - صرف ایک فرد کا فکر اور انتخاب ہماری رہنمائی کے لیے کافی ہوتا ہے — مترجم

۲۱ - تاکہ ذہن انسانی کو خود اپنی بصیرت، فہم اور تدبر سے کام لینے کا موقع ملے - یہ امر بھی منجملہ ان مقاصد کے ہے جو نبوت کے پیش نظر ہوتے ہیں — مترجم

۲۲ - جن کو اگر ٹھیک راستے پر نہ ڈالا جائے تو ایک دوسرے سے رقابت اور فساد اخلاق کو تحریک ہوتی ہے جس کا انجام ہے ہلاکت — مترجم

۲۳ - جس میں وہ اصول علم کی بنا پر عالم خارجی کا مطالعہ کرتا ہے — مترجم

۲۴ - تجربے اور امتحان، مشاہدے اور تحقیق و تجسّس کی مدد سے — مترجم

۲۵ - عالم فطرت کی تسخیر اور زندگی کو واقعیت کی نظر سے دیکھنے کی خاطر — مترجم

۲۶ - تعلیمات نبوت سے باہر محض حکیمانہ غور و فکر کی بدولت، مثلاً ارضِ یونان، یا قدیم ہندوستان میں — مترجم

گزر رہا اور اس پر ایما اور اشارے کا غلبہ تھا (۲۷)۔ لہٰذا ماضی کے یہ فلسفیانہ نظامات مجرد فکر کی بنا پر مرتب ہوئے لیکن مجرد فکر کی بنا پر ہم زیادہ سے زیادہ کچھ کر سکتے ہیں تو یہ کہ مذہبی عقائد اور مذہبی روایات میں تھوڑی بہت ربط و ترتیب پیدا کر دیں۔ رہا یہ امر کہ عملی زندگی میں ہمیں جن احوال سے فی الواقع گزر کرنا پڑتا ہے ان پر قابو حاصل کیا جائے تو کیسے، اس کا فیصلہ فکرِ مجرد کی بنا پر نہیں کیا جا سکتا (۲۸)۔

اس لحاظ سے دیکھا جائے تو یوں نظر آئے گا جیسے پیغمبر اسلام صلعم کی ذات گرامی کی حیثیت دنیائے قدیم اور جدید کے درمیان (۲۹) ایک واسطہ کی ہے۔ بہ اعتبار اپنے سرچشمۂ وحی کے آپ کا تعلق دنیائے قدیم سے ہے (۳۰)، لیکن بہ اعتبار اس کی روح کے دنیائے جدید سے۔ یہ آپ ہی کا وجود ہے کہ زندگی پر علم و حکمت کے وہ تازہ سرچشمے منکشف ہوئے جو اس کے آئندہ رخ کے عین مطابق تھے (۳۱)۔ لہٰذا اسلام کا ظہور جیسا کہ آگے چل کر خاطر خواہ طریق پر ثابت کر دیا جائے گا، استقرائی عقل کا ظہور ہے۔ اسلام میں نبوت چونکہ اپنے معراج کمال کو پہنچ گئی، لہٰذا اس کا خاتمہ ضروری ہو گیا۔ اسلام نے خوب سمجھ لیا تھا کہ انسان ہمیشہ سہاروں پر زندگی بسر نہیں کر سکتا۔ اس کے شعور ذات کی تکمیل ہوگی تو یونہی کہ وہ خود اپنے وسائل سے

---

۲۷ - یعنی وہ اپنی عقل اور سمجھ کی بجائے وہی کچھ کرنے لگتا تھا جو دوسرے کرتے تھے ــ مترجم

۲۸ - اور یہی فی الحقیقت مسئلہ ہے زندگی کا خواہ اس میں کوئی بھی راستہ اختیار کیا جائے ــ مترجم

۲۹ - جس کا ظہور آپ کی تعلیمات کی بدولت ہوا ــ مترجم

۳۰ - جس کی آپ نے رہنمائی کی ــ مترجم

۳۱ - یعنی جن کی زندگی کو اب اپنی رہنمائی کے لیے ضرورت تھی ــ مترجم

کام لینا سیکھے (۳۲)- یہی وجہ ہے کہ اسلام نے اگر دینی پیشوائی کو تسلیم نہیں کیا، یا موروثی بادشاہت کو جائز نہیں رکھا، یا بار بار عقل اور تجربے پر زور دیا، یا عالم فطرت اور عالم تاریخ کو علم انسانی کا سر چشمہ ٹھہرایا تو اس لیے کہ ان سب کے اندر بھی نکتہ مضمر ہے (۳۳)، کیونکہ یہ سب تصور خاتمیت ہی کے مختلف پہلو ہیں۔ لیکن یہاں یہ غلط فہمی نہ ہو کہ حیات انسانی اب واردات باطن سے، جو باعتبار نوعیت (۳۴) انبیاء کے احوال و واردات سے مختلف نہیں، ہمیشہ کے لیے محروم ہو چکی ہے۔ قرآن مجید نے 'آفاق و انفس' (۳۵) دونوں کو علم کا ذریعہ ٹھہرایا ہے اور اس کا ارشاد ہے کہ آیات الٰہیہ کا ظہور محسوسات و مدرکات (۳۶) میں، خواہ ان کا تعلق خارج کی دنیا سے ہو یا داخل کی، ہر کہیں ہو رہا ہے۔ لہٰذا ہمیں چاہیے اس کے ہر پہلو کی قدر و قیمت کا کما حقہ اندازہ کریں اور دیکھیں کہ اس سے حصول علم میں کہاں تک مدد مل سکتی ہے (۳۷)۔ حاصل کلام یہ کہ تصور خاتمیت سے یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ زندگی میں اب صرف عقل ہی کا عمل دخل ہے، جذبات کے لیے اس میں کوئی جگہ نہیں۔ یہ بات نہ کبھی ہو سکتی ہے، نہ ہونی چاہیے۔ اس کا

---

۳۲ - جیسا کہ تعلیمات قرآنی کا مقصود بھی ہے — مترجم

۳۳ - کہ انسان اپنے وسائل سے کام لے، اس کے قوائے فکر و عمل بیدار ہوں اور وہ اپنے اعمال و افعال کا آپ جواب دہ ٹھہرے — مترجم

۳۴ - ان معنوں میں کہ اس کا تعلق ادراک بالحواس سے نہیں۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول — مترجم

۳۵ - سنریھم ایاتنا فی الآفاق و فی انفسھم حتی یتبین لھم انہ الحق ° (۴۱ : ۵۳)

۳۶ - 'محسوسات' یعنی ہماری واردات شعور، ہمارے داخلی احوال اور تجربات اور 'مدرکات' یعنی ہمارے وہ مشاہدات جن کا تعلق عالم فطرت کے مطالعہ سے ہے — مترجم

۳۷ - لہٰذا اس کی تنقید لازم ٹھہری۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول اور چہارم — مترجم

مطلب صرف یہ ہے کہ واردات باطن کی کوئی بھی شکل ہو ہمیں بہر حال حق پہنچتا ہے کہ عقل اور فکر سے کام لیتے ہوئے اس پر آزادی کے ساتھ تنقید کریں، اس لیے کہ اگر ہم نے ختم نبوت کو مان لیا تو گویا عقیدۃً یہ بھی مان لیا کہ اب کسی شخص کو اس دعوے کا حق نہیں پہنچتا کہ اس کے علم کا تعلق چونکہ کسی ما فوق الفطرت سر چشمے سے ہے (۳۸)، لہٰذا ہمیں اس کی اطاعت لازم آتی ہے۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو خاتمیت کا تصور ایک طرح کی نفسیاتی قوت ہے جس سے اس قسم کے دعووں کا قلع قمع ہو جاتا ہے اور جس سے مقصود یہ ہے کہ انسان کی باطنی واردات اور احوال کی دنیا میں بھی علم کے نئے نئے راستے کھل جائیں (۳۹)۔ بعینہ جس طرح اسلامی کلمہ (۴۰) کے جزو اول نے انسان کے اندر یہ نظر پیدا کی کہ عالم خارج کے متعلق اپنے محسوسات و مدرکات (۴۱) کا مطالعہ نگاہ تنقید سے کرے اور قوائے فطرت کو الوہیت کا رنگ دینے سے باز رہے (۴۲)، جیسا کہ قدیم تہذیبوں کا دستور تھا۔ لہٰذا مسلمانوں کو چاہیے صوفیانہ واردات کو خواہ ان کی حیثیت کیسی بھی غیر معمولی اور غیر طبعی کیوں نہ ہو ایسا ہی فطری اور طبعی سمجھیں جیسے اپنی دوسری واردات اور اس لیے ان کا مطالعہ بھی تنقید و تحقیق کی نگاہوں سے کریں۔ آنحضرت صلعم کا طرز عمل بھی یہی تھا۔ چنانچہ ابن صیاد کے احوال نفسی کو دیکھتے ہوئے آپ نے جو روش اختیار کی (۴۳) وہ اس کا

---

۳۸۔ مگر جسے ختم نبوت کے بعد حجت تسلیم نہیں کیا جا سکتا ۔۔ مترجم

۳۹۔ اور ہم ان کا مطالعہ عقل و فکر اور تعلیمات نبوت کی روشنی میں کریں ۔۔ مترجم

۴۰۔ لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ ۔۔

۴۱۔ بالفاظ دیگر مظاہر فطرت یا قوائے طبیعیہ کا ۔۔ مترجم

۴۲۔ یعنی ان کو دیوی دیوتا تصور نہ کرے ۔۔ مترجم

۴۳۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث مذہبی واردات ۔۔ مترجم

بین ثبوت ہے۔ اسلامی تصوف بھی(۴۴) در اصل صوفیانہ مشاہدات ہی کے نظم و ارتباط کی ایک کوشش ہے(۴۵)، گو یہ صرف ابن خلدون تھا جس نے اس سلسلے میں خالص علمی نہج پر قدم اٹھایا۔

لیکن مشاہداتِ باطن صرف ایک ذریعہ ہیں علم انسانی کا(۴۶)۔ قرآن پاک کے نزدیک اس کے دو سر چشمے اور ہیں۔ ایک عالم فطرت، دوسرا عالم تاریخ۔ جن سے استفادہ کرنے میں عالم اسلام کی بہترین روح کا اظہار ہؤا(۴۷)۔ قرآن پاک کے نزدیک یہ شمس و قمر(۴۸)، یہ سایوں کا امتداد(۴۹) یہ اختلاف لیل و نہار(۵۰)، یہ رنگ اور زبان کا فرق(۵۱) اور یہ قوموں کی زندگی میں کامیابی اور ناکامی کے دنوں کی آمد و شد(۵۲)، حاصل کلام یہ کہ یہ سارا عالم فطرت جیسا کہ بذریعہ حواس ہمیں اس کا ادراک ہوتا ہے حقیقت مطلقہ کی آیات ہیں اور اس لیے ہر مسلمان کا فرض ہے کہ ان میں غور و تفکر سے کام لے۔ یہ نہیں کہ بہروں اور اندھوں کی طرح ان سے اعراض کرے، کیونکہ جو کوئی اس زندگی میں اندھوں کی طرح ان آیات سے اپنی آنکھیں بند رکھتا ہے وہ آگے چل کر بھی اندھا ہی

---

۴۴۔ جیسا کہ تاریخ تصوف سے پتہ چلتا ہے۔

۴۵۔ نقد و تفحص، علیٰ ہذا عقل و فکر کے ذریعے۔ ملاحظہ ہو آگے چل کر ساتواں خطبہ۔ مترجم

۴۶۔ منجملہ دوسرے ذرائع کے۔

۴۷۔ یعنی علوم فطرت اور تاریخ میں۔ مترجم

۴۸۔ ومن آیاته اللیل والنهار والشمس والقمر (۴۱ : ۳۷)

۴۹۔ الم ترا الی ربک کیف مد الظل و لو شاء لجعله ساکنا ج ثم جعلنا الشمس علیه دلیلا لا ثم قبضنه الینا قبضا یسیرا ٥ (۲۵ : ۴۶)

۵۰۔ ان فی اختلاف اللیل و النهار و ما خلق الله فی السموات والارض لایات لقوم یتقون (۱۰ : ۶)

۵۱۔ ومن آیاته خلق السموات والارض واختلاف السنتکم والوانکم (۳۰ : ۲۲)

۵۲۔ ان تمسسکم قرح فقد مس القوم قرح مثله و تلک الایام نداولها بین الناس (۳ : ۱۳۹)

رہے گا(۵۳) - یہی وجہ ہے کہ محسوس اور ٹھوس حقائق پر بار بار توجہ کی اس دعوت کے ساتھ ساتھ جس کی قرآن مجید نے تعلیم دی، جب مسلمان رفتہ رفتہ اس حقیقت کو پا گئے کہ کائنات میں روانی اور حرکت ہے، وہ متناہی ہے اور اضافہ پذیر تو انجام کار یونانی فلسفہ کی مخالفت پر، جس کا اپنی حیات ذہنی کی ابتدا میں انہوں نے بڑے ذوق و شوق سے مطالعہ کیا تھا، اتر آئے - شروع شروع میں تو انہیں اس امر کا احساس نہیں ہؤا کہ قرآن مجید کی روح فلسفۂ یونان کے منافی ہے اور اس لیے حکمت یونان پر اعتقاد کرتے ہوئے انہوں نے قرآن پاک کا مطالعہ بھی فکر یونان ہی کی روشنی میں کیا، لیکن قرآن مجید کا زور چونکہ محسوس اور ٹھوس حقائق پر ہے اور حکمت یونان کا حقائق کی بجائے نظریات پر، لہٰذا ظاہر ہے یہ کوششیں ایک نہ ایک دن ضرور ناکام رہتیں - چنانچہ ایسا ہی ہؤا، اور یہ اسی کوشش کی ناکامی تھی جس کے بعد اسلامی تہذیب و ثقافت کی حقیقی روح برسر کار آئی، حتیٰ کہ تہذیب جدید کے بعض اہم پہلوؤں کو دیکھیے تو ان کا ظہور بھی اسی (۵۴) کا مرہون منت ہے -

فلسفۂ یونان کے خلاف یہ عقلی بغاوت اگرچہ فکر کے ہر شعبے سے عیاں ہے، لیکن افسوس ہے ریاضی، فلکیات اور طب میں اس کا اظہار جس طرح ہؤا میں اس کی تشریح و توضیح سے قاصر ہوں - اشعری کے مابعدالطبیعی افکار میں البتہ اس کی جھلک صاف صاف نظر آ جاتی ہے - منطق کی تنقید بھی علمائے اسلام نے جس رنگ میں کی وہ اس کا ایک ناقابل انکار ثبوت ہے اور یہ پھر ویسے بھی ایک طبعی امر تھا، کیونکہ ایک دفعہ جب انسان کسی ایسے فلسفہ سے جس کی بنیاد ظن و تخمین پر ہو بدگمان ہو جائے تو پھر اس کے سوا

---

۵۳ - ومن کان فی ھذہ اعمی فھو فی الآخرۃ اعمی و اضل سبیلا (۱۷ : ۷۲)

۵۴ - فکر یونان کے خلاف مسلمانوں کی ذہنی بغاوت اور اس لیے اسلامی علوم و معارف کا — مترجم

چارۂ کار نہیں رہتا کہ علم کے کسی ایسے سر چشمے کی تلاش کرے جو قطعی اور یقینی ہو۔ نظام ہی نے شاید سب سے پہلے یہ اصول قائم کیا تھا، کہ علم کی ابتدا تشکیک سے ہوتی ہے اور جسے غزالی نے 'احیاء العلوم' میں مزید وسعت دی اور جس سے آگے چل کر کارتیسی منہاج (۵۵) کا راستہ صاف ہؤا۔ یہ دوسری بات ہے کہ منطق میں غزالی نے اس کے باوجود ارسطو ہی کی پیروی کی ہے۔ چنانچہ 'قسطاس' کو دیکھیے تو امام موصوف نے قرآنی دلائل کو بھی ارسطاطالیسی اشکال ہی کے رنگ میں پیش کیا ہے، حالانکہ سورۂ 'شعرا' میں اس دعویٰ کا اثبات کہ انبیاء کی تکذیب سے عذاب لازم آتا ہے تاریخی نظائر کے حوالے سے کیا گیا ہے (۵۶)۔ بہر حال یہ اشراقی اور ابن تیمیہ تھے جنھوں نے منطقِ یونانی کی باقاعدہ تردید کا بیڑا اٹھایا اور پھر ابو بکر رازی ہی نے غالباً سب سے پہلے ارسطو کی شکلِ اول پر تنقید کی نظر ڈالی۔ رازی نے اس پر جو اعتراض کیا ہے، اس کا رنگ خالصاً استقرائی ہے۔ اور یہ وہی اعتراض ہے جسے موجودہ زمانے میں جان اسٹوارٹ مل (۵۷) نے پھر سے دہرایا ہے۔ منطق کی حدود سے بحث کرتے ہوئے ابن حزم نے بھی ادراک بالحواس ہی پر بہ حیثیت ایک سر چشمۂ علم زور دیا اور 'الرد علی المنطق' میں ابن تیمیہ نے بھی استقرا ہی کو بطور حجت قابلِ اعتماد ٹھہرایا (۵۸) ہے۔ یوں اس منہاج کی ابتدا ہوئی جس کا تعلق مشاہدے اور تجربے سے ہے اور وہ بھی نظری طور پر نہیں بلکہ عملاً۔ چنانچہ نفسیات میں اس کا اطلاق جس طرح کیا گیا اس کی ایک مثال تو بیرونی کے اس اکتشاف

---

۵۵ - Cartesian Method یعنی دیکارت کا منہاج — مترجم

۵۶ - مثلاً، فکذبوہ فاھلکناھم ان فی ذالک لایۃ (۲۶ : ۱۳۹) — مترجم

۵۷ - John Stuart Mill

۵۸ - 'نصیحۃ اھل الایمان فی الرد علی منطق الیونان' منطق میں امام موصوف کی دوسری کتاب نا پید ہے۔ ابن حزم کی کتاب کا عنوان ہے 'التقریب فی حدود المنطق' — مترجم

سے ملے گی جسے آج کل زمان رد عمل° سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ دوسری کندی کا یہ انکشاف کہ احساس ہمیشہ مہیج کے متناسب ہوتا ہے۔ لہذا یہ کہنا کہ تجربی منہاج کی دریافت کا سہرا مغرب کے سر ہے، سر تا سر غلط ہے۔ ڈورنگ(۵۹) کا قول ہے کہ راجر بیکن(۶۰) کے تصورات سائنس اس کے مشہور ہم نام(۶۱) کی نسبت کہیں زیادہ قطعی اور واضح ہیں۔ لیکن سوال یہ ہے کہ راجر بیکن نے علم و حکمت کا درس لیا تو کہاں؟ اس کا ایک ہی جواب ہے اور وہ یہ کہ اندلس کی اسلامی درس گاہوں میں۔ چنانچہ اس کی تصنیف اوپس ماژس(۶۲) کے باب پنجم کا مطالعہ کیجیے جس کا تعلق مرایا° سے ہے تو صاف نظر آجائے گا کہ یہ ابن الہیثم ہی کی بصریات° کا چربہ ہے۔ پھر اس تصنیف پر ابن حزم کے اثرات بھی نمایاں ہیں۔ یورپ نے اس حقیقت کو اگرچہ بہت دیر میں تسلیم کیا کہ سائنس کا منہاج دراصل مسلمانوں کی دریافت ہے لیکن بالآخر اسے اس کا اعتراف کرنا ہی پڑا۔ اجازت دیجئے کہ میں یہاں بری فولٹ کی کتاب 'تشکیل انسانیت'(۶۳) کا ایک اقتباس آپ کی خدمت میں پیش کر دوں:

> ''یہ آکسفرڈ اسکول(۶۴) میں ان کے(۶۵) جانشین تھے جن سے راجر بیکن نے عربی اور علوم عربیہ کی تعلیم پائی۔ لہذا تجربی منہاج کی اشاعت پر فخر کرنے کا حق راجر بیکن کو پہنچتا ہے، نہ اس کے مشہور ہم نام کو۔ راجر بیکن کی حیثیت اس سے زیادہ نہیں کہ مسیحی یورپ میں اس کا شمار اسلامی سائنس اور منہاج سائنس کے مبلغین میں ہوتا ہے۔ وہ یہ کہتے کبھی نہیں تھکا کہ اگر اس کے معاصرین کو سچ مچ علم کی تلاش ہے تو انہیں چاہیے عربی زبان اور عربی علوم کی تحصیل کریں۔ رہی یہ بحث کہ منہاج تجربی کس کی ایجاد ہے۔۔۔ سو یہ بھی ایک نمونہ ہے

---

۵۹- Duhring
۶۰- Roger Bacon
۶۱- Francis Bacon
۶۲- Opus Majus
۶۳- Briffault: Making of Humanity
۶۴- Oxford School
۶۵- عربوں کے

ان زبردست غلط بیانیوں کا جو مغربی تہذیب کے مبداء و ماخذ کے بارے میں کی جاتی ہیں(٦٦) ۔ اس لیے کہ بیکن کا زمانہ آیا تو عربوں کا تجربی منہاج سارے یورپ میں پھیل چکا تھا اور لوگ بڑے اشتیاق سے اس کی طرف بڑھ رہے تھے (ص ۲۰۲)''۔

''سب سے بڑی خدمت جو عربی تہذیب و ثقافت نے جدید دنیا کی کی ہے وہ سائنس ہے، گو اس کے ثمرات بہت آگے چل کر ظاہر ہوئے ۔ یہ عفریت اپنی پوری شان اور قوت سے نمودار ہؤا تو اس وقت جب اسلامی اندلس تاریکی کے پردوں میں چھپ چکا تھا ۔ لیکن یہ صرف سائنس ہی نہیں جس سے یورپ کے اندر زندگی کی ایک نئی لہر دوڑ گئی ۔ اسلامی تہذیب و تمدن کے اور بھی متعدد اور گوناگوں اثرات ہیں جن سے یورپ میں پہلے پہل زندگی نے آب و تاب حاصل کی (ص ۲۰۲)''۔

پھر اگرچہ مغربی تہذیب کا کوئی پہلو نہیں جس سے اسلامی تہذیب و ثقافت کے فیصلہ کن اثرات کا پتہ نہ چلے ۔ لیکن اس کا سب سے بڑا اور روشن ثبوت اس طاقت کے ظہور سے ملتا ہے جو عصر حاضر کی مستقل اور نمایاں ترین قوت اور اس کے غلبے اور کارفرمائی کا سب سے بڑا سرچشمہ ہے ۔ ہمارا مطلب ہے علوم طبیعیہ اور روح علم کے ظہور سے (ص ۱۹۰) ۔

پھر اگر ہم علوم طبیعیہ میں عربوں کے مرہون منت ہیں تو اس لیے نہیں کہ انہوں نے بڑے بڑے انقلاب آفرین نظریوں کی بنا رکھی، بلکہ اس سے بھی بڑھ کر کسی اور چیز، یعنی سائنس کی ہستی اور وجود کے

---

٦٦ - ان معنوں میں کہ اس نے کسی غیر مغربی تہذیب و تمدن سے کوئی اثر قبول نہیں کیا ۔ مترجم

لیے۔ دنیاے قدیم کو جیسا کہ ہم دیکھ آئے ہیں، عہد قبل سائنس کی دنیا تصور کرنا چاہیے۔ اہل یونان کے یہاں فلکیات اور ریاضی کی حیثیت ایک باہر سے لائی ہوئی چیز کی تھی جسے یونانی تہذیب و تمدن نے ہمیشہ اجنبیت اور مغائرت کی نگاہوں سے دیکھا۔ یونانی خیالات میں نظم و ترتیب پیدا کرتے، تعمیمات اور نظریوں سے کام لیتے۔ لیکن یہ امر کہ صبر اور محنت سے تحقیق و تدقیق کی طرف قدم اٹھائیں، یہ دیکھیں کہ اثباتی اور قطعی علم بہ دیر اور آہستہ آہستہ تھوڑا تھوڑا کر کے جمع ہوتا ہے، سائنس کے منہاجات بڑے نازک اور دقیق ہیں، مشاہدات میں ایک ایک چیز پر مسلسل اور مستقلاً نظر رکھنا پڑتی ہے، یہ سب باتیں یونانی مزاج کے خلاف تھیں۔ بجز ایک استثنا، یعنی اسکندریہ کے کہ یہی ایک مقام تھا جہاں قدیم کلاسیکی(۶۷) دنیا نے سائنس کا مطالعہ صحیح زاویۂ نظر سے کیا۔ لہٰذا ہم جسے سائنس کہتے ہیں یورپ میں اس کا ظہور تحقیق و تفتیش کی جس نئی روح کی بدولت ہوا وہ نتیجہ تھی اس کے نئے نئے منہاجات تحقیق، منہاج تجربی، مشاہدے، پیمائش اور ریاضی کی ایک ایسی شکل میں نشو و نما کا جس سے اہل یونان سر تا سر بے خبر تھے۔ یہ نئی روح اور نئے منہاجات یورپ میں پھیلے تو عربوں ہی کے ذریعے (ص ۱۹۰)۔

لہٰذا پہلی بات جو اس بحث میں کہ اسلامی ثقافت کی حقیقی روح کیا ہے ہمارے سامنے آتی ہے، محسوس اور متناہی پر اس کی وہ توجہ ہے جو اس نے علم و حکمت کی جستجو میں کی۔

---

۶۷۔ یونانی۔ رومی، یا 'ھے لے نیک' دنیا جہاں علوم طبعیہ کا مطالعہ یونان و روما کی بجائے قدیم مصری اور بابلی منہاج علم کا مرہون منت تھا۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ب'۔ مترجم

یہی وجہ ہے کہ اگر مسلمانوں میں منہاج تجربی وضع ہؤا تو حکمت یونان سے کسی مفاہمت کی بنا پر نہیں، بلکہ اس سے مسلسل ذہنی تصادم اور کشاکش کے بعد۔ بریفولٹ کہتا ہے یونانیوں کو درحقیقت نظریوں سے دلچسپی تھی، حقائق سے نہیں تھی۔ لہٰذا ان کے افکار ایک طرح کی روک تھے جس نے مسلمانوں(٦٨) کو کوئی دو سو برس تک یہ سمجھنے کا موقع ہی نہیں دیا کہ قرآن پاک کی حقیقی روح کیا ہے۔ ان افکار نے تو عربوں کے عملی ملکات بھی دبائے رکھے۔ لہٰذا ہم چاہتے ہیں اس غلط فہمی کا ہمیشہ کے لیے ازالہ کر دیں کہ یہ یونانی فلسفہ تھا جس نے اسلامی تہذیب و ثقافت کی ہیئت اور وضع قطع متعین کی۔ اس سلسلے میں ہمارے جو دلائل ہیں ان کا ایک حصہ ہم اس سے پہلے پیش کر آئے ہیں، دوسرا اب پیش کر رہے ہیں۔

علم کی ابتدا محسوس سے ہوتی ہے(٦٩) کیونکہ جب تک ہمارا ذہن اسے اپنی گرفت اور قابو میں نہیں لے آتا، فکر انسانی میں یہ صلاحیت پیدا نہیں ہوتی کہ اس سے آگے بڑھ سکے (٧٠)۔ قرآن پاک کا ارشاد ہے:

> یا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا
> من اقطار السموات والارض فانفذوا ۚ لا تنفذون
> الا بسلطن ٥ (٥٥ : ٣٣)

مگر پھر فرض کیجیے ہم کہتے ہیں کائنات ایک مجموعہ ہے متناہی اشیا کا تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ وہ ایک جزیرے کی طرح خلائے محض میں پڑی ہے۔

---

٦٨ - یعنی ہمارے اہل فکر کو ــ مترجم

٦٩ - جس کا ہم بداہتاً مشاہدہ کرتے ہیں، لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ ہے کیا، اس کی حقیقت کیا ہے اور ماہیت کیا؟ ــ مترجم

٧٠ - محسوسات سے، گویا علم ایک حرکت ہے محسوس سے مجرد کی طرف ــ مترجم

پھر اگر زمانہ بھی ایک سلسلہ ہے باہمدگر منفرد آنات کا تو اس میں کوئی معنی پیدا نہیں ہوں گے ، نہ وہ کائنات ہی پر اثر انداز ہو سکے گا ۔ مگر یہ کائنات کا وہ تصور ہے جس سے ذہن انسانی حیران و سرگردان رہ جاتا ہے ۔ ہم اس خیال سے کہ ہمارے مرئی زمان و مکان کی ایک حد بھی ہے، مبہوت رہ جاتے ہیں۔ ہم سمجھتے ہیں متناہی گویا ایک سد ہے جس نے ذہن انسانی کو حرکت سے روک رکھا ہے (۷۱) ، اور جس کی حدود سے آگے نکلنے کی ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ ہمارا ذہن زمان متسلسل اور مکان مرئی کی خلائیت° محض پر غالب آ جائے۔ قرآن مجید کا بھی ارشاد ہے 'و ان الی ربک المنتہی' (۷۲) ۔ اس آیت پر غور کیا جائے تو قرآن پاک کے ایک نہایت گہرے تصور کی ترجمانی ہو جاتی ہے ، اس لیے کہ یوں ہمیں بوضاحت سمجھا دیا گیا ہے کہ اگر ہمیں اپنے منتہا کی تلاش ہے تو ہمارا ستاروں کی طرف بڑھنا عبث ہوگا ۔ ہم اس کو تلاش کرنا چاہتے ہیں تو لا متناہی حیات کونی° اور روحیت° میں کریں ۔ اب اس منتہا کی طرف ہمارا عقلی سفر تو بڑا طویل اور دشوار گزار ہوگا ، مگر پھر یہی مرحلہ ہے جہاں پہنچ کر افکار اسلامی نے جس سمت میں حرکت کی اس کا رخ فکر یونان سے سر تا سر مختلف ہو جاتا ہے ۔ اشپینگلر کہتا ہے یونانیوں کی نظر ہمیشہ تناسب پر رہی ، لا متناہیت سے انہیں کوئی دلچسپی نہیں تھی ۔ ان کا ذہن ہمیشہ وجود متناہی کی قدرتی شکل و ہیئت اور اس کے قطعی اور معین حدود میں الجھا رہا ۔ اس کے برعکس اسلامی تہذیب و ثقافت کی تاریخ کا مطالعہ کیجیے تو ہم دیکھتے ہیں کہ فکر محض ہو یا نفسیات ،مذہب ، یعنی تصوف کے مدارج عالیہ ، دونوں کا نصب العین یہ رہا کہ لا متناہی سے لطف اندوز ہوں ، بلکہ اس پر قابو حاصل کریں ۔ یہاں یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ جس تہذیب و ثقافت کی یہ روش ہوگی اس کے لیے زمان و مکان کا مسئلہ زندگی اور موت کا

---

۷۱ ۔ لا متناہی کی طرف ۔ مترجم

۷۲ ۔ ۵۳ : ۴۲

مسئلہ بن جائے گا۔ چنانچہ ہم نے ان خطبات میں سے ایک میں کوشش کی تھی (۷۳) کہ متکلمین اسلام، بالخصوص اشاعرہ نے زمان و مکان کے بارے میں جو رائے قائم کی ہے آپ اس کا کچھ اندازہ کر سکیں۔ بات یہ ہے کہ عالم اسلام میں دیمقراطیسی نظریۂ جواہر (۷۴) کو قبول عام حاصل نہیں ہؤا تو اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ اس نظریے کی رو سے مکان مطلق کا اثبات لازم آتا ہے۔ لہٰذا اشاعرہ مجبور ہو گئے کہ جواہریت کی عمارت کسی نئی بنیاد پر اٹھائیں اور اس لیے انہوں نے ان مشکلات کا حل جو مکان مرئی کے سلسلے میں پیش آتی ہیں، کم و بیش اسی شکل میں کیا جیسے جواہریت حاضرہ نے۔ پھر جہاں تک ریاضیات کا تعلق ہے اتنا سمجھ لینا چاہیے کہ بطلیموس (۱۶۵-۸۷) سے لے کر نصیر الدین طوسی (۱۲۷۴-۱۲۰۱) کے زمانے تک ان مشکلات پر مطلق توجہ نہیں کی گئی جو مکان مرئی کی بنا پر اقلیدس کے مسلمہ متوازیات° کے اثبات میں پیش آئیں۔ یہ طوسی تھا جس نے سب سے پہلے اس سکون کو توڑا جو ایک ہزار برس سے ریاضیات کی دنیا میں قائم تھا۔ مگر پھر جب طوسی ہی نے اس مسلمے کو زیادہ بہتر صورت دینے کی کوشش کی تو محسوس کیا کہ ہماری یہ کوشش جب ہی کامیاب ہو سکتی ہے جب مکان مرئی کو سرے سے نظر انداز کر دیا جائے۔ گویا یہ طوسی ہی تھا جس نے مکانِ کثیر الابعاد° میں حرکت کے اس تصور کی داغ بیل ڈالی جو عہد جدید میں قائم ہؤا، گو معمولی طور پر ہی سہی۔ بہر حال بیرونی پہلا شخص ہے جس نے جدید ریاضیات کے تصور تفاعل° کی طرف قدم بڑھاتے ہوئے خالص علمی نقطۂ نظر سے ثابت کیا کہ کائنات کا یہ نظریہ کہ ہم اسے ایک وجود ساکن ٹھہرائیں (۷۵)، بڑا ناقص ہے۔ لیکن یہ

---

۷۳ - خطبۂ سوم میں — مترجم

۷۴ - یعنی یونانی نظریۂ جواہر جو دیمقراطوس Democritos سے منسوب ہے — مترجم

۷۵ - لہٰذا حرکت اور اس لیے نمو اور تغیر سے عاری اور جس کا مطلب یہ ہے کہ زمانہ بھی غیر حقیقی ہے — مترجم

پھر فکر یونانی سے انحراف کا نتیجہ تھا، کیونکہ تفاعل کا تصور اس امر کا متقاضی ہے کہ زمانے کو کائنات کا جزو لازم ٹھہرایا جائے۔ وہ(۷۶) ثابت کو متغیر قرار دیتا اور کائنات کو بنی بنائی شے کی حیثیت سے نہیں بلکہ ایک ایسی شے کی نظر سے دیکھتا ہے جو ابھی بن رہی ہے، یعنی اس کی نگاہیں کون کی بجائے تکوین پر ہیں۔ اشپینگلر کے نزدیک تفاعل کا ریاضیاتی تصور مغرب کی خاص چیز ہے۔ وہ کہتا ہے دنیا کی کسی تہذیب نے اس کی طرف اشارہ نہیں کیا۔ لیکن بیرونی نے نیوٹن کے قاعدۂ ادراج° کی تعمیم سے کہ اسے مثلثی تفاعل° کی بجائے ہم جس تفاعل میں چاہیں بدل دیں ثابت کر دیا ہے کہ اشپنگلر کا یہ دعویٰ باطل ہے۔ یونانیوں کے یہاں عدد کا تصور بھی محض قدر° کا تصور تھا۔ حالانکہ جب خوارزمی نے حساب سے جبر و مقابلہ کی طرف قدم بڑھایا تو یہ تصور قدر کی بجائے نسبت° سے بدل گیا۔ پھر آگے چل کر بیرونی نے واضح طور پر وہ تصور قائم کیا جسے اشپینگلر سنینی عدد° سے موسوم کرتا ہے اور جس سے ہمارا ذہن کون کی بجائے تکوین کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔ برعکس اس کے مغربی ریاضیات میں اس وقت جو تبدیلیاں ہو رہی ہیں ان کا حاصل تو یہ ہے کہ زمانہ کوئی حقیقت نہیں، بلکہ مکان ہی کی ایک شکل (۷۷)۔ لہٰذا یہ واٹ ہیڈ کا نظریۂ اضافیت ہے جس میں بہ نسبت آئین اشٹائین کے نظریۂ اضافیت کے مسلمانوں کے لیے کہیں زیادہ کشش ہے، کیونکہ آئین اشٹائین کے نظریے میں زمانہ اپنی خصوصیت مرور° کھو بیٹھتا اور ایک پر اسرار طریق پر مکان ہی میں مدغم ہو جاتا ہے۔

افکار ریاضیات کی اس ترقی کے ساتھ ساتھ رفتہ رفتہ ارتقا کا تصور بھی متشکل ہوتا چلا گیا۔ یہ جاحظ تھا جس نے سب سے پہلے ان تبدیلیوں کی طرف اشارہ کیا جو نقل مکانی سے

---

۷۶۔ یعنی تفاعل کا تصور۔

۷۷۔ مثلاً اوس پنسکی کے نزدیک۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول — مترجم

جانوروں میں رونما ہو جاتی ہیں اور جسے آگے چل کر بیرونی کے ہم عصر ابن مسکویہ نے ایک باقاعدہ اور مرتب نظریے کی شکل دی اور پھر الٰہیات میں اپنی تصنیف 'الفوز الاصغر' میں اس سے کام لیا۔ لیکن ہم یہاں ابن مسکویہ کے مفروضۂ ارتقا کا ایک خلاصہ پیش کر رہے ہیں تو اس کی علمی قدر و قیمت کے خیال سے نہیں، بلکہ صرف یہ ظاہر کرنے کے لیے کہ مسلمانوں کے افکارِ علم کس سمت میں حرکت کر رہے تھے۔

ابن مسکویہ کہتا ہے نباتات کی زندگی پر نظر ڈالیے تو ارتقا کے اولین مراحل میں نہ تو ان کی پیدائش اور نمو کے لیے بیج کی ضرورت ہوتی ہے، نہ اپنی نوع کے تسلسل کے لیے انہیں اس سے کام لینا پڑتا ہے۔ لہٰذا اس مرحلے پر ہم نباتات کی زندگی اور معدنیات میں یونہی فرق کریں گے کہ یہ وہ مرحلہ ہے جس میں نباتات کو تھوڑی بہت حرکت کی طاقت مل جاتی ہے اور پھر اعلیٰ تر انواع کی صورت میں برابر بڑھتی رہتی ہے، تا آنکہ اس کا اظہار اس طرح ہوتا ہے کہ پودے شاخیں نکالتے اور بیجوں کے ذریعے اپنی نوع کا تسلسل قائم رکھتے ہیں۔ لیکن پھر حرکت کی اس قوت میں رفتہ رفتہ اضافہ ہوتا رہتا ہے، حتیٰ کہ درخت پیدا ہو جاتے ہیں۔ ان کے تنے ہوتے ہیں اور وہ برگ و بار لاتے ہیں۔ اب اس سے بھی آگے بڑھیے تو نباتات کے ارتقا کا آئندہ مرحلہ وہ ہے جس میں ایسی انواع کا ظہور ہوگا جن کے لیے زیادہ بہتر زمین اور زیادہ بہتر آب و ہوا کی ضرورت ہوگی۔ انگور اور کھجور ارتقائے نباتی کی آخری منزل ہیں جس کے ڈانڈے گویا حیوانی زندگی سے جا ملتے ہیں۔ چنانچہ کھجور کے اندر تو جنسی اختلاف بھی صاف طور پر نمایاں ہو جاتا ہے، کیونکہ کھجور میں جڑوں اور ریشوں کے علاوہ وہ شے بھی نشو و نما پا لیتی ہے جس کا وظیفہ کچھ ویسا ہی ہوتا ہے جیسے دماغ کا اور جس پر گویا اس کی سلامتی اور حفظ و بقا کا دار و مدار ہے۔ یہ نباتات کی زندگی میں ارتقا کا آخری درجہ ہے یا یوں کہیے کہ حیوانی زندگی کی

تمہید - حیوانی زندگی کا پہلا قدم زمین پیوستگی سے آزادی ہے
جسے گویا شعوری حرکت کی ابتدا سے تعبیر کرنا چاہیے - اسے
حیوانی زندگی کا آغاز کہیے، جس میں اول حس لامسہ° اور بالآخر
حس باصرہ° کا نشو و نما ہوتا ہے - مگر پھر جب حواس نشو و نما
حاصل کر لیتے ہیں تو حیوانات نقل و حرکت میں آزاد ہو جاتے
ہیں - مثلاً حشرات الارض، رینگنے والے جانور، چیونٹیاں اور شہد
کی مکھیاں - چوپایوں میں گھوڑا حیوانیت کا مظہر اتم ہے اور
پرندوں میں عقاب - آخر الامر جب بندروں کا ظہور ہوتا ہے تو
حیوانیت گویا انسانیت کے دروازے پر آ کھڑی ہوتی ہے -
اس لیے کہ بندر باعتبار ارتقا انسان سے صرف ایک ہی درجہ
پیچھے ہیں - ارتقا کے مزید مراحل میں کچھ اور عضویاتی
تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں جن کے پہلو بہ پہلو انسان کی قوت تمیز
اور روحانیت میں بھی اضافہ ہوتا رہتا ہے، تا آنکہ وحشت کی
زندگی ختم ہو جاتی ہے اور انسان تہذیب و تمدن کی دنیا میں
قدم رکھ دیتا ہے -

لیکن یہ نفسیات مذہب ہے جس میں ہم تقریباً اسی مرحلے
پر جا پہنچتے ہیں جس میں زمان و مکان کے مسئلہ پر کچھ ویسے
ہی انداز میں بحث کی گئی تھی جیسے عصر حاضر میں اور جس کے
لیے ہمیں عراقی اور خواجہ محمد پارسا سے رجوع کرنا چاہیے -
عراقی نے مراتب زمانی کا جو تصور قائم کیا ہے اس کی طرف
ہم اس سے پہلے اشارہ کر آئے ہیں - یہاں مکان کے باب میں ہم
اس کے خیالات کا لب لباب پیش کریں گے -

عراقی کے نزدیک مکان کی موجودگی تو ذات الٰہیہ کی
نسبت سے بھی ناگزیر ہے - چنانچہ وہ اس کا استدلال آیات ذیل
سے کرتا ہے :

الم تر ان اللہ یعلم ما فی السموات و ما فی الارض
ما یکون من نجوی ثلثۃ الا ہو رابعھم ولا خمسۃ
الا ہو سادسھم ولا ادنی من ذالک ولا اکثر الا
ہو معھم این ما کانوا (۵۸ : ۸)

وما تکون فی شان وما تتلوا منه من قرآن ولا تعلمون من عمل الا کنا علیکم شهودا اذ تفیضون فیه ؕ وما یعزب عن ربک من مثقال ذرة فی الارض ولا فی السماء ولا اصغر من ذالک ولا اکبر الا فی کتاب مبین ٥ (۱۰ : ۶۱)

ولقد خلقنا الانسان و نعلم ما توسوس به نفسه ج ونحن اقرب الیه من حبل الورید ٥ (۵۰ : ۱۶)

لیکن یاد رکھنا چاہیے قرب ، اتصال اور باہمدگر افتراق وہ الفاظ ہیں جن کا اطلاق جس طرح مادی اجسام پر کیا جاتا ہے ذات الہیہ پر نہیں ہو سکتا ۔ حیات الٰہیہ کا تعلق ساری کائنات سے ہے ، بعینہ جیسے روح کا بدن سے ۔ روح بدن کے اندر ہوتی ہے ، نہ باہر ، نہ اس سے متصل نہ منفصل ۔ بایں ہمہ اس کا اتصال بدن کے ہر ذرے سے قائم ہے اور ہم اس کا تصور کر سکتے ہیں تو یونہی کہ کسی ایسے مکان کا وجود تسلیم کر لیں جو روح ایسی نازک اور لطیف شے کے شایان شان ہو ۔ لہٰذا حیات الہیہ کی نسبت سے بھی کسی نہ کسی مکان کا وجود تسلیم کرنا پڑے گا ، گو ہمیں چاہیے اس کی تعریف اس طرح کریں کہ اس سے ذات الہیہ کی مطلقیت° میں کوئی فرق نہ آئے ۔ اب مکان کی تین قسمیں ہیں ۔ ایک وہ جس کا تعلق مادی اشیا سے ہے ، دوسری جو غیر مادی اشیا سے متعلق ہے اور تیسری ذات الہیہ سے متعلق ۔ لیکن پھر مادی اشیا کا مکان بھی تین قسموں پر منقسم ہے ۔ اول بڑے بڑے اجسام کا مکان جس میں ہم وسعت اور پہنائی کا اثبات کرتے ہیں اور جس میں حرکت کے لیے وقت کی ضرورت ہوتی ہے ۔ اس مکان میں ہر جسم کی اپنی ایک جگہ ہے جسے اگر دوسری جگہ منتقل کیا جائے تو بمزاحمت ہی ہوگا ۔ اس کے بعد لطیف اجسام کا مکان ہے ، مثلاً ہوا اور آواز کا ، جس میں پھر اجسام اگرچہ ایک دوسرے کے مزاحم تو ہوتے ہیں اور ان کی حرکت کا حساب بھی وقت ہی سے کیا جاتا ہے ، لیکن ان میں اور بڑے بڑے اجسام کے وقت میں فرق ہے ۔ جب تک ہم کسی نالی سے اس کے اندر

کی ہوا نکال نہیں لیتے ، اس میں دوسری ہوا داخل نہیں ہو سکتی - امواج صوت کو دیکھیے تو مادی اجسام کے وقت کے مقابلے میں ان کے وقت کی عملاً کوئی حقیقت نہیں - آخر الامر نور یا روشنی کا مکان ہے - سورج کی روشنی تو دیکھتے ہی دیکھتے ربع مسکون میں پھیل جاتی ہے جس کا مطلب یہ ہؤا کہ نور اور صوت کی رفتار میں وقت کی مقدار صفر سے آگے نہیں بڑھتی - لہذا ہم کہ سکتے ہیں کہ نور کا مکان ہوا اور صوت کے مکان سے مختلف ہے، جس کا ایک دوسرا اور بڑا واضح ثبوت یہ ہے کہ چراغ کی روشنی باوجود ہوا کی موجودگی کے سارے کمرے میں پھیل جاتی ہے - یعنی نور کا مکان ہوا کے مکان سے کہیں زیادہ لطیف ہے ، کیونکہ اس مکان کا داخلہ نور کے مکان میں ممکن نہیں - لیکن پھر اس امر کے باوجود کہ یہ سب مکان ایک دوسرے کے حوالی میں موجود رہتے ہیں ہم ان میں کوئی امتیاز قائم نہیں کر سکتے ، الا یہ کہ عقلاً ان کا تجزیہ کریں ، یا روحانی طور پر ان کا مشاہدہ کیا جائے - بعینہ گرم پانی کو دیکھیے تو ایسے معلوم ہوگا جیسے اس میں آگ اور پانی — دو اضداد — باہم نفوذ کر جاتے ہیں اس لیے کہ ہم ان کو ایک ہی جگہ موجود پاتے ہیں، حالانکہ بہ اعتبار فطرت ان کی نوعیت ایک دوسرے سے یکسر مختلف ہے (۷۸) - لہٰذا اس واقع کی تشریح یونہی کی جا سکتی ہے کہ ان دونوں کا تعلق جس جس مکان سے ہے وہ باوجود قرب ایک دوسرے سے مختلف ہیں - پھر اگرچہ یہ کہنا تو غلط ہوگا کہ ان میں بعد کا عنصر سرے سے مفقود ہو جاتا ہے ، لیکن نور کے مکان میں (۷۹) مزاحمت کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا - ایک دئے کی روشنی اگرچہ ایک حد تک ہی پہنچتی ہے ، مگر پھر سو دئے بھی موجود ہوں تو ان کی روشنی یوں باہم مل جائے گی کہ ایک روشنی کی موجودگی میں دوسری روشنی کے اخراج کی ضرورت پیش نہیں آتی -

---

۷۸ - آگ اور پانی کی — مترجم

۷۹ - باہمد گر —

یوں باعتبار لطافت مادی اجسام کے مکانات کی تشریح کرتے ہوئے عراقی نے بالاختصار اس مکان کی وضاحت کی ہے جس کا تعلق غیر مادی ہستیوں مثلاً ملائکہ سے ہے۔ اس مکان میں بھی بعد کا عنصر جیسا جیسا کسی ہستی کا مرتبہ ہے قائم رہتا ہے، کیونکہ غیر مادی ہستیاں اگرچہ سنگ و خشت سے گزر کر سکتی ہیں، بایں ہمہ ان کی حرکت وقت کی پابند ہے۔ لیکن عراقی کے نزدیک حرکت چونکہ نقص کی علامت ہے، اس لیے یہ صرف روح ہے جس کو مکان سے آزادی کا آخری مرتبہ حاصل ہے۔ لہٰذا ہم اسے متحرک کہیں گے، نہ ساکن۔ مکان کے یہ لامتناہی اختلافات ہیں جن سے گزر کیجیے تو آخرالامر مکان الٰہیہ کی نوبت آئے گی۔ وہ ہر قسم کے ابعاد سے پاک ہے اور اس میں سب لامتناہیتیں آپس میں مل جاتی ہیں۔

عراقی کے اس نظریے کی مختصر سی تشریح سے آپ بخوبی اندازہ کر سکتے ہیں کہ ایک ایسے زمانے میں جب ابھی ریاضی اور طبیعیات کے جدید تصورات کا کسی کو علم نہیں تھا ایک روشن خیال صوفی نے زمان و مکان کے بارے میں اپنے باطنی مشاہدات کی ترجمانی کس رنگ میں کی۔ عراقی چاہتا تھا مکان کا تصور بطور ایک حرکی شہود° کے کرے (۸۰)۔ معلوم ہوتا ہے اس کا ذہن مبہم طور پر یہ سعی کر رہا تھا کہ ہمیں مکان کا تصور لامتناہی مکانی-زمانی تسلسل° کی شکل میں کرنا چاہیے، لیکن عراقی نے اس سلسلے میں جو خیالات قائم کیے وہ خود ان کے نتائج تک پہنچنے سے قاصر رہا جس کی ایک وجہ تو ریاضی سے اس کی ناواقفیت ہے، دوسری یہ کہ اس کا ذہن بھی ارسطو کے اس نظریے کی طرف مائل تھا کہ کائنات ایک ساکن و جامد وجود ہے۔ بہر حال اس کا یہ کہنا کہ حقیقت مطلقہ میں فوق المکان° 'یہاں' اور فوق الابد° 'اب' ایک دوسرے میں مل جاتے ہیں، کچھ ویسی ہی بات ہے جیسے عہد حاضر کا تصور زمان-مکان° جسے پروفیسر الیگزینڈر

---

۸۰ - جس میں پھر اصل حقیقت حرکت ہی رہ جاتی ہے۔ ملاحظہ ہو تصریح 'ج'۔

نے اپنے خطبات 'مکان و زمان اور ذات الٰہیہ' کی بحث میں ہر شے، یعنی موجودات عالم کا بطن اور سر چشمہ ٹھہرایا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ عراق نے زمانے کی ماہیت میں زیادہ غور و فکر سے کام لیا ہوتا تو اسے صاف نظر آ جاتا کہ زمانے کا وجود دونوں میں زیادہ اساسی ہے(۸۱)، علیٰ ہذا یہ بھی کہ یہ کہنا محض استعارہ نہیں، گو پروفیسر الیگزینڈر نے استعارتاً ہی کہا ہے کہ زمانہ مکان کا 'دل' ہے۔ لیکن عراق اس نسبت کا تصور جو ذات الہیہ کو کائنات سے ہے اس نسبت پر کرتا ہے جو روح کو بدن سے ہے اور پھر اس کی بجائے کہ محسوسات و مدرکات کی زمانی اور مکانی نسبتوں کی تنقید فلسفیانہ نقطۂ نظر سے کی جاتی، عراق نے اس کا وجود صرف اپنی روحانی واردات کی بنا پر تسلیم کر لیا۔ حالانکہ مکان و زمان کو محض لمحہ۔ نقطہ میں ضم کر دینا کافی نہیں۔ اس لیے کہ اگر ہم فلسفہ ہی کے راستے اس حقیقت تک پہنچنا چاہتے ہیں کہ خدا فی الواقع کائنات کا نفس کلی° ہے تو سب سے پہلے اس امر کا انکشاف کرنا پڑے گا کہ مکان و زمان کا اصول آخری بھی 'فکر زندہ' ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عراق کے ذہن نے جس سمت میں حرکت کی اس کا رخ ٹھیک تھا۔ لیکن عراق کے ارسطاطالیسی تعصبات، علیٰ ہذا نفسیاتی تحلیل° سے ناواقفیت نے اس کا راستہ روک لیا۔ اپنے اس نظریے کے ماتحت کہ زمان الہیہ تغیر سے عاری ہے اور ظاہر ہے اس کا یہ نظریہ واردات شعور کے ایک ناکافی تجزیے پر مبنی تھا، عراق اس نسبت کے فہم سے قاصر رہا جو زمان متسلسل کو زمان الہیہ سے ہے اور جو اگر اس کی سمجھ میں آ جاتی تو تخلیق مسلسل کا خالصتاً اسلامی تصور بھی اس پر منکشف ہو جاتا، یعنی یہ حقیقت کہ کائنات اضافہ پذیر ہے۔

بہر حال اسلامی فکر نے جو راستہ اختیار کیا اس کی انتہا جس پہلو اور جس رنگ میں بھی دیکھیے کائنات کے حرکی°

---

۸۱۔ یعنی مکان سے — مترجم

تصور پر ہوئی (۸۲) اور پھر جیسے ابن مسکویہ کے اس نظریے سے کہ زندگی عبارت ہے ایک ارتقائی حرکت سے، مزید تقویت پہنچی، علیٰ ھذا ابن خلدون کے نظریۂ تاریخ سے۔ قرآن پاک نے تاریخ کو ایام اللہ (۸۳) سے تعبیر کیا اور اسے علم کا ایک سر چشمہ ٹھہرایا ہے۔ اس کی ایک اور بنیادی تعلیم یہ ہے کہ اقوام و امم کا محاسبہ انفرادی اور اجتماعی دونوں لحاظ سے کیا جاتا ہے، مزید یہ کہ انہیں اپنی بد اعمالی کی سزا اس دنیا میں بھی ملتی ہے اور یہ وہ بات ہے جس کے ثبوت میں اس نے بار بار تاریخ سے استناد کیا۔ علاوہ ازیں قارئین کو توجہ دلائی کہ نوع انسانی کے گزشتہ اور موجودہ احوال و شئون کے مطالعے میں غور و فکر سے کام لیں:

ولقد ارسلنا موسیٰ بآیتنا ان اخرج قومک من الظلمت الی النور ۙ و ذکرھم بایام اللہ ؕ ان فی ذالک لآیت لکل صبار شکور ○ (۱۴ : ۵)

وممن خلقنا امۃ یھدون بالحق و بہ یعدلون ○ والذین کذبوا بآیتنا سنستدرجھم من حیث لا یعلمون ۚ و املی لھم ؕ ان کیدی متین ○ (۷ : ۱۸۱-۱۸۲)

قد خلت من قبلکم سنن ۙ فسیروا فی الارض فانظروا کیف کان عاقبۃ المکذبین ○ (۳ : ۱۳۶)

ان یمسسکم قرح فقد مس القوم قرح مثلہ ؕ و تلک الایام نداولھا بین الناس ۚ (۳ : ۱۳۹)

ولکل امۃ اجل ۚ (۷ : ۳۴)

آخری آیت پر نظر رکھیے تو اس کی حیثیت ایک مخصوص تاریخی تعمیم کی ہے جس میں گویا بڑے حکیمانہ انداز میں یہ سمجھایا گیا ہے کہ امم انسانی کا مطالعہ بھی ہمیں بہ طور

---

۸۲ - اور جس کی رو سے زمانے کو حقیقی ماننا لازم آتا ہے۔
۸۳ - فذکرھم بایام اللہ (۱۴ : ۵)

اجسام نامیہ° علمی نہج پر کرنا چاہیے۔ لہٰذا اس سے بڑی غلط بیانی اور کیا ہو سکتی ہے کہ قرآن پاک میں کوئی ایسا خیال موجود نہیں جو فلسفۂ تاریخ کا سر چشمہ بن سکے، حالانکہ بہ نگاہ حقیقت دیکھا جائے تو ابن خلدون کا 'مقدمہ' سر تا سر اس روح سے معمور ہے جو قرآن مجید کی بدولت اس میں پیدا ہوئی۔ وہ اقوام و امم کے عادات و خصائل پر حکم لگاتا ہے تو اس میں بھی زیادہ تر قرآن پاک ہی سے استفادہ کرتا ہے۔ چنانچہ اس نے بحیثیت ایک قوم عربوں کی سیرت اور کردار کی بحث میں جو کچھ لکھا ہے، قرآن پاک ہی کی اس آیت کی تفصیل مزید ہے:

الاعراب اشد کفراً و نفاقا و اجدر الا یعلموا
حدود ما انزل اللہ علی رسولہ ؕ واللہ علیم حکیم ○

ومن الاعراب من یتخذ ما ینفق مغرما ویتربص
بکم الدوائر ؕ علیھم دائرۃ السوء ؕ واللہ سمیع
علیم ○ (۹ : ۹۸-۹۷)

پھر اگر قرآن پاک کو تاریخ سے اس لیے دلچسپی ہے کہ وہ علم کا ایک سر چشمہ ہے تو صرف اس حد تک نہیں کہ اس کا سلسلہ تاریخی تعمیات سے آگے نہ بڑھے۔ برعکس اس کے قرآن مجید نے تاریخی تنقید کا ایک بنیادی اصول قائم کیا۔ کیونکہ بطور ایک علم تاریخ کا دار و مدار اس بات پر ہے کہ اس کا مواد جن واقعات سے طیار کیا جاتا ہے ہمیں ان کی صحت کا یقین ہو۔ لیکن واقعات کی صحت کا انحصار آخرالامر اس بات پر ہے کہ ان کے راوی کون ہیں۔ لہٰذا تاریخی تنقید کا اصول اولین یہ ہوگا کہ ہم ان کی سیرت اور کردار کا ٹھیک ٹھیک اندازہ کر سکیں۔ بغیر اس کے یہ کیسے پتہ چلے گا کہ انہوں نے جس امر کی شہادت دی ٹھیک تھا یا غلط۔ لہٰذا قرآن پاک کا ارشاد ہے:

یا ایھا الذین امنوا ان جاء کم فاسق بنباءٍ
فتبینوا (۴۹ : ۶)

آگے چل کر اسی اصول سے جو اس آیت میں پیش کیا گیا اور جس کا اطلاق جب راویان حدیث پر ہؤا تو رفتہ رفتہ تاریخی تنقید کے قوانین مرتب ہونے چلے گئے۔ عالم اسلام میں حس تاریخ° کی پرورش جس طرح ہوئی وہ بجائے خود ایک بڑا دلچسپ موضوع ہے۔ یہ قرآن پاک کا بار بار حقائق پر زور دینا اور اس کے ساتھ ساتھ پھر اس امر کی ضرورت کہ آنحضرت صلعم کے ارشادات صحت کے ساتھ متعین ہوں، علیٰ ھذا مسلمانوں کی یہ آرزو کہ اس طرح ان کی آئندہ نسلوں کو اکتساب فیض کے دوامی سرچشمے مل جائیں، یہ عوامل تھے جن کے زیر اثر ابن اسحاق، طبری اور مسعودی ایسی ہستیاں پیدا ہوئیں۔ لیکن تاریخ سے دلوں کو گرمانا اور انؐ میں جوش اور ولولوں کا ابھرنا وہ ابتدائی مرحلہ ہے جس سے رفتہ رفتہ تاریخ کا نشو و نما ایک علم کے طور پر ہوتا ہے۔ اس کے علمی مطالعے کے لیے بڑے وسیع اور بڑے گہرے تجربے کے ساتھ ساتھ بڑی پختہ عقل عملی° کی ضرورت ہے۔ علاوہ ازیں زندگی اور زمانے کی ماہیت کے بارے میں بعض اساسی تصورات کا نہایت صحیح ادراک۔ لہٰذا بحیثیت مجموعی دیکھا جائے تو اس سلسلے میں دو بڑے تصور ہمارے سامنے آتے ہیں۔ دونوں تعلیمات قرآنی کا سنگ بنیاد ہیں۔

(۱) وحدت مبداء حیات۔ 'اور ہم نے تمھیں نفس واحد سے پیدا کیا' (۸۴)، یہ ہے قرآن مجید کا ارشاد۔ مگر پھر یہ امر کہ زندگی کا ادراک بطور ایک وحدت نامیہ کے ہو جائے (۸۵) کچھ دیر

---

۸۴ - یا ایہا الناس اتقوا ربکم الذی خلقکم من نفس واحدۃ (۴ : ۱) - متن میں 'ہم نے تم سب کو ایک ہی نفخۂ حیات سے پیدا کیا'۔ یہ ترجمہ اصل کے مطابق نہیں۔

۸۵ - سعدی نے کیا خوب کہا ہے:

بنی آدم اعضاے یک دیگر اند
که در آفرینش ز یک جوهر اند
چو عضوے بدرد آورد روزگار
دگر عضو ها را نماند قرار

ہی کے بعد ہوتا ہے ۔ یوں بھی اس تصور کا نشو و نما اس امر پر موقوف ہے کہ اقوام و امم احوال عالم کی اصل رو میں داخل ہو جائیں(۸۶) ۔ اسلامی فتوحات کی رفتار چونکہ بڑی تیز تھی اس لیے مسلمانوں کو یہ موقع جلد ہی میسر آ گیا ۔ اس میں کوئی شک نہیں اسلام سے بہت پہلے عیسائیت نے بھی انسان کو مساوات کا سبق دیا ، لیکن یہ امر کہ نوع انسانی ایک جسم نامی ہے ، مسیحی روما کی سمجھ میں کبھی نہیں آیا (۸۷) ۔ فلنٹ(۸۸) کہتا ہے زیادہ سے زیادہ جو بات کسی عیسائی ، یا دولت روما کے کسی مصنف کے حق میں بالخصوص کہی جا سکتی ہے یہ کہ اس کے ذہن میں وحدت انسانی کا ایک مجرد تصور موجود تھا(۸۹) ۔ مگر پھر رومی عہد سے لے کر اب تک بھی تو صورت حالات کچھ ایسی ہے کہ یہ تصور یورپ کے دل و دماغ میں جا گزیں نہیں ہو سکا (۹۰) ۔ بر عکس اس کے وطنی قومیت کے نشو و نما سے جس کا سارا زور نام نہاد قومی خصائص پر ہے ، وسیع انسانیت کا جو عنصر مغربی ادب اور فن میں کام کر رہا تھا برابر دب رہا ہے ۔ لیکن اس سے کس قدر مختلف ہے عالم اسلام کی تاریخ ! یہاں وحدت انسانی کا خیال نہ تو محض کوئی فلسفیانہ تصور تھا ، نہ شاعرانہ خواب (۹۱) بلکہ روز مرہ زندگی کا ایک زندہ اور قائم عنصر جو چپکے چپکے اور غیر محسوس طریق پر اپنا کام کرتا رہا ۔

---

۸۶ - یعنی تاریخ عالم یا عالم انسانیت جس طرف بڑھ رہا ہے اس کے احوال و شئون میں ــ مترجم

۸۷ - ملاحظہ ہو آگے چل کر چھٹا خطبہ ــ مترجم

۸۸ - Flint

۸۹ - جو کبھی شرمندۂ معنی نہ ہؤا ، نہ رومی دنیا یہ سمجھی کہ اس کا اظہار ریاست اور معاشرے میں کس طرح ہو گا ــ مترجم

۹۰ - بہ سبب جارحانہ وطن پرستی ، وطنیت اور نسلیت ۔ علیٰ ھذا طبقاتی امتیازات کے باعث ــ مترجم

۹۱ - جیسے یورپ میں ۔ مثلاً مرحوم 'انجمن اقوام' اور 'کفن دزدے چند' کی مثال ہمارے سامنے ہے ــ مترجم

(۲) اس امر کا نہایت گہرا احساس کہ زمانہ ایک حقیقت ہے، لہٰذا زندگی کا یہ تصور کہ وہ عبارت ہے ایک مسلسل اور مستقل حرکت سے۔ زمانے کا یہی تصور ہے جو ابن خلدون کے نظریۂ تاریخ میں ہماری دلچسپی کا خاص مرکز بن جاتا ہے اور اس لیے فلنٹ بجا طور پر اس کی تعریف میں رطب اللسان ہے۔ وہ کہتا ہے افلاطون ہو یا ارسطو یا اگسٹائین، ان میں کوئی بھی اس قابل نہیں کہ اس کی ہمسری کا دعویٰ کر سکے۔ رہے دوسرے (۹۲)، سو ان کا ذکر ہی کیا ہے۔ ان کا تو اس کے ساتھ نام بھی نہیں لیا جا سکتا۔ لیکن یہاں یہ غلط فہمی نہ ہو کہ ہمیں ابن خلدون کی ہداعت فکر سے انکار ہے۔ ہمیں صرف یہ کہنا ہے کہ اسلامی تہذیب و تمدن نے اپنے اظہار کے لیے جو راستہ اختیار کیا اس پر نظر رکھئے تو یہ کسی مسلمان ہی کا کام ہو سکتا تھا کہ تاریخ کا تصور بطور ایک مسلسل اور مجموعی حرکت کے کرتا، یعنی زماناً ایک ایسے نشو و نما کی حیثیت سے جس کا ظہور ناگزیر ہے (۹۳)۔ گویا ہمیں ابن خلدون کے نظریۂ تاریخ سے دلچسپی ہے تو اس کی وجہ بھی ابن خلدون کا وہ تصور ہے جو اس نے تغیر کے باب میں قائم کیا۔ یہ تصور بڑا اہم ہے، کیونکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ تاریخ چونکہ ایک مسلسل حرکت ہے زمانے کے اندر، لہٰذا یہ ماننا لازم آتا ہے کہ اس کی نوعیت فی الواقع تخلیقی ہے۔ بہ الفاظ دیگر یہ وہ حرکت نہیں جس کا راستہ پہلے سے متعین ہو۔ اب اگرچہ ابن خلدون کو مابعدالطبیعیات سے مطلق دلچسپی نہیں تھی، بلکہ وہ درحقیقت اس کا مخالف تھا (۹۴)، بایں ہمہ اس نے زمانے کا تصور جس رنگ میں کیا، ہم اس کے پیش نظر اس کا

---

۹۲ - مفکرین تاریخ — مترجم

۹۳ - لہٰذا اس کا ایک قانون ہے، کچھ اسباب و علل اور کچھ معنی و مطلب، وہ ایک 'علم' ہے — مترجم

۹۴ - یعنی قیاسی مابعدالطبیعیات — یا محض عقلیت — کا، جیسا کہ قدیم فلسفہ کا انداز تھا — مترجم

شار برگسان کے پیشروؤں میں کریں گے (۹۵) - اسلامی تہذیب و ثقافت کی تاریخ میں اس تصور کے ذہنی سوابق° کی طرف ہم اس سے پہلے اشارہ کر آئے ہیں - قرآن مجید کا یہ ارشاد کہ 'اختلاف لیل و نہار' کو حقیقت مطلقہ کی جس کی 'ہر لحظہ ایک نئی شان ہے' (۹۶) ایک آیت تصور کرنا چاہئے° اسلامی مابعدالطبیعات کا یہ رجحان کہ زمانہ ایک خارجی حقیقت ہے، ابن مسکویہ کا یہ نظریہ کہ زندگی عبارت ہے ایک ارتقائی حرکت° سے اور آخرالامر بیرونی کا یہ صاف و صریح اور واضح اقدام کہ کائنات کا تصور بطور ایک عمل تکوین° کے کرے، یہ سب باتیں ابن خلدون کو ذہناً ورثے میں ملیں - لہٰذا اس کا سب سے بڑا کارنامہ بھی یہ ہے کہ وہ اس تہذیب و تمدن کی روح کو خوب سمجھ گیا تھا جس کا وہ خود سب سے زیادہ روشن اور تابناک مظہر ہے - اور یہی وجہ ہے کہ اس نے اس کی ترجمانی بھی بڑی باقاعدہ اور مرتب شکل میں کی - چنانچہ یہ اسی کی ذہانت و فطانت تھی کہ قرآن مجید کی روح جو سرتاسر یونانیت کے منافی ہے، حکمت یونان پر ہمیشہ کے لیے غالب آ گئی - یونانیوں کے نزدیک زمانے کی یا تو کوئی حقیقت ہی نہیں تھی، جیسا کہ زینو اور افلاطون کا خیال تھا، یا یہ کہ وہ ایک دائرے میں گردش کرتا رہتا ہے (۹۷)، جیسا کہ ہراقلطوس اور رواقیین نے اس کا تصور کیا - حالانکہ ہم کسی تخلیقی حرکت کے پیش رس° اقدامات پر جس معیار کے رو سے بھی حکم لگائیں گے، اس حرکت کا تصور بطور ایک دائرے کے کیا گیا تو اس کی خلاقی کالعدم ہو جائے گی - دوامی رجعت دوامی تخلیق نہیں - اسے دوامی تکرار ہی کہا جائے گا -

میرا خیال ہے اب شاید ہم بخوبی سمجھ گئے ہیں کہ عالم اسلام میں یونانی فلسفہ کے خلاف ذہناً جو بغاوت پیدا

---

۹۵ - جیسے خود اقبال کے — مترجم

۹۶ - ۵۵ : ۲۹

۹۷ - جیسے ہندوؤں کا 'سنسار چکر' — مترجم

ہوئی اس کی اہمیت کیا ہے۔ پھر یہ امر کہ اس بغاوت کا آغاز خالصاً الٰہیاتی نقطۂ نظر سے ہؤا (۹۸)، اس حقیقت کا بین ثبوت ہے کہ قرآن مجید کی روح چونکہ اساساً یونانیت کی ضد ہے لہٰذا بالآخر وہ اس پر غالب آئی، حالانکہ شروع شروع میں بعض افراد کی فی الواقع یہ خواہش تھی کہ قرآن پاک کی ترجمانی بھی فلسفۂ یونان ہی کی روشنی میں کریں (۹۹)۔

اب صرف اس غلط فہمی کا ازالہ باقی ہے جسے اشپینگلر نے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف 'زوال مغرب' (۱۰۰) میں پھیلایا۔ اس تصنیف کے ان دو ابواب کو جن میں اس نے عربی ثقافت سے بحث کی ہے، ایشیا کی تہذیب و تمدن کی تاریخ میں ایک بڑا قابل قدر اضافہ تصور کرنا چاہئے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ جہاں تک اسلام کا تعلق ہے، اشپینگلر نے ان دونوں ابواب میں یہ سمجھنے کی مطلق کوشش نہیں کی کہ بحیثیت ایک مذہبی تحریک اسلام کی ماہیت کیا ہے، نہ یہ کہ وہ کیا سرگرمیاں تھیں جن کا اس کی بدولت تہذیب و ثقافت کی دنیا میں آغاز ہؤا۔ اشپینگلر کا دعویٰ ہے کہ کوئی بھی تہذیب ہو اسے اپنی جگہ پر ایک جسم نامی تصور کرنا پڑے گا، اس لیے کہ زماناً دیکھا جائے تو کسی تہذیب کا اس تہذیب سے جو اسی سے متقدم ہے یا متاخر کوئی تعلق نہیں ہوگا۔ اشپینگلر کے نزدیک ہر تہذیب کا اپنا ایک نقطۂ نظر ہوتا ہے اور وہ جس شے کو دیکھتی ہے اسی نقطۂ نظر کے ماتحت جسے دوسری تہذیبوں کے افراد سمجھ ہی نہیں سکتے۔ یہ دعویٰ ہے جس کی حمایت میں اشپینگلر کا اضطراب اس حد تک بڑھ گیا ہے کہ وہ ایک واقعے کے بعد دوسرا اور ایک تعبیر کے بعد دوسری تعبیر پیش کرتا اور اس طرح واقعات اور تعبیرات کا ایک

---

۹۸ - مستشرقین کے نزدیک 'راسخ العقیدگی کے رد عمل' (orthodox reaction) ہے۔ ملاحظہ ہو تصریح 'د'۔ مترجم

۹۹ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول ۔ مترجم

۱۰۰ - Spengler: Decline of the West

طومار کھڑا کر دیتا ہے تاکہ کسی نہ کسی طرح یہ ثابت ہو جائے کہ مغربی تہذیب کی مخالف یونانیت روح اس کی اپنی ذہانت اور فطانت کا نتیجہ ہے، نہ کہ ان اثرات کا جو بہت ممکن ہے اس نے اسلامی تہذیب سے قبول کئے ہوں، کیونکہ یہ تہذیب، کیا باعتبار روح اور کیا باعتبار نوعیت، اشپنگلر کے نزدیک خالصاً مجوسی ہے(۱۰۱)۔ تہذیب حاضر کے بارے میں تو ہمیں اشپنگلر کے نقطۂ نظر سے پورا اتفاق ہے، لیکن جیسا کہ ہم ان خطبات میں بار بار کہ چکے ہیں، عصر حاضر کی روش اگر یونانیت کے منافی ہے تو اس کی ابتدا دراصل اس بغاوت سے ہوئی جو عالمِ اسلام نے فکرِ یونان کے خلاف کی۔ مگر اشپنگلر اس بات کو کیسے تسلیم کر سکتا ہے؟ کیونکہ اگر یہ ثابت ہو جائے کہ تہذیبِ جدید کی مخالف یونانیت روح سچ مچ ان اثرات کا نتیجہ ہے جو اس نے اپنی پیشرو(۱۰۲) تہذیب سے قبول کئے تو تہذیبوں کی باہمدگر آزادی اور جداگانہ نشو و نما کے متعلق اشپنگلر کا دعویٰ یک قلم باطل ہو جائے گا۔ میری رائے میں اشپنگلر کا یہی اضطراب کہ وہ اپنے اس دعوے کو کسی نہ کسی طرح صحیح ثابت کر سکے، اس امر کا باعث ہوا کہ بہ حیثیت ایک ثقافتی تحریک اس نے اسلام کو بڑی ہی غلط اور فاسد نگاہوں سے دیکھا۔

بہرحال مجوسی تہذیب سے اشپنگلر کی مراد وہ مشترک تہذیب ہے جو بقول اس کے مجوسی مجموعۂ مذاہب، یعنی یہودیت، قدیم کلدانی مذہب(۱۰۳)، ابتدائی عیسائیت، زرتشتیت اور اسلام پر مشتمل تھی۔ اب اگرچہ اس امر سے تو انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اسلام پر بھی مجوسیت کا ایک غلاف ضرور چڑھ گیا تھا اور یہی وجہ ہے کہ ان خطبات میں میری

---

۱۰۱۔ عام محاورے میں عجمی، ملاحظہ ہو تصریح '۵'۔ مترجم
۱۰۲۔ یعنی اسلامی۔
۱۰۳۔ صابئیت؟ ۔ مترجم

برابر یہ کوشش رہی ہے کہ مجوسیت کے ان غلافوں کو ہٹا کر جنھوں نے گویا اسلام کی حقیقی روح پر پردہ ڈال رکھا ہے اور جو اشپینگلر کی گمراہی اور غلط روی کا باعث ہوئے، ہم اس کا صاف ستھرا چہرہ دیکھ سکیں۔ چنانچہ زمانے ہی کی بحث میں اسلامی افکار کے متعلق اشپینگلر کی بے خبری کا جو عالم ہے اسے، علیٰ ھذا محسوسات و مدرکات کے ایک آزاد اور بااختیار مرکز کی حیثیت سے خودی یا 'انا' کا اظہار اسلام کے مذہبی مشاہدات اور واردات میں جس طرح ہؤا، اس باب میں اس کے خیالات کو دیکھ کر ہمارے تعجب اور حیرت کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ بجائے اس کے کہ زمانے کی ابتدا اور انتہا کے بارے میں اشپینگلر اسلامی افکار اور واردات کی تاریخ پر نظر رکھتا، اس نے اس مسئلے میں اپنے فیصلوں کی بنا عام عقائد پر رکھی۔ ذرا خیال تو فرمائیے کہ اسلام کی مفروضہ تقدیر پرستی کے ثبوت میں اشپینگلر ایسا پڑھا لکھا اور فاضل انسان بعض مشرقی اقوال اور ضروب الامثال کو، مثلاً زمانے کی جست، یا یہ کہ 'ہر چیز کا ایک وقت ہے' (۱۰۴) بطور دلائل پیش کرتا ہے۔ بہرحال اس مسئلے میں مسلمانوں کے یہاں زمانے کے تصور کا سرچشمہ کیا تھا، علاوہ ازیں یہ کہ اس کا نشو و نما کس رنگ میں ہوتا رہا، پھر ایسے ہی بطور ایک آزاد اور بااختیار طاقت کے انسانی خودی کی بحث میں ہم ان خطبات میں بہت کچھ کہہ آئے ہیں۔ یوں بھی اسلام اور اسلامی تہذیب کے بارے میں اشپینگلر نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے ان کی تحقیق و تنقید کے لیے ایک دفتر چاہئے۔ لہذا ہم اس سلسلے میں جو کچھ عرض کر چکے ہیں اس میں صرف ایک بات کا اضافہ، جس کی حیثیت ایک عام اصول کی ہے، کافی ہوگا۔

اشپینگلر کہتا ہے: 'تعلیماتِ نبوی کا لب لباب مجوسی ہی تو ہے'۔ خدا ایک ہے، اسے یہواہ کہئے، اہور مزد، یا

---

۱۰۴ - کل شیئ مرھون باوقا تھا، پہلی ضرب المثل کیا ہے؟ زمانے کی کروٹ؟ — مترجم

مردوک بعل، وہی اصول خیر ہے، باقی سب یا تو بے بس ہیں یا محض شر۔ پھر اس عقیدے کے ساتھ ایک اور عقیدہ بھی وابستہ ہے، یعنی یہ امید کہ مسیح آئے گا جس کا الیسعیاہ میں تو واضح طور پر اور پھر ایک خاص ضرورت کے ماتحت(۱۰۵) آئندہ صدیوں میں (۱۰۶) بار بار ذکر آتا ہے۔ یہ مجوسی مذہب کا بنیادی خیال ہے، کیونکہ اس نے تاریخ عالم کا تصور ہی اس طرح کیا ہے کہ اس کا آغاز خیر و شر کی آویزش سے ہوا جس میں بیچ کا دور اگرچہ شر کے غلبے کا دور ہے، لیکن روز جزا میں خیر ہی کی فتح ہوگی۔ اب اگر اشپینگلر یہ سمجھتا ہے کہ تعلیمات نبوی کی بحث میں اس کا یہ نظریہ اسلام پر بھی منطبق ہو سکتا ہے تو اس سے بڑھ کر غلط فہمی اور کوئی نہیں ہو سکتی۔ یہاں جو بات یاد رکھنے کے قابل ہے وہ یہ کہ مجوسی بہر حال خدایان باطل کے وجود کا قائل تھا، یہ دوسری بات ہے کہ اسے ان کی عبادت سے انکار تھا۔ لیکن اسلام نے تو خدایان باطل کا وجود ہی تسلیم نہیں کیا۔ نہ اشپینگلر یہ سمجھا، نہ اسلام کے اصول خاتمیت کی تہذیبی قدر و قیمت اس پر واضح ہو سکی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ امید اور توقع مجوسی تہذیب و ثقافت کی ایک مستقل روش ہے، یعنی زرتشت کے نازائیدہ بیٹوں کے ظہور کا مسلسل انتظار، خواہ کوئی مسیح ہو یا انجیل چہارم کا فارقلیط(۱۰۷)۔ لیکن جو طالب علم یہ سمجھنا چاہتا ہے کہ اسلام کے اصول خاتمیت(۱۰۸) کے معنی تہذیب و ثقافت کے لیے کیا ہیں تو اس کو چاہئے اس سمت کا رخ کرے جس کی طرف ہم اس سے پہلے اشارہ کر آئے ہیں، اس لیے کہ یہ اصول مسلسل انتظار کی اس مجوسی روش کے خلاف جس سے تاریخ کا

---

۱۰۵ - کہ اسرائیل کو پھر عروج حاصل ہوگا ــ مترجم

۱۰۶ - مثلاً عیسائیوں کے یہاں کہ مسیح علیہ السلام پھر دنیا میں آئیں گے ــ مترجم

۱۰۷ - یہ معنی 'ستودہ' ۱۴ : ۱۶ اور ۱۶ : ۷ ــ مترجم

۱۰۸ - کہ باب نبوت مسدود ہے ــ مترجم

ایک غلط لظریہ قائم ہو جاتا ہے ، ایک نفسیاتی روک بھی ہے ۔ در اصل ابن خلدون نے تاریخ کا جو نظریہ قائم کیا وہ اس کی حقیقی روح کو خوب سمجھ گیا تھا اور یہی وجہ ہے کہ اس نے اسی نوع کے ایک اسلامی عقیدے(۱۰۹) کی تنقید سے جس نے مسلمانوں میں گویا مجوسی خیالات کے زیر اثر سر اٹھایا تھا ، ہمیشہ کے لیے ثابت کر دیا کہ اور نہیں تو کم از کم ان نتائج ہی کے اعتبار سے جو بلحاظ نفسیات اس سے مترتب ہوتے ہیں ، اسلام میں اس کی کوئی جگہ نہیں(۱۱۰) ۔

---

۱۰۹ - ظہور مسیح و مہدی کے بارے میں ــ مترجم

۱۱۰ - تفصیلی بحث کے لیے ملاحظہ ہو 'مقدمہ ابن خلدون' علیٰ ھذا تصریح 'ز' ــ مترجم



دور ہی سے حقیقت کا مشاہدہ کرتا ہے ۔ برعکس اس کے مذہب اس سے قرب و اتصال کا آرزومند ہے ۔ ایک نظریہ ہے ، دوسرا حقیقت ، تقرب اور اتصال ۔ لیکن یہ تقرب اور یہ اتصال جب ہی ممکن ہے کہ فکر اپنے حدود سے آگے بڑھنے کی کوشش کرے(۱۹۰) ، جس میں اسے کامیابی ہوگی تو اس ذہنی روش کی بدولت جسے مذہب نے دعا سے تعبیر کیا ہے اور جو پیغمبر اسلام صلعم کے لب مبارک پر تا دم آخر موجود تھی(۱۹۱) ۔

---

۱۹۰ - نہ کہ 'تجاوز' کی ــ مترجم

۱۹۱ - اللھم بالرفیق الاعلیٰ ــ

# چھٹا خطبہ

## الاجتہاد فی الاسلام (۱)

تہذیب و ثقافت کی نظر سے دیکھا جائے تو بحیثیت ایک تحریک اسلام نے دنیائے قدیم کا یہ نظریہ (۲) تسلیم نہیں کیا کہ کائنات ایک ساکن و جامد وجود ہے (۳) - برعکس اس کے وہ اسے متحرک قرار دیتا ہے (۴) - بعینہ جہاں تک بطور ایک نظام اجتماع (۵) جذبات سے کام لینے کا تعلق ہے ، اس نے رنگ اور خون کے رشتے (۶) ٹھکرا دیئے اور اپنی توجہ صرف فرد کی ذاتی قدر و قیمت (۷) پر رکھی - رنگ و خون کا رشتہ زمین پیوستگی (۸) کا رشتہ ہے - یہی وجہ ہے کہ اتحادِ انسانی (۹) کے لیے کسی خالص نفسیاتی اساس کی جستجو جب ہی کامیاب ہو سکتی ہے جب اس حقیقت کا ادراک ہو جائے کہ نوعِ انسانی ایک ہے اور اس کی زندگی کا مبدا اصلاً روحانی (۱۰) -

---

۱ - اصل عنوان : اسلام کی ترکیب میں حرکت کا اصول - ملاحظہ ہو تصریح د - مترجم

۲ - جیسے مثلاً ارسطاطالیسی (مشائی) فلسفہ میں — مترجم

۳ - لہٰذا اسے جو کچھ بننا تھا بن چکا —

۴ - جس کی تکوین کا عمل جاری ہے —

۵ - تشکیل ریاست یا یوں کہیئے کہ معاشرے کی تاسیس کے لیے — مترجم

۶ - یعنی نسل اور وطن کے — مترجم

۷ - شرف ذات پر — مترجم

۸ - بالفاظ دیگر قید مقامی —

۹ - بحیثیت ایک 'امت' بفحوائے : کان الناس امۃ واحدہ (۲۱۳ : ۲) — مترجم

۱۰ - بمقابلہ مادی - ملاحظہ ہو دوسرا خطبہ ، بحث 'حیات' — مترجم

پھر یہی ادراک ہے جس سے نئی نئی وفاداریوں(۱۱) کی تخلیق ہوتی ہے اور جس کی بدولت ہم ان کو رسوم و ظواہر (۱۲) کا سہارا لیے بغیر بھی قائم اور برقرار رکھ سکتے ہیں۔ یوں بھی انسان اگر زمین(۱۳) سے استخلاص حاصل کرنا چاہتا ہے تو اسی ادراک کے ذریعے(۱۴)۔ رہی عیسائیت جس کا ظہور دراصل ایک نظام رہبانیت کی شکل میں ہؤا تھا، سو قسطنطین کی یہ کوشش کہ اس سے ایک نظام اجتماع(۱۵) کا کام لے ناکام رہی، کیونکہ عیسائیت کے اندر یہ صلاحیت ہی نہیں تھی کہ اس طرح کا کوئی نظام قائم کر سکے(۱۶)۔ لہٰذا قیصر جولین(۱۷) مجبور ہو گیا کہ ایک دفعہ پھر روما کے قدیم دیوتاؤں(۱۸) سے رجوع کرے اور ان کی تائید(۱۹) میں فلسفیانہ تاویلات سے کام لے۔ چنانچہ اسلام کا ظہور ہؤا تو اس وقت متمدن دنیا کی جو حالت تھی تہذیب و تمدن کے ایک مؤرخ(۲۰) نے اس کا نقشہ اس طرح کھینچا ہے:

---

۱۱۔ مقاصد حیات میں، تا کہ انسان اپنا حقیقی نصب العین متعین کر سکے، مثلاً وطن یا قوم کی وفاداری ۔۔ مترجم

۱۲۔ مذہبی، یا غیر مذہبی، جیسے موجودہ زمانے کے سیاسی۔ اجتماعی رسوم و ظواہر۔۔

۱۳۔ یعنی جذبۂ وطنیت و نسلیت۔۔

۱۴۔ کہ حیات کی اصل روحانی ہے ۔۔ مترجم

۱۵۔ رومی سلطنت کے استحکام اور اس کے مختلف عناصر کو ایک متحد العقیدہ معاشرے کی شکل دینے کے لیے ۔۔ مترجم

۱۶۔ جو ریاست کی بنا ٹھہرے۔۔

۱۷۔ Julian قسطنطین کا جانشین۔ جولین نے اس موضوع میں جو رسالہ تصنیف کیا اس کا عنوان ہے Misopogen (ریش مخالف) ۔۔ مترجم

۱۸۔ یعنی وثنی مذہب۔۔

۱۹۔ بمقابلہ عیسائیت کے جس نے دیوی دیوتاؤں کی مذمت کی ۔۔ مترجم

۲۰۔ حضرت علامہ نے مصنف اور تصنیف دونوں کا حوالہ نہیں دیا۔ کتاب کا نام شاید Emotion as Basis of Civilization ہے ۔۔ مترجم

''معلوم ہوتا تھا وہ عظیم الشان تمدن جس کی تعمیر میں چار ہزار برس صرف ہوئے، انتشار اور تباہی کے کنارے آ لگا ہے۔ لہٰذا ڈر تھا کہ انسان پھر کہیں وحشت اور بربریت کی اس زندگی کا شکار نہ ہو جائے جس میں ہر قبیلہ اور ہر فرقہ دوسرے قبیلے اور دوسرے فرقے سے دست و گریباں رہتا اور جس میں کہیں قانون کا تصور تھا، نہ نظم و نسق کا۔ قبائلی زندگی کی بنیاد جن تکالیف° (۲۱) پر تھی ان میں اب کوئی اثر باقی نہیں رہا تھا اور اس لیے وہ پرانے طور و طریق بھی جن سے اس وقت سلطنتیں کام لے رہی تھیں (۲۲)، بے کار اور فرسودہ ہو چکے تھے۔ رہیں وہ تکالیف جو ان کی جگہ عیسائیت نے قائم کیں، سو وہ نظم اور اتحاد کی بجائے اور زیادہ افتراق، ہلاکت اور تباہی پھیلا رہی تھیں۔ یہ زمانہ بڑا پر آشوب اور خطرناک تھا۔ تہذیب و تمدن کا شجر عظیم جس کے برگ و بار اطراف و اکناف عالم میں پھیل گئے تھے اور جس کی شاخوں میں کبھی علم و فن اور ادب کے ثمرہ ہائے زریں لگے تھے، بوسیدہ ہو رہا تھا۔ اس کی رگوں میں عقیدت اور احترام کا رس ہی باقی نہیں رہا تھا کہ اس کی زندگی قائم اور برقرار رہتی۔ برعکس اس کے جنگ و جدال کی آندھیوں نے جو آئے دن اٹھتی رہتیں اس کی جڑیں کھوکھلی کر رکھی تھیں۔ اس کا وجود قائم تھا تو صرف عہد قدیم کے رسم و رواج اور قوانین کی بدولت، لیکن جو معلوم نہیں کب ختم ہو جاتے۔ لہٰذا سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس زمانے میں کیا ایسی کوئی تہذیب بھی موجود تھی جس کی بنا محض

---

۲۱ - ملاحظہ ہو فرہنگ مصطلحات — مترجم

۲۲ - اپنے قیام و استحکام، نظم اور قانون کے لیے — مترجم

جذبات پر ہوتی (۲۳) اور جس سے بنی نوع انسان میں اتحاد و اتفاق کے ساتھ ساتھ تمدن عالم کی عمارت بھی محفوظ ہو جاتی (۲۴) - یہاں یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ اگر اس قسم کی تہذیب کا کہیں وجود ہوتا (۲۵) تو اس کی نوعیت یکسر مختلف ہوتی - یہ اس لیے کہ قدیم متمدن دنیا کی تکالیف اور رسوم و ظواہر تو مردہ ہو چکے تھے جن کے بدلے اس طرح کی کوئی دوسری تکالیف یا رسوم و ظواہر پیدا کیے جاتے تو اس کے لیے صدیوں کی ضرورت ہوتی (۲۶)'' -

اتنا کچھ کہنے کے بعد مصنف کہتا ہے دنیا کو اس وقت ایک نئی تہذیب کی ضرورت تھی تاکہ وہ اس تہذیب کی جگہ لے سکتی جس کی بنا بادشاہت پر تھی ، علی ھذا ان نظامات اجتماع کی جن کا نشو و نما رنگ اور خون کے رشتوں پر ہوا - لیکن مصنف حیران ہے کہ اس نئی تہذیب کا ظہور ٹھیک اس وقت جب اس کی ضرورت تھی سرزمین عرب میں ہوا - حالانکہ اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں - حیات عالم (۲۷) وجدانی طور پر اپنی ضروریات کا مشاہدہ کر لیتی ہے اور اس میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ ہر نازک موقع پر اپنا راستہ آپ متعین کر لے - چنانچہ یہ وہی چیز ہے جس کو مذہب نے اپنی زبان میں وحیٔ نبوت سے تعبیر کیا ہے - پھر یہ بھی ایک طبعی امر تھا کہ اسلام کا ظہور ایک ایسی سادہ مزاج قوم میں ہوتا جو قدیم تہذیبوں کے اثرات سے یکسر

---

۲۳ - یعنی کسی ایسے نفسیاتی اصول پر جس سے اجتماعی طور پر بھی جذبات محبت اور اتحاد کو تحریک ہوتی — مترجم

۲۴ - جیسا کہ اسلام کی بدولت ہوا — مترجم

۲۵ - جو مصنف کے ذہن میں ہے - یعنی مبنی بر جذبات ، نہ کہ خون اور رنگ یا وطن پر — مترجم

۲۶ - جیسے مثلاً یورپ میں وطنی قومیت کی بنا پر ہوا — مترجم

۲۷ - جو گویا کائنات میں ہر جگہ کام کر رہی ہے - نوع انسانی کی صورت میں 'زندگی' — مترجم

پاک اور ایک ایسی سرزمین میں آباد تھی جہاں تین براعظم آپس میں مل جاتے ہیں۔ اس نئی تہذیب نے اتحاد عالم کی بنا اصول توحید پر رکھی۔ لہٰذا بطور اساس ریاست اسلام ہی وہ عملی ذریعہ ہے جس سے ہم اس مقصد میں کہ توحید کا یہ اصول ہماری حیات عقلی اور جذباتی میں ایک زندہ عنصر کی حیثیت اختیار کرلے، کامیاب ہو سکتے ہیں۔ اس اصول کا تقاضا ہے کہ ہم صرف اللہ کی اطاعت (۲۸) کریں، نہ کہ ملوک و سلاطین کی۔ پھر چونکہ ذات الٰہیہ ہی فی الحقیقت روحانی اساس ہے زندگی کی، لہٰذا اللہ کی اطاعت فطرت صحیحہ کی اطاعت ہے (۲۹)۔ اسلام کے نزدیک حیات کی یہ روحانی اساس ایک قائم و دائم وجود ہے (۳۰) جسے ہم اختلاف اور تغیر میں جلوہ گر دیکھتے ہیں (۳۱)۔ اب اگر کوئی معاشرہ حقیقت مطلقہ کے اس تصور پر مبنی ہے تو پھر یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنی زندگی میں ثبات اور تغیر دونوں خصوصیات کا لحاظ رکھے۔ اس کے پاس کچھ تو اس قسم کے دوامی اصول ہونا چاہئیں جو حیات اجتماعیہ میں نظم و انضباط قائم رکھیں، کیونکہ مسلسل تغیر کی اس بدلتی ہوئی دنیا میں ہم اپنا قدم مضبوطی سے جما سکتے ہیں تو دوامی (۳۲) ہی کی بدولت۔ لیکن دوامی اصولوں کا یہ مطلب تو ہے نہیں کہ اس سے تغیر اور تبدیلی کے جملہ امکانات کی نفی ہو جائے، اس لیے کہ تغیر وہ حقیقت ہے جسے قرآن پاک نے اللہ تعالیٰ کی ایک بہت بڑی آیت ٹھہرایا ہے (۳۳)۔ اس صورت میں تو ہم اس شے کو جس

---

۲۸ - اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول (۵ : ۹۳)۔ الا تعبدوا الا ایاہ (۱۷ : ۲۳)

۲۹ - فاقم وجہک للدّین حنیفا، فطرۃ اللہ التی فطر الناس علیہا (۳۰ : ۳۰)

۳۰ - الحیّ القیوم (۳ : ۲)،

۳۱ - کل یوم ھو فی شان (۵۵ : ۲۹)

۳۲ - باصطلاح قرآن پاک 'محکمات' — مترجم

۳۳ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول و دوم اور جا بجا — مترجم

کی فطرت ہی حرکت ہے ، حرکت سے عاری کر دیں گے (۳۴) - اصول اول (۳۵) کی تائید تو سیاسی اور اجتماعی علوم میں یورپ کی ناکامیوں سے ہو جاتی ہے (۳۶)- اصول ثانی کی عالم اسلام کے پچھلے پانچ سو برس کے جمود سے (۳۷) ، جو اگر ٹھیک ہے تو سوال پیدا ہوتا ہے کہ اسلام کی ہیئت ترکیبی میں وہ کون سا عنصر ہے جو اس کے اندر حرکت اور تغیر قائم رکھتا ہے ؟ اس کا جواب ہے اجتہاد !

لغوی اعتبار سے تو اجتہاد کے معنی ہیں کوشش کرنا ، لیکن فقہ اسلامی کی اصطلاح میں اس کا مطلب ہے وہ کوشش جو کسی قانونی مسئلے میں آزادانہ رائے قائم کرنے کے لیے کی جائے اور جس کی بنا جیسا کہ میں سمجھتا ہوں شاید قرآن مجید کی اس آیت 'الذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا' (۳۸) پر ہے - پھر حضور رسالت مآب صلعم کی ایک حدیث سے اس کا مطلب اور زیادہ وضاحت کے ساتھ متعین ہو جاتا ہے - چنانچہ روایت ہے کہ آپ نے حضرت معاذ (۳۹) کو یمن کا عامل مقرر کیا تو فرمایا 'معاملات کا فیصلہ کیسے کرو گے' ؟ انہوں نے کہا 'کتاب اللہ کے مطابق' - 'لیکن اگر کتاب اللہ نے ان میں تمہاری رہنمائی نہیں کی تو پھر' ؟ 'پھر اللہ کے رسول کی سنت کے مطابق' - 'لیکن اگر سنت رسول بھی ناکافی ٹھہری تو' ؟ اس پر حضرت معاذ نے کہا تو 'پھر میں خود ہی کوئی رائے قائم کرنے کی کوشش کروں گا' (۴۰) - یوں بھی جن حضرات نے

---

۳۴ - جس کا مطلب ہو گا اس کی نفی — مترجم

۳۵ - کہ جماعت کا نظم و انضباط چند ایک دوامی اصولوں کا مقتضی ہے — مترجم

۳۶ - جہاں اس سلسلے میں ہر روز ایک نیا نظریہ قائم کیا جاتا ہے — مترجم

۳۷ - بہ سبب زوال و انحطاط — مترجم

۳۸ - (۶۹ : ۲۹) — مترجم

۳۹ - ابن جبل —

۴۰ - یہ ابن عبدالبر کی روایت ہے اور حضرت معاذ کی زبان سے بیان ہوئی — مترجم

تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا ہے، خوب جانتے ہیں کہ فتوحات میں اضافے کے ساتھ ساتھ قانون میں باقاعدہ غور و فکر ناگزیر ہو گیا تھا۔ انہیں یہ بھی معلوم ہے کہ فقہاے متقدمین نے خواہ وہ عرب ہوں یا عجم، اس سلسلے میں جس محنت اور عرق ریزی سے کام لیا اس کے نتائج بالآخر ہمارے مشہور مذاہب فقہ کی تدوین میں ظاہر ہوئے۔ ان مذاہب کے نزدیک اجتہاد کے تین درجے ہیں: (۱) تشریح یا قانون سازی میں مکمل آزادی، لیکن جس سے عملاً صرف مؤسسین مذاہب ہی فائدہ اٹھایا (ب) محدود آزادی جو کسی مخصوص مذہب فقہ کی حدود کے اندر ہی استعمال کی جا سکتی ہے اور (ج) وہ مخصوص آزادی جس کا تعلق کسی ایسے مسئلے میں جسے مؤسسین مذاہب نے جوں کا توں چھوڑ دیا ہو، قانون کے اطلاق سے ہے (۱۴)۔ مگر ہم اس خطبے میں اپنا دائرۂ بحث اجتہاد کی شق اول تک ہی محدود رکھیں گے، یعنی قانون سازی میں کامل آزادی تک۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ نظری طور پر اہل سنت والجماعت نے اجتہاد کی ضرورت سے کبھی انکار نہیں کیا، گو جب سے مذاہب اربعہ قائم ہو چکے ہیں عملاً اس کی کبھی اجازت بھی نہیں دی، کیونکہ انہوں نے اس پر کچھ ایسی شرطیں لگا دی ہیں جن کا پورا کرنا ناممکن تو کیا سرے سے محال ہے۔ پھر جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ یہ روش اس نظام قانون نے اختیار کی جس کی بنیادیں قرآن مجید پر استوار ہوئیں، جو زندگی کو متحرک اور متغیر قرار دیتا ہے تو اور بھی تعجب ہوتا ہے۔ لہذا اس سے پیشتر کہ ہم اپنی بحث میں آگے بڑھیں، یہ معلوم کرنا ضروری ہے کہ اس ذہنی روش کے اسباب کیا تھے جس نے قانون اسلام کو عملاً سر تا سر جامد بنا رکھا ہے۔ مغربی اہل قلم میں بعض کے

---

۱۴ - مجتہد مطلق، مجتہد مقیّد اور مجتہد فیہ۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو فقہ اسلامی کی کوئی تاریخ — مترجم
یہ ساری بحث مذہب اہل سنت والجماعت کے نقطۂ نظر سے کی گئی ہے — مترجم

نزدیک تو یہ نتیجہ ہے ترکی اثرات کا، لیکن میری اپنی رائے میں ان کا یہ خیال بڑا سطحی ہے، کیونکہ ترکوں کے اثرات اسلامی تاریخ میں ظاہر ہوئے تو اس وقت جب مذاہب فقہ کو قائم ہوئے صدیاں گزر چکی تھیں۔ میرے نزدیک اس روش کے حقیقی اسباب حسب ذیل ہیں:

۱۔ ہم اس عقلی تحریک (۴۲) سے خوب واقف ہیں جس نے دولتِ عباسیہ کے ساتھ ساتھ الٰہیاتِ اسلامیہ میں سر اٹھایا۔ ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ اس سے بحث و نزاع کا جو سلسلہ شروع ہؤا کیسا تلخ تھا۔ مثلاً وہی نزاع جس سے علمائے امت دو مخالف گروہوں میں بٹ گئے، یعنی عقیدۂ قدم قرآن کی بحث جس کے علماء ابتدا ہی سے قائل تھے، لیکن جس سے عقلیین کو اس بنا پر انکار تھا کہ یہ اس مسیحی عقیدے ہی کی کہ کلام (۴۳) قدیم (۴۴) ہے، ایک دوسری شکل ہے۔ برعکس اس کے قدیم الخیال علماء کے نزدیک، جن کی آگے چل کر عباسیوں نے اس لیے حمایت کی کہ تحریک عقلیت کے اندر بعض ایسی باتیں مضمر تھیں جن کے سیاسی نتائج بڑے خطرناک ہوتے، عقلیین کے اس خیال سے کہ قرآن پاک مخلوق ہے، امت کی بنیادیں متزلزل ہو رہی تھیں۔ چنانچہ نظام ہی کی مثال ہمارے سامنے ہے جو عملاً احادیث کو رد کر چکا تھا اور علی الاعلان کہتا تھا کہ ابوہریرہ بڑا ضعیف راوی ہے۔ لہٰذا کچھ تو عقلیت کے حقیقی مقاصد سے غلط فہمی اور کچھ بعض عقلیین کے بے روک غور و فکر سے قدیم طرز فکر کے علماء یہ سمجھے کہ تحریک عقلیت ایک انتشار خیز قوت ہے جس سے بطور ایک نظام مدنیتِ اسلام

---

۴۲ - تحریک اعتزال — مترجم

۴۳ - 'لوگوس' Logos لفظی ترجمہ 'کلمہ'۔ مسیحی تثلیث کا اقنوم ثانی جس کا اظہار بقولِ نصاریٰ جنابِ مسیح علیہ السلام کی ذات میں ہؤا — مترجم

۴۴ - ابتدا میں کلام تھا اور کلام خدا کے ساتھ تھا اور کلام خود خدا تھا (یوحنا : ۱) — مترجم

کا استحکام ختم ہو جائے گا۔ وہ چاہتے تھے اسلام کا وجود اجتماعی برقرار رہے جس کا اُن کے پاس کوئی ذریعہ تھا تو صرف یہ کہ شریعت کی قوت جامعہ سے کام لیں اور جہاں تک ہو سکے قوانین کے اندر سختی پیدا کرتے چلے جائیں۔

۲۔ رہبانی تصوف کا نشو و نما بھی جو غیر اسلامی اثرات کے ماتحت رفتہ رفتہ صرف غور و فکر تک محدود رہ گیا اس روش کا ایک سبب بنا۔ مذہبی پہلو سے دیکھا جائے تو تصوف عبارت ہے اس بغاوت سے جو فقہائے متقدمین کی لفظی حیلہ تراشیوں کے خلاف پیدا ہوئی۔ اس سلسلے میں سفیان ثوری کی مثال ہمارے سامنے ہے جن کا شمار اس عہد کے(۴۵) بہترین قانونی دماغوں میں ہوتا ہے اور جو تقریباً ایک مذہب فقہ کی بنا ڈال چکے تھے، لیکن جن کے دل و دماغ پر چونکہ روحانیت کا غلبہ تھا، لہٰذا فقہائے معاصرین کی خشک بحثوں سے بد دل ہو کر انہوں نے بالآخر رہبانی تصوف کا راستہ اختیار کر لیا۔ یوں بھی جہاں تک تصوف کے ظنی°(۴۶) پہلو کا، جس کا آگے چل کر نشو و نما ہوا، تعلق ہے وہ آزاد خیالی ہی کی ایک شاخ تھا اور اس لیے عقلیت کا حلیف۔ اس نے ظاہر و باطن (۴۷) پر زور دیا اور اس طرح ہر اس چیز سے جس کا تعلق حقیقت کی بجائے مشہودات° سے تھا، کنارہ کشی کر لی(۴۸)۔

پھر جیسے جیسے تصوف کے اندر اگلی یا دوسری دنیا کی روح سرایت کرتی چلی گئی، اسلام کا یہ نہایت اہم پہلو کہ وہ ایک نظام مدنیت بھی ہے لوگوں کی نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

---

۴۵۔ ابتدائی عباسی۔ سفیان ثوری ہارون الرشید کے معاصر تھے اور اس سے راہ و رسم بھی رکھتے تھے — مترجم

۴۶۔ یعنی قیاسی، ظن و تخمین پر مبنی، مثلاً عجمی، اشراقی — مترجم

۴۷۔ یا مجاز و حقیقت کی تفریق پر — مترجم

۴۸۔ یعنی محسوس، یا زندگی کے ٹھوس حقائق سے، اس بنا پر کہ اس کی کوئی حقیقت نہیں۔ لہٰذا حیات فرد، جماعت اور معاشرے سے بھی — مترجم

لہٰذا جہاں تک ظن و قیاس کا تعلق ہے ان کے غور و فکر پر بھی کوئی روک باقی نہ رہی - وہ اس کا سلسلہ جہاں تک چاہے پھیلا سکتے تھے- یہ صورت حالات تھی جس میں مسلمانوں کے بہترین دل و دماغ تصوف کی طرف کھنچنے لگے اور بالآخر اسی میں جذب ہو کر رہ گئے - اسلامی ریاست کی باگ ڈور اب متوسط درجے کے افراد ، یا بے علم عوام کے ہاتھوں میں تھی تا آنکہ ایسا کوئی با ہمت اور اولوالعزم انسان باقی نہ رہا جو ان کی رہنمائی کرتا- لہٰذا انہیں اپنی عافیت اسی میں نظر آئی کہ مذاہبِ فقہ کی اندھا دھند تقلید کرتے چلے جائیں -

(۳) اس پر قیامت یہ ہوئی کہ تیرھویں صدی کا وسطی زمانہ آیا تو اسلامی دنیا کا ذہنی مرکز بغداد تباہ و برباد ہو کر رہ گیا - یہ ایسی شدید ضرب تھی کہ اس عہد کے جن مؤرخوں نے تاتاری حملوں کی تاریخ لکھی ہے وہ بغداد کی تباہی کا حال بیان کرتے ہیں تو اس سے اسلام کے مستقبل کے بارے میں بڑی مایوسی ٹپکتی ہے - لہٰذا یہ ایک طبعی امر تھا کہ سیاسی زوال و انحطاط کے اس دور میں قدامت پسند مفکر اپنی ساری کوششیں اس بات پر مرتکز کر دیتے کہ مسلمانوں کی حیات ملی ایک یک رنگ اور یکساں صورت اختیار کر لے - وہ سمجھتے تھے کہ اس طرح ان میں مزید انتشار پیدا نہیں ہوگا- انہوں نے اس کا تدارک اس طرح کیا کہ فقہائے متقدمین نے قوانین شریعت کی تعبیر جس طرح کی تھی اس کو جوں کا توں برقرار اور ہر قسم کی بدعات سے پاک رکھا- وہ چاہتے تھے جیسے بھی ممکن ہو اسلام کی ہیئت اجتماعیہ محفوظ رہے اور یہ وہ بات ہے جس میں وہ ایک حد تک حق بجانب بھی تھے - یہ اس لیے کہ قوائے انحطاط کا سد باب نظم و ربط ہی سے ہوتا ہے ، لیکن وہ نہیں سمجھے اور ہمارے زمانے کے علما نہیں سمجھتے تو یہ کہ قوموں کی تقدیر اور ہستی کا دار و مدار اس امر پر نہیں کہ ان کا وجود کہاں تک منظم ہے ، بلکہ اس بات پر کہ افراد کی ذاتی خوبیاں کیا ہیں ،

قدرت اور صلاحیت کیا - یوں بھی جب معاشرہ حد سے زیادہ منظم ہو جائے تو اس میں فرد کی ہستی سرے سے فنا ہو جاتی ہے۔ وہ اپنے گرد و پیش کے اجتماعی افکار کی دولت سے تو مالا مال ہو جاتا ہے ، لیکن اپنی حقیقی روح کھو بیٹھتا ہے - اندریں صورت اگر قوم کے زوال و انحطاط کو روکنا ہے تو اس کا یہ طریق نہیں کہ ہم اپنی گزشتہ تاریخ کو بے جا احترام کی نظر سے دیکھنے لگیں ، یا اس کا احیا خود ساختہ ذرائع سے کریں - زمانۂ حال کے ایک مصنف نے کیا خوب کہا ہے ''تاریخ کا فیصلہ ہے کہ جن فرسودہ خیالات کو خود کسی قوم نے فرسودہ کر دیا ہو ، ان کی تجدید پھر اس قوم میں نہیں ہو سکتی'' - لہٰذا قوائے انحطاط کے سد باب کا اگر کوئی ذریعہ فی الواقع مؤثر ہے تو یہ کہ معاشرے میں اس قسم کے افراد کی پرورش ہوتی رہے جو اپنی ذات اور خودی میں ڈوب جائیں ، کیونکہ ایسے ہی افراد ہیں جن پر زندگی کی گہرائیوں کا انکشاف ہوتا ہے اور ایسے ہی افراد وہ نئے نئے معیار (۴۹) پیش کرتے ہیں جن کی بدولت اس امر کا اندازہ ہونے لگتا ہے کہ ہمارا ماحول سرے سے ناقابل تغیر و تبدل نہیں۔ اس میں اصلاح اور نظر ثانی کی گنجائش ہے - یوں بھی ماضی کا غلط احترام ، علیٰ ھٰذا ضرورت سے زیادہ تنظیم کا وہ رجحان جس کا اظہار تیرھویں صدی اور بعد کے فقہا کی کوششوں سے ہوتا ہے ، اسلام کی اندرونی روح کے منافی تھا اور یہی وجہ ہے کہ ابن تیمیہ کی ذات میں جو بڑے سر گرم اہل قلم اور اسلام کے نہایت پر جوش مبلغ تھے اور جن کی ولادت ۱۲۶۳ میں ، یعنی زوال بغداد سے پانچ برس بعد ہوئی ، اس روش کے خلاف ایک زبردست رد عمل رونما ہوا -

امام موصوف کی تعلیم و تربیت حنبلی روایات کے مطابق ہوئی - وہ خود بھی اجتہاد کے دعویدار تھے اور اس لیے مذاہبِ اربعہ کی قطعیت کا انکار انہیں پھر

---

۴۹ - علم و عمل کے لیے — مترجم

اصول اولین (۵۰) کی طرف لے گیا تا کہ اس سلسلے میں کوئی نیا قدم اٹھا سکیں۔ مذہب ظاہری کے موسس (۵۱) ابن حزم کی طرح انہیں بھی فقہ حنفی کے اصول قیاس اور اجماع سے، جیسا کہ فقہاے متقدمین ان کی تعبیر کرتے چلے آئے ہیں، انکار تھا۔ ان کی رائے تھی کہ اجماع ہی ہر قسم کے توہمات کا سر چشمہ ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ اس عہد کے اخلاقی اور ذہنی تنزل، ضعف اور فرسودگی پر نظر رکھیے تو ان کا یہ خیال سر تا سر حق بجانب تھا۔ ایسے ہی سولھویں صدی میں سیوطی نے بھی آزادیٔ اجتہاد کا دعویٰ کیا، بلکہ اس کے ساتھ ساتھ اس امر کا بھی کہ ہر صدی کے آغاز پر ایک مجدد کا ظہور ہوتا ہے۔ لیکن ابنِ تیمیہ کی تعلیمات میں جو روح کام کر رہی تھی اس کا ٹھیک ٹھیک اظہار اس تحریک میں ہؤا جو بڑے بڑے امکانات کی حامل تھی اور جو نجد کے ریگ زاروں سے جسے بقول میکڈانلڈ، اسلام کی فرسودہ دنیا کا پاکیزہ ترین حصہ تصور کرنا چاہیے اٹھی اور جو فی الحقیقت عہد حاضر کے مسلمانوں میں زندگی کے اولین ارتعاش تھا اس لیے کہ ایشیا ہو، یا افریقہ، عالم اسلام میں اس کے بعد جو بھی تحریک پیدا ہوئی، بالواسطہ یا بلا واسطہ اسی کے زیر اثر ہوئی۔ مثلاً سنوسی تحریک، تحریک اتحاد اسلامی (۵۲) اور بابی تحریک جسے گویا عجمی صداے بازگشت کہنا چاہیے عربی احتجاجیت کی (۵۳)۔ بدعات کے

---

۵۰ - فقہ کے بنیادی ماخذ ـــ قرآن و سنت ـــ کی طرف ـــ مترجم

۵۱ - داؤد الظاہری - ابن حزم (اندلسی) ایک طرح سے موسّسِ ثانی ہیں ـــ مترجم

۵۲ - جس کی بنا سید جمال الدین افغانی نے رکھی ـــ مترجم

۵۳ - انگریزی میں Protestantism بمعنی 'احتجاجیت' اس لیے کہ اس تحریک کے حامیوں نے (بسر کردگیِ لوتھر) رومی کلیسا کے خلاف احتجاج کرتے ہوئے اصلاحِ دین (عیسوی) کا بیڑا اٹھایا۔ بعینہ بابی تحریک بھی شیعی مجتہدین کے خلاف ایک صداے احتجاج تھی، جیسے وہابی تحریک اربابِ تقلید کے خلاف ـــ مترجم

مصلح عظیم (۵۴) محمد بن عبدالوہاب کا سال ولادت ۱۷۰۰ ہے۔ انہوں نے مدینۂ منورہ میں تعلیم پائی، ایران کا سفر کیا اور آخرالامر اس آگ کو جو ان کی بے چین روح میں دبی ہوئی تھی، سارے عالمِ اسلام میں پھیلا دیا۔ ان کی طبیعت اور خیالات کا رنگ بھی وہی تھا جو امام غزالی کے شاگرد محمد ابن تومرت، یعنی بدعات کے اس بربر مصلح کا جس کا ظہور اسلامی اندلس کے عہدِ زوال میں ہوا (۵۵) اور جن کی بدولت اس میں زندگی کی ایک نئی لہر دوڑ گئی (۵۶)۔ بہرحال جہاں تک تحریک وہابیت کا تعلق ہے ہمیں اس سے بحث نہیں کہ محمد علی پاشا (۵۷) کے عساکر نے کب اور کس طرح اس کا خاتمہ کیا (۵۸)۔ یہاں بحث آزادیٔ اجتہاد کی اس روح سے ہے جو اس تحریک میں کام کر رہی تھی۔ یہ دوسری بات ہے کہ داخلی طور پر اس کا مزاج بھی سر تا سر قدامت پسند تھا۔ اس نے مذاہبِ اربعہ کی قطعیت سے تو انکار کیا اور اس لیے آزادیٔ اجتہاد کے حق پر بھی بڑے شد و مد سے زور دیا، لیکن ماضی کے بارے میں چونکہ اس کا نقطۂ نظر سر تا سر غیر تنقیدی رہا، لہٰذا امور قانون میں اس نے اپنا دار و مدار صرف احادیث پر رکھا۔

جہاں تک ترکی کا تعلق ہے، ترکوں کے سیاسی اور مذہبی افکار میں اجتہاد کا جو تصور کام کر رہا تھا اسے عہد حاضر کے فلسفیانہ خیالات سے اور زیادہ تقویت پہنچی اور جس سے اس میں مزید وسعت پیدا ہوتی چلی گئی۔ مثال کے طور پر حلیم ثابت ہی کا نظریہ ہے جو اس نے اسلامی قانون کے بارے

---

۵۴ - انگریزی میں Puritan Reformer

۵۵ - صحیح معنوں میں 'المرابطین' کے ــ مترجم

۵۶ - یعنی ان کے مرید اور دست راست عبدالمومن المراکشی بانیٔ دولت موحدین کی بدولت، جس نے مرابطین کے انحطاط کے بعد اندلس میں اسلامی اقتدار قائم کیا ــ مترجم

۵۷ - والیٔ مصر ــ

۵۸ - ابراہیم پاشا کی زیر قیادت ــ مترجم

میں قائم کیا اور جس کی بنا اس نے جدید عمرانی تصورات پر رکھی ۔ پھر اگر اسلام کی نشاۃ الثانیہ ناگزیر ہے ، جیسا کہ میرے نزدیک قطعی طور پر ہے ، تو ہمیں بھی ترکوں کی طرح ایک نہ ایک دن اپنے عقلی اور ذہنی ورثے کی قدر و قیمت کا جائزہ لینا پڑے گا ۔ لہذا اگر ہم اسلامی فکر میں کوئی خاص اضافہ نہیں کر سکتے تو کم از کم اتنا ہی کرنا چاہئے کہ آزاد خیالی کی اس تحریک کو جو دنیائے اسلام میں بڑی تیزی سے پھیل رہی ہے کچھ یونہی روکنے کی کوشش کریں کہ قدیم نقطۂ نظر کے ماتحت اس کی تنقید صحت مندی سے ہوتی رہے ۔

آئیے اب ذرا ترکوں کے مذہبی اور سیاسی فکر کا مختصراً جائزہ لیں ، تاکہ اس امر کا اندازہ بھی ہو جائے کہ ترکی کے جدید طرز فکر ، علیٰ ھذا سیاسی سرگرمیوں نے حال ہی میں جو صورت اختیار کی ہے اس میں ان کی قوت اجتہاد کا اظہار کس طرح ہؤا ۔ ابھی زیادہ دن نہیں گزرے جب ترکی فکر نے دو راستے اختیار کر رکھے تھے ۔ ایک وہ جس کی نمائندگی حزب وطنی نے کی ، دوسرا حزب اصلاح مذہبی کا(۵۹) راستہ ۔ حزب وطنی کو دلچسپی تھی تو صرف ریاست سے ، مذہب سے انہیں کوئی خاص لگاؤ نہیں تھا ۔ ان کا خیال تھا کہ ریاست سے الگ مذہب کا کوئی وظیفہ نہیں ۔ ریاست ہی حیات قومی کا بنیادی جزو ہے اور اس لیے باقی سب اجزا کی نوعیت اور وظائف بھی ریاست ہی سے متعین ہوں گے ۔ لہذا اس بارے میں کہ مذہب اور ریاست کے وظائف کیا ہیں ، انہوں نے قدیم (۶۰) نقطۂ نظر تسلیم نہیں کیا ، بلکہ اس امر پر زور دیا کہ ریاست اور کلیسا(۶۱) کو ایک دوسرے سے الگ کر دینا ضروری ہے ۔ اب جہاں تک ایک سیاسی ۔ مذہبی نظام کی حیثیت سے اسلام کی ہیئت ترکیبی کا

---

۵۹ ۔ 'نوجوان ترکوں' یا انجمن اتحاد و ترقی کا ۔۔ مترجم
۶۰ ۔ شرعی ، اسلامی ۔۔ مترجم
۶۱ ۔ یا مذہب اور سیاست کو ۔ باتّباع فرنگ ۔۔ مترجم

تعلق ہے ، اس نظریے (۶۲) کو بھی شاید ایک حد تک جائز تسلیم کر لیا جائے ، گو ذاتی طور پر مجھے اس سے اختلاف ہے کہ اسلام کی توجہ تمام تر ریاست پر ہے اور ریاست ہی کا خیال اس کے باقی سب تصورات پر حاوی (۶۳) - در اصل اسلام نے روحانی اور مادی (۶۴) دو الگ الگ عالم قائم ہی نہیں کیے - وہ ہر عمل کی ماہیت کا فیصلہ ، قطع نظر اس سے کہ اس کا تعلق حیات دنیوی سے کہاں تک ہے ، زیادہ یا کم (۶۵) ، صاحب عمل کی ذہنی روش کو دیکھتے ہوئے کرتا ہے (۶۶) - کیونکہ یہی ہمارے اعمال کا وہ غیر مرئی پس منظر ہے جس سے بالآخر ان کی نوعیت متعین ہوتی ہے - وہ عمل 'دنیوی' ہے جس میں ہم زندگی کی اس لامتناہی کثرت کو جو ہر عمل کے پیچھے واقع ہے نظر انداز کر دیتے ہیں اور وہ روحانی جس میں اس ساری کثرت کا لحاظ رکھ لیا جائے - گویا یہ ایک ہی حقیقت ہے جو از روے اسلام ایک پہلو سے تو کلیسا ، لیکن دوسرے پہلو سے ریاست کی شکل اختیار کر لیتی ہے اور اس لیے یہ کہنا غلط ہے کہ ریاست اور کلیسا (۶۷) ایک ہی چیز کے دو اجزا ہیں - در اصل اسلام ایک واحد اور ناقابل تجزیہ حقیقت ہے اور آپ جیسے جیسے اپنا نقطۂ نظر بدل کر دیکھتے ہیں ، ریاست یا کلیسا کی شکل اختیار کر لیتی ہے - لیکن یہ ایک بڑی دقیق بحث ہے جس میں ہمیں بڑے بڑے دشوار فلسفیانہ مسائل سے الجھنا پڑے گا - یہاں صرف اتنا ہی کہ دینا کافی ہے کہ

---

۶۲ - کہ یہ ریاست ہے جس سے حیات ملی کے باقی سب اجزا اور ان کے وظائف متعین ہوتے ہیں — مترجم

۶۳ - لہذا حقیقی وجود محض ریاست کا ہے - مذہب کوئی اصول نظم و انضباط نہیں کہ اس پر حیات فرد اور جماعت کی بنا رکھی جائے — مترجم

۶۴ - یا دینی اور دنیوی — مترجم

۶۵ - آج کل کی اصطلاح میں Secular — مترجم

۶۶ - الاعمال بالنیات (بخاری) — مترجم

۶۷ - یا مذہب اور سیاست — مترجم

اس قدیم غلط خیالی (٦٨) کا سبب وہ تفریق ہے جو ذات انسانی کی وحدت میں یہ سمجھتے ہوئے پیدا کی گئی کہ ہمارا وجود دو الگ الگ حقیقتوں کا مجموعہ ہے، لیکن جو باہم اتحاد و اتصال کے باوجود بنیادی طور پر ایک دوسرے کی ضد ہیں (٦٩)، حالانکہ یہ روح ہی تو ہے کہ جب اسے زمان و مکان کے حوالے سے دیکھا جائے تو مادے کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ لہٰذا انسان عبارت ہے جس وحدت سے جب اس کے اعمال و افعال کا مشاہدہ عالم خارجی کے حوالے سے کیا جائے تو ہم اسے بدن، لیکن جب ان کی حقیقی غرض و غایت اور نصب العین پر نظر رکھی گئی تو روح کہیں گے۔ گویا بہ حیثیت ایک اصول عمل توحید اساس ہے حریت، مساوات اور حفظ نوع انسانی کی۔ اب اگر اس لحاظ سے دیکھا جائے تو از روے اسلام ریاست کا مطلب ہو گا ہماری یہ کوشش کہ یہ عظیم اور مثالی اصول زمان و مکان کی دنیا (٧٠) میں ایک قوت بن کر ظاہر ہوں (٧١)۔ وہ گویا ایک آرزو ہے ان اصولوں کو ایک مخصوص جمعیت بشری (٧٢) میں مشہود دیکھنے کی۔ لہٰذا اسلامی ریاست کو حکومت الٰہیہ سے تعبیر کیا جاتا ہے تو انہی معنوں میں۔ ان معنوں میں نہیں کہ ہم اس کی زمام اقتدار کسی ایسے خلیفۃ اللہ فی الارض کے ہاتھ میں دے دیں جو اپنی مفروضہ معصومیت کے عذر میں اپنے جور و استبداد پر ہمیشہ ایک پردہ سا ڈال رکھے۔ مگر پھر یہی تو وہ نکتہ ہے جسے اسلام کے ناقدین اکثر نظر انداز کر دیتے ہیں۔ قرآن پاک کے نزدیک حقیقت مطلقہ محض روح ہے اور اس کی زندگی عبارت ہے اس فعالیت سے جس کو ہم

---

٦٨ - جس کا تعلق ریاست اور کلیسا — یا مذہب اور سیاست، دین اور دنیا، روح اور مادے — کی دوئی سے ہے — مترجم

٦٩ - لہٰذا دین و دنیا کی تفریق ضروری ٹھہری — مترجم

٧٠ - یعنی مادی احوال و ظروف کی دنیا میں — مترجم

٧١ - یعنی فی الحقیقت سیاسی - اجتماعی عوامل کی حیثیت اختیار کر لیں — مترجم

٧٢ - سیاسی اور مدنی اعتبار سے جیسے مثلاً 'قوم' کا وجود ہے — مترجم

زماناً جلوہ گر دیکھتے ہیں۔ لہذا یہ 'طبیعی' اور 'مادی' اور 'دنیوی' ہی تو ہے جس میں روح کو اپنے اظہار کا موقع ملتا ہے اور جس کے پیش نظر ہر وہ شے جسے اصطلاحاً 'دنیوی' (۷۳) کہا جاتا ہے، اپنی اصل میں روحانی تسلیم کی جائے گی۔ چنانچہ سب سے بڑی خدمت جو فکرِ حاضر نے اسلام، بلکہ یہ کہنا چاہئے مذہب کی سر انجام دی ہے، یہ اس کی وہ تنقید ہے جس کے ماتحت اس نے مادی اور طبیعی پر نظر ڈالی اور جس کا ماحصل یہ ہے کہ مادی کے بحیثیت مادی کوئی معنی ہی نہیں، الا یہ کہ ہم اس کی جڑیں روحانی میں تلاش کریں۔ بالفاظ دیگر یہاں کسی ناپاک دنیا کا وجود نہیں۔ برعکس اس کے مادے کی ساری کثرت روح ہی کے ادراک ذات کا ایک میدان ہے اور اس لیے جو کچھ بھی ہے، مقدس ہے۔ کیا خوب ارشاد فرمایا ہے حضور رسالت مآب صلعم نے کہ ہمارے لیے یہ ساری زمین مسجد ہے(۷۴)۔ لہذا اسلامی نقطۂ نظر سے ریاست کے معنی ہوں گے ہماری یہ کوشش کہ ہم جسے روحانی° (۷۵) کہتے ہیں، اس کا حصول اپنی ہیئت اجتماعیہ ہی میں کریں (۷۶)۔ لیکن پھر ان معنوں میں تو ہر اس ریاست کو حکومت الٰہیہ ٹھہرایا جائے گا جس کی بنا استیلا اور تغلب کی بجائے مثالی اور عینی اصولوں پر ہے۔

دراصل ترک وطن پرستوں نے ریاست اور کلیسا کی تفریق (۷۷) کا اصول مغربی سیاست کی تاریخ افکار سے اخذ کیا۔ مسیحیت کی ابتدا کسی وحدتِ سیاسی یا مدنی کے طور پر تو

---

۷۳۔ secular سے کیولر، بمقابلہ spiritual روحانی — مترجم

۷۴۔ صحیح مسلم: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمیں تین باتوں میں سب انسانوں پر فضیلت دی گئی۔ ہماری صفوں کی مثال ملائکہ کی صفوں کی ہے، ہمارے لیے ساری زمین مسجد ٹھہرائی گئی اور جب پانی نہ ملے تو ہمارے لیے اسی کی مٹی پاک ٹھہری — مترجم

۷۵۔ بالفاظ دیگر مذہبی عزائم اور مقاصد — مترجم

۷۶۔ نہ کہ انفرادی زندگی میں جیسا کہ ریاست اور کلیسا کی دوئی کا تقاضا ہے — مترجم

۷۷۔ یا اسے 'دنیوی' شکل دینے کا — مترجم

ہوئی نہیں تھی۔ وہ ایک نظام رہبانیت تھا جو اس ناپاک دنیا میں قائم کیا گیا اور جس کا اس لیے امور مدنی میں کوئی دخل نہیں تھا۔ لہذا جہاں تک عملی زندگی کا تعلق ہے وہ ہر معاملے میں رومی حکومت کے زیر فرمان رہی۔ مگر پھر اسی صورت حالات میں جب آگے چل کر اسے ریاست کا مذہب قرار دیا گیا تو ریاست اور کلیسا نے دو حریف قوتوں کی شکل اختیار کر لی اور ان کے حدود و فرائض کی تعین و تجدید میں بحث و نزاع کا ایک غیر مختتم سلسلہ شروع ہو گیا۔ لیکن اسلام میں یہ صورت حالات رونما ہی نہیں ہو سکتی تھی۔ اس لیے کہ اسلام کا ظہور بطور ایک اجتماع مدنی کے ہؤا اور قرآن مجید کی بدولت اسے وہ صاف و سادہ قانونی اصول مل گئے جن میں یہ زبردست امکانات، جیسا کہ تجربے نے آگے چل کر ثابت بھی کر دیا موجود تھے کہ رومیوں کی 'دوازدہ الواح' کی طرح انہیں بھی بذریعہ تعبیر و تاویل مزید وسعت دی جا سکے (۷۸)۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو ترک وطن پرستوں کا نظریۂ ریاست بڑا غلط اور گمراہ کن ہے، کیونکہ اس کی رو سے یہ ماننا لازم آتا ہے کہ اسلام کے اندر بھی کوئی ثنویت (۷۹) کام کر رہی ہے، حالانکہ اسلام میں اس کا سرے سے کوئی وجود ہی نہیں۔

برعکس اس کے حزب اصلاح مذہبی نے، جس کی زمام قیادت سعید حلیم پاشا کے ہاتھ میں تھی، اس بنیادی حقیقت پر زور دیا کہ اسلام میں عینیت (۸۰) اور اثباتیت (۸۱) دونوں کا امتزاج نہایت خوبی سے ہو چکا ہے۔ یوں بھی اس نے حریت، مساوات اور استحکام انسانیت کی ابدی صداقتوں کو چونکہ ایک وحدت میں

---

۷۸- واضح رہے کہ یہ محض ایک مثال ہے جو مخاطبین کی سہولت کے لیے دی گئی۔ ملاحظہ ہو تصریح '۲'۔ مترجم

۷۹- ریاست اور کلیسا کی ــ مترجم

۸۰- حقیقت ــ مترجم

۸۱- مجاز۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث حقیقت و مجاز ــ مترجم

سمو دیا، لہذا اس کا کوئی وطن نہیں(۸۲)۔ پھر جیسے نہ تو کوئی انگریزی ریاضیات ہے، نہ فرانسیسی کیمیا(۸۳)، وزیر اعظم ترکی(۸۴) کے نزدیک نہ تو کسی ترکی اسلام کا وجود ہے، نہ عربی، ایرانی اور ہندی(۸۵) اسلام کا۔ مگر پھر جس طرح علمی حقائق کی عالمگیر نوعیت سے ہر قوم کے اندر علم و حکمت کی پرورش اپنی مخصوص قومی شکل میں ہوتی رہتی ہے اور وہ سب مل کر ہمارے علمی سرمائے کی نمائندگی کرتی ہیں، ایسے ہی اسلامی صداقتوں کی عالمگیر نوعیت سے بھی ہمارے قومی، اخلاق اور اجتماعی مقاصد کی دنیا میں گوناگونی پیدا ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اس بڑے ہی بابصر اہل قلم کا خیال ہے کہ تہذیب جدید کو، جس کی بنا وطنی انانیت° پر ہے، انسان کے دور وحشت اور بربریت ہی کی ایک شکل تصور کرنا چاہئے۔ وہ نتیجہ ہے ایک حد سے زیادہ نشو و نما یافتہ صنعتیت° کا اور اس لیے محض ایک ذریعہ انسان کی ابتدائی جبلتوں اور رجحانات کی تسکین کا۔ سعید حلیم پاشا کو افسوس ہے کہ اسلام کے اخلاق اور اجتماعی مقاصد بھی بعض ایسے توہمات کے زیر اثر جو امم اسلامیہ کے اندر زمانۂ قبل اسلام سے کام کر رہے تھے، غیر اسلامی شکل اختیار کرتے چلے گئے۔ ان کے مقاصد(۸۶) بھی تو اسلامی بہت کم ہیں۔ عجمی، عربی یا ترکی زیادہ(۸۷)۔ نہ توحید کا صاف ستھرا اور پاکیزہ چہرہ کفر و شرک

---

۸۲ - گویا وہ ایک عالمگیر انسانی معاشرہ ہے قومی اور نسلی تفریقات قاطع حریت و مساوات اور باعث فساد ہیں ـــ مترجم

۸۳ - کیونکہ علم ایک عالمگیر حقیقت ہے اور اس لیے حدود زمان و مکان کی حدود سے آزاد ـــ مترجم

۸۴ - سعید حلیم پاشا کے۔ ملاحظہ ہو ان کی تصنیف 'اسلام یا شمق' ـــ مترجم

۸۵ - کہ اس کی انفرادی اور اجتماعی ہیئت کا تعین الگ الگ اصولوں پر ہو ـــ مترجم

۸۶ - اخلاق، اجتماعی ـــ مترجم

۸۷ - لہذا اسلام سے متصادم ـــ مترجم

کے غبار سے محفوظ رہ سکا، نہ قید مقامی کی روز افزوں پابندیوں نے اسلام کے اخلاقی مقاصد کی غیر شخصی(۸۸) اور عالمگیر نوعیت کو قائم اور برقرار رہنے دیا۔ لہذا اب کوئی چارۂ کار ہے تو یہ کہ ہم اس قشر کو جو سختی کے ساتھ اسلام پر جم گیا ہے اور جس نے زندگی کے ایک ایسے مطمح نظر کو جو سر تا سر حرکت تھا، جامد اور متبدل بنا رکھا ہے، توڑ ڈالیں اور یوں حریت، مساوات اور حفظ و استحکام انسانیت کی ابدی صداقتوں کو پھر سے دریافت کرتے ہوئے اپنے سیاسی، اخلاقی اور اجتماعی مقاصد کی تعبیر ان کے حقیقی، صاف و سادہ اور عالمگیر رنگ میں کریں۔ یہ ہیں وزیر اعظم ترکی کے ارشادات جن کا طرز فکر اگرچہ سر تا سر اسلامی ہے، لیکن جن کا فیصلہ بھی قریباً قریباً وہی ہے جو حزب وطنی کا، یعنی آزادیٔ اجتہاد اور قانون شریعت کی از سرنو تشکیل، جدید افکار اور تجربات کی روشنی میں (۸۹)۔

آئیے اب ذرا یہ دیکھا جائے کہ جہاں تک مسئلۂ خلافت کا تعلق ہے، مجلس ملیہ(۹۰) نے اپنا حق اجتہاد کس طرح استعمال کیا۔ سنی نقطۂ نظر سے خلیفہ یا امام کا نصب چونکہ ایک امر واجب ہے۔ لہٰذا اس سلسلے میں سب سے پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ منصب خلافت کیا کسی فرد واحد کا حق ہے(۹۱)؟ ترکوں کا اجتہاد یہ ہے کہ اسلامی تعلیمات کی رو سے تو اس منصب کو افراد کی ایک جماعت، بلکہ کسی منتخب شدہ مجلس کے ذمے بھی کیا جا سکتا ہے۔ اب جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے، ہندوستان اور مصر کے علماء نے اس سلسلے میں ابھی تک کوئی رائے ظاہر نہیں کی۔ اپنی ذاتی حیثیت البتہ میرا خیال ہے کہ ترکوں کا یہ نقطۂ نظر سر تا سر

---

۸۸ - یعنی انسانی ـــ مترجم

۸۹ - تا کہ یہ افکار اور تجربات اسلام کی رہنمائی قبول کر لیں مگر حزب وطنی کا نقطۂ نظر غالباً یہ نہیں ـــ مترجم

۹۰ - جو حزب وطنی کی کامیابی سے وجود میں آئی ـــ مترجم

۹۱ - شیعی نقطۂ نظر کے خلاف ـــ مترجم

درست ہے ، اتنا درست کہ اس کی تائید میں کسی دلیل کی ضرورت ہی نہیں رہتی۔ اس لیے کہ ایک تو جمہوری طرز حکومت اسلام کی روح کے عین مطابق ہے ، ثانیاً اگر ان قوتوں کا بھی لحاظ رکھ لیا جائے جو اس وقت عالم اسلام میں کام کر رہی ہیں ، تو یہ طرز حکومت اور بھی ناگزیر ہو جاتا ہے۔

بہرحال ترکی نقطۂ نظر کو زیادہ اچھی طرح سے سمجھنے کے لیے ہمیں ابن خلدون ، یعنی عالم اسلام کے سب سے پہلے فلسفی مؤرخ سے رجوع کرنا چاہئے۔ ابن خلدون نے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف 'مقدمہ' میں خلافت اسلامیہ کے تین نظریے قائم کیے ہیں۔ (ا) یہ کہ خلافت ایک امر شرعی ہے ، لہٰذا اس کا قیام واجب ہے (۹۲) ، (ب) یہ کہ اس کا تعلق ضرورت اور مصلحت سے ہے (۹۳) اور (ج) یہ کہ اس کی سرے سے ضرورت ہی نہیں۔ آخری نظریہ خوارج کا ہے (۹۴)۔ لیکن معلوم ہوتا ہے جدید ترکی کا رجحان دوسرے نظریے کی طرف ہے یعنی وہ اس معاملے میں معتزلہ کے ہم خیال ہیں ، جن کی رائے یہ تھی کہ عالمگیر خلافت کا تعلق صرف ضرورت اور مصلحت وقت سے ہے (۹۵)۔ ترک کہتے ہیں ہمیں چاہئے اپنے سیاسی تفکر میں ماضی کے سیاسی تجربات سے سبق حاصل کریں ، جس کا قطعی فیصلہ یہ ہے کہ عالمگیر خلافت کا تصور عملاً کبھی کامیاب نہیں ہو سکا۔ جب تک اسلامی سلطنت قائم تھی

---

۹۲ - اہل سنت والجماعت اور شیعہ حضرات کے نزدیک — مترجم
۹۳ - حفظ و استحکام امت کے لیے — مترجم
۹۴ - گو اس سے معاشرے یا ہیئت اجتماعیہ کی نفی مقصود نہیں — مترجم
۹۵ - مطلب یہ ہے کہ ایک کی بجائے متعدد 'خلافتیں' قائم ہو سکتی ہیں۔ گویا خلافت سے فی الحقیقت مراد ہے ریاست ، بشرطیکہ اسی کی تاسیس اصول اسلام پر ہو۔ لہٰذا جہاں کہیں کوئی آزاد اسلامی ریاست قائم ہے وہاں خلافت بھی قائم ہے۔ یوں امر خلافت باعث نزاع نہیں رہتا۔ پھر شاید ان سب 'خلافتوں' کا قدرتی تقاضا یہ ہو گا کہ باہم مل کر ایک 'دولتِ متحدہ' کی شکل اختیار کر لیں — مترجم

اس پر عمل ممکن تھا لیکن انتزاع سلطنت کے بعد جب ہر کہیں آزاد اور خود مختار ریاستیں قائم ہو گئیں تو یہ تصور قابل عمل نہ رہا ، نہ عصر حاضر میں مسلمان اپنی تنظیم میں اس سے کوئی فائدہ اٹھا سکتے ہیں ۔ برعکس اس کے یہ تصور آزاد اور خود مختار اسلامی ریاستوں کے اتحاد میں حائل ہے ۔ ایران ہمیشہ ترکی سے الگ رہا ۔ محض اس لیے کہ مسئلۂ خلافت میں اس کو عقیدتاً ترکوں سے اختلاف تھا ۔ مراکش نے ہمیشہ اس سے بے رخی اختیار کی ۔ رہے عرب ، سو ان کی ہمیشہ یہ آرزو رہی کہ اس کھوئے ہوئے منصب کو پھر سے حاصل کریں اور پھر یہ سارا افتراق و شقاق ہے کس لیے ؟ محض طاقت اور سطوت کے ایک خالی خولی نشان کی خاطر جس کا مدت ہوئی خاتمہ ہو چکا ہے(۹۶) ۔ لہذا ترک بجا طور پر کہہ سکتے ہیں کہ ہم اپنے گزشتہ سیاسی افکار سے کیوں نہ فائدہ اٹھائیں ۔ کیا یہ صحیح نہیں کہ قاضی ابو بکر باقلانی نے جب اپنے زمانے کے احوال و ظروف کو دیکھا تو خلیفہ کے لیے قرشیت کی شرط ضروری نہیں ٹھہرائی ؟ باقلانی کہتا ہے قریش کے ہاتھ میں اب کوئی طاقت نہیں ، لہذا بجز اس کے چارۂ کار نہیں کہ جہاں کہیں جس کسی کو طاقت حاصل ہے وہاں اسی کو امام تسلیم کر لیا جائے ۔ بعینہ ابن خلدون نے بھی واقعات کی منطق سے لاجواب ہو کر کچھ ایسا ہی نظریہ قائم کیا جسے بین الاقوامی اسلام کا گو ایک دھندلا سا ، مگر پہلا تصور ٹھہرانا چاہئے اور جو اب ایک حقیقت بنتا نظر آ رہا ہے (۹۷) ۔ کچھ ایسی ہی روش ترکوں کی ہے جو انہوں نے اپنے تجربات کی بنا پر اختیار کی اور جس میں انہوں نے فقہا کے ان متکلمانہ استدلالات سے مطلق اعتنا نہیں کیا جن کی زندگی اور طرز فکر کا تعلق احوال و کیفیات

---

۹۶ ۔ یعنی سارے عالم اسلام میں ایک واحد حکومت کا ۔ مترجم

۹۷ ۔ عالمگیر خلافت کی بجائے ۔ مترجم

کے ایک ایسے عالم سے تھا جو ہمارے زمانے سے یکسر مختلف ہے -

میری اپنی رائے بھی یہی ہے کہ اگر ان دلائل کو ٹھیک ٹھیک سمجھ لیا جائے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ ہمارا ذہن اب ایک ایسے بین الاقوامی نصب العین کی طرف حرکت کر رہا ہے جو گویا اسلام کا منتہائے نظر ہے ، مگر جس کو شروع شروع کی عربی شہنشاہیت (۹۸) نے پس پردہ ہی نہیں ، پس پشت ڈال رکھا تھا - اس جدید نصب العین کا ایک بڑا واضح تصور ترکی کے وطن پسند شاعر ضیا کے نغموں میں صاف جھلکتا نظر آتا ہے - ضیا جس کے اشعار نے ترکوں کے غور و فکر کی تشکیل میں بڑا گہرا حصہ لیا ہے، اگسٹس کونت (۹۹) سے بے حد متأثر تھا - چنانچہ ہم یہاں اس کی ایک نظم کا ملخص پیش کرتے ہیں جس کا ترجمہ پروفیسر فشر نے (۱۰۰) جرمن زبان میں کیا ہے -

"مسلمانوں میں کوئی مؤثر سیاسی اتحاد پیدا ہوگا تو جب ہی کہ بلاد اسلامیہ آزاد ہو جائیں اور پھر سب کے سب مل کر ایک خلیفہ کی اطاعت اختیار کر لیں - لیکن کیا اس امر کا آج امکان بھی ہے ؟ اگر نہیں ہے تو پھر بجز انتظار کے چارۂ کار ہی کیا ہے ؟ لہذا خلیفہ کو چاہئے اور نہیں تو اس اثنا میں اپنا گھر ہی درست کرلے - وہ ایک ایسی ریاست کی تاسیس کا بیڑا اٹھائے جو زمانۂ حال میں چلنے کے قابل ہو - بین الاقوامی دنیا میں کمزوروں سے کوئی ہمدردی نہیں کرتا - یہاں صرف طاقت کا احترام کیا جاتا ہے" -

اشعار بالا سے صاف مترشح ہو جاتا ہے کہ عہد حاضر میں مسلمانوں کا رجحان کس طرف ہے - بحالت موجودہ تو یہی معلوم

---

۹۸ - دولت امویہ و عباسیہ نے — مترجم

۹۹ - Augustus Comte

۱۰۰ - Fischer

ہوتا ہے کہ امم اسلامیہ میں ہر ایک کو اپنی ذات میں ڈوب جانا چاہیے۔ انہیں چاہیے اپنی ساری توجہ اپنے آپ پر مرتکز کر دیں، حتیٰ کہ ان سب میں اتنی طاقت پیدا ہو جائے کہ باہم مل کر اسلامی جمہوریتوں کی ایک برادری کی شکل اختیار کر لیں۔ حزب وطنی کے زعما ٹھیک کہتے ہیں کہ عالم اسلامی کا ایک حقیقی اور مؤثر اتحاد ایسا آسان نہیں کہ محض ایک خلیفہ کے نمائشی تقرر سے وجود میں آ جائے۔ اس کا ظہور ہوگا تو آزاد اور خود مختار وحدتوں کی ایک ایسی کثرت میں جن کی نسلی رقابتوں کو ایک مشترک روحانی نصب العین نے توافق و تطابق سے بدل دیا ہو۔ میں تو کچھ یونہی دیکھ رہا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ شاید ہم مسلمانوں کو بتدریج سمجھا رہی ہے کہ اسلام نہ تو وطنیت ہے، نہ شہنشاہیت (۱۰۱)، بلکہ ایک انجمن اقوام (۱۰۲) جس نے ہمارے خود پیدا کردہ حدود (۱۰۳) اور نسلی امتیازات کو تسلیم کیا ہے تو محض سہولت تعارف (۱۰۴) کے لیے۔ اس لیے نہیں کہ اس کے ارکان اپنا اجتماعی مطمح نظر محدود کر لیں۔

اسی شاعر کی ایک اور نظم 'مذہب اور سائنس' کے ایک بند سے اس مذہبی مطمح نظر کا بھی تھوڑا بہت اندازہ ہو جائے گا جو اس وقت بہ تدریج دنیائے اسلام میں پرورش پا رہا ہے۔

"نوع انسانی کے اولین رہنما کون تھے؟ انبیاء اور انبیاء کی طرح مقدس ہستیاں۔ مذہب نے ہر زمانے میں فلسفہ کی رہنمائی کی۔ اخلاق اور عمل کو اس سے روشنی ملی۔ لیکن پھر مذہب میں بتدریج جمود پیدا ہوتا گیا جس سے اس کا حقیقی جوش اور ولولہ

---

۱۰۱ - جیسے مثلاً عرب، بربر اور ترکی سلطنتیں قائم ہوئیں، یا اب وطنی ریاستوں کا دور دورہ ہے — مترجم

۱۰۲ - بجائے عالمگیر ریاست کے جس میں امت کی وحدت تو قائم رہتی ہے - پھر یہ فرض اسلامی ریاستوں کا اتحاد ہی نہیں — مترجم

۱۰۳ - قومی، وطنی، نسلی، جغرافی — مترجم

۱۰۴ - ......شعوباً و قبائل لتعارفوا (۴۹ : ۱۳)

قائم نہ رہا۔ نیک انسان مفقود ہو گئے۔ روحانی قیادت اور وہ بھی برائے نام فقہاء کے ہاتھ میں آ گئی۔ لیکن فقہا کا رہنما ستارہ روایات ہیں۔ وہ مذہب کو روایات کے راستے پر لے جاتے ہیں۔ اس کے برعکس فلسفہ کہتا ہے میرا رہنما ستارہ عقل ہے۔ تم نے دائیں جانب کا رخ کیا تو میں بائیں جانب کا کروں گا"۔

"مذہب اور فلسفہ دونوں کو روح انسانی کی ہدایت کا دعویٰ ہے۔ دونوں اس کو اپنی طرف کھینچتے ہیں۔

ہنوز یہ کشاکش جاری رہتی ہے کہ تجربات کے بارآور بطن سے علم قطعی (۱۰۵) کا ظہور ہوتا ہے اور فکر انسانی کا یہ جواں سال رہنما کہتا ہے: دیکھو روایات کی حیثیت محض تاریخ کی ہے اور تاریخ کا منہاج ہے عقل۔ لہذا دونوں تعبیر و تاویل سے کام لیتے اور کسی ناقابل تعریف شے تک پہنچنا چاہتے ہیں۔

مگر یہ ناقابل تعریف شے ہے کیا؟

ایک روحانیت بھرا قلب!

جو صحیح ہے تو پھر میرا فیصلہ یہ ہے کہ مذہب نام ہے علم قطعی کا اور اس کا مقصد یہ کہ قلب انسانی کو روحانیت سے بھر دے۔"

اشعار بالا سے بخوبی واضح ہو جاتا ہے کہ شاعر نے کونت کے اس نظریے کو اختیار کرتے ہوئے کہ ذہن انسانی کا نشو و نما تین مراتب سے گزر کر ہوتا ہے (۱۰۶) الہیاتی، مابعدالطبیعیاتی اور علمی (۱۰۷)، کس خوبی سے اسلام کے مذہبی مطمح نظر میں سمو دیا ہے۔ پھر مذہب کا یہی نظریہ جسے شاعر

---

۱۰۵ - یعنی سائنس کا جو علوم طبیعی کے منہاجات کی بدولت حاصل ہوتا ہے — مترجم

۱۰۶ - ملاحظہ ہو کونت کا فلسفہ قطعیت — مترجم

۱۰۷ - یعنی سائنس کا مرتبہ — مترجم

نے اپنے اشعار میں پیش کیا ہے، ترکی کے نظام تعلیم میں عربی زبان کی حیثیت بھی متعین کر دیتا ہے۔ ضیا کہتا ہے :

"وہ سرزمین جہاں ترکی میں اذان دی جاتی ہے،
جہاں نمازی اپنے مذہب کو جانتے اور سمجھتے ہیں،
جہاں قرآن پاک کی تلاوت ترکی زبان میں کی جاتی ہے،
جہاں ہر چھوٹا بڑا احکام الٰہیہ سے واقف ہے۔
اے فرزند ترکی وہ ہے تیرا آبائی وطن!"۔

اگر مذہب کا مقصد فی الواقع یہ ہے کہ انسان کا دل روحانیت سے بھر دے تو ضرور ہے کہ وہ اس کے رگ و پے میں سرایت کر جائے۔ لیکن شاعر کہتا ہے جب تک اس کے روحانیت خیز افکار مادری زبان میں ادا نہیں کیے جاتے ایسا ہونا ناممکن ہے۔ بایں ہمہ عربی کو ترکی سے بدلنے کا یہ خیال مسلمانان ہند کی غالب اکثریت کو ناگوار گزرے گا اور وہ اس کی مذمت کریں گے۔ یوں بھی بہ اعتبار ان وجوہ کے جن کا ذکر آگے آئے گا، شاعر کا یہ اجتہاد بڑا قابل اعتراض ہے۔ مگر پھر اسلامی تاریخ میں اس قسم کی اصلاح کی ایک مثال بھی موجود ہے۔ کہا جاتا ہے اسلامی اندلس کے مہدی (۱۰۸) محمد ابن تومرت نے جس کی قومیت بربر تھی، جب اقتدار حاصل کیا (۱۰۹) اور موحدین کی زبردست حکومت قائم کی (۱۱۰) تو حکم دیا کہ بربر چونکہ ایک ناخواندہ قوم ہیں، لہذا ان کی خاطر سے قرآن مجید کا ترجمہ اور تلاوت بھی بربری زبان ہی میں کی جائے۔ اذان بھی

---

۱۰۸ - یہ تسامح ہے۔ اسلامی اندلس نہیں، بلکہ اسلامی مغرب (شمالی افریقہ) — مترجم

۱۰۹ - یہ پھر تسامح ہے۔ اقتدار عبدالمومن نے حاصل کیا — مترجم

۱۱۰ - شمالی افریقہ اور اندلس میں — مترجم

برہری ہی میں ہو ، حتیٰ کہ علماء و فقہا (۱۱۱) بھی اس کی تحصیل کریں (۱۱۲) -

ایک دوسرے بند میں شاعر نے نسائیت کے بارے میں اپنا نصب العین پیش کیا ہے - زن و مرد کی مساوات کے جوش میں وہ اسلام کے قانون عائلہ میں بھی جیسا کہ آج اس کو سمجھا اور عمل میں لایا جا رہا ہے ، چند بنیادی تبدیلیوں پر زور دیتا ہے :

''اور پھر عورت ہے میری ماں ، میری بہن ، میری بیٹی - یہ عورت ہی تو ہے جس کی بدولت میری زندگی کی گہرائیوں سے مقدس ترین آرزوئیں بیدار ہوتی ہیں - وہ میری بوبہ ہے ، میرا آفتاب ، میرا ماہتاب ، میرا ستارہ - اس نے مجھے زندگی سے آشنا کیا - یہ کیسے ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ کا مقدس قانون اس حسین و جمیل مخلوق کو قابل نفرت ٹھہرائے ! علماء نے قرآن مجید کی تعبیر و تفسیر میں ٹھوکر کھائی ہے -

جب تک عورتوں کی صحیح قدر و قیمت کا احساس نہیں ہو گا ، حیات ملی نامکمل رہے گی -

اہل و عیال کی پرورش میں عدل و انصاف پر عمل کرنا چاہئے -

اور اس لیے تین چیزیں ہیں جن میں مساوات ناگزیر ہے - طلاق میں ، علیحدگی (۱۱۳) میں ، وراثت میں -

جب تک وراثت میں عورت کو مرد کا نصف اور رواج میں چوتھائی قرار دیا جاتا ہے عائلہ کا درجہ

---

۱۱۱ - متن میں اربابِ کلیسا ، اہل مغرب کی سہولت کے لیے — مترجم

۱۱۲ - عربی کے علاوہ — مترجم

۱۱۳ - یعنی خلع میں — مترجم

بلند نہیں ہوگا، نہ ملک کا۔ ہم نے دوسرے حقوق کے لیے عدالتیں کھول رکھی ہیں۔ لیکن عائلہ کی زمام مذاہب فقہ کے ہاتھوں میں دے دی ہے۔

میں نہیں سمجھتا ہم نے عورتوں کو کس لیے بے بس چھوڑ رکھا ہے۔

کیا وہ ملک کی کوئی خدمت بجا نہیں لاتیں؟ یا پھر ہم چاہتے ہیں اس کی سوئی ایک تیز سنگین میں بدل جائے۔ وہ انقلاب برپا کر دے اور اپنے حقوق ہمارے ہاتھوں سے چھین لے"؟

دراصل یہ صرف ترک ہیں جو امم اسلامیہ میں قدامت پرستی کے خواب سے بیدار ہو کر شعور ذات کی نعمت حاصل کر چکے ہیں۔ یہ صرف ترک ہیں جنھوں نے ذہنی آزادی کا حق طلب کیا ہے اور جو ایک خیالی دنیا سے نکل کر اب عالم حقیقت میں آ گئے ہیں(۱۱۴)۔ لیکن یہ وہ تغیر ہے جس کے لیے انسان کو ایک زبردست دماغی اور اخلاق کشاکش سے گزرنا پڑتا ہے۔ لہذا یہ ایک طبعی امر تھا کہ ایک ہر لحظہ حرکت اور وسعت پذیر زندگی کی روز افزوں پیچیدگیوں سے انہیں نئے نئے حالات اور نئے نئے نقطہ ہائے نظر سے سابقہ پڑتا اور وہ ان اصولوں کی از سر نو تعبیر پر مجبور ہو جاتے جو ایک ایسی قوم کے لیے جو روحانی وسعتوں کی لذت سے محروم ہے خشک بحثوں سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتے۔ یہ شاید انگریز فلسفی ہابس(۱۱۵) تھا جس نے یہ نہایت ہی پتے کی بات کہی ہے کہ ایک ہی قسم کے خیالات اور احساسات کے تسلسل کا مطلب بجز اس کے اور کیا ہو سکتا ہے کہ ہمارے کوئی خیالات اور احساسات ہی نہیں۔ چنانچہ بلاد اسلامیہ

---

۱۱۴ - یعنی سیاسی اور مادی احوال کی اس دنیا میں جس کا تعلق عصر حاضر سے ہے۔ مترجم

۱۱۵ - Hobbes

کی اکثریت کو دیکھئے تو اس پر یہ قول حرف بحرف صادق آجاتا ہے۔ ان میں پرانی قدروں ہی کا تکرار جاری ہے، بعینہ جیسے کوئی کل ایک ہی انداز پر چل رہی ہو۔ ترک البتہ نئی نئی قدریں پیدا کر رہے ہیں۔ ان کا گزر بڑے بڑے اہم تجربات سے ہو رہا ہے اور یہی تجربات ہیں جن سے ان کا اندرون ذات ان پر منکشف ہو رہا ہے۔ ان کی زندگی میں حرکت پیدا ہو گئی ہے، وہ بدل رہی اور وسعت حاصل کر رہی ہے۔ اس کا نتیجہ ہے نئی نئی آرزوئیں اور نئی نئی مشکلات، مگر پھر اس کے ساتھ ساتھ وہ ان کے نئے نئے حل بھی سمجھا رہی ہے۔ لہذا آج جو مسئلہ ترکوں کو درپیش ہے کل دوسرے بلاد اسلامیہ کو پیش آنے والا ہے اور اس لیے سوال پیدا ہوتا ہے کہ اسلامی قانون میں کیا فی الواقع مزید نشو و نما اور ارتقا کی گنجائش ہے۔ لیکن اس سوال کے جواب میں ہمیں بڑی زبردست کاوش اور محنت سے کام لینا پڑے گا، گو ذاتی طور پر مجھے یقین ہے کہ اس کا جواب اثبات ہی میں دیا جا سکتا ہے، بشرطیکہ ہم اس مسئلے میں وہی روح برقرار رکھیں جس کا اظہار کبھی حضرت عمر کی ذات میں ہؤا تھا، وہ امت کے اولین دل و دماغ ہیں جو ہر معاملے میں آزادیٔ رائے اور تنقید سے کام لیتے تھے اور جن کی اخلاقی جرأت کا یہ عالم تھا کہ حضور رسالت مآب صلعم کی حالت نزع میں یہاں تک کہ دیا کہ ہمارے لیے اللہ کی کتاب ہی کافی ہے(۱۱۶)۔

بہر حال ہم اس تحریک کا جو حریت اور آزادی کے نام پر عالم اسلام میں پھیل رہی ہے، دل سے خیر مقدم کرتے ہیں۔ لیکن یاد رکھنا چاہئے، آزاد خیالی کی یہی تحریک اسلام کا نازک ترین لمحہ بھی ہے۔ آزاد خیالی کا رجحان بالعموم تفرقہ اور انتشار کی طرف ہوتا ہے۔ لہذا نسلیت اور قومیت

---

۱۱۶ - حسبنا کتاب اللہ - قول آمدی - ملاحظہ ہو شرحِ مواقف
- مترجم

کے یہی تصورات جو اس وقت دنیائے اسلام میں کار فرما ہیں اس وسیع مطمح نظر کی نفی بھی کر سکتے ہیں جس کی اسلام نے مسلمانوں کو تلقین کی ہے۔ پھر اس کے علاوہ یہ بھی خطرہ ہے کہ ہمارے مذہبی اور سیاسی رہنما حریت اور آزادی کے جوش میں، بشرطیکہ اس پر کوئی روک عائد نہ کی گئی، اصلاح کی جائز حدود سے تجاوز کر جائیں۔ ہم کچھ ویسے ہی حالات سے گزر رہے ہیں جن سے کبھی پراٹسنٹ (۱۱۷) انقلاب کے زمانے میں یورپ کو گزرنا پڑا تھا۔ لہٰذا ہمیں چاہئے ان نتائج کو فراموش نہ کریں جو لوتھر کی تحریک سے مترتب ہوئے (۱۱۸)۔ یوں بھی جب تاریخ کا مطالعہ زیادہ گہری نظر سے کیا جائے تو اس حقیقت کا انکشاف ہوتا ہے کہ تحریک اصلاح (۱۱۹) در اصل ایک سیاسی تحریک تھی جس سے بحیثیت مجموعی یورپ کے لیے کوئی نتیجہ پیدا ہؤا تو یہ کہ مسیحیت کے عالمگیر اخلاق کی جگہ قومی اخلاقیات کے مختلف نظامات نے لی۔ لیکن قومی اخلاقیات کا انجام ہم نے جنگ عظیم (۱۲۰) کی شکل میں دیکھ لیا جس سے ان دونوں متصادم نظامات میں مفاہمت کی بجائے صورت حالات اور بھی خراب ہو گئی (۱۲۱)۔ لہٰذا عالم اسلام کی قیادت اس وقت جن لوگوں کے ہاتھ میں ہے ان کا فرض ہے یورپ کی تاریخ سے سبق لیں۔ انھیں چاہئے اپنے دل و دماغ پر قابو رکھتے ہوئے اول یہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ بحیثیت ایک نظامِ مدنیت اسلام کے مقاصد کیا ہیں اور پھر آگے قدم بڑھائیں۔

ہم اس سے پہلے مختصراً اشارہ کر آئے ہیں کہ دور حاضر میں مسلمانوں کے خیالات اجتہاد کے بارے میں کیا تھے،

---

۱۱۷ - Protestant ملاحظہ ہو حاشیہ ۵۱۔ تفصیلی بحث کے لیے حضرت علامہ کا خطبۂ الہ آباد، ۱۹۳۰ء — مترجم

۱۱۸ - اور جس کا نتیجہ یہ ہؤا کہ قومی ریاستوں کے ظہور سے یورپ کی وحدت پارہ پارہ ہو گئی — مترجم

۱۱۹ - Reformation جس کی انتہا لوتھر پر ہوئی — مترجم

۱۲۰ - ۱۹۱۴-۱۹۱۸ میں — مترجم

۱۲۱ - لہٰذا ۱۹۳۹ کی عالمگیر جنگ — ملاحظہ ہو تصریح ب، — مترجم

علیٰ ہذا یہ کہ انہوں نے اس پر کیسے عمل کیا ۔ اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ اسلامی قانون کی عمارت جس طرح اٹھائی گئی اور تاریخی اعتبار سے اس نے جو صورت اختیار کی اس کے پیش نظر کیا اس امر کا فی الواقع امکان ہے کہ ہم اس کے اصولوں کی از سر نو تعبیر کر سکیں ۔ بالفاظ دیگر کیا اسلامی قانون سچ مچ ارتقا کا اہل ہے ؟ جامعۂ بان (۱۲۲) میں السنۂ سامیہ کے استاذ ہارٹن (۱۲۳) نے بھی اسلامی فلسفہ اور الٰہیات سے بحث کرتے ہوئے یہی سوال اٹھایا ہے اور پھر جہاں تک خالص مذہبی فکر کا تعلق ہے پروفیسر مذکور نے فلاسفۂ اسلام کے افکار پر نظر ڈالتے ہوئے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ اسلامی تاریخ کے متعلق ہم بجا طور پر کہ سکتے ہیں کہ یہ عبارت ہے اس تدریجی عمل و تعامل ، علیٰ ہذا توافق و تطابق اور ان دو قوتوں کی روز افزوں شدت اور گہرائی سے جن کو ایک طرف آریائی تہذیب اور علم و حکمت ، اور دوسری جانب سامی مذہب سے تعبیر کیا جاتا ہے ۔ لیکن مسلمانوں نے گرد و پیش کی قوموں سے تہذیب و ثقافت کے جو عناصر اخذ کیے ان کو ہمیشہ اپنے مذہبی مطمح نظر کے مطابق ڈھال لیا ۔ بقول ہارٹن ۸۱۰ سے ۱۲۰۰ تک کا خیال کیجیے تو عالم اسلام میں کم سے کم الٰہیات کے ایک سو مذاہب قائم ہو چکے تھے جس سے صرف یہی ظاہر نہیں ہوتا کہ اسلامی فکر میں کس قدر لچک پائی جاتی ہے ، بلکہ یہ بھی کہ ہمارے ارباب فکر کس طرح شب و روز مسائل میں سر گرم اور منہمک رہتے تھے ۔ لہٰذا اسلامی ادب اور اسلامی فکر کے زیادہ گہرے مطالعے سے اس مستشرق نے جو ابھی زندہ ہے (۱۲۴) ، یہ رائے قائم کی ہے کہ :

''اسلام کی روح بڑی وسیع ہے ، اتنی وسیع کہ اس کے کوئی حدود ہی نہیں ۔ لا دین افکار سے

---

۱۲۲ - Bonn University

۱۲۳ - Horten

۱۲۴ - ہارٹن نے - یہ ۱۹۲۷ کا ذکر ہے ــ مترجم

قطع نظر کر لی جائے تو اس نے گرد و پیش کی اقوام کے ہر اس فکر کو جذب کر لیا جو اس قابل تھا کہ اسے جذب کر لیا جائے اور پھر اسے اپنے مخصوص انداز میں نشو و نما دیا"۔

اب اگر قانون کی دنیا میں قدم رکھیے تو اسلام کی یہ روح اور بھی نمایاں طور پر ہمارے سامنے آ جائے گی۔ چنانچہ اسلام کے ولندیزی مبصر پروفیسر ہرگرون ژے (۱۲۵) نے بھی لکھا ہے کہ "جب ہم اسلامی قانون کے نشو و نما کا مطالعہ بہ نگاہ تاریخ کرتے ہیں تو جہاں یہ دیکھتے ہیں کہ فقہائے اسلام ذرا ذرا سے اختلافات میں ایک دوسرے کو مورد الزام ٹھہراتے، بلکہ انہیں ملحد قرار دیتے تھے، وہاں یہی حضرات اپنے پیش رووں کے اختلافات کو اس لیے سلجھانے کی کوشش کرتے کہ ان میں زیادہ سے زیادہ اتحاد اور یک جہتی پیدا ہو سکے"۔ دور حاضر کے مغربی ناقدین نے بھی اسلام کے بارے میں جو نظریات قائم کیے ہیں ان سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ جیسے جیسے مسلمانوں میں زندگی کو تقویت پہنچے گی اسلام کی عالمگیر روح فقہا کی قدامت پسندی کے باوجود اپنا کام کر کے رہے گی۔ مجھے اس امر کا بھی یقین ہے کہ جونہی فقہ اسلام کا مطالعہ غائر نگاہوں سے کیا گیا اس کے موجودہ ناقدین کی یہ رائے بدل جائے گی کہ اسلامی قانون جامد یا مزید نشو و نما کے ناقابل ہے۔ بد قسمتی سے اس ملک (۱۲۶) کے قدامت پسند مسلم عوام کو ابھی یہ گوارا نہیں کہ فقہ اسلامی کی بحث میں کوئی تنقیدی نقطۂ نظر اختیار کیا جائے۔ وہ بات بات پر خفا ہو جاتے اور ذرا سی تحریک پر بھی فرقہ وارانہ نزاعات کا دروازہ کھول دیتے ہیں (۱۲۷)۔ بایں ہمہ ہم اس بحث میں چند معروضات پیش کریں گے۔

---

۱۲۵ - Hurgronje - ملاحظہ ہو تصریح ح — مترجم

۱۲۶ - غیر منقسم ہندوستان کے — مترجم

۱۲۷ - لیکن جس کی وجہ وہی ہے جو حضرت علامہ نے 'رموز بے خودی' میں بیان کی تھی:

ز اجتہادِ عالمانِ کم نظر اقتدا بر رفتگاں محفوظ تر

۱- اول یہ کہ صدر اسلام سے لے کر قریب قریب اس زمانے تک جب عباسی برسر اقتدار آئے قرآن مجید کے سوا مسلمانوں کا کوئی تحریری قانون نہیں تھا (۱۲۸)۔

۲- دوسرے یہ کہ قرن اول کے تقریباً وسط سے لے کر قرن چہارم کے آغاز (۱۲۹) تک عالم اسلام میں فقہ اور قانون کے کم از کم انیس مذاہب کا ظہور ہو چکا تھا جس سے پتہ چلتا ہے کہ فقہاے متقدمین نے ایک بڑھتے ہوئے تمدن کی ضروریات کے پیش نظر کس سعی اور جد و جہد سے کام لیا۔ بات یہ ہے کہ فتوحات میں توسیع اور اضافے کے ساتھ ساتھ جب عالم اسلام کے مطمح نظر میں بھی وسعت پیدا ہوئی تو اس سے فقہاے متقدمین کو بھی ہر معاملے میں وسعت نظر سے کام لینا پڑا۔ وہ مجبور ہو گئے کہ جو قومیں اسلام قبول کر رہی ہیں ان کے عادات و خصائل اور مقامی حالات کا مطالعہ کریں۔ یہی وجہ ہے کہ جب اس وقت کی سیاسی اور ملی تاریخ کی روشنی میں ہم ان مذاہب فقہ پر نظر ڈالتے ہیں تو اس حقیقت کا انکشاف ہو جاتا ہے کہ وہ اپنے سلسلۂ تعبیر و تاویل میں استخراج کی بجائے رفتہ رفتہ استقرائی منہاج° اختیار کرتے چلے گئے۔

۳- تیسرے یہ کہ اسلامی قانون کے متفق فیہ مآخذ، علیٰ ہذا اس سلسلے میں جو نزاعات قائم ہوئے ان کا لحاظ رکھتے ہوئے دیکھا جائے تو مذاہب فقہ کے مفروضہ جمود کی کوئی حقیقت باقی نہیں رہتی، بلکہ صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ اسلامی قانون میں مزید ارتقا اور نشو و نما کا پورا پورا امکان ہے۔ لہذا آئیے اب ان مآخذ پر ذرا اختصار سے نظر ڈالیں:

۱- قرآن- اسلامی قانون کا اولین ماخذ قرآن ہے۔ لیکن قرآن کوئی قانونی ضابطہ نہیں (۱۳۰)۔ اس کا حقیقی منشا جیسا کہ

---

۱۲۸- بشکل ضابطۂ قانون و دستور — مترجم

۱۲۹- یعنی دسویں اور گیارھویں صدی مسیحی تک۔ وسطی عباسی دور میں — مترجم

۱۳۰- اصطلاحاً — مترجم

ہم اس سے پہلے عرض کر آئے ہیں(۱۳۱) یہ ہے کہ ذہن انسانی میں اس تعلق کا جو اسے کائنات اور خالق کائنات سے ہے اعلیٰ اور بہتر شعور پیدا کرے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ قرآن پاک میں قانونی نوعیت کے کچھ عام اصول اور قواعد و ضوابط موجود ہیں، لیکن سوال یہ ہے کہ جس وحی و تنزیل کا موضوع حیات انسانی کے مدارج عالیہ ہے اسے اس قسم کے اصولوں یا قواعد و ضوابط سے کیا تعلق؟ اس کا جواب ہمیں عیسائیت کی تاریخ سے ملے گا جس کا ظہور یہود کی قانون پرستی کے خلاف ایک شدید رد عمل کے طور پر ہوا (۱۳۲)۔ عیسائیت نے دوسری دنیا کے تصور سے اتنا تو ضرور کیا کہ زندگی میں روحانیت پیدا کر دی، لیکن انسانی روابط(۱۳۳) کی پیچ در پیچ دنیا میں اس نے روحانیت کی کوئی قدر نہ دیکھی۔ لہذا اپنی کتاب 'ایک مذہبی مکتوب' (۱۳۴) میں ناؤمن کہتا ہے ''ابتدائی مسیحیت نے ریاست، قانون، نظم امور، پیدا آوری (۱۳۵) اور اس قسم کے دوسرے حقائق کو مطلق اہمیت نہیں دی۔ بالفاظ دیگر اس نے انسانی معاشرے کو قابل اعتنا نہیں سمجھا (۱۳۶)۔ اس سے ناؤمن نے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ ''اندریں صورت ہم یا تو جرأت سے کام لیں اور ریاست کا وجود ہی کالعدم کر دیں، یا پھر دانستہ فساد اور فوضویت° کی زندگی بسر کرنے لگیں، نہیں تو اپنے مذہبی عقیدے کے ساتھ ساتھ ایک سیاسی عقیدہ بھی قائم کر لیں۔ لہذا یہی مسئلہ ہے جس کے پیش نظر قرآن مجید نے

---

۱۳۱ - خطبۂ اول میں — مترجم

۱۳۲ - لہٰذا اس کے یہاں شریعت کا کوئی تصور ہی نہیں — مترجم

۱۳۳ - انفرادی، اجتماعی ملاحظہ ہو تصریح و — مترجم

۱۳۴ - Naumann : Briefe uber Religion

۱۳۵ - باصطلاح معاشیات — مترجم

۱۳۶ - لہٰذا ریاست اور کلیسا کی تفریق — مترجم

مذہب اور ریاست کا سلسلہ ایک ھی تنزیل (۱۳۷) میں جوڑ دیا، علیٰ ھذا اخلاق کا سیاست سے تقریباً ویسے ھی جیسے افلاطون نے 'جمہوریہ' میں۔

لیکن پھر اس سلسلے میں غور طلب امر قرآن مجید کا وہ مطمح نظر ھے جو اس نے زندگی کے بارے میں قائم کیا اور جس میں اس کی نگاھیں جمود کی بجائے حرکت پر رھیں۔ لہذا ظاہر ھے کہ جس کتاب کا مطمح نظر ایسا ھوگا اس کی روش ارتقا کے خلاف کیسے ھو سکتی ھے؟ البتہ ھمیں نہیں بھولنا چاھیے تو یہ کہ زندگی محض تغیر ھی نہیں، اس میں حفظ و ثبات کا ایک عنصر بھی موجود ھے۔ بات اصل میں یہ ھے کہ انسان جب اپنی تخلیقی فعالیت سے لطف اندوز ھوتا اور اس کے ساتھ ساتھ زندگی کے نئے نئے جلووں کا مشاھدہ کرتا ھے تو اپنے انکشاف ذات سے آپ ھی بے چین ھو جاتا ھے۔ لہذا اس ہر لحظہ آگے ھی آگے بڑھنے والی حرکت میں وہ اپنے ماضی کو نظر انداز نہیں کر سکتا، کیونکہ اسے اپنی وسعت ذات سے خوف اور دھشت سی محسوس ھونے لگتی ھے۔ وہ دیکھتا ھے کہ اس پیش رس حرکت میں روح انسانی کو بعض ایسی قوتوں سے سابقہ پڑتا ھے جو اس کا راستہ روک لیتیں اور مخالف سمت میں کام کرتی نظر آتی ھیں۔ مگر پھر اسی بات کو ھم دوسرے لفظوں میں یوں ادا کریں گے کہ زندگی چونکہ ماضی کا بوجھ اٹھائے آگے بڑھتی ھے اس لیے ھمیں چاھیے جاعت میں تغیر و تبدل کا جو نقشہ ھم نے قائم کیا ھے، اس میں قدامت پسندانہ قوتوں کی قدر و قیمت اور وظائف فراموش نہ کریں۔ تعلیمات قرآنی کی یہی وہ جامعیت ھے جس کا لحاظ رکھتے ھوئے جدید عقلیت (۱۳۸) کو اپنے ادارات (۱۳۹) کا جائزہ لینا ھوگا۔

---

۱۳۷۔ متن میں 'وحی' revelation مطلب ھے اس ھدایت سے جو منجانب اللہ نازل ھوئی۔ آگے چل کر جمہوریۂ افلاطون کی مثال محض قارئین کی سہولت کے لیے دی گئی ھے۔ مغربی فکر کے پیش نظر یہی مثال دی جا سکتی تھی، ملاحظہ ھو تصریح ۰۔
— مترجم

۱۳۸۔ یعنی مسلمانوں نے جس عقلی انداز میں اب مسائل کی طرف قدم بڑھایا ھے — مترجم ۱۳۹۔ سیاسی۔ اجتماعی — مترجم

دنیا کی کوئی قوم اپنے ماضی سے قطع نظر نہیں کر سکتی ، اس لیے کہ یہ ان کا ماضی ہی تھا جس سے ان کی موجودہ شخصیت متعین ہوئی ۔ پھر اسلام ایسے معاشرے میں تو پرانی تاسیسات پر نظر ثانی کا مسئلہ اور بھی نازک ہو جاتا ہے لہذا اس کے مصلحین کی ذمہ داریاں بھی ایک بڑی سنگین شکل اختیار کر لیتی ہیں ۔ اسلام کی حیثیت لا۔جغرافی ہے اور اس کا مقصد ہے ایک ایسا نمونہ پیش کرنا (۱۴۰) جو اتحاد انسانی کی اس شکل کے لیے جو بالآخر ظہور میں آئے گی مختلف ، بلکہ یہ کہنا چاہیے باہمدگر حریف نسلوں کو اول دولت ایمان سے مالا مال کرے اور پھر اس متفرق اور منتشر مجموعے کو ایک ایسی امت کی شکل دے جس کا اپنا ایک شعور ذات (۱۴۱) ہو ۔ یہ کوئی معمولی کام نہیں تھا ۔ بایں ہمہ اسلام نے ان ادارات کے ذریعے جن کی تاسیس میں بڑی حکمت سے کام لیا گیا ہے اتنی کامیابی تو ضرور حاصل کر لی ہے کہ اس کے مختلف الجنس پیروں میں کچھ نہ کچھ اجتماعی ارادہ اور اجتماعی ضمیر پیدا ہو گیا ہے ۔ اس قسم کے معاشرے کے ارتقا میں تو بعض ایسے قواعد و ضوابط ، مثلاً آداب اکل و شرب ، یا احکام طہارت کا غیر متبدل ہونا بھی جو اجتماعی اعتبار سے بے ضرر ہیں زندگی کے نقطۂ نظر سے بڑا قابل قدر ہے ، کیونکہ ان سے معاشرے میں ایک خاص قسم کا خلوص پرورش پاتا ہے اور اس کے ظاہر و باطن میں ایک ایسی یکسانی اور یکرنگی پیدا ہو جاتی ہے جو تفریق و انتشار اور عدم مجانست° کی ان قوتوں کا سد باب کر دیتی ہے جو ایک مرکب اور مخلوط معاشرے میں خوابیدہ رہتی ہیں ۔ لہذا ان ادارات میں ہاتھ ڈالنے سے پہلے معترضین کو خوب سمجھ لینا چاہیے کہ اسلام نے اجتماع انسانی کو جو شکل دینے کی کوشش کی ہے اس کا معنی و منشا فی الحقیقت کیا ہے ۔ وہ

---

۱۴۰ - طرز زندگی ـ حیات فرد و جماعت کا ـ و کذالک جعلنکم امة وسطاً لتکونوا شہداء علی الناس (۲ : ۱۴۳)

۱۴۱ بحیثیت ایک 'قوم' ۔ کنتم خیر امة اخرجت للناس ـ مترجم

اس کی ہیئت اجتماعیہ پر نظر ڈالیں تو اس لحاظ سے نہیں کہ اس سے بحیثیت ایک معاشرہ کس ملک کو فائدہ پہنچتا ہے اور کس کو نہیں، بلکہ اس اعلیٰ مقصد کے پیش نظر جو ساری نوع انسان کی زندگی میں رفتہ رفتہ اور بتدریج پورا کیا جا رہا ہے۔

پھر جب ہم ان اصولوں کا جائزہ لیتے ہیں جن پر قرآن مجید نے قانون کی بنا اٹھائی ہے تو صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ ان سے نہ تو فکر انسانی پر کوئی روک قائم ہوتی ہے، نہ وضع آئین و قوانین پر۔ برعکس اس کے ان میں جو وسعت، رواداری اور گنجائش موجود ہے اس سے ہمارے غور و فکر کو اور بھی تحریک ہوتی ہے۔ چنانچہ یہی اصول تھے جو فقہائے متقدمین کے پیش نظر تھے اور جن سے فائدہ اٹھاتے ہوئے انہوں نے متعدد نظامات قانون قائم کیے۔ بعینہ جن حضرات نے تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا ہے، خوب جانتے ہیں کہ بہ لحاظ ایک نظام مدنیت اور سیاست اسلام نے جو کامیابی حاصل کی ہے، اس کا تقریباً نصف حصہ ہمارے فقہا کی قانونی ذہانت اور فطانت کا مرہون منت ہے۔ فان کریمر(۱۴۲) لکھتا ہے۔ ''رومیوں کے بعد عرب ہی وہ قوم ہیں جو اس امر کا دعویٰ کر سکتے ہیں کہ ان کے پاس اپنا ایک مخصوص اور بڑی خوبی اور محنت سے طیار کیا ہؤا نظام قانون موجود ہے''۔ لیکن اس ساری جامعیت اور ہمہ گیری کے باوجود ہمارے نظامات فقہ بالآخر افراد ہی کی ذاتی تعبیرات کا نتیجہ ہیں اور اس لیے یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ان پر قانون کے نشو و نما کا خاتمہ ہو چکا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ علمائے اسلام نے تو مذاہب فقہ کے بارے میں کچھ ایسی ہی رائے قائم کر رکھی ہے، مگر پھر اس کے باوجود انہوں نے اجتہاد کی ضرورت سے بھی اصولاً کبھی انکار نہیں کیا۔ سطور بالا میں ہم ان اسباب کی طرف اشارہ کر آئے ہیں جو میرے نزدیک علمائے اسلام کی اس روش کے محرک ہوئے۔ لیکن اب کہ زمانہ بدل چکا ہے اور دنیائے اسلام ان نئی نئی قوتوں سے متاثر

---

۱۴۲- Von Kremer

اور دو چار ہو رہی ہے جو فکر انسانی کے ہر سمت میں غیر معمولی نشو و نما کے باعث پھیل رہی ہیں، کیسے کہا جا سکتا ہے کہ مذاہب فقہ کی خاتمیت پر برابر اصرار کرتے رہنا چاہیے۔ ائمۂ مذاہب کا کیا یہی دعویٰ تھا کہ ان کے استدلال اور تعبیرات حرف آخر ہیں (۱۴۳)؟ ہرگز نہیں۔ اندریں صورت مسلمانوں کا آزاد خیال طبقہ اگر اس امر کا دعویدار ہے کہ اسے اپنے تجربات، علیٰ ھذا زندگی کے بدلتے ہوئے احوال و ظروف کے پیش نظر فقہ و قانون کے بنیادی اصولوں کی از سر نو تعبیر کا حق پہنچتا ہے تو میرے نزدیک اس میں کوئی ایسی بات نہیں جو غلط ہو۔ قرآن پاک کا یہ ارشاد کہ زندگی ایک مسلسل تخلیقی عمل ہے بجائے خود اس امر کا متقضی ہے کہ مسلمانوں کی ہر نسل اسلاف کی رہنمائی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے مسائل آپ حل کرے، یہ نہیں کہ اسے اپنے لیے ایک روک تصور کرے۔

ممکن ہے یہاں آپ ترکی شاعر ضیا کے اشعار کا حوالہ دیتے ہوئے سوال کریں کہ شاعر مذکور نے مساوات مرد و زن یعنی طلاق، خلع اور وراثت میں مساوات کا جو مطالبہ کیا ہے، از روئے فقہ اسلامی پورا بھی کیا جا سکتا ہے یا نہیں؟ ہمیں یہ تو معلوم نہیں کہ ترکی میں عورتوں کی بیداری نے کیا فی الواقعہ ایسے حالات پیدا کر دیئے ہیں جن میں بجز اس کے چارہ کار نہیں کہ فقہ اسلامی کے بنیادی ماخذ کی از سر نو تعبیر کی جائے۔ لیکن پنجاب میں، جیسا کہ ہر شخص کو معلوم ہے اس قسم کی صورتیں ضرور پیش آ چکی ہیں جن میں بعض غلط قسم کے خاوندوں سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے بیویوں کو مجبوراً ارتداد کا راستہ اختیار کرنا پڑا۔ اب اسلام ایسے تبلیغی مذہب کے مقاصد کے لیے اس سے زیادہ ناقابل برداشت امر اور کیا ہو سکتا ہے؟ مشہور اندلسی فقیہ امام شاطبی نے

---

۱۴۳۔ ائمہ مذاہب نے تو کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا، نہ لوگوں کو اپنے اتباع پر مجبور کیا۔ انہوں نے باب اجتہاد کھلا چھوڑا۔ اسے بند کیا تو فقہائے متأخرین نے۔ مترجم

بھی 'موافقات' میں لکھا ہے کہ شریعت اسلامیہ کو پانچ چیزوں کی حفاظت منظور ہے: دین ، نفس ، عقل ، مال اور نسل کی (۱۴۴) ، جسے اگر مان لیا جائے تو پھر اس سوال کا کیا جواب ہے کہ 'ھدایہ' میں قانون ارتداد کو جو شکل دی گئی ہے وہ اس ملک میں (۱۴۵) ہمارے دینی مصالح کی حفاظت کے لیے کیا سچ مچ کافی ہے (۱۴۶) ؟ مسلمانان ہند چونکہ غیر معمولی طور پر قدامت پسند واقع ہوئے ہیں، لہذا ہندوستانی عدالتیں مجبور ہیں کہ فقہ اسلامی کی مستند کتابوں سے سر مو انحراف نہ کریں (۱۴۷) - اس صورت حالات کا نتیجہ یہ ہے کہ لوگ تو بدل رہے ہیں مگر قانون جہاں تھا وہیں کھڑا ہے (۱۴۸) -

رہا ترکی شاعر کا مطالبہ (۱۴۹) سو میں سمجھتا ہوں وہ اسلام کے قانون عائلہ سے کچھ بہت زیادہ واقف نہیں - وہ نہیں سمجھتا کہ قرآن پاک نے وراثت کے بارے میں جو قاعدہ نافذ کیا ہے اس کی معاشی قدر و قیمت کیا ہے - شریعت اسلامی میں نکاح کی حیثیت ایک عقد اجتماعی کی ہے اور بیوی کو یہ حق حاصل ہے کہ بوقت نکاح شوہر کا حق

---

۱۴۴ - اور جس کے ساتھ شاطبی (ابو اسحاق ابراھیم بن موسیٰ الغرناطی) نے اس امر کا اضافہ بھی کیا ہے کہ یہ وہ چیزیں ہیں جن کی حفاظت ہر قوم کو مطلوب ہے — مترجم

۱۴۵ - غیر ہندوستان قبل تقسیم میں - آئندہ سطور میں بھی انہیں حالات کی طرف اشارا ہے جو برطانوی عہد میں قائم تھے — مترجم

۱۴۶ - مطلب یہ ہے کہ کافی نہیں ، کیونکہ قانون یہ تھا کہ ارتداد سے فسخ نکاح لازم آتا ہے — مترجم

۱۴۷ - یہ صورت حالات شاید ایک حد تک اب بھی قائم ہے — مترجم

۱۴۸ - اور جس کا نتیجہ یہ ہے کہ نفس اسلام کے بارے میں بھی طرح طرح کی غلط فہمیاں پیدا ہو رہی ہیں — مترجم

۱۴۹ - مساوات مرد و زن کے پیش نظر وراثت میں برابری کا — مترجم

طلاق بعض شرائط کی بنا پر خود اپنے ہاتھ میں لے لے (۱۵۰)۔ یوں امر طلاق میں تو مرد و زن کے درمیان مساوات قائم ہو جاتی ہے۔ رہی وہ اصلاح جو شاعر نے قانون وراثت میں تجویز کی ہے سو اس کی بنا غلط فہمی پر ہے۔ اگر قانوناً ان کے حصوں میں مساوات قائم نہیں کی گئی تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہئے کہ مردوں کو عورتوں پر فضیلت حاصل ہے۔ اس لیے کہ یہ خیال تعلیمات قرآنی کے منافی ہے (۱۵۱)۔ قرآن مجید کا صاف و صریح ارشاد ہے:

ولھن مثل الذی علیھن (۲ : ۲۲۸)

لہذا لڑکی کا حصہ متعین ہوا تو کسی کمتری کی بنا پر نہیں، بلکہ ان فوائد کے پیش نظر جو معاشی اعتبار سے اسے حاصل ہیں۔ علی ھذا اس مقام کا لحاظ رکھتے ہوئے جو اس ہیئت اجتماعیہ میں جس کا وہ خود بھی ایک حصہ ہے، اسے دیا گیا۔ پھر شاعر کا اپنا خیال بھی تو یہی تھا کہ مسئلہ وراثت کو تقسیم دولت کے ایک الگ تھلگ جزو کی حیثیت سے دیکھنے کی بجائے منجملہ ان عوامل کے تصور کرنا چاہئے جن کی غرض و غایت

---

۱۵۰ - بصورت تفویض ــ مترجم

۱۵۱ - نسفی کا بھی یہی خیال ہے۔ لیکن عجیب بات ہے کہ مستشرقین فرنگ جن کی زندگی کا مقصد ھی یہ ہے کہ جہاں موقعہ ملے علم و حکمت کے پردے میں اسلام کی جرح قدح کرتے رہیں، اس سلسلے میں بھی عجیب عجیب نکات پیدا کیے ھیں۔ مثلاً گب Gibb نے 'جدید اسلامی رجحانات' Trends in Modern Islam میں حضرت علامہ کی اس رائے پر یہ کہ کر گرفت کی ہے کہ اس آیت سے مساوات مرد و زن کی تائید نہیں ہوتی کیونکہ اس کے بعد ھی 'علیھن درجہ' بھی مذکور ہے۔ نسفی کہتا ہے یہ 'درجہ' یا 'زیادہ' قیام امر کے باعث ہے اور گب نہیں سمجھتا کہ اس 'زیادہ' یا 'درجہ' کا تعلق سہام وراثت کے نسب، علیٰ ھذا بچوں کی تربیت کے سلسلے میں مرد کی ذمہ داریوں سے ہے۔ یوں بھی یہ ایک معاشی معاملہ ہے جسے بقول ضیا (شاعر ترکی) تقسیم دولت کے ایک جزو کی حیثیت سے دیکھنا چاہئے۔ مطلب یہ ہے کہ زیاد 'قیام امر' کا معاوضہ ہے ــ مترجم

ایک ہے ۔ شریعت اسلامیہ کی رو سے لڑکی اس سارے جہیز کی خود ہی مالک ہے ، جو اسے والدین سے ملتا ہے اور مہر کی بھی جسے اس کی مرضی کے مطابق مؤجل بھی ٹھہرایا جا سکتا ہے اور غیر مؤجل بھی اور جس کی ادائیگی تک، وہ خاوند کی ساری جائداد مکفول رکھ سکتی ہے ۔ اس کے کفاف کی ذمہ داری بھی تاحین حیات خاوند ہی پر رہتی ہے ۔ اب اگر اس نقطۂ نظر سے قانون وراثت کا جائزہ لیجئے تو صاف ظاہر ہو جائے گا کہ اسلام نے لڑکوں اور لڑکیوں کی معاشی حیثیت میں کوئی فرق نہیں کیا ، برعکس اس کے ان کے سہام میں جو عدم مساوات نظر آتی ہے وہی اس مساوات کا ذریعہ بن جاتی ہے جس کا شاعر نے مطالبہ کیا ہے ۔ در اصل قرآن مجید کے قانون وراثت کی تہ میں جو بقول فان کریمر شریعت اسلامیہ کی ایک نہایت ہی اچھوتی شاخ ہے ، جو اصول کام کر رہے ہیں ان پر مسلمان ماہرین قانون نے ابھی تک کما حقہ توجہ نہیں کی ۔ ہمیں چاہئے اس بڑے تلخ طبقاتی نزاع سے جو آج کل کے معاشرے میں جاری ہے سبق حاصل کریں ۔ میرا خیال ہے کہ جہاں ہم نے اپنی شریعت کا مطالعہ اس انقلاب کے پیش نظر کیا جو معاشیات کی دنیا میں ناگزیر ہے ، ہمیں اس کے بنیادی اصولوں میں بعض ایسے پہلو نظر آجائیں گے جو آج تک ہم پر منکشف نہیں ہوئے ۔ پھر اگر ایمان و یقین سے کام لیا گیا تو ان میں جو حکمت پوشیدہ ہے ہم اس سے اور زیادہ فائدہ اٹھا سکیں گے ۔

(ب) حدیث ۔ اسلامی قانون کا دوسرا بنیادی ماخذ احادیث رسول اللہ صلعم ہیں جو ماضی اور حال ، ہر زمانے میں بڑی بڑی شدید بحثوں کا موضوع رہیں ۔ عہد حاضر کے ناقدین میں سے پروفیسر گولڈ تسیہر (۱۵۲) نے تو ان قوانین کی رو سے جن کا تعلق تاریخی تنقید سے ہے ، احادیث کے بارے میں بڑے تفحص سے کام لیا ہے اور اس کا کہنا یہ ہے کہ بحیثیت مجموعی ہمیں ان کو ناقابل اعتبار ٹھہرانا چاہیے ۔ ایسے ہی ایک دوسرے

---

۱۵۲ ۔ Goldzieher

مغربی اہل قلم نے اول تو صحت و عدم صحت حدیث کے ان طریقوں پر نظر ڈالتے ہوئے جو مسلمانوں میں رائج ہیں(۱۵۳) اور پھر یہ ظاہر کرتے ہوئے کہ نظری اعتبار سے ان میں کہاں کہاں غلطیوں کا امکان ہے، ذیل کا نتیجہ قائم کیا ہے:

''لیکن اس بحث کے خاتمے پر یہ کہنا بھی لازم آتا ہے کہ ہم نے اوپر جن خیالات کا اظہار کیا ہے ان کا تعلق صرف نظری امکانات سے ہے۔ رہا یہ سوال کہ ان امکانات نے فی الواقعہ کہاں تک ایک عملی صورت اختیار کی سو اس کا جواب اس سوال سے وابستہ ہے کہ اس وقت کے احوال و ظروف نے کہاں تک ان امکانات سے فائدہ اٹھانے کی ترغیب دلائی۔ اب اگر سچ پوچھا جائے تو اس قسم کے احوال و ظروف نسبتاً شاذ تھے اور اس لیے سنتہ(۱۵۴) کا بہت تھوڑا حصہ ان سے متاثر ہؤا۔ لہذا ہم کہ سکتے ہیں کہ مسلمانوں کے یہاں جو مجموعہ ہائے احادیث معتبر ٹھہرائے جاتے ہیں ان کا زائد حصہ فی الواقعہ اسلام کے ظہور اور ابتدائی نشو و نما کی حقیقی تاریخ ہے (اسلامیہ نظریہ ہائے مالیات) (۱۵۵):

لیکن جہاں تک مسئلہ اجتہاد کا تعلق ہے ہمیں چاہئے ان احادیث کو جن کی حیثیت سر تا سر قانونی ہے، ان احادیث سے الگ رکھیں جن کا قانون سے کوئی تعلق نہیں(۱۵٦)۔ پھر اول الذکر کی بحث میں بھی ایک بڑا اہم سوال یہ ہوگا کہ ان میں عرب قبل اسلام کے اس رسم و رواج کا جسے جوں کا توں چھوڑ دیا گیا، یا جس میں حضور رسالت مآب صلعم نے تھوڑی بہت ترمیم کر دی، کس قدر حصہ موجود ہے۔ لیکن یہ وہ

---

۱۵۳ - محدثین میں — مترجم
۱۵۴ - یعنی احادیث کا جو سنتہ کی تاریخ ہیں — مترجم
۱۵۵ - Muhammadan Theories of Finance مصنف کا نام ہے Aganides اگے نائی ڈیس — مترجم
۱۵٦ - یعنی فقہی اور غیر فقہی احادیث کو — مترجم

حقیقت ہے جس کا انکشاف مشکل ہی سے ہو سکے گا، کیونکہ علمائے متقدمین شاذ ہی اس رسم و رواج کی طرف اشارا کرتے ہیں(۱۵۷) - ہمیں تو شاید یہ بھی معلوم نہیں کہ جس رسم و رواج کو جوں کا توں چھوڑ دیا گیا، خواہ حضور رسالت مآب صلعم نے اس کی بالصراحت منظوری دی یا خاموشی اختیار فرما لی، اس پر کیا سچ مچ ہر کہیں اور ہر زمانے میں عمل کرنا مقصود تھا - شاہ ولی اللہ نے اس مسئلے میں بڑی سبق آموز بحث اٹھائی ہے - ہم اس کا مفاد ذیل میں پیش کریں گے - شاہ ولی اللہ کہتے ہیں انبیا کا عام طریق تعلیم تو یہی ہے کہ وہ جس قوم میں مبعوث ہوتے ہیں ان پر اسی قوم کے رسم و رواج اور عادات و خصائص کے مطابق شریعت نازل کی جاتی ہے - لیکن جس نبی کے سامنے ہمہ گیر اصول ہیں، اس پر نہ تو مختلف قوموں کے لیے مختلف اصول نازل کیے جائیں گے، نہ یہ ممکن ہے کہ وہ ہر قوم کو اپنی اپنی ضروریات کے لیے الگ الگ اصول عمل متعین کرنے کی اجازت دے- وہ کسی ایک قوم کی تربیت کرتا اور پھر ایک عالمگیر شریعت کی تشکیل میں اس سے تمہید کا کام لیتا ہے(۱۵۸) - لیکن ایسا کرنے میں وہ اگرچہ انہیں اصولوں کو حرکت دیتا ہے جو ساری نوع انسانی کی حیات اجتماعیہ میں کار فرما ہیں، پھر بھی ہر معاملے اور ہر موقع پر عملاً ان کا اطلاق اپنی قوم کی مخصوص عادات کے مطابق ہی کرتا ہے - لہذا اس طرح جو احکام وضع ہوتے ہیں (مثلاً تعزیرات) ایک لحاظ سے اسی قوم کے لیے

---

۱۵۷ - باصطلاح فقہا 'عرف' کی طرف — مترجم

۱۵۸ - یہاں شاہ صاحب کی عبارت سے ایک غلط فہمی کا اندیشہ ہے، لہذا اس امر کی صراحت ناگزیر ہو جاتی ہے کہ قرآن پاک میں تو یہی 'عالمگیر شریعت' نازل ہوئی جس کی طرف شاہ صاحب اشارا فرما رہے ہیں - رہا اس کے اطلاق میں قوموں کے احوال اور خصائص کا مسئلہ سو یہ قانون کا مسئلہ ہے، شریعت کا نہیں - قرآن پاک کا صاف و صریح ارشاد ہے شرع لکم من الدین ما وصی بہ نوحاً والذی اوحینا الیک وما وصینا بہ ابراھیم و موسیٰ و عیسیٰ ان اقیموالدین و لا تتفرقوا فیہ (۴۲ : ۱۳) — مترجم

مخصوص ہوں گے۔ پھر چونکہ احکام مقصود بالذات نہیں، اس لیے یہ بھی ضروری نہیں کہ ان کو آئندہ نسلوں کے لیے بھی واجب ٹھہرایا جائے۔ شاید یہی وجہ تھی کہ امام ابو حنیفہ نے جو اسلام کی عالمگیر نوعیت کو خوب سمجھ گئے تھے احادیث سے اعتنا نہیں کیا (۱۵۹)۔ انہوں نے اصول 'استحسان' (۱۶۰) یعنی 'فقہی ترجیح' کا اصول قائم کیا جس کا تقاضا یہ ہے کہ قانونی غور و فکر میں ہم ان احوال و ظروف کا بھی جو واقعتاً موجود ہیں باحتیاط مطالعہ کریں۔ اس سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ فقہ اسلامی کے مآخذ کے بارے میں ان کا رویہ کیا تھا۔ رہا یہ کہنا کہ امام موصوف نے احادیث سے اس لیے اعتنا نہیں کیا کہ ان کے زمانے میں کوئی مجموعہ احادیث موجود نہیں تھا، سو اس سلسلے میں اول تو یہ کہنا بھی غلط ہے کہ اس زمانے میں احادیث کی تدوین نہیں ہوئی تھی، کیونکہ عبدالملک اور زہری کے مجموعے امام صاحب کی وفات سے کم از کم تیس برس پہلے مرتب ہو چکے تھے۔ ثانیاً اگر یہ فرض بھی کر لیا جائے کہ امام موصوف ان مجموعوں سے فائدہ نہیں اٹھا سکے، یا یہ کہ ان میں فقہی احادیث موجود نہیں تھیں، جب بھی وہ ضروری سمجھتے تو امام مالک اور امام احمد بن حنبل کی طرح خود اپنا مجموعہ احادیث تیار کر سکتے تھے۔ لہذا بحیثیت مجموعی دیکھا جائے تو میری رائے میں امام موصوف نے فقہی احادیث کے بارے میں جو روش اختیار کی سر تا سر جائز اور درست تھی۔ اندریں صورت اگر آزادی اجتہاد کی وہ تحریک جو اس وقت

---

۱۵۹۔ یہ کہنا زیادہ صحیح ہو گا کہ احتیاط سے کام لیا — مترجم

۱۶۰۔ ان معنوں میں کہ کسی مسئلے میں نظائر کے برعکس کوئی دوسرا حکم لگایا جائے، کیونکہ عدل و انصاف کا تقاضا یہی تھا۔ استحسان کی دو قسمیں ہیں، قیاسی اور اخفی۔ اصطلاحاً تو اس کا تعلق اس قیاس سے ہے جو ظاہر ہے کسی قائم شدہ نظیر سے مختلف ہو گا۔ قیاس خفی میں البتہ اس کا رشتہ کسی دوسرے اصول سے جوڑ دیا جاتا ہے — مترجم

دنیائے اسلام میں پھیل رہی ہے ، احادیث کو بلا جرح و تنقید قانون کا ماخذ تسلیم کرنے کے طیار نہیں تو اس سے اہلسنت و الجماعت کے ایک امام الائمہ ہی کی پیروی مقصود ہے (۱۶۱) - بایں ہمہ یاد رکھنا چاہئے کہ سب سے بڑی خدمت جو محدثین نے شریعت اسلامیہ کی سر انجام دی یہ ہے کہ انہوں نے مجرد غور و فکر کے رجحان کو روکا اور اس کی بجائے ہر مسئلے کی الگ تھلگ شکل اور انفرادی حیثیت پر زور دیا - لہذا احادیث کا مطالعہ اگر اور زیادہ گہری نظر سے کیا جائے اور ہم ان کا استعمال یہ سمجھتے ہوئے کریں کہ وہ کیا روح تھی جس کے ماتحت آنحضرت صلعم نے احکام قرآنی کی تعبیر فرمائی تو اس سے ان قوانین کی حیاتی قدر و قیمت کے فہم میں اور بھی آسانی ہو گی جو قرآن پاک نے قانون کے متعلق قائم کیے ہیں - پھر یہ ان اصولوں کی حیاتی قدر و قیمت ہی کا پورا پورا علم ہے جس کی بدولت ہم اپنی فقہ کے بنیادی ماخذ کی از سر نو تعبیر اور ترجمانی کر سکتے ہیں -

(ج) اجماع - فقہ اسلامی کا تیسرا ماخذ اجماع ہے اور میرے نزدیک اسلام کے قانونی تصورات میں سب سے زیادہ اہم - لیکن عجیب بات ہے کہ اس نہایت ہی اہم تصور پر اگرچہ صدر اسلام میں نظری اعتبار سے تو خوب خوب بحثیں ہوتی رہیں، لیکن عملاً اس کی حیثیت ایک خیال سے آگے نہیں بڑھی - ایسا کبھی نہیں ہؤا کہ ممالک اسلامیہ میں یہ تصور ایک مستقل ادارے کی صورت اختیار کر لیتا - شاید اس لیے کہ خلیفہ چہارم (۱۶۲) کے بعد جب اسلام میں مطلق العنان ملوکیت نے سر اٹھایا تو یہ اس کے مفاد کے خلاف تھا کہ اجماع کو ایک مستقل تشریعی ادارے کی شکل دی جاتی - اموی اور عباسی خلفا کا فائدہ اسی میں تھا کہ اجتہاد کا حق بحیثیت افراد مجتہدین ہی کے ہاتھ میں رہے ، اس کی بجائے کہ اس

---

۱۶۱ - لیکن جس سے احادیث کی بطور ایک ماخذ قانون نفی نہیں ہوتی، نہ حضرت علامہ کا یہ مطلب ہے - مترجم

۱۶۲ - خلافت راشدہ کے بعد بنو امیہ کی بدولت - مترجم

کے لیے ایک مستقل مجلس قائم ہو (۱۶۳) جو بہت ممکن ہے انجام کار ان سے بھی زیادہ طاقت حاصل کر لیتی۔ بہر حال یہ دیکھ کر اطمینان ہوتا ہے کہ اس وقت دنیا میں جو نئی نئی قوتیں ابھر رہی ہیں، کچھ ان کے اور کچھ مغربی اقوام کے سیاسی تجربات کے پیش نظر مسلمانوں کے ذہن میں بھی اجماع کی قدر و قیمت اور اس کے مخفی امکانات کا شعور پیدا ہو رہا ہے۔ بلاد اسلامیہ میں جمہوری روح کا نشو و نما اور قانون ساز مجالس کا بہ تدریج قیام ایک بڑا ترقی زا قدم ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ مذاہب اربعہ کے نمایندے جو سر دست فرداً فرداً اجتہاد کا حق رکھتے ہیں، اپنا یہ حق مجالس تشریعی° کو منتقل کر دیں گے۔ یوں بھی مسلمان چونکہ متعدد فرقوں میں بٹے ہوئے ہیں اس لیے ممکن بھی ہے تو اس وقت اجماع کی یہی شکل۔ مزید بر آں غیر علما (۱۶۴) بھی جو ان امور میں بڑی گہری نظر رکھتے ہیں، اس میں حصہ لے سکیں گے۔ میرے نزدیک یہی ایک طریقہ ہے جس سے کام لے کر ہم زندگی کی اس روح کو جو ہمارے نظامات فقہ میں خوابیدہ ہے از سر نو بیدار کر سکتے ہیں۔ یونہی اس کے اندر ایک ارتقائی مطمح نظر پیدا ہوگا۔ ہندوستان میں البتہ یہ امر کچھ ایسا آسان نہیں کیونکہ ایک غیر مسلم مجلس کو اجتہاد کا حق دینا شاید کسی طرح ممکن نہ ہو۔

لیکن اس سلسلے میں دو سوال جواب طلب ہیں۔ ایک تو یہ کہ اجماع کیا قرآن مجید کا بھی ناسخ ہے؟ ایک اسلامی مجلس میں تو یہ سوال اٹھانا ہی غیر ضروری ہے لیکن ہم یہ سوال اٹھا رہے ہیں تو محض اس غلط بیانی کے پیش نظر جو ایک مغربی نقاد (۱۶۵) نے اپنی تصنیف 'اسلامی نظریہ

---

۱۶۳ - قانون ساز اور با اختیار ـــ مترجم

۱۶۴ - لیکن ماہران قانون ـــ مترجم

۱۶۵ - Aganides

ہائے مالیات' میں کی ہے جسے جامعہ کولمبیا (۱۶۶) نے شائع کیا۔ اس کتاب کے مصنف نے بغیر کوئی سند پیش کیے ہوئے یہ لکھ دیا ہے کہ احناف اور معتزلہ کے نزدیک اجماع قرآن مجید کا بھی ناسخ ہے۔ حالانکہ اسلامی فقہ میں اس قسم کی غلط بیانی کی تائید میں کوئی ادنیٰ سے ادنیٰ مثال بھی پیش نہیں کی جا سکتی، نہ احادیث میں ہمیں اس طرح کا کوئی اشارا ملتا ہے۔ میرے خیال میں مصنف کو جو غلط فہمی ہوئی لفظ 'نسخ' سے ہوئی جسے فقہائے متقدمین نے استعمال تو کیا ہے مگر جس کا مطلب جیسا کہ امام شافعی نے 'موافقات' میں تصریح کر دی ہے ج-۳۰، ص ۶۵، یہ ہے کہ اجماع صحابہ کے سلسلے میں اس سے مراد ہے کسی حکم قرآنی کی توسیع یا تحدید۔ یہ نہیں کہ ہم اس کو نظر انداز، یا منسوخ کر دیں۔ لیکن پھر اس طرح کے اجتہاد قانونی کے بارے میں بھی مشہور شافعی فقیہ آمدی کی جن کا تعلق ساتویں صدی کے تقریباً وسطی زمانے سے ہے اور جن کی تصنیف حال ہی میں مصر سے شائع ہوئی رائے ہے کہ اصحاب رسول صلعم کے پاس ضرور کوئی حکم ہوگا جس کی بنا پر انہیں اس قسم کی تحدید یا توسیع کا حق پہنچتا تھا۔

لیکن فرض کیجیے صحابہ کسی امر پر متفق ہیں۔ اندریں صورت سوال پیدا ہوتا ہے کہ ان کے فیصلے کی پابندی کیا ہمارے لیے بھی ضروری ہے؟۔ شوکانی نے اس مسئلے میں بڑی سیر حاصل بحث کی ہے اور مذاہب اربعہ نے اس کے متعلق جو رائیں قائم کی ہیں ان سب کا ذکر بھی کر دیا ہے۔ میری رائے میں اس مسئلے کا فیصلہ یوں ہونا چاہیے کہ ہم ایک 'امر واقعی' اور 'امر قانونی' میں فرق کریں۔ مثلاً اس مسئلے میں کہ آخری دو سورتیں 'معوذتان' قرآن پاک کا جزو ہیں یا نہیں اور جن کے متعلق صحابہ کا بالاتفاق یہ فیصلہ ہے کہ یہ سورتیں جزو قرآن ہیں، ہمارے لیے تو ان کا اجماع

---

۱۶۶ - Columbia University اس تصنیف اور مصنف کا حوالہ پہلے بھی آ چکا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ ۱۵۳ — مترجم

حجت ہے، کیونکہ یہ صرف صحابہ تھے جو اس 'امر واقعی' کو ٹھیک ٹھیک جانتے تھے (۱٦۷)۔ بصورت دیگر (۱٦۸) یہ مسئلہ تعبیر اور ترجمانی کا ہوگا۔ لہذا ہم کرخی کی سند پر یہ کہنے کی جرأت کر سکتے ہیں کہ اس صورت میں صحابہ کا اجماع ہمارے لیے حجت نہیں۔ کرخی کہتا ہے صحابہ کا طریق انہیں باتوں مین حجت ہے جن میں قیاس سے کام نہیں چلتا۔ جن معاملات میں قیاس سے کام لیا جا سکتا ہے ان میں ہم اسے حجت نہیں ٹھہرائیں گے۔

لیکن ابھی ایک اور سوال ہے جو اس سلسلے میں کیا جا سکتا ہے اور وہ یہ کہ موجودہ زمانے میں تو جہاں کہیں مسلمانوں کی کوئی قانون ساز مجلس قائم ہوگی اس کے ارکان زیادہ تر وہی لوگ ہوں گے جو فقہ اسلامی کی نزاکتوں سے ناواقف ہیں (۱٦۹)۔ لہذا اس کا طریق کار کیا ہوگا، کیونکہ اس قسم کی مجالس شریعت کی تعبیر میں بڑی بڑی شدید غلطیاں کر سکتی ہیں۔ ان غلطیوں کے ازالے یا کم سے کم امکان کی صورت کیا ہوگی؟ ۱۹۰٦ کے ایرانی دستور (۱۷۰) میں تو اس امر کی گنجائش رکھ لی گئی ہے کہ جہاں تک امور دینی کا تعلق ہے ایسے علماء کی جو معاملات دنیوی سے بھی خوب واقف ہیں ایک الگ مجلس قائم کر دی جائے تاکہ وہ 'مجلس' کی سرگرمیوں پر نظر رکھے۔ یہ چیز بجائے خود بڑی خطرناک ہے، لیکن ایرانی نظریۂ دستور کا تقاضا کچھ ایسا ہی تھا، کیونکہ اس نظریے کی رو سے بادشاہ کی حیثیت اس سے زیادہ نہیں کہ امام غائب کی عدم موجودگی میں جو اس کا حقیقی وارث ہے ملک کی حفاظت کا ذمہ دار ٹھہرے، رہے علما سو بحیثیت نائبین امام

---

۱٦۷ - متن میں سنت، لغوی معنوں میں۔ گویا وہ ایک 'امر توقیفی' (ورائے بحث) تھا، لانوم شہدوا التوقیف (من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) ـــ مترجم

۱٦۸ - یعنی بصورت امر قانونی ـــ

۱٦۹ - جیسا کہ حال کے واقعات نے ثابت کر دیا ہے اور اس لیے یہ مسئلہ بڑا اہم ہو جاتا ہے ـــ مترجم

۱۷۰ - شیعی، اثنا عشری ـــ مترجم

ان کا حق ہے کہ قوم کی ساری زندگی کی نگرانی کریں، گو میری سمجھ میں نہیں آتا کہ سلسلۂ امامت کی عدم موجودگی میں وہ اپنا یہ دعویٰ کس طرح ثابت کر سکتے ہیں۔ بہر حال ایرانی نظریۂ دستور کچھ بھی ہو یہ انتظام بڑا خطرناک ہے اور سنی ممالک اسے اختیار بھی کریں تو عارضی طور پر۔ انہیں چاہیے مجالس قانون ساز میں علماء کو بطور ایک مؤثر جزو شامل تو کر لیں لیکن علماء بھی ہر امر قانونی میں آزادانہ بحث و تمحیص اور اظہار رائے کی اجازت دیتے ہوئے اس کی رہنمائی کریں۔ بایں ہمہ شریعت اسلامی کی غلط تعبیرات کا سدباب ہو سکتا ہے تو صرف اس طرح کہ بحالت موجودہ بلاد اسلامیہ میں فقہ کی تعلیم جس نہج پر ہو رہی ہے اس کی اصلاح کی جائے۔ فقہ کا نصاب مزید توسیع کا محتاج ہے، لہذا ضرورت اس امر کی ہے کہ اس کے ساتھ ساتھ جدید فقہ کا مطالعہ بھی باحتیاط اور سوچ سمجھ کر کیا جائے (۱۷۱)۔

(د) قیاس — چوتھا ماخذ قیاس ہے، یعنی قانون سازی میں مماثلتوں کی بنا پر استدلال سے کام لینا (۱۷۲)۔ معلوم ہوتا ہے وہ سب ملک جو اسلام کے زیر نگیں آئے حنفی الخیال فقہا نے ان کے زرعی اور اجتماعی حالات کو دیکھتے ہوئے محسوس کیا کہ احادیث سے اس سلسلے میں جو نظائر ملتے ہیں ان سے بحیثیت مجموعی کوئی مسئلہ حل نہیں ہوگا۔ لہذا انہیں اپنی تعبیرات میں قیاس سے رجوع کرنا پڑا (۱۷۳)۔ لیکن ارسطاطالیسی

---

۱۷۱ - کیا بلاد اسلامیہ حضرت علامہ کی اس تجویز سے فائدہ اٹھائیں گے؟ — مترجم

۱۷۲ - ایسے موقعہ پر جب کتاب اور سنت اور اجماع میں کوئی نص موجود نہ ہو — مترجم

۱۷۳ - لیکن یہاں مجبوراً ایک بات کہنا پڑتی ہے جس کا ویسے نفس بحث سے کوئی تعلق نہیں اور وہ یہ کہ ممالک محروسہ کے زرعی اور اجتماعی حالات سے متاثر ہو کر یہ بھی تو ہوا کہ اسلام کے سیاسی اور اجتماعی نصب العین کے بعض نازک پہلو محض قیاس کی وجہ سے نظر انداز ہو گئے — مترجم

منطق کے اس استعمال (۱۷۴) سے جس کا خیال عراق کے حالات دیکھ کر پیدا ہؤا، فقہ اسلامی کے ابتدائی نشو و نما میں بڑا نقصان پہنچا۔ زندگی کے طور طریق بڑے پیچیدہ ہیں اور نا ممکن ہے وہ اس قسم کے قواعد و ضوابط کی پابندی قبول کرے جو از روئے منطق بعض عام تصورات کے پیش نظر سختی سے قائم کر لیے جاتے ہیں۔ ارسطاطالیسی منطق کی عینک سے دیکھیے تو یوں معلوم ہوتا ہے جیسے زندگی ایک کل ہے جس میں حرکت کا کوئی اندرونی اصول بجائے خود کار فرما نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ حنفی فقہا نے زندگی کی من مانی اور تخلیقی آزادی سے تو آنکھیں بند کر لیں اور یہ سمجھ لیا کہ عقل محض کی بنیادوں پر وہ ایک ایسے نظام فقہ کی عمارت اٹھا سکتے ہیں جو منطقی اعتبار سے سر تا سر کامل و مکمل ہوگا۔ فقہائے حجاز نے اس کے برعکس جو عربوں کے عملی دل و دماغ کو خوب سمجھتے تھے عراقی فقہا کی متکلمانہ موشگافیوں، علیٰ ھذا ان کے اس رجحان کے خلاف کہ معاملات کا محض ایک فرضی اور قیاسی سلسلہ قائم کرتے چلے جائیں، شدت سے احتجاج کیا جس سے بجا طور پر خطرہ تھا کہ شریعت اسلامیہ ایک جسد بے جان ہو کر رہ جائے گی۔ فقہائے متقدمین کی یہی تلخ بحثیں تھیں جن سے بالآخر قیاس کی حدود، اس کے شرائط اور صحت و عدم صحت کی تعریف میں نقد و جرح سے کام لیا گیا۔ لہذا یہی قیاس جو شروع شروع میں مجتہدین کی ذاتی رائے کا ایک دوسرا نام تھا آخر کار شریعت اسلامیہ کے لیے حرکت اور زندگی کا سر چشمہ بن گیا۔ چنانچہ امام مالک اور امام شافعی نے بطور ایک ماخذ قانون امام ابو حنیفہ کے اصول قیاس کی تنقید جس بالغ نظری سے کی ہے وہ اس آریائی رجحان کے خلاف ایک بڑی مؤثر سامی روک تھی جس نے ہمیشہ مجرد کو محسوس پر ترجیح دی اور جو حدث° سے اتنا لطف اندوز

---

۱۷۴۔ منہاج استخراج کی طرف اشارہ ہے جو ارسطاطالیسی منطق کی جان ہے اور جس کا تعلق محض تجزیہ و تحلیل سے ہے، نہ کہ حقائق سے — مترجم

نہیں ہوتا جتنا خیال ہے (۱۷۵) - یہ دراصل قانونی تحقیق و تفتیش میں استخراج اور استقرا کا نزاع تھا - فقہائے عراق نے تو گویا 'تصور' کے دوامی لیکن فقہائے حجاز نے اس کے زمانی پہلو پر زور دیا (۱۷۶) - مگر پھر مؤخر الذکر بھی تو خود اپنے موقف کی صحیح قدر و قیمت سے ناواقف رہے - ان کا میلان طبیعت قدرتاً حجاز کی روایات پر تھا ، لہذا وہ بھی ان نظائر (۱۷۷) کے بارے میں زیادہ وسیع نقطہ نظر قائم نہ کر سکے جو زمان رسالت اور عہد صحابہ میں قائم ہوئے - اس میں کوئی شک نہیں کہ انہیں محسوس کی قدر و قیمت کا اعتراف تھا ، لیکن انہوں نے اسے بھی دوامی حیثیت دے دی اور محسوس پر بحیثیت محسوس نظر ڈالتے ہوئے اس میں شاذ ہی قیاس سے کام لیا - بہر کیف امام ابو حنیفہ اور مذہب حنفی کے خلاف ان کی یہی تنقید تھی جس نے محسوس کو مجرد کے چنگل سے آزادی دلائی اور جس کی بدولت اس ضرورت کا احساس ہوا کہ اصول فقہ کی تعبیر و ترجمانی میں زندگی کے حقیقی تنوع اور حرکت کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے - لہذا آگے چل کر مذہب حنفی میں وہ سب نتائج جو ان نزاعات سے مترتب ہوئے جذب ہوتے چلے گئے - لہذا یہ مذہب اپنی بنیاد اور اساسات میں کاملاً آزاد ہے اور یہی وجہ ہے کہ بمقابلہ دوسرے مذاہب فقہ اس میں کہیں زیادہ صلاحیت پائی جاتی ہے کہ جیسے جیسے حالات ہوں اپنی قوت تخلیق (۱۷۸) سے کام لیتے ہوئے ان سے مطابقت پیدا کرے - یہ دوسری بات ہے کہ بحالت موجودہ حنفی فقہا نے اس مذہب کی روح کے خلاف امام ابو حنیفہ اور ان کے شاگردوں (۱۷۹) کی تعبیرات کو کچھ ویسی ہی دوامی حیثیت دے رکھی ہے جیسے شروع شروع میں امام موصوف

---

۱۷۵ - ملاحظہ ہو تصریح 'ز' — مترجم

۱۷۶ - یعنی ان کی نظر تاریخ ، حوادث اور واقعات پر رہی ملاحظہ ہو تصریح 'ز' — مترجم

۱۷۷ - یعنی احادیث ، علیٰ ہذا اجماع صحابہ — مترجم

۱۷۸ - نہ کہ تقلید — مترجم

۱۷۹ - امام ابو یوسف ، امام محمد اور امام زفر — مترجم

کے ناقدین نے ان فیصلوں کو دی جو انھوں نے واقعات کو دیکھتے ہوئے کیے تھے (۱۸۰) - بہر حال اگر مذہب حنفی کے اس بنیادی اصول قانون ، یعنی قیاس کو ٹھیک ٹھیک سمجھ کر کام میں لایا جائے تو جیسا کہ امام شافعی کا ارشاد ہے وہ اجتہاد ہی کا دوسرا نام ہے (۱۸۱) اور اس لیے نصوص قرآنی کی حدود کے اندر ہمیں اس کے استعمال کی پوری آزادی ہونی چاہیے - پھر بحیثیت ایک اصول قانون اس کی اہمیت کا اندازہ صرف اس بات سے ہو جاتا ہے کہ بہ قول قاضی شوکانی زیادہ تر فقہا اس امر کے قائل تھے کہ حضور رسالت مآب صلعم کی حیات طیبہ میں بھی قیاس سے کام لینے کی اجازت تھی (۱۸۲) - لہٰذا یہ کہنا کہ اجتہاد کا دروازہ بند ہو چکا ہے محض ایک افسانہ ہے جس کا خیال کچھ تو اس لیے پیدا ہؤا کہ اسلامی افکار فقہ ایک معین صورت اختیار کرتے چلے گئے اور کچھ اس ذہنی تساہل کے باعث کہ روحانی زوال کی حالت میں لوگ اپنے اکابر مفکرین کو بتوں کی طرح پوجنا شروع کر دیتے ہیں - لہٰذا اگر فقہاے متاخرین میں سے بھی بعض نے اس افسانے کی حمایت کی ہے تو کیا مضائقہ ہے- عہد حاضر کے مسلمان کبھی یہ گوارا نہیں کریں گے کہ اپنی آزادیٔ ذہن کو خود اپنے ہاتھوں قربان کر دیں - چنانچہ دسویں صدی ہجری میں سرخسی (۱۸۳) نے اس موضوع پر قلم اٹھاتے ہوئے نہایت ٹھیک لکھا ہے کہ "اس افسانے کے حامی اگر یہ سمجھتے ہیں کہ متقدمین کو اس امر میں زیادہ آسانیاں حاصل تھیں ، بر عکس اس کے متاخرین کا راستہ مشکلات سے

---

۱۸۰ - اشارا ہے 'استصحاب' کی طرف اور جس کا مطلب یہ ہے کہ جو امر ماضی میں ثابت شدہ ہے آئندہ بھی ثابت شدہ رہے گا — مترجم

۱۸۱ - حضرت امام کہتے ہیں - قیاس کیا ہے ؟ اجتہاد یا قیاس سے الگ کوئی دوسری چیز ؟ میں کہتا ہوں وہ ایک ہی چیز کے دو نام ہیں — مترجم

۱۸۲ - ارشاد الفحول ، ص ۱۵۸ — مترجم

۱۸۳ - انگریزی میں Sarkashi جو طباعت کی غلطی ہے — مترجم

پر ہے تو یہ بڑی ہی غیر معقول بات ہوگی۔ یہ اس لیے کہ فقہائے متاخرین کو اجتہاد کے لیے زیادہ آسانیاں حاصل ہیں۔ قرآن مجید اور سنت رسول صلعم میں تفاسیر و شروح کا ذخیرہ اس حد تک وسیع ہو چکا ہے کہ آج کل کے مجتہدین کے پاس بہ نسبت سابق تعبیر و ترجمانی کا کہیں زیادہ سامان موجود ہے''۔

میرا خیال ہے اجتہاد کی اس مختصر سی بحث سے آپ بخوبی سمجھ گئے ہوں گے کہ یہ ہمارے اصول فقہ ہوں، یا نظامات فقہ ان میں آج بھی کوئی بات ایسی نہیں جس کے پیش نظر ہم اپنے موجودہ طرز عمل کو حق بجانب ٹھہرائیں(۱۸۴) - برعکس اس کے اگر ہمارے افکار میں وسعت اور دقت نظر موجود ہے اور ہم نئے نئے احوال اور تجربات سے فائدہ بھی اٹھا رہے ہیں تو ہمیں چاہئے فقہ اسلامی کی تشکیل نو میں جرأت سے کام لیں۔ لیکن یہ کام محض اس زمانے کے احوال و ظروف سے مطابقت پیدا کرنے کا نہیں ہے (۱۸۵)، بلکہ اس سے بھی کہیں زیادہ اہم۔ یورپ کی جنگ عظیم (۱۸۶) جس نے ترکی، یعنی عالم اسلام کے مستحکم ترین عنصر میں جیسا کہ ایک فرانسیسی اہل قلم نے لکھا ہے بیداری کی لہر دوڑا دی ہے، علی ھذا وہ نیا معاشی تجربہ۔ جو اسلامی ایشیا کے حوالی میں کیا گیا (۱۸۷) یہ دونوں باتیں ایسی ہیں جن کے پیش نظر ہمیں خوب سمجھ لینا چاہئے کہ اسلام کا معنی و منشا اور اس کی تقدیر فی الحقیقت کیا ہے۔ عالم انسانی کو آج تین چیزوں کی ضرورت ہے۔ کائنات کی روحانی تعبیر(۱۸۸)، فرد کا روحانی استخلاص(۱۸۹) اور وہ بنیادی اصول(۱۹۰) جن کی

---

۱۸۴ - کہ باب اجتہاد مسدود ہے ـــ مترجم
۱۸۵ - جیسا کہ بد قسمتی سے ہو رہا ہے ـــ مترجم
۱۸۶ - جو ۱۹۱۸-۱۹۱۴ میں لڑی گئی ـــ مترجم
۱۸۷ - اشارا ہے اشتمالی روس کی طرف ـــ مترجم
۱۸۸ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول بحث 'کائنات' ـــ مترجم
۱۸۹ - ملاحظہ ہو خطبہ اول، بحث، مذہب اور تمدن ـــ مترجم
۱۹۰ - باصطلاح قرآن مجید 'محکمات' ـــ مترجم

نوعیت عالمگیر ہو اور جن سے انسانی معاشرے کا ارتقا روحانی اساس پر ہوتا رہے ۔ اس میں کوئی شک نہیں جدید یورپ نے اسی نہج پر متعدد عینی نظامات قائم کیے ، لیکن تجربہ کہتا ہے کہ جس حق و صداقت کا انکشاف عقل محض کی وساطت سے ہو اس سے ایمان و یقین میں وہ حرارت پیدا نہیں ہوتی جو وحی و تنزیل کی بدولت ہوتی ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ عقل محض نے انسان کو بہت کم متاثر کیا ۔ برعکس اس کے مذہب کو دیکھیے تو اس نے افراد میں اضافۂ مراتب کے ساتھ ساتھ معاشروں تک کو بدل ڈالا ۔ لہٰذا یورپ کے عینی فلسفہ کو کبھی یہ درجہ حاصل نہیں ہؤا کہ زندگی کا کوئی مؤثر جزو بن سکے اور اس لیے اب حالت یہ ہے کہ یورپ کی فساد زدہ خودی باھمدگر حریف جمہوریتوں کی شکل میں جن کا مقصد وحید ہی یہ ہے کہ دولتمندوں کی خاطر ناداروں کا حق چھینے اپنے تقاضے پورا کر رہی ہے ۔ یقین کیجئے یورپ سے بڑھ کر آج انسان کے اخلاق ارتقا میں بڑی رکاوٹ اور کوئی نہیں ۔ برعکس اس کے مسلمانوں کے نزدیک ان بنیادی تصورات کی اساس چونکہ وحی و تنزیل پر ہے جس کا صدور ہی زندگی کی انتہائی گہرائیوں سے ہوتا ہے، لہٰذا وہ اپنی ظاہری خارجیت (۱۹۱) کو ایک اندرونی حقیقت میں بدل دیتی ہے (۱۹۲) ۔ ہمارے لیے تو زندگی کی روحانی اساس ایمان و یقین کا معاملہ ہے جس کی خاطر ایک غیر تعلیم یافتہ مسلمان بھی برضا و رغبت اپنی جان تک قربان کر دیگا۔ پھر اسلام کے اس بنیادی تصور کے پیش نظر کہ وحی کا دروازہ ہمیشہ کے لیے بند ہے ، لہٰذا اب کوئی ایسی وحی نہیں کہ ہم اس کے مکلف ٹھہریں ہماری جگہ دنیا کی ان قوموں میں ہونی چاہئے جو روحانی اعتبار سے سب سے زیادہ استخلاص

---

۱۹۱ - بمقابلہ ہماری ذات کے ۔ ملاحظہ ہو تصریح ز ــ مترجم

۱۹۲ - کیونکہ اس سے در حقیقت ہماری فطرت ہی کی ترجمانی ہوتی ہے ۔ ذالکم خیرلکم ان کنتم تعلمون (۷ : ۵) ــ مترجم

حاصل کر چکی ہیں (۱۹۳) - شروع شروع کے مسلمان تو جنہوں نے ایشیائے قبل۔اسلام کی روحانی غلامی سے نجات حاصل کی تھی اسلام کے اس بنیادی تصور (۱۹۴) کی ٹھیک ٹھیک حقیقت سمجھنے سے قاصر رہے - لیکن ہمیں چاہئے آج اپنے اس موقف کو سمجھیں (۱۹۵) اور اپنی حیات اجتماعیہ کی از سر نو تشکیل اسلام کے بنیادی اصولوں کی رہنمائی میں کریں ، تا آنکہ اس کی وہ غرض و غایت جو ابھی تک صرف جزواً ہمارے سامنے آئی ہے ، یعنی اس روحانی جمہوریت کا نشو و نما جو اس کا مقصود و منتہا ہے تکمیل کو پہنچ سکے -

---

۱۹۳ - ہماری جگہ سب سے زیادہ استخلاص (یا نجات) یافتہ قوموں میں ہونی چاہیے ، یعنی بحالت موجودہ - لیکن ہم خود سب سے زیادہ 'استخلاص یافتہ' قوم ہیں ، یعنی روحانی اعتبار سے جو آزادی اور حریت ہمیں حاصل ہے اور کسی قوم کو حاصل نہیں اور یہی فی الحقیقت حضرت علامہ کا مطلب بھی ہے — مترجم

۱۹۴ - خاتمیت —

۱۹۵ - کہ باب نبوت ہر نوع اور ہر جہت سے مسدود ہے — مترجم

# ساتواں خطبہ

## کیا مذہب کا امکان ہے ؟

اجمالاً پوچھیے تو مذہبی زندگی کی تقسیم تین ادوار میں ہو جاتی ہے جن میں ہر دور کو ایمان(۱)، فکر اور معرفت (۲) کے ادوار سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ پہلا دور ایمان کا ہے، دوسرا فکر، تیسرا عرفان حقیقت کا۔ دور اول کی خصوصیت تو یہ ہے کہ اس میں مذہب کا ظہور ایک ایسے نظم و ضبط کی شکل میں ہوتا ہے جسے افراد ہوں، یا اقوام ایک حکم کے طور پر اور اس لیے بے چون و چرا قبول کر لیتے رہیں۔ انہیں اس امر سے بحث نہیں ہوتی کہ اس نظم و ضبط کی حکمت از روئے عقل و فکر کیا ہے اور مصلحت کیا۔ سیاسی اور ملی اعتبار سے دیکھا جائے تو یہ طرز عمل قوموں کی تاریخ میں بڑے بڑے دور رس اور وقیع نتائج کا باعث ہوتا ہے لیکن جہاں تک افراد کے اندرونی نشو و نما اور وسعت ذات کا تعلق ہے اس پر اس سے کوئی خاص اثرات مترتب نہیں ہوتے(۳)۔ نظم و ضبط کی پوری پوری اطاعت کے بعد وہ زمانہ آتا ہے جب لوگ عقلاً اس پر غور کرتے اور سمجھنا چاہتے ہیں کہ اس (۴) کا حقیقی سرچشمہ کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس دور میں مذہب کو کسی ایسی مابعدالطبیعیات کی جستجو رہتی ہے جو اس کے لیے ایک اساس کا کام دے سکے۔ یعنی منطقی اعتبار سے

---

۱ - انگریزی میں Faith اور اس لیے 'ایمان'۔ عام معنوں میں ــ مترجم

۲ - انگریزی میں Discovery یعنی اکتشاف ــ اکتشاف حقیقت ــ لہذا عرفان ــ مترجم

۳ - عام طور پر - مخصوص افراد کو چھوڑتے ہوئے ــ مترجم

۴ - یعنی اس امر و نہی کا جو از روے نظم و ضبط لازم ٹھہرتا ہے ــ مترجم

کائنات کے کسی ایسے نظریے کی جو تضاد و تناقض سے پاک ہو اور جس میں خدا کے لیے بھی کوئی جگہ ہو(۵)۔ لیکن تیسرا دور آتا ہے تو مابعدالطبیعیات کی جگہ نفسیات کے لیے خالی ہو جاتی ہے اور انسان کو یہ آرزو ہوتی ہے کہ حقیقت مطلقہ سے براہ راست اتحاد و اتصال قائم کرے ۔ چنانچہ یہی مرحلہ ہے جس میں مذہب کا معاملہ زندگی اور طاقت و قدرت کا معاملہ بن جاتا ہے اور جس میں انسان کے اندر یہ صلاحیت پیدا ہوتی ہے کہ ایک آزاد اور باختیار شخصیت حاصل کر لے ، شریعت کے حدود و قیود کو توڑ کر نہیں بلکہ خود اپنے اعماق شعور میں اس کے مشاہدے سے(۶) ، جیسا کہ صوفیہ اسلام میں ایک بزرگ کا قول(۷) ہے کہ جب تک مومن کے دل پر بھی کتاب کا نزول ویسے نہ ہو جائے جیسے آنحضرت صلعم پر ہؤا تھا اس کا سمجھنا محال ہے(۸) ۔ مذہب کا یہی آخری مرحلہ ہے جس کے پیش نظر میں اس بحث میں جو اس وقت ہمارے سامنے ہے لفظ مذہب استعمال کر رہا ہوں ۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس صورت میں تصوف کی اصطلاح اختیار کی جائے تو اسے کوئی اچھی چیز نہیں سمجھا جاتا ، کیونکہ تصوف کے متعلق عام خیال تو یہی ہے کہ اس سے مراد ہے وہ مخصوص ذہنی روش جس کا تقاضا ہے زندگی کی نفی اور حقائق سے چشم پوشی ۔ لہٰذا اسے عصر حاضر کے اس مطمع نظر سے کیا نسبت جس کا سارا زور ہی محسوسات پر ہے ؟ حالانکہ اپنی اعلیٰ اور ارفع شکل میں مذہب کی حیثیت بھی سر تا سر محسوسات و مدرکات کی ہے ، کیونکہ وہ بھی اپنے رنگ میں ایک ایسی زندگی کی جستجو ہے جس میں

---

۵ - یعنی اس کا اثبات لازم ٹھہرے — مترجم

۶ - پس تصوف چیست اے والا صفات
شرع را دیدن با عماق حیات
— پس چہ باید کرد

۷ - یہ قول کس صوفی بزرگ کا ہے ؟

۸ - ترے ضمیر پہ جب تک نہ ہو نزول کتاب
گرہ کشا ہے نہ رازی نہ صاحب کشاف
— بال جبریل

وسعت اور افزونی ہو۔ چنانچہ مذہب نے تو سائنس سے بھی بہت پہلے اس حقیقت کو پا لیا تھا کہ اس کی بنا محسوسات و مدرکات پر ہونی چاہیے (۹)۔ لہٰذا اسے بھی اپنی جگہ پر یہ کاوش ہے کہ شعور انسانی کی گتھیاں سلجھائے۔ بالفاظ دیگر اگر فلسفہ طبیعی کو ان حقائق کی تنقید اور چھان بین مطلوب ہے جو اس کے پیش نظر ہیں تو مذہب بھی اپنے مخصوص حقائق کی تنقید کرتا اور دیکھتا ہے کہ ان میں غلط کیا ہے اور صحیح کیا۔

پھر جیسا کہ ہم سب کو معلوم ہے کانٹ ہی نے سب سے پہلے یہ سوال اٹھایا تھا کہ مابعدالطبیعیات کیا ممکن ہے (۱۰) اور کانٹ ہی نے جیسا کہ ہم سب کو معلوم ہے اس کا جوابِ نفی میں دیا تھا۔ لیکن مابعدالطبیعیات کی نفی میں اس نے جو دلائل پیش کیے ہیں ان سے وہ حقائق بھی محفوظ نہیں رہتے جن سے مذہب کو بہت قریب کا تعلق ہے۔ کانٹ کہتا ہے اس سے پہلے کہ موجودات حواس ہمارے علم میں آئیں ضروری ہے کہ وہ ضابطے کی کچھ شرائط پوری کریں (۱۱)۔ ہمارا ان کو شے کہنا بھی گویا ان کی تحدید کرنا ہے، کیونکہ ہم ان کو شے کہتے ہیں تو اس لیے کہ ان میں نظم و ربط پیدا کر سکیں (۱۲)۔ لہٰذا ہمارے کسی خیال (۱۳) کے مقابلے میں اگر سچ مچ کچھ موجود ہے تو یہ جو کچھ ہے ہمارے محسوسات و مدرکات کے حلقے سے باہر رہے گا اور اس لیے از روئے عقل ہم اس کی موجودگی کا

---

۹ - ملاحظہ ہو پہلا خطبہ ــ مترجم

۱۰ - یورپ کی تاریخ فکر میں ــ مترجم

۱۱ - کیونکہ جب تک یہ شرائط پوری نہ ہوں وہ ہمارے علم میں نہیں آئیں گے ــ مترجم

۱۲ - تا کہ ہمیں معلوم ہو سکے ایک کا دوسرے سے کیا تعلق ہے۔ لہٰذا فرداً فرداً ہم ان کو لفظ شے سے تعبیر کریں گے ــ مترجم

۱۳ - کہ کوئی فی الواقعہ شے ہے ــ مترجم

کوئی ثبوت پیش نہیں کر سکتے۔ لیکن کانٹ کے اس زور استدلال نے جو فیصلہ صادر کیا ہے ہمیں اس کے صحیح ماننے میں تامل ہے، بلکہ اب تو یہاں تک کہا جا سکتا ہے کہ سائنس کے جدید اکتشافات کو دیکھیے تو عقلاً بھی الہیات کے ایک مرتب نظام کی تشکیل کچھ زیادہ دشوار نظر نہیں آتی جیسا کہ کانٹ کا کبھی خیال تھا (۱۴)۔ مثلاً سائنس کا یہی اکتشاف کہ مادہ لہروں ہی کی ایک مخفی صورت ہے، یا یہ کہ کائنات فکر ہی کا ایک عمل ہے، یا یہ کہ زمان و مکان متناہی ہیں۔ علیٰ ہذا ہائیزن برگ (۱۵) کا اصول عدم لزوم۔ بایں ہمہ مسئلہ زیر بحث کا تقاضا ہے کہ ہم اس پر زیادہ گہری نظر ڈالیں۔ کانٹ کا کہنا یہ ہے کہ شے عقل محض بذاتہ کو اپنی گرفت میں نہیں لا سکتی، کیونکہ اس کا وجود محسوسات و مدرکات کے حلقے سے باہر ہے، صرف اس صورت میں تسلیم کیا جا سکتا ہے جب یہ ثابت ہو جائے کہ معمولاً ہم اشیا کا مشاہدہ جس طرح کرتے ہیں اس کے علاوہ ہمارے محسوسات و مدرکات کا کوئی اور ذریعہ نہیں۔ لہٰذا سوال یہ ہے کہ محسوسات و مدرکات کی طبعی سطح کے علاوہ کوئی ایسی سطح بھی ہے جہاں ہمارے محسوسات و مدرکات علم کا سر چشمہ بن سکیں؟ کانٹ نے تو اس مسئلے میں کہ مابعد الطبیعات کا وجود کیا ممکن ہے جو فیصلہ صادر کیا ہے اس نظریے کے ماتحت کہ ایک تو شے ہے، 'بذاتہ' اور ایک شے ہے 'بظاہر'۔ لیکن فرض کیجئے معاملہ یوں نہ ہو جیسا کانٹ کا خیال تھا بلکہ اس کے بر عکس۔ چنانچہ اسلامی اندلس کے مشہور صوفی فلسفی محی الدین ابن عربی کا یہ قول کیا خوب ہے کہ وجود مدرکؔ تو خدا ہے، کائنات معنیؔ (۱۶)۔ ایسے ہی ایک دوسرے مسلمان صوفی مفکر اور شاعر عراقی نے کہا ہے

---

۱۴ - کہ ایسا ہونا ممکن نہیں ـــ مترجم

۱۵ - Heisenberg

۱۶ - لہٰذا اس کا تعلق ہمارے ذہن سے ہے، خارج سے نہیں۔ خارج سے ہم جس حقیقت کا ادراک بذریعہ حواس کر رہے ہیں وہ صرف ذات الہیہ ہے ـــ مترجم

کہ زمان و مکان کے متعدد نظامات ہیں، حتیٰ کہ ایک وہ زمان و مکان بھی ہے جو صرف ذات الٰہیہ سے مخصوص ہے۔ لہذا عین ممکن ہے کہ ہم جسے کائنات، یا عالم خارجی ٹھہراتے ہیں وہ عقل ہی کی ایک تاویل ہو(۱۷)۔ بعینہ محسوسات و مدرکات کے بعض ایسے مراتب کا وجود بھی غیر ممکن نہیں جو اپنے ربط و نظم کے لیے زمان و مکان کے کسی جداگانہ نظام کے مقتضی ہیں، یعنی وہ مراتب جن میں معانی° کو دخل ہوگا نہ تحلیل و تجزیہ کو جیسا کہ طبعی مراتب کی صورت میں ہوتا ہے(۱۸)۔ لیکن یہاں ایک اعتراض وارد ہوتا ہے اور وہ یہ کہ اگر یہ مراتب معانی کے عمل دخل سے آزاد ہیں تو ان کے ذریعے جو علم حاصل ہوگا اسے ایک کلیے° کے طور پر کیسے پیش کیا جا سکتا ہے، کیونکہ یہ صرف معانی ہیں جن میں ہم دوسروں کو شریک کر سکتے ہیں(۱۹)۔ لہذا جب صرف مذہبی واردات پر قناعت کرتے ہوئے ہم حقیقت تک پہنچنا چاہتے ہیں تو ہمارا نقطہ نظر لازماً انفرادی ہو جاتا ہے اور اس لیے نا ممکن ہے ہم دوسروں کو بھی اس میں شریک کر سکیں۔ یہ اعتراض خاصا وقیع ہے لیکن صرف اس صورت میں جب صوفیہ ان طور طریقوں سے(۲۰) باہر قدم نہ رکھیں جو روایتاً چلے آ رہے ہیں، یعنی جب ان کا ہر طرز عمل اور ہر توقع روایات کے دائرے میں محدود رہے۔ قدامت پرستی کوئی اچھی چیز نہیں۔ اس سے مذہب کی دنیا میں بھی وہی خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں جو اعمال انسانی میں کسی اور پہلو سے۔ اس سے خودی کی تخلیقی آزادی سلب ہو جاتی اور اس میں یہ جرأت ہی نہیں رہتی کہ عالم روحانیات میں کسی دوسرے

---

۱۷ - یعنی ایک صورت ذہنی لیکن جس کی حقیقت کچھ اور ہے ۔۔ مترجم

۱۸ - جیسے ادراک بالحواس کی صورت میں ۔۔ مترجم

۱۹ - اس لیے کہ دوسرے اذہان بھی ان کی موجودگی سے خالی نہیں ہوتے ۔۔ مترجم

۲۰ - حصول معرفت کے ۔۔ مترجم

راستے سے قدم بڑھا سکے ۔ یہ جو سلوک و عرفان کے ان طریقوں سے جو ازمنۂ متوسط میں صوفیہ نے وضع کیے اب اس قسم کے افراد پیدا نہیں ہو رہے جو قدیم حق و صداقت کا پھر سے انکشاف کریں تو اس کی سب سے بڑی وجہ بھی ہماری یہی قدامت پرستی ہے ۔ بہر حال مذہبی واردات کو اگر دوسروں تک پہنچانا ممکن نہیں (۲۱) تو اس سے یہ کہاں ثابت ہوتا ہے کہ اہل مذہب کی جستجو سر تا سر عبث اور لا حاصل ہے ، کیونکہ ان واردات کی یہی تو وہ خصوصیت ہے جس سے ہمیں خودی کی حقیقت کا تھوڑا بہت سراغ مل جاتا ہے ۔ ہماری روز مرہ کی زندگی بھی تو باوجود ربط و ضبط کے بے تعلق اور انزوا کی زندگی ہے ۔ ہمیں اس سے کیا غرض کہ دوسروں کے اعماق ذات میں اتر کر ان کی انفرادیت تک پہنچیں ۔ ہم تو یہی دیکھا کرتے ہیں ان سے کیا وظائف سرزد ہوتے ہیں (۲۲) اور ہم ان سے سروکار بھی رکھتے ہیں تو اسی لحاظ سے کہ ان کی جداگانہ شخصیت کے کون سے پہلو ہمارے تصورات کی گرفت میں آسکتے ہیں ۔ برعکس اس کے مذہبی زندگی کا معراج کمال ہی یہ ہے کہ خودی اپنے اندر زیادہ گہری انفرادیت کا احساس پیدا کرے ، بہ نسبت اس کے جو عادتاً اس کے تصور میں آتی ہے ۔ دراصل یہ صرف وجود حقیقی ہے (۲۳) جس سے اتصال میں خودی کو اپنی یکتائی اور مابعدالطبیعی مرتبہ و مقام کا عرفان ہوتا ہے اور وہ سمجھتی ہے کہ اس مرتبہ و مقام میں کہاں تک اصلاح اور اضافہ ممکن ہے ۔ لہذا صاف صاف پوچھئے تو جن واردات سے اس عرفان کا تعلق ہے ان کی حیثیت عقلی حقائق کی نہیں کہ معانی اور تصورات کی گرفت میں آئیں ۔ یہ زندگی کے واردات ہیں ، بہ الفاظ دیگر خودی کی وہ روش جو نتیجہ ہے خود ہمارے اندرون ذات

---

۲۱ - معانی اور تصورات کی شکل میں ـــ مترجم

۲۲ - جن کی بدولت ہم انہیں پہچانتے ، یا جو ان کی عرفی حیثیت پر دلالت کرتے ہیں ـــ مترجم

۲۳ - یعنی 'ذات حق' ـــ مترجم

میں زبردست حیاتی تغیرات کا اور جس کو ناممکن ہے منطق کے مقولات اپنے دام میں لا سکیں۔ ان کا اظہار ہو گا تو کسی ایسے عمل سے جو عالم انسانی کو زیر و زبر کر دے، یا پھر یہ کہ ان سے ایک نئی دنیا تعمیر کی جائے۔ چنانچہ یہی ایک صورت ہے جس میں ان لا۔زمانی (۲۴) واردات کا مشمول زمانے کی رو میں نفوذ کرتا اور ایک ایسی مرئی شکل اختیار کر لیتا ہے جس سے تاریخ اس کے مشاہدے پر مجبور ہو جاتی ہے (۲۵)۔ معلوم ہوتا ہے تصورات کا ذریعہ حقیقت متعلقہ تک پہنچنے کا کوئی عمدہ ذریعہ نہیں۔ لہٰذا اگر ان کی مدد سے حقیقت تک پہنچنے کی کوشش کی گئی تو یہ کوشش کچھ بہت زیادہ مؤثر ثابت نہیں ہو گی۔ سائنس کو اس امر سے کیا غرض کہ برقیے° کا وجود حقیقی ہے یا غیر حقیقی، کیونکہ ہو سکتا ہے یہ محض علامت ہو، یا محض ایک نام (۲۶)۔ لہٰذا یہ صرف مذہب ہے جو حقیقت تک پہنچنے کا واحد ذریعہ ہے کیونکہ وہ بجائے خود ایک طریق زندگی ہے۔ سائنس سے زیادہ سے زیادہ کوئی نتیجہ مترتّب ہو سکتا ہے تو یہ کہ ہم اس کے ماتحت ان تصورات کی چھان بین کریں جو از روئے فلسفہ الٰہیات میں داخل کر لیے جاتے ہیں، یا پھر ہو سکتا ہے وہ ہمیں عقل کی اس کار فرمائی ہی سے بد گمان کر دے جو اس قسم کے تصورات وضع کرتی ہے (۲۷)۔ سائنس کے لیے تو یہ بھی ممکن ہے کہ مابعدالطبیعیات کو سرے سے نظر انداز کر دے، یا پھر جیسا کہ لانگے کا خیال تھا یہ سمجھیں کہ اس قسم کی شاعری میں کیا مضائقہ ہے، یا بقول نیٹشے یہ کہ آدمی بڑا ہو جائے تو اسے اس مشغلے کی اجازت ہونی چاہیے۔ لیکن جس کسی نے مذہب کے راستے پر اس لیے قدم

---

۲۴ - لہٰذا تحلیل و تجزیے یا تصورات اور معانی قبول کرنے کے نا قابل ــ مترجم

۲۵ - ملاحظہ ہو خطبہ پنجم، بحث نبوت ــ مترجم

۲۶ - لہٰذا ایک ظنی اور فرضی وجود ــ مترجم

۲۷ - جیسے مثلاً کانٹ کو جس نے اسے 'نارسا' ٹھہرایا ــ مترجم

رکھا ہے کہ اشیا کی ترکیب میں(۲۸) اپنا مرتبہ و مقام دریافت کرے وہ اپنی اس جد و جہد کے پیش نظر اس بات پر قناعت نہیں کرے گا جس کو سائنس ایک 'حیاتی جھوٹ'(۲۹) یا محض 'جیسا کہ'(۳۰) سے تعبیر کرتا ہے تاکہ ہم اپنے فکر اور عمل میں نظم و ربط پیدا کر سکیں۔ یوں بھی جہاں تک اس بحث کا تعلق ہے کہ حقیقت مطلقہ کی کنہ اور ماہیت کیا ہے سائنس کو اس سے کوئی خطرہ نہیں(۳۱)۔ برعکس اس کے خودی چونکہ بذات خود زندگی اور اس کی واردات یعنی مشاہدات اور تجربات کے حصول اور جذب و اکتساب کا ایک مرکز ہے، لہٰذا مذہب کے معاملے میں اس کی ساری ہستی خطرے میں ہو گی۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ہم اپنی سیرت اور کردار کی بنا محض کسی 'فریب' یا 'قیاس' پر رکھیں کیونکہ یہ سیرت اور کردار ہی تو ہے جس سے انجام کار صاحب کردار کی قسمت کا فیصلہ ہوگا۔ فرض کیجیے ہم ایک غلط تصور قائم کرتے ہیں۔ اس سے اتنا ہی تو ہوگا کہ ہمارا فہم و خرد گمراہ ہو جائے لیکن ایک ناسزا فعل کے ارتکاب سے تو ہماری ساری ہستی قعر مذلت میں جا گرتی ہے، بلکہ اندیشہ ہوتا ہے کہ ہم شاید اپنی خودی کی دولت بھی کھو بیٹھیں۔ 'خیال' سے زندگی صرف ایک حد تک متاثر ہوتی ہے، برعکس اس کے 'عمل' کو حقیقت سے ایک حرکت زا نسبت ہے(۳۲) لہٰذا عمل کا سرچشمہ ہے انسان کا وہ رویہ جو حقیقت کے بارے میں بالعموم

---

۲۸ - یعنی کائنات میں، ملاحظہ ہو پہلا خطبہ — مترجم

۲۹ - 'دروغ مصلحت آمیز'، تاکہ زندگی اپنے لیے کوئی سہارا ڈھونڈ لے مگر جس کا فی الحقیقت کوئی وجود نہیں — مترجم

۳۰ - گویا ایسا ہے نہیں — مترجم

۳۱ - کیونکہ اسی کا موضوع حقیقتِ مطلقہ نہیں ہے۔ اس کا یہ منصب نہیں کہ اس بارے میں کوئی رائے قائم کرے — مترجم

۳۲ - اس لیے کہ 'عمل' کا مطلب ہے فعالی یعنی انسان کا بالارادہ حقیقت کی طرف اقدام کرنا، یہ نہیں کہ اس کے تصور پر قانع ہو جائے — مترجم

مستقلاً اختیار کیا جاتا ہے۔ لہذا 'عمل' یا دوسرے لفظوں میں نفسیاتی اور عضویاتی افعال پر ہمارا اس لیے قابو رکھنا کہ خودی کے اندر حقیقت مطلقہ سے براہ راست اتصال کی صلاحیت پیدا ہو جائے بہ اعتبار ہیئت اور بہ اعتبار مشمول انفرادی ہی رہے گا۔ بایں ہمہ اس کے اندر بھی یہ خصوصیت موجود ہے کہ دوسروں کو اپنے ساتھ شریک کر لے اور وہ اس طرح کہ ہم بھی اسی کے مطابق زندگی بسر کرنے لگیں اور خود دیکھ لیں کہ حقیقت مطلقہ تک پہنچنے کے لیے ہمارا یہ طریق کہاں تک مؤثر ہے۔ لہذا کامل مذہب کا کہنا تو یہی ہے کہ شعور کے طبعی مراتب کے حوالی میں بعض دوسرے مراتب بھی بالقوہ موجود رہتے ہیں، قطع نظر اس سے کہ ان کا تعلق کس ملک، یا کس زمانے سے تھا۔ لہذا ان مراتب کی موجودگی سے اگر بعض ایسے مشاہدات اور ایسے احوال بھی ممکن ہو جاتے ہیں جو ہمارے لیے علم کا ذریعہ بن سکیں تو پھر ہمارا یہ قول سر تا سر حق بجانب ہوگا کہ مذہب بھی دراصل نام ہے سوسات و مدرکات کے ایک برتر مرتبے کا اور اس لیے ہمیں چاہیے اس مسئلے پر نہایت درجہ سنجیدگی سے توجہ کریں۔

پھر قطع نظر اس سے کہ ہمارا یہ قول (۳۳) حق بجانب ہے یا نہیں تہذیب جدید کا گذر جس مرحلے سے ہو رہا ہے اس کے پیش نظر یہ مسئلہ بعض دوسرے پہلوؤں سے بھی مستحق توجہ ہو جاتا ہے۔ اول تو کوئی ایسی تہذیب نہیں جو اپنے احساس عالم° (۳۴) کا اظہار فلسفۂ فطرت کی کسی نہ کسی شکل میں نہ کرے۔ بعینہ کوئی فلسفہ فطرت نہیں جس کی انتہا کسی نہ کسی جواہریت پر نہ ہو۔ ہمارے سامنے ہندو جواہریت ہے، یونانی جواہریت اور اسلامی جواہریت،

---

۳۳ - کہ مذہب نام ہے محسوسات و مدرکات کے ایک برتر مرتبے کا ـ مترجم

۳۴ - ملاحظہ ہو خطبۂ اول، ابتدائی سطور ـ مترجم

علی ہذا جواہریت حاضرہ جس کی کوئی دوسری نظیر نہیں ملتی اور جس سے ریاضیات کو وہ حیرت انگیز ترقی ہوئی کہ ہم اس کی رو سے بآسانی کائنات کو ایک مبسوط تفرقی مساوات° کی شکل دے سکتے ہیں ۔ پھر اس کی بنا پر طبعیات کو بھی جس طرح نشو و نما ہوا اس کا یہ عالم ہے کہ اس کے اپنے ہی منہاجات نے اپنی اس عبادت گاہ کے کئی ایک بت توڑ ڈالے ، حتیٰ کہ اب ہم اس مرحلے پر پہنچ گئے ہیں جہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ عالم کائنات کی حقیقت کیا واقعی یہی ہے کہ وہ ایک سلسلہ ہے علت و معلول کا ؟ کیا ایسا نہیں کہ حقیقت مطلقہ کسی اور راستے سے بھی ہمارے شعور میں در آتی ہو ؟ کیا عالم فطرت پر تسخیر کا صرف ایک ہی منہاج ہے ، یعنی منہاج عقل و فکر ؟ پروفیسر اڈنگٹن کہتے ہیں ''ہم نے یہ تو مان لیا ہے کہ طبیعات کی رو سے جن چیزوں کی ہستی کا اقرار لازم آتا ہے باعتبار ماہیت ہم ان کو حقیقت کا ایک جزوی پہلو ہی ٹھہرائیں گے ۔ لہذا سوال یہ ہے کہ ہم اس کے دوسرے پہلوؤں کی طرف قدم بڑھائیں تو کس طرح ؟ ہم یہ تو کہ نہیں سکتے کہ موجودات طبیعی کی نسبت ہمیں ان سے بہت کم سروکار رہتا ہے ۔ ہمارے احساسات ہمارے مقاصد اور ہماری قدریں ہمارے شعور کا ویسا ہی جزو لاینفک ہیں جیسے ارتسامات حس جن کی پیروی سے ہم نے عالم خارجی میں قدم رکھا ۔ لیکن پھر ان دوسرے عناصر کی پیروی کی گئی تو ہم کسی اور ہی عالم میں جا پہنچیں گے ، زمان و مکان کی دنیا میں بہرحال قدم نہیں رکھیں گے (۳۵) ۔

مزید برآں ہمیں یہ بھی فراموش نہیں کرنا چاہیے کہ عملی اعتبار سے بھی یہ مسئلہ کچھ کم اہم نہیں ۔ عہد حاضر

---

۳۵ ۔ مزید تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو راقم الحروف کے قلم سے اڈنگٹن کے رسالے Science and the Unseen World کا اردو ترجمہ بعنوان 'غیب و شہود'، شائع کردہ 'مجلس ترقی ادب'، لاہور ۔ مترجم

کے تنقیدی فلسفوں اور علوم طبیعہ میں اختصاص نے انسان کی جو حالت کر رکھی ہے بڑی ناگفتہ بہ ہے۔ اس کے فلسفۂ فطرت نے تو بے شک اسے یہ صلاحیت بخشی کہ قوائے فطرت کی تسخیر کر لے، مگر مستقبل میں اس کے ایمان اور اعتماد کی دولت چھین کر۔ پھر یہ عجیب بات ہے کہ تصور تو ایک ہی ہوتا ہے لیکن اس سے مختلف تہذیبیں مختلف اثرات قبول کرتی ہیں۔ دنیائے اسلام میں نظریہ ارتقا کی تشکیل ہوئی تو اس سے حیاتیات ہی کے نقطۂ نظر سے انسان کے مستقبل کے لیے مولانا روم کے اندر وہ ذوق شوق پیدا ہوا کہ آج بھی ایک پڑھا لکھا مسلمان جب ان کے اشعار کا مطالعہ کرتا ہے تو اس کے دل میں مسرت و ابتہاج کی ایک لہر دوڑ جاتی ہے۔ مولانا فرماتے ہیں:

از جمادی مردم و نامی شدم
وز نما مردم بحیوان سر زدم

مردم از حیوانی و آدم شدم
پس چہ ترسم کہ ز مردن کم شوم

حملۂ دیگر بمیرم از بشر
پس بر آرم از ملائک بال و پر

بار دیگر از ملک پرّان شوم
آنچہ اندر وہم ناید آن شوم

پس عدم گردم عدم چون ارغنون
گویدم کانا الیہ راجعون (۳۶)

---

۳۶- Rumi: Thadani's Translation ترجمہ ٹھڈانی لیکن معلوم ہوتا ہے مترجم نے اس سلسلے میں مولانا کے مختلف اشعار کا آزادانہ ترجمہ کر دیا ہے۔ مثنوی میں (جہاں تک راقم الحروف کی معلومات کا تعلق ہے) اس طرح کا قطعہ کوئی نہیں ملا جس میں اشعار کی وہی ترتیب ہو جو اوپر کے اقتباس میں ہے۔ لہٰذا راقم الحروف نے In angel form اور and life and death, unseen or seen کو مد نظر رکھتے ہوئے

برعکس اس کے یورپ میں اس نظریے کی تشکیل کو زیادہ تحقیق و تدقیق سے کی گئی وہاں اس کی انتہا اس عقیدے پر ہوئی کہ جہاں تک علوم طبیعیہ کا تعلق ہے اس امر کی کوئی ضمانت نہیں کہ انسان کو جو گوناگوں صلاحیتیں حاصل ہیں آئندہ بھی ان کا کوئی خاص ارتقا جاری رہے گا۔ یہی وجہ ہے کہ عصر حاضر کے انسان میں یاس و نومیدی کی جو کیفیت پیدا ہو چکی ہے وہ اس کو علمی اصطلاحات کے پردے میں چھپانے کی کوشش کرتا ہے۔ حتیٰ کہ نیٹشے بھی اس سے مستثنیٰ نہیں، حالانکہ نیٹشے کا خیال تھا کہ نظریہ ارتقا کی رو سے یہ ماننا لازم نہیں آتا کہ انسان اپنے ارتقا کی جس منزل میں ہے اس سے آگے ترقی کی کوئی منزل نہیں۔ لیکن نیٹشے کے دل میں انسان کے مستقبل کے لیے جوش اور ولولے کی جو کیفیت پیدا ہوئی اس کا اظہار عقیدہ 'رجعت ابدی' میں ہوا اور عقیدہ 'رجعت ابدی' سے بڑھ کر بقاے دوام کا یاس انگیز تصور آج تک قائم ہی نہیں کیا گیا۔ نیٹشے کے دوامی تکرار سے دوامی تکوین کا اثبات نہیں ہوتا۔ برعکس اس کے یہ کون ہی کا قدیم تصور ہے جو تکوین کا روپ دھار کر ہمارے سامنے آ جاتا ہے(۳۷)۔

حاصل کلام یہ کہ عصر حاضر کی ذہنی سرگرمیوں سے جو نتائج مترتب ہوئے ان کے زیر اثر انسان کی روح مردہ ہو چکی ہے، یعنی وہ اپنے ضمیر اور باطن سے ہاتھ دھو بیٹھا ہے(۳۸)۔ خیالات اور تصورات کی جہت سے

---

قیاساً چند اشعار جمع کر دیے ہیں۔ نیز ملاحظہ ہوں اس سلسلے میں بسلسلہ حیات بعدالممات مولانا کے اشعار خطبۂ چہارم میں — مترجم

۳۷ - اور جس کا مطلب یہ ہے کہ حقیقت ایک ہے اور ساکن۔ جو کچھ ہے ہمیشہ یہی کچھ تھا اور یہی کچھ رہے گا۔ تغیر اور انقلاب، تخلیق و تکوین محض ایک فریب ہیں — مترجم

۳۸ - جیسا کہ زبور عجم میں حضرت علامہ نے کہا ہے:

وگر نہ آتش از تہذیب نو گیر
بروں خود بیفروز و اندروں میر

دیکھیے تو اس کا وجود خود اپنی ذات سے متصادم ہے۔ سیاسی اعتبار سے نظر ڈالیے تو افراد سے۔ اس میں اتنی سکت ہی نہیں کہ اپنی بے رحم انانیت اور ناقابل تسکین جوع زر پر قابو حاصل کر سکے۔ یہ باتیں ہیں جن کے زیر اثر زندگی کے اعلیٰ مراتب کے لیے اس کی جد و جہد بتدریج ختم ہو رہی ہے، بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ وہ در حقیقت زندگی ہی سے اکتا چکا ہے۔ اس کی نظر حقائق پر ہے یعنی حواس کے اس سرچشمے پر جو اس کی آنکھوں کے سامنے ہے(۳۹)، لہذا اس کا تعلق اپنے اعماق وجود سے منقطع ہو چکا ہے اور پھر جیسا کہ ہکسلے(۴۰) کو کبھی خدشہ تھا اور جس کا بہ تاسف وہ اظہار بھی کر چکا ہے مادیات کے اس باقاعدہ نشو و نما نے اس کے رگ و پے بھی مفلوج کر دئے ہیں۔ کچھ ایسی ہی کیفیت مشرق کی ہے۔ اس لیے کہ سلوک و عرفان کے جو صوفیانہ طریق ازمنہ متوسط میں وضع کیے گئے تھے اور جن کی بدولت مشرق و مغرب میں کبھی مذہبی زندگی کا اظہار بڑی اعلیٰ اور ارفع شکل میں ہوًا تھا اب عملاً بے کار ہو چکے ہیں۔ یوں بھی اسلامی مشرق میں تو بہ نسبت دوسرے ممالک کے ان سے جو نتائج مترتب ہوئے شاید کہیں زیادہ المناک اور حسرت انگیز ہیں۔ بجائے اس کے کہ یہ طور طریق ان قویٰ کی شیرازہ بندی کریں جن کا تعلق انسان کی اندرونی زندگی سے ہے تاکہ یوں اس میں یہ صلاحیت پیدا ہو کہ تاریخ کی مسلسل حرکت میں عملاً حصہ لے سکے(۴۱)، اس کی تعلیم یہ ہے کہ ہمیں دنیا ہی سے منہ موڑ لینا چاہیے۔ لہذا یہ قدرتی بات تھی کہ ہم اپنی جہالت اور غلامی پر قناعت کر لیتے۔ اندریں صورت اگر ترک

---

۳۹ - یعنی محسوسات و مرئیات پر ــ مترجم

۴۰ - Huxley

۴۱ - یعنی زمانے اور تغیر کو ایک حقیقت جان کر خود اپنے مادی اور اجتماعی احوال کو بدلنے کی کوشش کرے ــ مترجم

اور مصری ، یا ایرانی اب نئی نئی وفاداریوں (۴۲) کا سہارا لے رہے ہیں تاکہ یوں انہیں قوت اور طاقت کا کوئی نیا سرچشمہ مل جائے (۴۳) ، مثلاً حب الوطنی یا وطنیت کا جن کو کبھی نیٹشے نے بیماری اور پاگل پن سے تعبیر کیا تھا ، یا جن کے متعلق اس کا کہنا یہ تھا کہ ان سے بڑھ کر تہذیب و تمدن کا اور کوئی دشمن نہیں تو اس میں تعجب کی کون سی بات ہے۔ دور حاضر کا مسلمان قطعاً مایوس ہو چکا ہے وہ سمجھتا ہے اس کی روحانی (۴۴) زندگی کا احیا اب مذہب کے ذریعے ناممکن ہے ، حالانکہ مذہب ہی وہ ذریعہ ہے جس سے افکار و خیالات کی دنیا میں وسعت پیدا ہوتی ہے اور جس کے سہارے ہم زندگی ، قوت اور طاقت کے دائمی سر چشمے تک پہنچتے ہیں۔ اس کا خیال ہے وہ از سر نو زندگی اور طاقت حاصل کرے گا تو اس طرح کہ اپنے افکار اور خیالات اور جذبات و احساسات کی دنیا تنگ کرتا چلا جائے۔ عصر حاضر کی لا دین اشتراکیت کا مطمح نظر بیشک نسبتاً زیادہ وسیع (۴۵) ہے اور اس کے جوش و سر گرمی کا بھی وہی عالم جو کسی نئے مذہب کا لیکن اس کی اساس چونکہ ہیگل کے مخالف نظر متبعین پر ہے (۴۶) لہذا وہ اس چیز ہی سے برسر پیکار ہے جو اس کے لیے زندگی اور طاقت کا سرچشمہ بن

---

۴۲ - کہ ان کی اطاعت بالآخر کس کے لیے ہے۔ ان کا مقصود حیات کیا ہے۔ امر و نہی اور معروف و منکر کا معیار کیا ہے ـــ مترجم

۴۳ - حیات قومی کے لیے تاکہ فرد کی زندگی میں زیادہ وسعت ، طاقت اور اختیار پیدا ہو ـــ مترجم

۴۴ - یعنی دل و دماغ ، اخلاق اور تہذیب و شائستگی کی ـــ مترجم

۴۵ - کیونکہ اس کی اساس نسل اور وطن پر نہیں ـــ مترجم

۴۶ - مارکس اور فائر باخ Feurbach وغیرہ پر جو ہیگل ہی کی منطق کو مانتے ہوئے ہیگل کے برعکس یہ نتیجہ اخذ کرتے ہیں کہ حقیقت 'عین' (idea) نہیں جیسا کہ ہیگل کا خیال تھا ، بلکہ 'مادہ' ـــ مترجم

سکتی تھی (۴۷) - بہر حال یہ وطنیت ہو، یا لادین اشتراکیت دونوں مجبور ہیں کہ بحالت موجودہ انسانی روابط (۴۸) کی دنیا میں تطابق و توافق کی جو صورت ہے اس کے پیش نظر ہر کسی کو نفرت، بدگمانی اور غم و غصے پر اکسائیں۔ حالانکہ اس طرح انسان کا باطن اور ضمیر مردہ ہو جاتا ہے اور وہ اس قابل نہیں رہتا کہ اپنی روحانی طاقت اور قوت کے مخفی سرچشمے تک پہنچ سکے۔ لہذا یہ از منہ متوسط کا تصوف ہے، نہ وطنیت اور لادین اشتراکیت جو اس مایوسی اور دل گرفتگی کا مداوا بنے گی جس میں آج کل کی دنیا گرفتار ہے اور جس کے زیر اثر تہذیب انسانی کو ایک زبردست خطرہ درپیش ہے۔ معلوم ہوتا ہے اس وقت دلیا کو حیاتیاتی اعتبار سے زندہ ہونے کی ضرورت ہے (۴۹)۔ گویا عصر حاضر کا انسان اگر پھر سے وہ اخلاق ذمہ داری اٹھا سکے گا جو علوم جدیدہ کے نشو و نما نے اس پر ڈال رکھی ہے تو صرف مذہب کی بدولت۔ یونہی اس کے اندر ایمان و یقین کی اس کیفیت کا احیا ہوگا جس کی بدولت وہ اس زندگی میں ایک شخصیت پیدا کرتے ہوئے آگے چل کر بھی اسے محفوظ اور برقرار رکھ سکے گا۔ اس لیے کہ مذہب، یعنی جہاں تک مذہب کے مدارج عالیہ کا تعلق ہے، نہ تو محض عقیدہ ہے، نہ کلیسا، نہ رسوم و ظواہر۔ لہذا جب تک انسان کو اپنے آغاز و انجام، یا دوسرے لفظوں میں اپنی ابتدا اور انتہا کی کوئی نئی جھلک نظر نہیں آتی وہ کبھی اس معاشرے پر غالب نہیں آسکتا جس میں باہمدگر (۵۰) مقابلے اور مسابقت نے ایک بڑی غیر انسانی شکل اختیار کر رکھی ہے،

---

۴۷ - یعنی مذہب سے — مترجم

۴۸ - انفرادی، اجتماعی — مترجم

۴۹ - تاکہ اپنی ذات اور مستقبل کے متعلق اس کا وہ اضمحلال، مایوسی اور نومیدی جو اس عالم مادی میں محض حیاتی اعتبار سے زندگی کو دیکھ کر پیدا ہو جاتا ہے دور ہو جائے۔

۵۰ - معاش اور سیاست کی دنیا میں — مترجم

نہ اس تہذیب و تمدن پر جس کی روحانی وحدت اس کی مذہبی اور سیاسی قدروں کے اندرونی تصادم سے پارہ پارہ ہو چکی ہے -

پھر جیسا کہ ہم اس سے پہلے کہہ آئے ہیں یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ مذہب کی حیثیت دراصل اس اقدام کی ہے جو بالارادہ اس لیے کیا جاتا ہے کہ ہم اس اصول تک پہنچ سکیں جس پر فی الحقیقت قدروں کا دار و مدار ہے اور جن کے سہارے ہم اپنے قوائے ذات کی شیرازہ بندی کر سکیں - پھر یہ وہ بات ہے جس کے ثبوت میں دنیا کا سارا مذہبی ادب، علیٰ ہذا کملائے مذہب کے مشاہدات بطور تائید پیش کیے جا سکتے ہیں، خواہ ان کا اظہار کسی ایسی نفسیات کے صور افکار (۵۱) میں ہوا جو اب مردہ ہو چکی ہے .. مذہبی مشاہدات ایسے ہی طبعی اور فطری ہوتے ہیں جیسے ہمارے معمول کے مشاہدات اور ان کے اندر بھی صاحب واردات کے لیے تعقل کا ایک عنصر شامل رہتا ہے (۵۲) - لیکن یہاں جو بات اہم ہے وہ یہ کہ یہی مشاہدات ہیں جن کی بدولت صاحب مشاہدات اپنی خودی کی قوتوں کو ایک مرکز پر لاتا اور اس طرح ایک نئی شخصیت کی تعمیر کر لیتا ہے - ہم ان مشاہدات کو سوئے اعصاب° کا نتیجہ ٹھہرائیں، یا صوفیانہ (۵۳) کہیں اس سے کچھ حاصل نہیں ہوتا، نہ اس طرح یہ معلوم کیا جا سکتا ہے کہ ان کے معنی کیا ہیں اور قدر و قیمت کیا - لہذا اگر کبھی ہمارا مطمح نظر طبیعیات کی سطح سے آگے بڑھ سکے تو ہمیں اس امکان کا حوصلے سے سامنا کرنا چاہیے، خواہ اس طرح ہماری زندگی یا ہمارے غور و فکر کے معمول میں تھوڑا بہت فرق ہی کیوں نہ آ جائے - حق کا تقاضا بہرحال یہ ہے کہ

---

۵۱ - یعنی اس کے اسما و مصطلحات سے جس طرح کے خیالات اور تصورات ہمارے ذہن میں پیدا ہو جاتے ہیں ــ مترجم

۵۲ - ملاحظہ ہو پہلا خطبہ ــ مترجم

۵۳ - اور اس لیے عقل کی گرفت سے باہر، مخفی اور پر اسرار - ملاحظہ ہو پہلا خطبہ ــ مترجم

ہم نے اس باب میں جو روش اختیار کر رکھی ہے اسے بلا تامل ترک کر دیں۔ مانا کہ اس قسم کے مشاہدات، یعنی مذہبی احوال و واردات کی صورت میں ابتداءً عضوی طور پر بھی کچھ اختلال رو نما ہو جاتا ہے، لیکن اس میں مضائقہ ہی کیا ہے(۵۴)۔ کہا جاتا ہے جارج فاکس(۵۵) کو سوئے اعصاب کی شکایت تھی، لیکن جارج فاکس نے انگلستان کی مذہبی زندگی کا تزکیہ جس طرح کیا اس سے کون انکار کر سکتا ہے۔ کچھ ایسے ہی نظریے نفسیاتی اعتبار سے آنحضرت صلعم کی ذات والا صفات کے بارے میں بھی قائم کیے جاتے ہیں(۵۶)۔ لیکن ذرا سوچیے تو کہ جب کوئی انسان تاریخ عالم کا رخ ہمیشہ کے لیے بدل کر اسے ایک نئی سمت پر ڈال دے تو نفسیات کے لیے اس سے زیادہ اہم مسئلہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ ہم ان واردات کی سنجیدگی سے تحقیق کریں جن کی بدولت غلاموں کے اندر وہ صفات پیدا ہوئیں کہ انہوں نے دنیا کی امامت اور رہنمائی کا فریضہ ادا کیا اور جن کی زیر اثر قوموں اور نسلوں کے اخلاق و کردار اس طرح بدلے کہ ان کی زندگی نے ایک بالکل نئی شکل اختیار کر لی(۵۷)۔ لہذا جب ہم ان گوناگوں سرگرمیوں کا تصور کرتے ہیں جن کا آغاز پیغمبر اسلام صلعم کی دعوت سے ہوا، علیٰ ہذا اس روحانی کشاکش کا جس سے آپ کو گزرنا پڑا اور پھر اس کے ساتھ ساتھ اس امر کا کہ اس طرح آپ کی سیرت و کردار نے کیا اثرات قبول کیے تو کیسے کہا جا سکتا ہے کہ یہ سب کچھ نتیجہ تھا چند خیالی باتوں کا۔ ہم اس کو سمجھ

---

۵۴- ہم ان کو بے حقیقت نہیں ٹھہرا سکتے۔ ملاحظہ ہو پہلا خطبہ ــ مترجم

۵۵- George Fox فرقۂ کوئیکر Quaker کا بانی۔ اس فرقے کے لوگ ویسے اپنے آپ کو 'احباب' کہتے ہیں ــ مترجم

۵۶- یورپ میں مادیت کے زیر اثر، علیٰ ہذا مذہبی تعصب کی بنا پر ــ ملاحظہ ہو تصریح '۲' ــ مترجم

۵۷- اشارا ہے اس انقلاب کی طرف جو رسالت محمدیہ (علی صاحبہا الف الف تحیات والسلام) نے پیدا کیا ــ مترجم

سکتے ہیں تو صرف اس خارجی صورت احوال کی رعایت (۵۸) سے جو نئے نئے ولولوں، نئی نئی اجتماعی تنظیمات اور نئے نئے اقدامات کا سرچشمہ بنی۔ گویا بشریات° کے نقطہ نظر سے دیکھا جائے تو کچھ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جہاں تک ہم انسانوں کے نظم اجتماعی کا تعلق ہے مہتوسین° کی بدولت وقت کی بڑی کفایت ہوتی ہے۔ وہ حقائق کی صنف بندی° یا ان کے اسباب و علل کی تحقیق نہیں کرتے۔ ان کی نگاہیں زندگی اور حرکت پر ہوتی ہیں، کیونکہ وہ چاہتے ہیں انسان کی سیرت اور کردار نئے نئے سانچوں میں ڈھال دیں اور یوں ان کے لیے نئے نئے نمونے وضع کریں۔ لہذا ان کا راستہ بھی ایسا ہی پر خطر ہوتا ہے جیسے سائنس دانوں کا جن کا دار و مدار تمام تر واردات حواس° پر ہے۔ ان کے لیے بھی ویسے ہی فریب اور التباسات ہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ جب ہم ان کے طرز زندگی کا مطالعہ بہ نگاہ غائر کرتے ہیں تو یہ حقیقت آشکار ہو جاتی ہے کہ وہ بھی اپنے مشاہدات اور تجربات میں کھرے سے کھوٹا الگ کرنے میں ویسا ہی اہتمام کرتے ہیں جیسے ارباب سائنس اپنے مشاہدات میں۔

لہذا ہم لوگ جو اس قسم کے مشاہدات اور تجربات سے محروم ہیں ہمیں کسی ایسے منہاج تحقیق کی ضرورت ہے جس سے ان غیر معمولی تجربات اور مشاہدات کی حقیقی ماہیت اور کنہ دریافت ہو سکے۔ مشہور عرب مورخ ابن خلدون جو تاریخ جدید کے علمی مطالعہ کا موسس ہے، پہلا شخص تھا جس نے نفسیات کے اس پہلو میں نہایت کھرے غور و فکر سے کام لیتے ہوئے وہ تصور قائم کیا جسے آج کل نفس تحت الشعور° سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ آگے چل کر سر ولیم ہملٹن (۵۹) نے انگلستان اور لائب نتس نے جرمنی میں نفس انسانی کے ان غیر معمولی مظاہر کو اپنے مطالعہ کا موضوع بنایا۔ بایں ہمہ

---

۵۸۔ نہ کہ محض داخلی احوال کے پیش نظر، گو ان کا مطالعہ بھی ضروری ہے۔ نیز ملاحظہ ہو حاشیۂ ماسبق — مترجم

۵۹۔ Sir William Hamilton

ینگ کا یہ خیال صحیح معلوم ہوتا ہے کہ جہاں تک مذہب کا تعلق ہے ہم اس کا مطالعہ تحلیلی نفسیات° کی رو سے نہیں کر سکتے ۔ تحلیلی نفسیات اور فن شاعری کو باہم جو نسبت ہے اس سے بحث کرتے ہوئے ینگ نے لکھا ہے کہ فن کا صرف وہی پہلو جو صوری طور پر متشکل ہوتا ہے نفسیات کا موضوع بن سکتا ہے ۔ اس لیے کہ نفسیات کی رو سے تو یہ بھی ممکن نہیں کہ ہم فن کی ماہیت اور کنہ تک پہنچ سکیں ۔ لہذا ینگ کہتا ہے ''کچھ ویسا ہی امتیاز ہمیں مذہب کے باب میں بھی قائم کرنا پڑے گا ۔ یہاں بھی نفسیاتی لحاظ سے بحث کی جا سکتی ہے تو مذہب کے جذباتی پہلو ، یا رموز و کنایات سے لیکن یہ وہ باتیں ہیں جن سے مذہب کی حقیقی ماہیت کا نہ تو انکشاف ہوتا ہے ، نہ ہو سکتا ہے ، ورنہ مذہب کیا ہم فن کو بھی نفسیات ہی کی ایک شاخ ٹھہراتے'' ۔ بایں ہمہ ینگ نے اپنے اس اصول کی ایک نہیں کئی مرتبہ خلاف ورزی کی ہے ۔ یوں بھی نفسیات حاضرہ نے اس سلسلے میں جو طریق بحث اختیار کر رکھا ہے اس سے اس بارے میں کوئی بصیرت حاصل نہیں ہوتی کہ مذہب کی ماہیت در اصل کیا ہے ، نہ یہ پتہ چلتا ہے کہ انسانی شخصیت کی تعمیر میں اس کی اہمیت اور قدر و قیمت کیا ۔ اس سے کوئی نتیجہ مترتب ہؤا تو یہ کہ نئے نئے نظریوں کا ایک بے معنی طومار ہمارے سامنے آ گیا ہے جس کی بنا سر تا سر غلط فہمی پر ہے اور جن میں مذہب کو ، جیسا کہ اپنی اعلیٰ اور ارفع شکل میں اس کا اظہار ہوتا ہے نظر انداز کرتے ہوئے ہمیں ایک ایسے راستے پر ڈال دیا گیا ہے جو کہیں نہیں پہنچتا ۔ ان نظریات کا ماحصل یہ ہے کہ بحیثیت مجموعی دیکھا جائے تو مذہب میں خودی کا تعلق کسی ایسی حقیقت سے قائم نہیں ہوتا جو ہماری ذات سے باہر اور خارج میں واقع ہو ۔ برعکس اس کے یہ ایک مخلصانہ حیلہ ہے جس کو ہم اس لیے استعمال کرتے ہیں کہ جماعت پر کچھ اخلاقی بندشیں عائد کر دیں اور یوں اس کا تاروپود خودی کی ناقابل مزاحمت جبلتوں سے محفوظ رکھیں ۔ یہی وجہ ہے کہ اس نفسیات

کی رو سے عیسائیت مدت ہوئی اپنا یہ 'حیاتی' منصب پورا کر چکی ، حتیٰ کہ عہد حاضر کا انسان تو یہ بھی نہیں سمجھتا کہ اس کا منشا و مدعا فی الحقیقت تھا کیا ۔ ینگ کہتا ہے :

''ہم آج بھی اسے سمجھ لیتے اگر ہمارے رسم و رواج میں قدیم وحشت اور بربریت کا ذرا سا شائبہ موجود ہوتا ۔ ہم اس بے روک شہوت رانی کا اندازہ ہی نہیں کر سکتے جو قیاصرہ کے روما میں ایک طوفان کی طرح بار بار سر اٹھاتی ۔ آج کل کا متمدن انسان تو جنسی تسکین کے ان مظاہر سے بہت دور ہٹ چکا ہے ۔ برعکس اس کے وہ سوئے اعصاب میں مبتلا ہے (۶۰) ۔ ہماری رائے میں تو اب وہ تقاضے ہی موجود نہیں جن کی بنا پر کبھی عیسائیت کا ظہور ہؤا تھا ۔ ہمیں کیا معلوم وہ تقاضے کیا تھے ۔۔ ہم نہیں سمجھتے عیسائیت ہمیں کس چیز سے محفوظ رکھنا چاہتی ہے ۔ اب تو ہر روشن خیال انسان یہی سمجھتا ہے کہ مذہبیت بڑی حد تک فساد اعصاب ہی کی ایک شکل ہے ۔ پچھلے دو ہزار برس میں البتہ عیسائیت نے اپنا وظیفہ ضرور ادا کیا ۔ اس نے کچھ ایسی بندشیں اور رکاوٹیں عائد کر دی ہیں جن سے ہماری گنہگاری کے منظر ہماری اپنی آنکھوں سے اوجھل ہو جاتے ہیں'' ۔

لیکن اس کا مطلب تو یہ ہے کہ ینگ کچھ بھی نہیں سمجھا ۔ بات یہ ہے کہ جنسی ضبط نفس خودی کی تربیت کا اولیں مرحلہ ہے اور اس لیے مذہب چاہتا ہے اس نشو و نما کو اس راستے پر ڈال دے جس کا تعلق خودی کی تقدیر اور مستقبل سے ہے ۔ لہٰذا اس کی اہمیت صرف اس امر تک محدود نہیں کہ جس ماحول میں ہم زندگی بسر کر رہے ہیں اس میں ہماری

---

۶۰ - یعنی اس کی جنسی زندگی کا تزکیہ بہر کیف نہیں ہو سکا — مترجم

حیات اجتماعیہ کا تار و پود اخلاقی اعتبار سے محفوظ رہے۔ مذہبی زندگی کی بنیاد ہمارا یہ ادراک ہے کہ خودی کی وحدت کو جو یوں دیکھنے میں بڑی نازک اور ناپائیدار نظر آتی ہے اور جسے ہر لحظہ ہلاکت اور فنا کا خدشہ ہے، پھر سے تعمیر کیا جا سکتا ہے۔ اس میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ ہر ماحول میں خواہ ہمیں اس کا علم ہو، یا نہیں زیادہ سے زیادہ آزادی سے کام لیتے ہوئے جیسے مواقع چاہے پیدا کر لے۔ یہ ادراک ہے جس کے ماتحت اعلیٰ مذہبی زندگی میں ہماری نگاہیں محسوسات مدرکات کی اس نوع کی طرف منعطف ہو جاتی ہیں جن سے حقیقت کی بعض بڑی نازک حرکات کا سراغ ملتا ہے اور جو اس پہلو سے کہ خودی حقیقت کی ترکیب میں ایک دوامی عنصر بن جائے، اس کے تقدیر اور مستقبل کے لیے بڑے فیصلہ کن ثابت ہوتے ہیں۔ اس لحاظ سے دیکھئے تو نفسیات حاضرہ نے مذہبی زندگی کا گویا نشر تک بھی نہیں چھوا۔ وہ اس تنوع اور گوناگونی سے بالکل بے خبر ہے جو مذہبی واردات اور مشاہدات میں پائی جاتی ہے، لیکن جس کا تھوڑا بہت اندازہ شاید آپ سترھویں صدی کے ایک بہت بڑے مرشد کامل حضرت شیخ احمد سرہندی(۶۱) کی ایک عبارت سے کر سکیں گے۔ انھوں نے اپنے زمانے کے تصوف کا تجزیہ جس بیباکی اور تنقید و تحقیق سے کیا اس سے سلوک و عرفان کا ایک نیا طریق وضع ہؤا(۶۲)۔ ان سے پہلے جتنے بھی سلسلہ ہائے تصوف رائج ہوئے وہ یا تو وسط ایشیا، یا سرزمین عرب سے آئے تھے، مگر یہ صرف انھیں کا طریق ہے جس نے ہندوستان کے حدود سے نکل کر باہر کا رخ کیا اور جو اب بھی پنجاب، افغانستان اور ایشیائی روس میں ایک بہت بڑی اور زندہ قوت کی شکل میں موجود ہے(۶۳)۔ البتہ جہاں

---

۶۱ - حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ـ مترجم

۶۲ - سلسلہ مجددیہ ـ مترجم

۶۳ - یعنی ترکستان اور وسطی ایشیا میں۔ لیکن کیا اب بھی؟ ـ مترجم

تک شیخ موصوف کی عبارت کا تعلق ہے(۶۴) مجھے ڈر ہے میں نفسیات حاضرہ کی زبان میں اس کے حقیقی معنی شاید ہی بیان کر سکوں، کیونکہ اس قسم کی زبان موجود ہی نہیں۔ لیکن میرا مقصد چونکہ سر دست صرف اتنا ہے کہ آپ کی توجہ مذہبی واردات کے اس تنوع اور گوناگونی کی طرف منعطف کراؤں جن سے ایک سالک راہ کو گزرنا پڑتا ہے اور جن کی چھان بین اس لیے ضروری ہے، لہذا آپ مجھے ان غیر مانوس مصطلحات کے لیے معذور سمجھیں جن کا تعلق ایک دوسری سر زمین اور ایک ایسی نفسیات مذہب سے ہے جس نے تہذیب و تمدن کی ایک سر تا سر مختلف فضا میں پرورش پائی تھی اور جو وضع ہوئیں تو اس کے زیر اثر، لیکن جن میں سچ مچ معانی کی ایک دنیا پوشیدہ ہے۔ بہرحال اب میں شیخ موصوف کی عبارت پیش کرتا ہوں۔ ایک مرتبہ جب ایک شخص عبدالمومن نام کے اس مشاہدے اور تجربے کا حال شیخ موصوف سے بیان کیا گیا:

''میرے لیے نہ تو ارض و سموات کا وجود ہے نہ عرش الٰہی کا، نہ جنت اور دوزخ کا۔ میں اپنے ارد گرد نظر ڈالتا ہوں تو ان کو کہیں نہیں دیکھتا۔ میں جب کسی کے سامنے کھڑا ہوتا ہوں تو مجھے کوئی نظر نہیں آتا، بلکہ میں اپنا وجود بھی کھو دیتا ہوں۔ ذات الٰہیہ لامتناہی ہے۔ کوئی اس کا احاطہ نہیں کر سکتا۔ یہی منتہا ہے روحانی مشاہدات کا۔ کسی ولی کا گزر اس سے آگے نہیں ہوا''۔

تو اس پر شیخ نے فرمایا:

''میرے سامنے جو مشاہدات بیان کیے گئے ہیں ان کا تعلق قلب کی ہر لحظہ بدلتی ہوئی زندگی سے ہے۔ معلوم ہوتا ہے صاحب مشاہدات نے قلب کے لاتعداد مقامات میں سے ابھی ایک چوتھائی

---

۶۴ - جو آگے آئے گی ملاحظہ ہو تصریح 'ب'۔ مترجم

بھی طے نہیں کیے۔ ان مقامات کا طے کرنا ضروری ہے تاکہ عالم روحانیت کے مقام اول کے مشاہدات کی تکمیل ہو جائے۔ اس مقام کے بعد اور بھی کئی مقامات ہیں، مثلاً روح کا مقام، سر خفی اور سر اخفی کے مقامات۔ ان سب مقامات کے جن کو مجموعاً ہم اپنی اصطلاح میں عالم امر سے تعبیر کرتے ہیں اپنے اپنے احوال اور واردات ہیں۔ جب سالک کا گزر ان مقامات سے ہوتا ہے تو رفتہ رفتہ اس پر اسماے الٰہیہ اور پھر صفات الٰہیہ کی تجلی ہوتی ہے۔ بالآخر ذات الٰہیہ کی"۔

شیخ موصوف نے ان ارشادات میں جو امتیازات قائم کیے ہیں ان کی نفسیاتی اساس کچھ بھی ہو اس سے اتنا تو ضرور پتہ چلتا ہے کہ اسلامی تصوف کے اس مصلح عظیم کی نگاہوں میں ہماری اندرونی واردات اور مشاہدات کی دنیا کس قدر وسیع ہے۔ ان کا ارشاد ہے کہ ان بے مثال واردات اور مشاہدات سے پہلے، جو وجود حقیقی کا مظہر ہیں، عالم امر یعنی اس دنیا سے گزر کرنا ضروری ہے جسے ہم رہنما توانائی° کی دنیا کہتے ہیں(۶۵)۔ ہم نے اسی لیے تو کہا تھا کہ نفسیات حاضرہ کا قدم ابھی مذہبی زندگی کے قشر تک نہیں پہنچا۔ یوں بھی بحالت موجودہ ہمیں حیاتیات ہی سے کوئی توقع ہے نہ نفسیات سے۔ یہ اس لیے کہ جس تنقید کا دار و مدار محض تحلیل و تجزیے پر ہے، یا جو علم صرف اس امر تک محدود ہے کہ مذہبی زندگی کا اظہار اگر کبھی مخصوص تشبیہوں اور استعاروں میں ہوا تو یہ دیکھا جائے کہ عضوی اعتبار سے کن احوال اور کیفیات کے ماتحت اس کی بدولت ہم کیسے سمجھ سکتے ہیں کہ زندگی کے نقطۂ نظر سے انسانی شخصیت کا راز کیا ہے۔ مانا کہ مذہبی زندگی کی تاریخ میں جنسی تشبیہوں اور استعاروں کا تھوڑا بہت دخل

---

۶۵۔ سائنس اور فلسفہ کی زبان میں۔ ملاحظہ ہو خطبۂ چہارم ۔ مترجم

ضرور رہا ہے ، علیٰ ھذا یہ کہ مذہب نے زندگی سے فرار اور گریز کے خیالی طور و طریق بھی وضع کیے ، بلکہ کوشش کی کہ ایک ناخوش گوار حقیقت سے موافقت کا ذریعہ بن سکے - لیکن یہ وہ باتیں ہیں جن سے مذہب کا حقیقی نصب العین سرمو متاثر نہیں ہوتا ، یعنی اس کی یہ کاوش کہ ہم اپنی متناہی خودی کو زندگی کے دائمی اور سرمدی عمل سے قریب تر لائیں اور پھر اسے از سر نو تعمیر کریں، تا آنکہ باعتبار مابعدالطبیعات ہمیں وہ مرتبہ و مقام حاصل ہو جائے جس کا ہم اپنے موجودہ ماحول کی گھٹتی ہوئی فضا میں صرف ہلکا سا تصور ہی کر سکتے ہیں - لہذا نفسیات کی بدولت اگر حیات انسانی میں فی الواقعہ کچھ معنی پیدا ہوں گے تو جب ہی کہ وہ اپنا الگ تھلگ اور آزادانہ منہاج وضع کرے - یونہی اس کے پیش نظر ہم کوئی ایسا طریق بحث اختیار کر سکیں گے جو آج کل کی طبائع اور مزاج کے عین مطابق ہو - ممکن ہے نفسیات جن افراد کو بظاہر دماغی مریض(۶۶) تصور کرتی ہے ان میں فی الواقعہ کوئی ایسی ہستی بھی نکل آئے جسے عقل و فکر سے غیر معمولی بہرہ ملا ہو اور جو اس قسم کا کوئی طریق وضع کر سکے - ہمارے نزدیک یہ امتزاج غیر ممکن نہیں - جدید یورپ میں نیٹشے جس کی زندگی اور سرگرمیوں سے کم از کم ہم اہل مشرق کے نزدیک تو نفسیات مذہب کی رو سے بڑے دلچسپ مسائل پیدا ہو جاتے ہیں ، خلقی طور پر اس قابل تھا کہ اس کام کا بیڑا اٹھا سکتے - اس کے دل و دماغ کی سرگزشت پر نظر ڈالیے تو مشرق تصوف کی تاریخ میں اس قسم کی اور بھی مثالیں مل جائیں گی - بے شک نیٹشے نے اپنے اندر عالم لاہوت کی ایک جھلک دیکھی اور وہ ایک حکم قطعی° بن کر اس کے سامنے آئی - ہم اس کو حکم قطعی ہی کہیں گے کیونکہ یہی جھلک تھی جس کی بدولت اس میں ایک پیغمبرانہ سی ذہنیت پیدا ہوگئی، وہ ذہنیت جو اس قسم کی تجلیات کو کسی نہ کسی طرح

---

۶۶ - متہوس psychopath ملاحظہ ہو حاشیہ ۴۴ - مترجم

زندگی کی مستقل قوتوں میں تبدیل کر دیتی ہے - لیکن نیٹشے کو اس میں بجز ناکامی اور کچھ حاصل نہ ہؤا۔ یہ اس لیے کہ اس کے روحانی اسلاف میں شوپن ہاوئر، ڈارون اور لانگے ایسی ہستیاں شامل تھیں اور یہ انہیں کا اثر تھا کہ نیٹشے ان تجلیات اور مشاہدات کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ نہ کر سکا۔ بجائے اس کے کہ وہ کسی ایسے روحانی اصول کی جستجو کرتا جس سے ایک عامی کے اندر بھی روحانیت کی دنیا بیدار ہو جاتی ہے اور وہ دیکھتا ہے کہ ایک لامتناہی مستقبل اس کے سامنے ہے، نیٹشے یہ سمجھا کہ اس نے جس عالم کی جھلک دیکھی ہے اس کا اظہار ہوگا تو انتہائی امارت پسندی° کے کسی نظام کی شکل میں۔ جب ھی تو میں نے کہا ہے:

آنچہ او جوید مقام کبریاست
ایں مقام از علم و حکمت ما وراست

خواست تا از آب و گل آید بروں
خوشۂ کز کشت دل آید بروں (۶۷)

یوں ایک بڑا ذہین و فطین انسان (۶۸) ضائع ہو گیا اور زندگی کی وہ جھلک بھی لاحاصل ثابت ہوئی جس کے لیے وہ صرف اپنی اندرونی قوتوں کا مرہون منت تھا، محض اس لیے کہ اسے کوئی مرشد کامل نہ ملا جو اس کی رہنمائی کرتا۔ پھر قسمت کی ستم ظریفی دیکھیے کہ یہ شخص جسے دیکھ دیکھ کر اس کے دوست بھی سمجھتے تھے کہ اس کا تعلق شاید کسی ایسی سر زمین سے ہے جہاں کوئی انسان نہیں بستا، خوب جانتا تھا کہ اس کی روحانی ضروریات کیا ھیں۔ وہ کہتا تھا ''یہ صرف میں ہوں جسے ایک زبردست مسئلہ در پیش ہے۔ معلوم ہوتا ہے میں کسی جنگل میں کھویا گیا ہوں، کسی ازلی جنگل میں۔ کاش کوئی میری دستگیری کرتا۔ میرے کچھ مرید ہوتے۔ میرا کوئی آقا ہوتا۔ اس کی اطاعت

---

۶۷ - جاوید نامہ - مقام حکیم المانوی نطشہ - مترجم
۶۸ متن میں نابغہ Genius — مترجم

میں کیسا لطف ملتا"۔ وہ یہ بھی کہتا تھا "مجھے اسی طرح کے انسان کیوں نہیں ملتے جن کی نگاہیں مجھ سے بھی بلند ہوتیں، جو مجھ کو حقارت سے دیکھتے۔ شاید اس لیے کہ میں نے ان کی تلاش میں پورے خلوص سے کام نہیں لیا، حالانکہ میں ان کے لیے تڑپ رہا ہوں"۔

دراصل مذہب اور سائنس کی منزل مقصود، گو ان کے منہاجات ایک دوسرے سے مختلف ہیں ایک ہے۔ دونوں کو آرزو ہے کہ حقیقت کی تہ اور کنہ تک پہنچیں، حتیٰ کہ مذہب جیسا کہ ہم اس سے پہلے کہ آئے ہیں(۶۹) سائنس سے بھی کہیں بڑھ کر حقیقت مطلقہ تک پہنچنے کا خواہش مند ہے۔ مگر پھر دونوں کے نزدیک 'موجود حقیقی' تک رسائی کا کوئی ذریعہ ہے تو یہی کہ ہم اپنے محسوسات و مدرکات کی چھان بین کرتے رہیں۔ لیکن ہم اس نکتے کو جب ہی سمجھیں گے جب اپنے محسوسات و مدرکات میں ایک امتیاز قائم کریں، یعنی محسوسات و مدرکات میں بحیثیت حقائق طبیعی جن سے حقیقت کے کردار کی جیسا کہ معمولاً ہم اس کا مشاہدہ کرتے ہیں ترجمانی ہوتی ہے اور محسوسات و مدرکات میں اس حیثیت سے کہ حقیقت کی کنہ اور اندرونی ماہیت کے فہم میں ان کا اشارا کس طرف ہے۔ بطور حقائق طبیعی تو ہم ان کی توجیہ، نفسیاتی اور عضویاتی دونوں پہلوؤں سے، ان کے سوابق° کو دیکھتے ہوئے کریں گے لیکن اس لحاظ سے کہ حقیقت کی کنہ اور ماہیت کے بارے میں ان کے اندر کچھ معنی پائے جاتے ہیں ہم ان کا مطلب کسی اور ہی معیار سے کام لیتے ہوئے سمجھیں گے۔ یا پھر یوں کہیے کہ سائنس کی دنیا میں تو ہم ان کے معنی حقیقت کے خارجی کردار کی رعایت سے سمجھتے ہیں، لیکن مذہب کی دنیا میں اس طرح کہ وہ جس حقیقت کی نمائندگی کر رہے ہیں، ان کے معنی اس حقیقت کی اندرونی ماہیت کی رو سے سمجھیں۔ لہذا سائنس اور مذہب دونوں کے اعمال ایک

---

۶۹ - ملاحظہ ہو پہلا خطبہ اور جا بجا ـــ مترجم

طرح سے پہلو بہ پہلو، یعنی باہم متوازی جاری رہتے ہیں۔ فرق ہے تو اتنا کہ سائنس کا عمل بے تعلقی کا عمل ہے جسے گویا ہم زندگی کے دوسرے پہلوؤں کو نظر انداز کرتے ہوئے سر انجام دیتے ہیں۔ برعکس اس کے مذہب کی صورت میں خودی کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ ہمارے رحجانات کا رخ چونکہ اس طرف ہے کہ ایک دوسرے پر سبقت لے جائیں، لہٰذا ان سب کو باہم مجتمع کیا جائے محض اس لیے کہ ہم کوئی ایسا طرز عمل اختیار کر سکیں جو ان سب کو اپنے اندر سمیٹ لے اور جس کی بدولت ہمارے محسوسات و مدرکات باہم مل کر ایک نئی شکل میں متشکل ہو جائیں۔ لہٰذا یہ دونوں عمل جن سے فی الحقیقت ایک دوسرے کی تکمیل ہوتی ہے جب بغور ہمارے مطالعہ میں آتے ہیں تو صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ دونوں اپنے اپنے مخصوص حلقہ کار میں محسوسات و مدرکات کے تزکیہ و تمحیص میں لگے رہتے ہیں۔ ہم اپنا مطلب ایک مثال سے واضح کریں گے۔ ہیوم نے علت کے تصور کی جو تنقید کی ہے اس کا تعلق فلسفہ کی بجائے در اصل سائنس کی تاریخ سے ہے۔ سائنس کی اختباریت، یا حسیت پسندی° کا تقاضا ہی یہ تھا کہ ہم ان تصورات سے احتراز کریں جن کی نوعیت داخلی (۷۰) ہے۔ لہٰذا ہیوم کی تنقید کا مطلب یہ تھا کہ علوم اختباری، یعنی سائنس کا دامن قوت کے تصور سے پاک ہو جائے، کیونکہ قوت وہ تصور ہے جس کی بنا بقول ہیوم مدرکات حواس پر نہیں۔ گویا یہ پہلی کوشش تھی جو موجودہ ذہن نے اس لیے کی کہ سائنس کا عمل غیر حسی تصورات سے پاک ہو جائے۔

آئین اشٹائین کے تصور کائنات سے جو اس نے ریاضیات کے نقطہ نظر سے قائم کیا گویا اس عمل کی جس کی ابتدا ہیوم نے کی تھی تکمیل ہو گئی۔ جیسا کہ ہیوم کی تنقید کا تقاضا تھا اس نظریے (۷۱) نے قوت کے تصور کو ہمیشہ

---

۷۰۔ اور جس کی تحقیق از روے منہاجات سائنس، یعنی مشاہدہ، تجربہ، پیمائش وغیرہ سے ناممکن ہے — مترجم

۷۱۔ اضافیت — مترجم

کے لیے ختم کر دیا۔ کچھ ایسے ہی تزکیے کا، جیسا کہ اس جلیل القدر ہندی صوفی کے ارشادات سے جن کو ہم نے ابھی پیش کیا تھا ظاہر ہوتا ہے وہ شخص بھی آرزو مند ہے جس کو نفسیات مذہب سے عملی دلچسپی ہے۔ اس کی حس معروضیت°(۷۲) بھی ایسی ہی تیز ہے جیسے سائنس دان کی اپنے حلقہ معروضیت میں۔ وہ بھی ایک مشاہدے کے بعد دوسرے مشاہدے میں قدم رکھتا ہے۔ اس کی حیثیت بھی تماشائی کی نہیں، بلکہ ایک ناقد اور مبصر کی ہے۔ وہ بھی اپنے دائرہ تحقیق کے پیش نظر جن طریقوں سے کام لیتا ہے ان کے اصول و قواعد کے مطابق محسوسات و مدرکات کی چھان بین کرتا اور ہر ایسے عنصر کو خواہ وہ عضویاتی ہو، یا نفسیاتی مگر جس کی نوعیت داخلی ہے ان کے مشمول سے خارج کر دیتا ہے، کیونکہ اس کی آرزو بھی یہی ہے کہ اس حقیقت تک پہنچے جس کی حیثیت فی الواقعہ معروضی ہے۔ یوں بالآخر وہ اپنا گزر جس تجربے اور واردے سے کرتا ہے اس سے زندگی کا ایک نیا عمل اس پر منکشف ہوتا ہے۔ اصلی، اساسی، ابدائی°(۷۳)۔ پھر یہ خودی کا ایک ازلی راز ہے کہ جہاں اس پر اس حقیقت کا انکشاف ہؤا اسے یہ ماننے میں مطلق تامل نہیں رہتا کہ یہی در اصل اس کی ہستی کی حقیقی اساس ہے۔ بایں ہمہ یہ کوئی پر اسرار تجربہ نہیں۔ نہ اس میں جذبات کو دخل ہے۔ چنانچہ اسلامی تصوف نے تو اس خیال سے کہ ہمارے مشاہدات میں جذبات کی آمیزش نہ ہونے پائے موسیقی تک کو عبادت میں جگہ نہیں دی۔ بعینہ اس نے صلوٰۃ باجماعت پر زور دیا کہ ایسا نہ ہو ہمارے مراقبوں اور ہمارے ذکر و فکر سے مصالح جماعت کو

---

۷۲۔ اپنی ذات سے خارج کے متعلق، تا کہ وہ اس حقیقت کو پالے جس کی یہ حیثیت نہیں کہ اس کے ذہن کی پیداوار ہو، بلکہ جو سچ مچ موجود ہے — مترجم

۷۳۔ یعنی زندگی سر تا سر 'اقدام' کار آفرینی اور کارفرمائی ہے۔ اس میں کوئی بیرونی ہاتھ کام نہیں کرتا جیسا کہ مادی علوم کا نقطۂ نظر ہے — مترجم

نقصان پہنچے (۷۴)۔ بہر حال یہ تجربہ سر تا سر فطری اور طبعی ہو گا اور حیاتی اعتبار سے دیکھا جائے تو خودی کے لیے سب سے زیادہ اہم، کیونکہ یہی اس کا فکر کی حدود سے آگے بڑھنا (۷۵) اور یہی اس کا وجود سرمدی کو اپناتے ہوئے اپنی ناپائیداری کی تلافی کرنا ہے۔ یہاں کوئی خطرہ ہے تو یہ کہ اس آخری تجربے سے پہلے سالک راہ کو جو مشاہدات ہوتے ہیں ان سے لطف اندوزی یا انہاک و استغراق میں وہ کہیں اپنی تلاش اور جستجو کا عمل ترک نہ کر دے۔ مشرق تصوف کی تاریخ سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خطرہ بے بنیاد نہیں، چنانچہ ہم نے جس ہندی بزرگ کے ارشادات کا حوالہ دیا ہے ان کی تحریک اصلاح میں بھی یہی نکتہ مضمر تھا اور اس کے وجوہ بھی ظاہر ہیں۔ خودی کا نصب العین یہ نہیں کہ کچھ دیکھے، بلکہ یہ کہ کچھ بن جائے۔ پھر یہ در حقیقت اس کے کچھ بن سکنے ہی کی کوشش ہے جس میں بالآخر اسے موقعہ ملتا ہے کہ اپنی معروضیت کا زیادہ گہرا ادراک پیدا کرتے ہوئے زیادہ عمیق اور مستحکم بنا پر 'اناالموجود' کہہ سکے، یعنی وہ اپنے وجود کی کنہ اور اساس کو پا لے۔ یہ اس لیے کہ اس کی حقیقت کا انکشاف ہو گا تو دیکارت کے 'میں سوچتا ہوں' (۷۶) سے نہیں، بلکہ کانٹ کے 'کر سکتا ہوں' (۷۷) سے۔ خودی کا منتہائے جستجو یہ نہیں کہ اپنی انفرادیت کے حدود توڑ ڈالے۔ اس کا منتہا ہے اس انفرادیت کو زیادہ صحت کے ساتھ سمجھ لینا۔ لہذا اس کا آخری عمل فکر کا عمل نہیں۔ وہ ایک حیاتی عمل ہے جو اس میں گہرائی اور پختگی پیدا کرتا

---

۷۴ - یعنی بمحاورۂ عمرانیات جماعت دشمن° نتائج کا تدراک ہوتا رہے — مترجم

۷۵ - ملاحظہ ہو دوسرا خطبہ، آخری سطور — مترجم

۷۶ - اس لیے ہوں، مگر یہ راستہ فکر کا ہے — مترجم

۷۷ - اس لیے ہوں اور یہ راستہ عمل (عقل عملی) کا ہے ملاحظہ ہو تصریح 'ج' — مترجم

اور اس کے ارادوں کو تقویت دیتے ہوئے ایک شان خلاقی کے ساتھ اس تیقن کا باعث ہوتا ہے کہ دنیا محض دیکھنے یا افکار و تصورات کی شکل میں سمجھنے کی چیز نہیں ، بلکہ ایک ایسی چیز جس کو ہم اپنے مسلسل عمل سے بار بار بناتے اور بنا کر پھر بناتے رہتے ہیں (۸۷)- یہ خودی کے لیے سرور و ابتہاج کا انتہائی لمحہ ہے ، مگر اس کے ساتھ ساتھ انتہائی آزمائش کا بھی :

زندہ یا مردہ یا جاں بلب
از سہ شاہد کن شہادت را طلب

شاہدِ اول شعورِ خویشتن
خویش را دیدن بنورِ خویشتن

شاہدِ ثانی شعورِ دیگرے
خویش را بینی بہ نورِ دیگرے

شاہدِ ثالث شعورِ ذاتِ حق
خویش را دیدن بنورِ ذاتِ حق

پیشِ ایں نور ار بمانی استوار
حی و قائم چوں خدا خود را شمار

بر مقامِ خود رسیدن زندگی است
ذات را بے پردہ دیدن زندگی است

مردِ مومن در نسازد با صفات
مصطفیٰؐ راضی نشد الاّ بذات

چیست معراج آرزوے شاہدے
امتحانے روبروے شاہدے

---

۸۷ - مطلب یہ ہے کہ باوجود تسلسل وہ نت نئی شکلوں میں جلوہ گر ہوتی ہے مگر اس بات کا دارومدار ہماری سعی اور جد و جہد پر ہے :

دمادم آرزو ہا آفریند بیک صورت قرار زندگی نیست
اگر امروز تو تصویر دوش است بخاک تو شرار زندگی نیست

— پیام مشرق

شاھدِ عادل کہ بے تصدیقِ او
زندگی مارا چوگل را رنگ و بو
در حضورش کس نماند استوار
ور بماند هست او کامل عیار
ذرۂ از کف مده تا بے کہ هست
پخته گیر اندر گره تا بے کہ هست
تاب خود را برفزودن خوشتر است
پیش خورشید آزمودن خوشتر است
پیکر فرسوده را دیگر تراش
امتحان خویش کن موجود باش
ایں چنیں موجود محمود است و بس
ورنه نارِ زندگی دود است و بس(۷۹)

---

۷۹ - جاوید نامه ، تمهید زمینی ــ مترجم

309

# تصریحات

تنبیہ۔ قوسین میں جو اعداد دئے گئے ہیں ان میں پہلے عدد کا اشارہ صفحۂ کتاب اور دوسرے کا حاشیے کی طرف ہے۔
(مثلاً ۱-۱ سے مراد ہے صفحہ اول، حاشیہ اول)

# پہلا خطبہ

## ۱۔ علم بالحواس اور علم بالوحی (۱-۱)

اس خطبے کا انگریزی عنوان ہے Knowledge and Religious Experience اور اردو ترجمہ 'علم اور مذہبی مشاہدات'۔

علم کے معنی تو ظاہر ہیں۔ اس کا موضوع کوئی حقیقت ہی ہو سکتی ہے۔ خیال اور وہم تو علم نہیں۔ لیکن علم کے لیے experience شرط ہے اور experience کا مطلب ہے کسی حقیقت کا شعور اور تجربے میں آنا۔ لہٰذا یہ experience کا حصول اور experience ہی کے مشمولات ہیں جن کی بنا پر علم اور ذرائع علم کے بارے میں ہم نے مختلف نظریے قائم کر رکھے ہیں۔ اب عام طور پر تو یہی سمجھا جاتا ہے کہ experience کا دارومدار حواس پر ہے۔ حواس ذریعہ ہیں experience کا اور experience علم (knowledge) کا جسے باعتبارِ حقائق جب الگ الگ شاخوں میں تقسیم کیا جاتا ہے تو مختلف علوم کی بنا پڑتی ہے؛ مثلاً علومِ طبیعیہ (سائنس) کی۔ حاصلِ کلام یہ کہ knowledge عبارت ہے مطلق علم یعنی علم بالحواس سے۔ رہا experience سو یہ کسی حقیقت ہی کا experience ہو سکتا ہے۔ اور اس لیے مذہب کی طرف سے بھی experience کا دعویٰ کیا جائے تو اس کا مطلب بھی یہی ہوگا کہ وہ کسی ایسی حقیقت کا experience ہے جو experience میں آ سکتی ہے۔ چنانچہ یہ معنی ہیں جن میں یہ لفظ اس خطبے میں استعمال ہوا۔

عنوان بالا میں knowledge کا ترجمہ 'علم' کیا گیا ہے اور علم ہی کرنا چاہئے تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہماری زبان میں متفرق علوم (sciences) کے لیے بھی لفظ علم ہی استعمال کیا جاتا ہے۔ مذہب یعنی religion کے بارے میں جس کا ترجمہ ہر کہیں مذہب ہی کیا گیا ہے، ملاحظہ ہو مقدمہ۔

experience کے لیے البتہ ہماری زبان میں ابھی تک کوئی ایسی اصطلاح وضع نہیں ہوئی جس سے ہمارا ذہن اس کے فلسفیانہ مفہوم کی طرف منتقل ہو جائے۔ لہٰذا حضرت علامہ کا ارشاد تھا کہ experience کو ہمیں محسوسات و مدرکات کہنا چاہیے۔ چنانچہ راقم الحروف نے ایسا ہی کیا۔ مگر پھر مشکل یہ تھی کہ مذہبی experience کو تو مذہبی محسوسات و مدرکات کیسے کہا جاتا؟ 'تجربہ' بھی کوئی اچھا لفظ نہیں، گو اس کا استعمال اب عام ہو رہا ہے، حالانکہ ہماری زبان میں بطور اسم وہ experiment کا مترادف ہے۔ واردات اس سے بہتر ہے مگر اس سے بھی experience کا پورا مفہوم ادا نہیں ہوتا۔ نہ اس قسم کی دوسری اصطلاحات مثلاً مکاشفات یا احوال وغیرہ سے جن کی حیثیت معرفت اور عرفان کی طرح مخصوص مصطلحات تصوف کی ہے۔ اسے القا، الہام، وجدان یا حدس کہنا بھی درست نہیں تھا۔ وہ مذہبی experience کا ذریعہ تو ہیں (گو ضروری نہیں کہ ان کا تعلق ہمیشہ مذہب ہی سے ہو) لیکن بجائے خود وہ experience نہیں جسے مذہبی کہا جاتا ہے۔ لفظ مشاہدہ البتہ بڑی حد تک ــ اور اپنے لغوی معنوں میں شاید کلیتاً ــ experience کا مترادف ہے، گو عام طور پر اسے observation کا ہم معنی ٹھہرایا جاتا ہے، حالانکہ اس صورت میں بھی مشاہدہ (observation) کسی حقیقت ہی کا مشاہدہ ہوگا، یعنی ہم اس کی موجودگی کی شہادت دیں گے۔ بالفاظ دیگر مشاہدہ ایک امر واقعی ہے جس میں ہم سمجھتے ہیں ہمارا تعلق فی الواقعہ کسی حقیقت سے قائم ہو گیا۔ شہادت کی ضد ہے غیب، یعنی حقیقت کے وہ پہلو جو ہمارے سامنے تو نہیں ہیں یا یوں کہیے کہ مشاہدے میں تو نہیں آئے، نہ شاید آ سکیں، لیکن ہیں بہر کیف۔ اس سلسلے میں غالب کا یہ شعر بڑا غور طلب ہے۔ وہ کہتا ہے

اصلِ شہود و شاہد و مشہود ایک ہے
حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں

مطلب یہ ہے کہ جب (۱) شہود یعنی حقیقت کی یہ صفت کہ

مشاہدے میں آ سکے، (ب) اس کا شاہد یعنی جو کوئی حقیقت کا مشاہدہ کر رہا ہے اور (ج) مشہود یعنی جس حد تک کوئی حقیقت مشاہدے میں آ رہی ہے، ان سب کی اصل ایک ہے تو اس صورت میں ہمارا یہ کہنا کہ ہم اس کا مشاہدہ کر رہے ہیں، یا یہ کہ کوئی حقیقت مشہود ہو رہی ہے، یا نفس مشاہدہ بجائے خود ہے کیا؟ ہم نے کیا مشاہدہ کیا، مشہود ہؤا تو کیا اور خود ہم یعنی شاہد ہیں کیا؟ یہاں قارئین کا ذہن جہاں حضرت علامہ کے اس ارشاد کی طرف منتقل ہو جائے گا کہ ہم اپنے ارتقا کی جس منزل میں ہیں اس میں شاہد و مشہود کا امتیاز ضروری ہے، وہاں شاید یہ امر بھی ان کے پیش نظر رہے گا کہ غالب وحدۃ الوجود کا قائل تھا اور اس لیے سمجھنا چاہتا تھا کہ مشاہدہ آخر ہے کیا؟ اب غالب کی اس حیرت یا پریشانی کو جس نقطۂ نظر سے بھی دیکھیے (علم یا معرفت کے) ایک بہت بڑی فلسفیانہ بحث کا پیش خیمہ ہے، جس کی ہمیں بڑی قدر ہے۔ لیکن یہاں بحث غالب سے نہیں۔ یہاں صرف یہ ظاہر کرنا مقصود تھا کہ ہمارے ادب میں بھی لفظ مشاہدہ کم و بیش انھی معنوں میں استعمال ہو چکا ہے جو تمام تر نہیں تو بڑی حد تک experience کا مترادف ہیں۔ لہذا مشاہدے کا تعلق خواہ داخل (محسوسات) سے ہو یا خارج (مدرکات) سے، راقم الحروف نے جہاں کہیں experience، اس کی حیثیت خالص فلسفیانہ اصطلاح کی نہیں تھی، کو محسوسات و مدرکات کی بجائے مشاہدہ (اور مشاہدات) ہی کہا، گویا مشاہدہ اصطلاحاً، ضرورتاً واردات، بلکہ جہاں کہیں مناسب تھا احوال بھی۔

رہا یہ سوال کہ حضرت علامہ نے اس خطبے کے لیے علم بالحواس اور علم بالوحی کا عنوان کیوں تجویز کیا؟ سو اس کا جواب یہ ہے کہ اصطلاحاً علم جب ہی علم ہے کہ اس کا تعلق ادراک بالحواس سے ہو۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے حواس اور اس لیے وہ علوم بھی جو حواس پر مبنی ہیں، اس علم کو دائرۂ علم سے خارج سمجھتے ہیں جس کا تعلق وحی سے ہے یعنی جس کی بنا مذہبی مشاہدات پر رکھی جائے، کیونکہ

ان کے پاس کوئی ایسا ذریعہ نہیں جس سے وہ اس کی صحت یا عدم صحت پر حکم لگا سکیں۔ حالانکہ علم بالوحی بھی علم ہے اور ایسا ہی حقیقی جیسا علم بالحواس، بلکہ زیادہ اس لیے کہ اس کی نوعیت حضوری ہے، استدلالی نہیں۔ لہٰذا حضرت علامہ کی رائے تھی کہ اس خطبے کا عنوان علم بالحواس اور علم بالوحی ہونا چاہئے تاکہ علم کے ان دونوں سرچشموں میں جو فرق ہے کلیتاً واضح ہو جائے۔ پھر اس میں ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ جس علم کا سرچشمہ وحیٔ رسالت ہے اس کی صحت یقینی ہے۔ یوں بھی جن مشاہدات کو عام طور پر مذہبی کہا جاتا ہے ان میں چونکہ غلطی اور خطا کا پورا پورا امکان ہے، لہٰذا لفظ وحی پر زور دینا ضروری تھا۔ پھر اگرچہ علم کے اس دوسرے ذریعے کے پیش نظر جو حواس سے بے تعلق ہے اور جس کو بالعموم وجدان سے تعبیر کیا جاتا ہے ہم اپنے باطنی احوال و واردات کو بھی صوفیانہ اور اس لیے مذہبی ہی کہیں گے تاکہ بحیثیت ایک نوع ان میں اور ہماری طبعی واردات (حواس) میں ایک امتیاز قائم ہو جائے، لیکن خطبات کا مدار بحث چونکہ صرف حضرات انبیا علیہم السلام ہی کے مشاہدات ہیں — یعنی ان کی بنا وحیٔ رسالت پر ہے — لہٰذا شعور نبوت اور شعور ولایت کی طرح ہمیں علم کے اس سرچشمے میں جو حواس سے بے تعلق ہے یعنی وحی و الہام میں بھی فرق کرنا پڑے گا۔ وحی ہے وحیٔ رسالت اور الہام ہے صوفیا کا الہام اور کشف جیسے عام صورتوں میں حدس اور وجدان۔ پھر جس طرح وحی کا درجہ کشف و الہام سے بلند تر ہے ایسے ہی شعور نبوت کا شعور ولایت سے۔ یہ امر ہے جس کا لحاظ رکھ لیا جائے تو حضرت علامہ کا یہ ارشاد بآسانی سمجھ میں آ جاتا ہے کہ اس خطبے کا عنوان علم بالوحی اور علم بالحواس بھی ہو سکتا ہے۔ اس لیے کہ خطبات میں جہاں صوفیانہ احوال و واردات یعنی مشاہدات باطن کی تنقید علمی نقطۂ نظر سے کی گئی ہے وہاں باعتبار علم صرف شعورِ نبوت ہی کو حجت ٹھہرایا گیا ہے۔

ب۔ عقلیت (۳-۶)

عقلیت (Rationalism) ایک پہلو سے تو وہ نظریۂ علم ہے جس کا ماحصل یہ ہے کہ علم کا سرچشمہ مشاہدہ نہیں، بلکہ عقلی غور و فکر ہے۔ اس لحاظ سے عقلیت گویا اختباریت کی ضد ہے۔ عقلیت کے نزدیک یہ صرف نفس انسانی ہے جو بعض ایسے تصورات کی بنا پر جو گویا پہلے ہی سے اس میں ودیعت ہیں کسی مشاہدے کے مشمولات کو باہم نسبت دیتا اور یوں ان میں ربط پیدا کرتے ہوئے ہمارے لیے علم کا ذریعہ بنتا ہے۔ ان تصورات کی حیثیت چونکہ عقلی ہے لہذا عقل کو واردات حس سے الگ ایک چیز سمجھنا چاہیے جیسے ان تصورات کو جن کا شعور ہماری جبلت میں داخل ہے اجزائے مشاہدہ کی گوناگوں نسبتوں سے متقدم۔ یہ قدما کی رائے تھی۔ عصر حاضر (مثلاً کارتیسی فلسفہ) میں ان تصورات کی حیثیت نفسیاتی نہیں رہی، یعنی بجائے شعوری حقائق کے یہ دراصل وہ منطقی حقائق ہیں جو اپنی آپ دلیل ہیں۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو عقلیت اور اختباریت کا نزاع اگرچہ برائے نام باقی رہ جاتا ہے لیکن ہمیں جس بات پر زور دینا ہے (تاکہ خطبات کا نقطۂ نظر بخوبی سمجھ میں آ جائے) وہ یہ ہے کہ بہ لحاظ ایک مابعدالطبیعی نظریے کے عقلیت کی تعبیر اول کا تقاضا تو یہ ہے کہ حقیقت کو صرف عقل تک محدود رکھا جائے، یعنی ہم صرف معقول کو حقیقی ٹھہرائیں۔ بصورت دیگر یعنی اس کی تعبیر ثانی کی رو سے اختباریت کی حیثیت بھی ایک طرح سے عقلیت ہی کی ہو جاتی ہے۔ اس لیے کہ جہاں تک علم کا تعلق ہے اس کا دار و مدار بہر حال ان تصورات پر ہوگا جو بطور حقائق منطق نفس انسانی میں مضمر ہیں اور جن کے بغیر ناممکن ہے کہ اجزائے مشاہدہ علم کی صورت اختیار کر سکیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ ان کا وجود محسوسات و مدرکات (experience) سے متقدم نہ ہو۔

لیکن اگر سوال کیا جائے کہ عقلیت کی بنا پر جو عمارت تیار ہوگی، کیا مذہب اس پر قائم ہو جائے گا؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ ہرگز نہیں۔ اس لیے کہ اگر عقل نظری ہی وہ

استعداد ہے جو حقیقت کا ادراک کر سکتی ہے تو یہ ادراک صرف معقول تک محدود رہے گا اور ہم مجبور ہوں گے کہ معقول ہی کو اصل حقیقت ٹھہرائیں ۔ اب معقول کلی ہے ، بسیط ہے ، واجب ، لازمانی اور مطلق اس لیے جزئی اور مرکب ، ممکن اور زمانی اور اضافی کا انکار لازم آئے گا۔ مگر یہ وہ بات ہے جو مشائے مذہب کے خلاف ہے ، کیونکہ اس طرح زمان و مکان یعنی اشیا اور حوادث یا واقعیت کی وہ دنیا باطل ٹھہرے گی جس میں ہمارا اپنا وجود بھی شامل ہے ۔ مزید یہ کہ ہمارے علم سے تیقن کا وہ عنصر بھی جس کا تعلق حقائق کے مشاہدے سے ہے ، ناپید ہو جائے گا ۔

اختباریت (Empiricism) کا معاملہ البتہ عقلیت سے الگ ہے ۔ اس کا دار و مدار سر تا سر حواس پر ہے ۔ لہٰذا اسے ہر ایسے سر چشمۂ علم سے انکار ہے جس میں حواس کا دخل نہ ہو ۔ لہٰذا اس حقیقت سے بھی جو اس کی گرفت سے باہر رہے ۔

ج- وحی (۵ — ۱۴)

انگریزی میں Inspiration ، جس کے استعمال پر حضرت علامہ مجبور تھے اور جس کا ترجمہ راقم الحروف القا اور فیضان بھی کر سکتا تھا ۔ لیکن حضرت علامہ کا اشارہ چونکہ آیۂ قرآنی ''واوحی ربک الی النحل'' کی طرف ہے ، لہٰذا ترجمے میں لفظ وحی ہی کا استعمال مناسب تھا ۔

لغوی اعتبار سے وحی وہ مخفی اشارہ ہے جس سے گویا بلا قید زمانہ ہمیں طرفۃ العین میں کسی حقیقت کا علم ہو جاتا ہے ۔ وہ ایک صفت ہے جو خالق کائنات نے زندگی کو عطا کی اور اس لئے اتنی ہی عام ہے جتنی زندگی جیسا کہ اوپر کی آیت سے بجا طور پر استدلال کیا جاتا ہے ، بلکہ کائنات میں بھی ہر کہیں موجود ملاحظہ ہو آیۂ ذیل :

و اوحی الی سماء امرھا

مگر پھر قرآن پاک نے لفظ وحی کو اس کے لغوی معنوں میں بھی استعمال کیا ہے ۔ مثلاً

و ان الشیاطین لیوحون الی اولیا ئھم

اصطلاحاً البتہ وحی سے مراد ہے وحیٔ رسالت جس کی صحت مسلم ہے اور جو اس لیے ہمیشہ کے لیے حجت ٹھہرے گی۔

انگریزی زبان میں وحی کا مترادف ہے revealation، جس میں ظاہر وہ بات نہیں جو اصطلاحاً وحی میں۔ بہر حال جہاں تک اسلامی مصطلحات کا تعلق ہے انگریزی زبان کی اصطلاحات ہماری اصطلاحات کے مقابلے میں بڑی ناقص ہیں۔ لہٰذا ان کے ذریعے اسلامی تصورات کی ترجمانی مشکل ہو جاتی ہے۔ قارئین کو چاہئے خطبات کے مطالعے میں اس امر کا بالخصوص لحاظ رکھیں۔

د۔ یونانیت (۵–۱۶)

متن میں anti-classical یعنی قدیم یونانی، رومی، بالخصوص یونانی۔ مطلب ہے یونانی خیالات اور تصورات یا روح یونان (Hellenism) کے خلاف جس نے محسوس کی بجائے مجرد پر زور دیا اور صرف معقول کو قابل اعتنا ٹھہرایا۔ اس کلاسیکی روح یا یونانیت کا اشارہ یہاں اگرچہ یونانی فلسفہ کی طرف ہے لیکن وہ عبارت ہے یونانی تہذیب و ثقافت کے گوناگوں پہلوؤں سے۔ اس میں فلسفہ کے علاوہ علم و حکمت، شعر اور فن، اخلاق، معاشرت، حتیٰ کہ سیاسی اجتماعی ہر قسم کے تصورات شامل ہیں۔ اسلام کو ان سب سے سابقہ پڑا، کسی سے زیادہ کسی سے کم۔ یہ در اصل دو تہذیبوں کی ٹکر تھی۔ دونوں کا مطمح نظر ایک دوسرے سے مختلف تھا۔ مسلمانوں کے سواد اعظم نے تو ابتدا ہی سے محسوس کر لیا تھا کہ اسلام اور یونانی افکار میں کوئی مصالحت ممکن نہیں جیسا کہ فتنۂ خلق قرآن کی تاریخ سے ظاہر ہو جاتا ہے۔ علم و حکمت کی دنیا میں البتہ اس کے خلاف جو رد عمل یا بغاوت رونما ہوئی اس کا زمانہ مؤخر ہے۔

مگر پھر یہ جو کہا گیا ہے کہ فلسفۂ یونان کی حیثیت تاریخ اسلام میں ایک زبردست ثقافتی قوت کی تھی تو اس کا مطلب صرف یہ ہے کہ اسلام کی بدولت جب علوم و فنون اور افکارِ فلسفہ کی تجدید ہوئی اور حکمتِ یونان کا مطالعہ از سرِ نو

کیا گیا تو وہ سارا غور و فکر اور ذہنی اور روحانی کشمکش جس سے کبھی عالم انسانی کا گذر ہؤا تھا مسلمانوں کے سامنے آگئی۔ وہ ماضی کے وارث تھے اور اس لیے نا ممکن تھا ان گوناگوں تصورات، افکار اور خیالات سے بے تعلق رہتے جن سے مشرق قریب کا روحانی اور ذہنی مطمح نظر بالخصوص متاثر ہؤا تھا اور جسے گویا اسلام اب ایک نئی شکل دے رہا تھا۔ یوں بھی علم و حکمت کی ان روایات کا جن کا نشو و نما دنیاے قدیم میں ایک خاص مرحلے پر آ کر رک گیا تھا۔ جب پھر سے احیا ہؤا تو ان میں ایک روایت وہ بھی تھی جسے ہم فلسفۂ یونان سے تعبیر کرتے ہیں تو اس سے ربط و ضبط نے بالآخر وہ فکری تصادم پیدا کیا جس سے مسلمانوں کا ذہن طرح طرح کے مسائل اور ان کے حل میں الجھ گیا۔ یہ مسائل فلسفیانہ بھی تھے، علمی، اخلاقی، تہذیبی اور ثقافتی بھی۔ لہٰذا فلسفۂ یونان جہاں ایک زبردست علمی محرک تھا وہاں غور و فکر کے لیے ایک اعلیٰ درجے کا مواد بھی۔ یہ نہیں کہ مسلمانوں کے تصور حیات میں کوئی کمی تھی جسے اس نے پورا کیا جیسا کہ مستشرقین غلطی سے سمجھتے ہیں، یا جیسا کہ عیسائیت کی تاریخ میں بشکل لوگوس (کلام) اس کی ایک مثال موجود ہے۔

۵۔ عینیت (۶—۲۰)

عینیت (Idealism) یعنی وہ فلسفیانہ نظریہ جس کی ایک نہیں متعدد تعبیریں کی گئیں لیکن جن میں قدر مشترک ہے مادیت کا انکار۔ لہٰذا عینیت کے کئی مذاہب اور کئی شکلیں ہیں، داخلی، خارجی۔ پھر جہاں تک الفاظ کا تعلق ہے انگریزی کی طرح اردو میں بھی عینیت اور idealism دونوں کا اطلاق یا تو اس ما بعد الطبیعی نظریے پر ہوتا ہے جس کی بنا قدروں پر ہے جیسے مثلاً کانٹ کے فلسفہ میں جو عقل محض کو نا رسا ٹھہراتے ہوئے عقل عملی کے سہارے ذاتِ باری تعالیٰ، حیات بعد الموت اور افعال و اعمال میں انسان کی آزادی اور اختیار کا اثبات کرتا ہے۔ لہٰذا کانٹ کا سارا فکر ان قدروں پر مرتکز ہو جاتا ہے جن کی صحت گویا بداہتاً مسلم ہے اور یہی وجہ ہے

کہ ہم ایسے انسانوں کو جو عزائم اور مقاصد کی پیروی کریں عینیت پسند idealist ہی کہا کرتے ہیں خواہ ان کا ما بعد الطبیعی نظریہ کچھ بھی ہو (یا شاید مطلقاً نہ ہو) - یا پھر افلاطون کے نظریۂ امثال (forms, ideas) پر جس نے ہر شے کے عین کو جو اصلاً غیر مادی ہے حقیقی ٹھہرایا، شے اس کی شبیہ ہے اور اس لیے غیر حقیقی - لہذا ہماری اصطلاح 'اعیان نا مشہود' -

و- پیغمبرانہ شان (۷-۲۴)

متن میں پیغمبرانہ (یہ طباعت کی غلطی ہے) - انگریزی میں apostolic جو در اصل ایک مسیحی الاصل اصطلاح ہے، لیکن جس کا مفہوم 'پیعمبرانہ' ہی سے ادا ہو سکتا تھا - یہ تصریح اس لیے ضروری تھی کہ عام گفتگو میں ہم نبی کو بھی پیغمبر ہی کہہ دیا کرتے ہیں، حالانکہ جہاں تک تعلیمات قرآنی کا تعلق ہے نبی کو نبی ہی کہنا چاہیے -

اناجیل کے اردو ترجموں میں Apostle کو رسول ہی کہا گیا ہے (ملاحظہ ہو عہد نامۂ جدید کا کوئی اردو ترجمہ) - یہ در اصل اشارہ ہے حواریانِ مسیح (علیہ السلام) کی طرف - قرآن پاک میں بھی حواریانِ مسیح کا ذکر آیا ہے لیکن ان کے نام مذکور نہیں - اناجیل میں البتہ چند ایک نام مذکور ہیں جن میں رفتہ رفتہ اولیائے و صلحائے (مسیحیت) کا اضافہ ہوتا رہا - Apostle یا رسول بہر حال وہ بلند مرتبہ انسان ہیں جو صحیح مذہبی زندگی کا نمونہ پیش کرتے اور اپنے آپ کو خدمت دین کے لیے وقف کر دیتے ہیں - لہذا جب حضرت علامہ نے یہ کہا کہ غزالی کی دعوت میں پیعمبرانہ شان پائی جاتی تھی تو ان اصطلاحات کے اعتبار سے جو مغربی دنیا کے مذہبی ادب کا جزو بن چکی ہیں تا کہ اظہار مطلب میں آسانی رہے - اس لیے کہ یہاں خطاب بھی تو در حقیقت اہلِ مغرب ہی سے ہے -

ز- زمان متسلسل (۸-۱۱)

یعنی Serial Time، جس کا ترجمہ حضرت علامہ کی

رائے تھی زمان قار مناسب رہے گا۔ فرمایا serial کا مفہوم لفظ قار سے ادا کیا جائے، یعنی رک رک کر یا قرار لیتے ہوئے چلنے والا زمانہ، جیسے ہر لمحے کو گویا لمحہ بھر کے لیے قرار حاصل ہے۔ اس لیے کہ serial time روز مرہ زندگی کا زمانہ ہے جس میں ہم ماضی سے حال میں گذرکرتے ہوئے سلسلہ وار مستقبل کی طرف بڑھتے ہیں۔ سلسلہ وار سے مطلب ہے آنات کا یکے بعد دیگرے، مگر پیہم ظہور جس سے اس میں تسلسل کی شان پیدا ہو جاتی ہے۔ حالانکہ تسلسل کا تعلق ہمارے اپنے یعنی داخلی احساس سے ہے۔

زمان متسلسل کے مقابلے میں زمان غیر متسلسل یعنی وہ زمانہ ہے جس میں نہ مرور ہے، نہ تسلسل، نہ ایک کے بعد دوسرا لمحہ، نہ آنات کا پیہم ظہور۔ لہٰذا اس میں نہ ماضی ہے، نہ حال، نہ مستقبل۔ یہ گویا زمان خالص ہے یا زمان محض (pure) جسے برگساں نے استدام (duration) کہا ہے۔ لہذا حضرت علامہ کا ارشاد تھا زمان غیر متسلسل کو زمان غیر قار کہا جائے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عربی میں زمانے کی تعریف قار الذات کہ کر بھی کی گئی ہے جس سے مقصود اگر اس کا لمحہ بلمحہ (اور اس لیے رک رک کر) آگے بڑھنا ہے تو serial time کو زمان قار اور non-serial کو غیر قار ہی کہنا چاہیے۔

مگر پھر عربی زبان میں زمانے کے لیے متعدد الفاظ ہیں: دھر، زمن، وقت، اجل، حین، وغیرہ وغیرہ۔ دھر زمان خاص ہے، زمن روز مرہ کا ریاضیاتی زمانہ جسے ہم ناپ سکتے اور ماضی، حال اور مستقبل میں تقسیم کر دیتے ہیں۔ وقت اور اجل اور حین اس کے مختلف پہلو ہیں۔ بایں ہمہ مترجم نے لفظ 'متسلسل' کو اس لیے ترجیح دی کہ ایک تو اس سے ہمارا ذہن 'سلسلے' (series) کی طرح منتقل ہو جاتا ہے۔ ثانیاً ہم اس طرح continum (تسلسل) اور continous (تواصل) میں بآسانی فرق کر سکتے ہیں۔ تسلسل عبارت ہے سلسلۂ لمحات سے جس میں ہر لمحے کا وجود دوسرے سے الگ ہؤا کرتا ہے۔ تواصل اس امر:

سے کہ آپ حسب مطلب زمان و مکان میں جتنے چاہیں نقطہ ہائے مکانی اور لمحہ ہائے زمانی پیدا کر لیں۔

بعینہ duration کا ترجمہ اگرچہ صرف ایک مقام پر مدت زمانی کیا گیا ہے (خطبۂ سوم، ص ۱۰۶)، اس کے لیے 'استدام' سے بہتر کوئی لفظ نہیں مل سکا۔ مولانا سید سلیمان کی رائے تھی کہ اسے ثبوت یا قرار کہا جائے۔ لیکن ثبوت اور قرار میں ٹھہراؤ ہے، استدام میں حرکت (بلا شائبۂ مرور)۔ یہ زمان خالص ہے یا زمان بحت جس کا تھوڑا بہت مفہوم اگر ادا ہو سکتا تھا تو لفظ بقا سے۔ لیکن ظاہر ہے اس کا استعمال ایک دوسرے معنوں میں اتنا عام اور مخصوص ہے کہ duration کو بقا کیسے کہا جا سکتا تھا۔

مگر پھر یہ جو بعض حضرات نے اس کو 'دوران' کہنا شروع کر دیا ہے تو اس کی وجہ سمجھ میں نہیں آئی۔

ح۔ مغربی تہذیب در اصل اسلامی تہذیب ہی کے بعض پہلوؤں کی ترقی یافتہ شکل ہے (۱۱—۳۸)

سطحی نظر سے دیکھا جائے تو حضرت علامہ کے اس ارشاد سے غلط فہمی کا احتمال ہے۔ اس لیے کہ اسلامی ثقافت کی روح جس کی اساس توحید پر ہے یقیناً مغربی ثقافت سے مختلف ہے جس میں ایک نہیں کئی عوامل کام کر رہے ہیں۔ حضرت علامہ کا اشارا بھی انہیں عوامل میں سے بعض کی طرف ہے۔ مثلاً علم و حکمت کی تحصیل و ترقی، یا تسخیر فطرت، یا نظم امور میں یہ سمجھنا کہ زندگی ایک وحدت ہے، یا یہ کہ یہی دنیا ہے جس کی کشمکش میں حصہ لیتے ہوئے ہمیں اپنے عزائم اور مقاصد کی ترجمانی عملی رنگ میں کرنا ہے۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو مغربی تہذیب و تمدن کا سرسری سا مطالعہ بھی حضرت علامہ کے اس خیال کی تائید کے لیے کافی ہے۔ یوں بھی یہاں حضرت علامہ کی نظر افکار علم پر ہے (ملاحظہ ہو پانچواں خطبہ)۔ پھر 'بعض پہلوؤں' کا صاف مطلب یہ ہے کہ مغربی تہذیب و تمدن کے وہ پہلو جو گویا غیر اسلامی ہیں در خود اعتنا نہیں۔

## ط۔ فلسفہ اور مذہب کے مشترک مسائل (۱۲ — ۳۱)

فلسفہ اور مذہب کا مقصود اگرچہ الگ الگ ہے، اصول و منہاج اور نقطۂ نظر الگ الگ۔ لیکن دونوں کی ابتدا زندگی کے ایک بنیادی تقاضے سے ہوتی ہے۔ دونوں ادراک حقیقت کے آرزومند ہیں۔ دونوں کے سامنے حیات انسانی ہے، اس کے احوال و واردات اور گوناگوں مسائل جن کو نہ مذہب نظر انداز کر سکتا ہے، نہ فلسفہ۔ لہذا ان میں ایک شان اشتراک پیدا ہو گئی ہے جس کی طرف، خطبات کے آغاز ہی میں اشارا کر دیا گیا ہے۔ مگر پھر جہاں مذہب کی بنا ان محکمات پر ہے جن میں کوئی تغیر و تبدل ممکن نہیں وہاں علم و حکمت ہو یا زندگی اور اس کے تجربات ان میں اضافے اور ترقی کے ساتھ ساتھ افکار و تصورات کی دنیا بھی بدلتی رہتی ہے اور اس لیے ہمیں موقعہ ملتا ہے کہ مسائل حیات پر از سر نو غور کریں، نئے نئے نقطہ ہائے نظر اور نئے نئے زاویہ ہائے بحث کے ماتحت ان کا پھر سے جائزہ لیں۔ یوں بہت سے ایسے مسائل جو مذہب اور فلسفہ میں طرح طرح سے نزاع اور کشمکش پیدا کر دیتے یا لا ینحل نظر آتے ہیں آپ ہی آپ حل ہو جاتے اور دونوں کو باہم قریب لے آتے ہیں۔ چنانچہ دیکھ لیجیے اسلام کا یہ دعویٰ کہ وہ عین علم ہے کس طرح پورا ہو رہا ہے اور یہی وہ حقیقت ہے جس پر خطبات میں زور دینا مقصود ہے۔ یہ نہیں کہ مذہب کو فلسفہ یا فلسفہ کو مذہب میں مدغم کر دیا جائے۔

## ی۔ مذہب اور تمدن (۱۳ — ۳۶)

تمدن civilization عبارت ہے اس شعوری اور ارادی جد و جہد سے جو انسان زندگی کے گوناگوں تقاضوں کے پیش نظر اس لیے کرتا ہے کہ اپنی احتیاجات، عزائم اور مقاصد کی تکمیل کر سکے۔ لہٰذا اس جد و جہد کی ایک غایت اور ایک انتہا ہے جس میں ظاہر ہے وہ کسی نتیجے کا منتظر رہتا ہے۔ مذہب اس کے برعکس وہ

نقطۂ نظر ، وہ اصول و منہاج اور وہ دستور العمل ہے جس سے اس جد و جہد کو ایک مستقل اور محکم اساس مل جاتی ہے۔ بغیر اس کے ناممکن ہے ہم اپنی مساعی تمدن میں خیر اور سعادت اور کامرانی کا منہ دیکھ سکیں۔ لہٰذا مذہب اور تمدن باہم حلیف ہیں ، یعنی دو متجاذب قوتیں جن کا وجود ایک دوسرے کے لیے ناگزیر ہے۔ وہ باہم حریف ثابت ہوتی ہیں ، یا ان میں تصادم پیدا ہوتا ہے تو اس وقت جب ایک کو دوسرے سے بے تعلق ٹھہرایا جائے ، یا جب ہم ان کی حقیقی نوعیت اور غرض و غایت کے فہم میں قاصر رہیں۔ اسلام نے ظاہر ہے ان دونوں باتوں کا لحاظ رکھا اور تہذیب و تمدن کے لیے وہ اساس مہیا کر دی جس کی اسے تلاش تھی۔

## ک۔ عالمِ روحانی اور عالمِ مادی (۱۴ــ۴۷)

"عالمِ مادی عالمِ روحانی کی تجلی سے بیگانہ نہیں"۔ یہ اسلام کا موقف ہے۔ بانیِ مسیحیت نے تو صرف اتنا کہا تھا کہ ہم اپنی روحانی زندگی کے لیے کسی ایسے سرمائے کی جستجو کریں جس کا ایک الگ تھلگ اور مستقل وجود ہو۔ لیکن جس کے پیش نظر آگے چل کر مسیحیت نے دنیا سے منہ موڑ لیا۔ عام مسیحیت کی یہ روش جس خیال پر مبنی ہے اور اس سے جو نتائج مترتب ہوئے ، علیٰ ہذا اسلام کا اس سلسلے میں جو نقطۂ نظر ہے اس کے لیے ملاحظہ ہوں سطور مابعد۔

البتہ اس سلسلہ میں قابل غور یہ امر ہے کہ مغربی فلسفہ روحانیت اور مادیت کی تفریق سے آج تک آزاد نہیں ہو سکا۔ حتیٰ کہ تہذیب و تمدن ، یعنی انسان کی حیات عملی میں تو یہ تفریق اور زیادہ سختی سے قائم ہو چکی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مغرب میں زندگی یا تو سر تا سر ملدیت اور حسیت تک محدود ہے۔ مادی (میکانیکی) اسباب و علل اور محسوسات سے آگے اسے کچھ نظر نہیں آتا ، یا پھر وہاں روحانیت کا کوئی تصور موجود ہے تو عمل اور واقعات کی دنیا سے بے تعلق ، یعنی محض ایک خیال ، یا فلسفہ۔

ل۔ قرآن پاک کی فطرت پسندی (۱۲ — ۶۷)

انگریزی میں Naturalism of the Quran جس کا صحیح ترجمہ تو یہ تھا ''قرآن پاک کا نظریۂ فطرت'' اس لیے کہ Naturalism عبارت ہے کسی ایسے نظریے سے جو فطرت کے بارے میں قائم کیا جائے (مثلاً نظریۂ جواہر) ۔ لیکن یہاں جیسا کہ حاشیے میں وضاحت کر دی گئی ہے، حضرتِ علامہ کا مقصود صرف اس امر پر زور دینا ہے کہ یہ جو قرآن پاک نے بار بار عالمِ فطرت اشارا کیا اور جس سے بیشک اس کے باب میں ایک نظریہ متشکل ہو جاتا ہے (ملاحظہ ہوں صفحاتِ ما قبل و صفحاتِ ما بعد ، خطبۂ اول) ۔ لہٰذا ہم اس کی حقیقی نوعیت ٹھیک ٹھیک سمجھ لیں ۔ یہ گویا ایک تنبیہ ہے ان معنوں میں کہ قرآن پاک کا یہ ارشاد کہ ہم عالمِ فطرت کے مشاہدے اور تسخیر و تصرف کی طرف قدم اٹھائیں اس خیال پر مبنی نہیں کہ اس کی انتہا مادہ پرستی یا حسیت اور اختباریت پر ہو اور اس لیے ہم صرف محسوس کو حقیقی قرار دیں۔ محسوس بیشک حقیقی ہے ۔ لیکن حقیقت محسوسات تک محدود نہیں ۔

م۔ صوفیانہ واردات (۲۱ — ۶۹)

یعنی وہ سب احوال اور مشاہدات ، کشف ، الہام ، حدس اور وجدان جو گویا بلا منت حواس ہمارے لیے علم کا ذریعہ بنتے ہیں اور جن کو ایسا ہی طبعی ٹھہرانا چاہیے جیسے وارداتِ حواس ۔ لہٰذا خطبات میں لفظ صوفی اور صوفیانہ (بلکہ تصوف) کا استعمال بھی بطور ایک مخصوص اصطلاح کے ہؤا ، نہ کہ اس کے عام معنوں میں اور وہ بھی صرف اس صورت میں جب ان واردات کا تعلق عام انسانوں سے ہو ۔ انبیا کے مشاہدات اور واردات میں بھی اگرچہ ادراک بالحواس کو مطلق دخل نہیں ہوتا اور اس لیے ان کی اور صوفیانہ واردات کی نوعیت باوجود مشابہت ایک سی نہیں (ملاحظہ ہو تصریح الف) ۔ انبیا کے علم کا سرچشمہ وحی الٰہی ہے جس میں ظاہر ہے غلطی اور خطا کا شائبہ تک نہیں ہوتا ۔ ان مشاہدات اور واردات کو صوفیانہ مشاہدات اور واردات سے مشابہت ہے تو صرف اتنی کہ

دونوں صورتوں میں ادراک بالحواس کا عمل معطل رہتا ہے۔ ورنہ انبیا کے مشاہدات کی حیثیت اپنی جگہ پر مخصوص اور منفرد ہے۔ خطبات میں بھی شعور ولایت اور شعور نبوت کی تفریق سے اس امتیاز کی طرف صریح اشارا موجود ہے۔

البتہ انگریزی لفظ mystic کا ترجمہ ہے 'سری'۔ یعنی وہ پر اسرار ذریعۂ علم جس کا تعلق ارباب باطن کے مکاشفات اور مشاہدات سے ہے۔ لہٰذا اس طرح جو علم حاصل ہوتا ہے اس کی حیثیت بھی پر اسرار ہی رہتی ہے۔ صوفیانہ یا mystic (بمعنی سری) کے بارے میں ازروئے اسلام بہ نقطۂ نظر بہر حال نا قابل تسلیم ہے۔

ن۔ پیشگویانہ صلاحیتیں (۲۵-۷۹)

انگریزی متن میں میکڈانلڈ کے جس قول کی طرف اشارا کیا گیا ہے اس کا انداز خالصاً مستشرقانہ ہے بایں ہمہ اس سے کوئی غلط فہمی پیدا نہیں ہوتی اس لیے کہ حضرتِ علامہ کا خطاب بھی انگریزی دان طبقے کی وساطت سے دراصل اہلِ مغرب ہی سے ہے۔ لیکن ہمیں چاہیے اس مستشرقانہ نقطۂ نظر کو ایک حد تک سمجھ لیں۔ یہ موقعہ تفصیلی بحث کا نہیں۔

عیسائیت کو جہاں نبوت اور رسالت، لہذا وحیٔ رسالت سے انکار ہے وہاں مشکل یہ ہے کہ اس کی ابتدا ایک یہودی فرقے کی حیثیت سے ہوئی۔ لہذا وہ مجبور ہے اس کی تعبیر ایک خاص رنگ میں کرے۔ چنانچہ عام طور پر نبوت کا مفہوم اس کے نزدیک بجز اس کے کچھ نہیں کہ کسی شخص کو غیب دانی کا دعویٰ ہو اور وہ مستقبل کے بارے میں پیشگوئیاں کرنا شروع کر دے۔ یہی وجہ ہے کہ انگریزی زبان میں لفظ Prophet کے معنی ہیں پیشگوئیاں کرنے والا اور پھر اس کا استعمال اتنا عام ہو چکا ہے کہ مذہب کو چھوڑ کر زندگی کے عام معاملات میں بھی بلا تکلف اس سے کام لیا جاتا ہے۔ مثلاً سیاسی 'پرافٹ' یعنی پیشگوئیاں کرنے والے، یا موسم کا حال بتلانے والے۔ انھیں بھی پرافٹ ہی کہا جاتا ہے

اور اس لیے میکڈانلڈ ایسے پادری مستشرق کے نزدیک ابن صیاد بھی پرافٹ ہی تھا۔ چنانچہ حدیث زیر بحث کا مطلب بھی اس نے اپنی مسیحی عصبیات اور علمی کم نظری کے باعث یہی سمجھا کہ حضور رسالتمآب صلعم گویا یہ دیکھنا چاہتے تھے کہ ابن صیاد کو دل کی بات بتانے یا اخبار غیب میں کہاں تک مہارت حاصل ہے۔ حالانکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے ایک مخصوص دماغی مظہر تھا جس کی آپ کو تحقیق مطلوب تھی۔

س۔ عملی معیار (۳۰۔۱۲۱)

انگریزی میں Pragmatic test لیکن یہاں عملی معیار کے سلسلے میں 'عملی' کا اشارا اسی مذہب فلسفہ کی طرف نہیں جسے Pragmatism (عملیت یا استنتاجیت) سے تعبیر کیا جاتا ہے اور جس کی اساس اس خیال پر ہے کہ فکر سے مقصود دراصل کوئی راہ عمل پیدا کرنا ہے۔ اس لیے کہ ہمارے غور و فکر کا حقیقی محرک ہماری خواہش عمل ہے جس میں حق کی حیثیت جو علم کا حقیقی مقصود ہے محض ایک وسیلے کی ہے۔ وہ گویا مقصد نہیں ہے، بلکہ ذریعہ۔ بالفاظ دیگر علمی نظریوں کی بجائے خود کوئی قدر و قیمت نہیں۔ ان کی قدر و قیمت ان کے استعمال میں ہے۔ علاوہ ازیں حق کا وجود ہے کہاں؟ یہی وجہ ہے کہ ولیم جیمز کے نزدیک جو گویا اس فلسفے کا بانی ہے (حالانکہ اس کے پیش رو یورپ میں بھی موجود تھے)۔ عملیت کی خوبی یہ ہے کہ اس سے مذہبی عقائد کے جواز کی ایک صورت نکل آتی ہے (ورنہ ناممکن ہے ہم عقلاً ان کا اثبات کر سکیں)۔ اس لیے کہ حق Truth کا وجود ہے بھی تو عالم خارجی کے بارے میں ہمارے داخلی غور و فکر کی حیثیت سے۔ یہ نہیں کہ اس سے فی الواقعہ کسی حقیقت کا انکشاف ہو سکے۔ جیسے مثلاً اس فلسفے کا شارح ثانی ڈیوی Dewey نے کہا ہے کہ جب ہم یہ کہتے ہیں پانی آکسیجن اور ہائیڈروجن کا مرکب ہے تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ بطور ایک خارجی حقیقت کے ہمیں معلوم ہو گیا پانی ہے کیا۔ ہمیں معلوم ہؤا تو صرف وہ

نسخہ جس کے استعمال سے پانی طیار کیا جا سکتا ہے۔

اب اگر غور سے دیکھا جائے تو فلسفۂ عملیت کی بنا اس مغالطے پر ہے کہ جب ہم کسی چیز پر حکم لگاتے ہیں (مثبت یا منفی) اس کی نوعیت سر تا سر جذباتی ہوتی ہے۔ بالفاظ دیگر اس میں ہمارے احساس اور ارادے کا بھی اتنا ہی دخل ہوتا ہے جتنا عقل اور علم کا اور یہ وہ بات ہے جس کو اس فلسفے کا بڑے سے بڑا مخالف بھی تسلیم کرے گا۔ اس لیے کہ یہ فی الواقعہ ہمارا جذبہ عمل ہے جو ہمیں غور و تفکر پر مجبور کرتا ہے لیکن اس سے یہ کہاں ثابت ہوتا ہے کہ خالص عقلی احکام کا کوئی وجود ہی نہیں، یا یہ کہ حق محض ایک وسیلہ ہے کسی مقصد کے حصول کا۔ اس لیے کہ خالص عقلی احکام کی طرح حق کا بھی اپنا ایک مستقل وجود ہے۔ یہ کیسے کہا جا سکتا ہے کہ ہم حقیقت سے کلیتاً بے خبر ہیں۔ عملیت کا اقرار در اصل علم کا انکار ہے یعنی اس تیقن کا جو گویا علم کی جان ہے۔ لہذا یہاں عملی معیار کا اشارا اس امر کی طرف ہے کہ اگر فکر نے کسی حقیقت کو پا لیا ہے تو یہ بھی ممکن ہے کہ ہم اس کو اپنے عمل میں لائیں اور دیکھیں کہ جو تصدیقات نظری طور پر قائم ہوئیں کیا عملاً بھی ان کی تائید ہوتی ہے؟ یہ گویا ایک اور ذریعہ ہوگا ان کے امتحان اور آزمائش کا، بعینہ جیسے سائنس میں حقیقت کے ادراک کے ساتھ ساتھ اس کا تجربہ اور مشاہدہ ضروری ہو جاتا ہے۔

یہاں یہ امر بھی قابل غور ہے کہ عملیت اور اس قسم کے جملہ فلسفوں مثلاً قطعیت، یا منطقی قطعیت Logical positivism کو تحریک ہوتی ہے تو ایسے ہی موقعوں پر جب ہمارے ذہن پر کوئی اضمحلال طاری ہو اور ہمارے قوائے غور و فکر ضعیف ہو جائیں، یا بالواسطہ اس صورت میں جب فکر کو ادراک حقیقت میں نارسا ٹھہرایا جائے۔

خطبات کا نقطہ نظر ظاہر ہے اس کے بالکل برعکس ہے۔

# دوسرا خطبہ

**۱- فلسفۂ کلام (۲-۱) -**

فلسفۂ کلام Scholasticism یعنی وہ مذہبِ فلسفہ جس نے از منۂ متوسطہ میں فروغ پایا اور مسیحی عقائد کا سلسلہ یونانی افکار سے جوڑ دیا ، مگر جس کا ظہور صرف یورپ سے مختص ہے -

انگریزی متن کی عبارت یوں ہے - ”فلسفہ کلام نے ہستیِ باری تعالیٰ پر تین دلائل قائم کیے ہیں -“

فلسفۂ کلام کا آغاز بقول ایک مغربی مؤرخ علم و حکمت (سارٹن : مقدمۂ تاریخ سائنس) اس وقت ہوا ”جب لاطینی فلاسفہ نے ایک طرف مسیحی عقائد کا جن میں آبائے کلیسا کی تفسیریں بھی شامل تھیں مطالعہ کیا ، دوسری جانب بعض ایسی تصنیفات کا جو کم و بیش فلسفۂ یونان ، بالخصوص مشائیت اور اشراقیت سے ماخوذ تھیں تو انھوں نے کوشش کی کہ ان متضاد اور متبائن روایات میں حتی الوسع تطبیق پیدا کریں حالانکہ یہ ایک ناممکن سی بات تھی . . . مسیحی عقائد کی بنا ایمان پر ہے اور یونانی فلسفہ عبارت ہے محسوسات و مدرکات کی عقلی تعبیر سے . . . عیسائی متکلمین کی یہ زبردست جد و جہد . . . صرف اس صورت میں کامیاب ہو سکتی تھی کہ عقل اور مذہب کے درمیان مصالحت کا کوئی راستہ نکل آئے . . .“

آگے چل کر یہی مصنف لکھتا ہے ”کلام عبارت ہے اس مفاہمت سے جو علم science اور الٰہیات theology میں کی جاتی ہے . . . پیش از وقت تعمیم generalisation من مانے arbitrary عقائد ، تجربی مدلولات data کی ایک محدود مقدار سے غیر معمولی استخراج اور منقولات کا حد سے زیادہ ادب و احترام اس کے خصائص میں داخل ہے . . .“

سطور بالا سے اندازہ ہو جائے گا کہ فلسفہ کلام کی حقیقی نوعیت کیا ہے۔ در اصل اس فلسفے کو کلام سے موسوم کرنا بھی غلطی ہے لیکن کچھ تو الفاظ کی کمی اور کچھ اس سطحی مشابہت کی بنا پر جو اس فلسفے کو اسلامی علم کلام سے ہے راقم الحروف کو مجبوراً یہ اصطلاح اختیار کرنا پڑی۔

چنانچہ یہی احتیاط تھی جس کی بنا پر حضرت علامہ نے فرمایا کہ متن کی عبارت بدل دی جائے۔ اس لیے کہ قطع نظر ان دلائل کے جو متکلمین فرنگ نے اثبات ہستی باری تعالیٰ میں پیش کیں اور جن کی فلسفہ میں ایک مستقل حیثیت ہے اس لیے کہ ان کا سلسلہ در حقیقت فلسفۂ یونان سے جا ملتا ہے (لہٰذا متکلمین اسلام نے بھی ان سے کام لیا) فلسفہ کلام کا نشو و نما صرف یورپ سے مخصوص ہے۔

یہ تنبیہ نہایت ضروری تھی اور اسی لیے حضرت علامہ کا ارشاد تھا کہ متکلمین کے ساتھ لفظ فرنگ کا اضافہ کر دینا چاہیے۔

ب۔ افلاطون اور ہیگل (۳۴ - ۳۶)۔

کیا وجود اور ماہیت وجود یا فکر thought اور وجود being ایک identical ہیں؟ خطبات میں یہ بحث اس لیے چھیڑی گئی کہ دلیل وجودی اور دلیل غائی میں جب ہی کوئی معنی پیدا ہوتے ہیں جب یہ ثابت کر دیا جائے کہ بحالت موجودہ شاھد و مشہود کا وہ امتیاز جو از روئے علم ناگزیز ہے ایک طرح کی مجبوری ہے، ورنہ در حقیقت ان کی ماہیت ایک ہے۔

لیکن اگر فکر اور وجود ایک ہیں تو پھر سوال پیدا ہوتا ہے کہ حقیقت کیا محض فکر ہے؟ جیسے مثلاً افلاطون کے نظریہ اعیان کی رو سے موجودات کی حقیقت محض تصورات کی رہ جاتی ہے۔ ہیگل کا نقطۂ نظر بھی کم و بیش یہی ہے اس لیے کہ حقیقت کیا ہے؟ وہ تصور مطلق Absolute Idea جس کا انکشاف ذات زمان و مکان میں ہو رہا ہے۔ پھر بعد انکشاف ذات تو وہ گویا بالفعل موجود ہے لیکن جہاں تک اس کا

انکشاف ذات نہیں ہؤا صرف بالقوہ یہی وجہ ہے کہ ہیگل نے عالم محسوس سے زیادہ اعتنا نہیں کیا۔ ملاحظہ ہوں 'پیام مشرق' کے یہ اشعار:

حکمتش معقول و با محسوس در خلوت نرفت
گر چہ فکر بکر او پیرایہ پوشد چوں عروس
طائر عقل فلک پرواز او دانی کہ چیست
ماکیاں کز زور مستی خایہ گیرد بے خروس

مزید برآں یہاں ایک اور مشکل رو نما ہوتی ہے اور وہ یہ کہ جس تصور مطلق کی نوعیت وہ ہے جس کی طرف اوپر اشارا کیا گیا ہے اس کی حقیقت در اصل ہے کیا۔ یہی وجہ ہے کہ Phenomenology of Nature میں جب ہیگل نے موجودات خارجی کا استخراج تصور مطلق سے کیا تو اس کا استدلال ناقص رہ گیا۔ لہذا خطبات سے قارئین کا ذہن نہ تو افلاطون کی طرف منتقل ہونا چاہیے، نہ ہیگل کی جانب۔ خطبات کا مدار بحث یہ ہے کہ نظریہ علم Epistimology کی رو سے دیکھا جائے تو عالم و معلوم (ناظر و منظور یا شاھد و مشہود) کا اثبات ضروری ہے۔ دلیل غائی اور وجودی کا تقاضا برعکس اس کے یہ ہے کہ شئے مدرکہ اور نفس مدرک میں باعتبار ماہیت کوئی امتیاز روا نہ رکھا جائے۔ بغیر اس کے ناممکن ہے ہم اس دوئی سے بچ سکیں جو بحالت موجودہ فکر اور وجود میں قائم کرنا پڑتی ہے۔ (علاوہ ازیں یہ بھی تو ممکن ہے کہ فکر اور وجود فی الواقعہ ایک ہوں)۔ لہذا اس مشکل کا حل یہ ہے کہ ہم قرآن پاک کے اس ارشاد ھوالاول والآخر . . . الخ کو دلیل راہ بنائیں۔ فکر اور وجود ایک ہیں لیکن کس طرح اس کا جواب اسی خطبے میں ملے گا۔ ملاحظہ ہو صفحہ ۸۷۔

یوں خطبات کے نقطۂ نظر سے جو مابعدالطبیعی نتیجہ مترتب ہوتا ہے وہ افلاطون کے اعیان یا ہیگل کی 'معروضی عینیت' سے بالکل مختلف ہے۔ مزید یہ کہ اس سے نظریہ وحدۃ الوجود کی تائید بھی نہیں ہوتی۔ ملاحظہ ہو تصریح مابعد۔

علی ھذا تصریح ہ خطبہ چہارم۔

## ج- ھوالاول والاخر . . . الخ (۳۹-۴۷)-

ملاحظہ ہو تصریح ماسبق اور سطور مابعد یعنی و، بحث جو اس خطبے میں اٹھائی گئی اور جس کا ماحصل یہ ہے کہ حقیقت مطلقہ وہ بابصر اور خلاق زندگی ہے جس کا تصور ہم بطور ایک خودی ہی کے کر سکتے ہیں۔ اس خودی کا اثبات کیجیے تو ان مشکلات کا آپ سے آپ ازالہ ہوتا جاتا ہے جن کا تعلق دلیل وجودی، غائی اور کونی سے ہے۔ یہاں ہماری توجہ بالخصوص دلیل کونی پر ہونی چاہیے جس کی رو سے لازم آتا ہے کہ لامتناہی کا اثبات متناہی کی نفی سے کیا جائے۔ علیٰ ھذا عقلی غور و فکر کے اس تقاضے پر کہ حقیقت کا تصور ایک لاصورت، بسیط اور غیر معین کونی اصول کے طور پر کیا جائے لیکن جس سے اگر زمان و مکان کی اس دنیا کا وجود باطل ٹھہرتا ہے جس میں ہم اسے جاری و ساری پاتے ہیں تو اس کی جداگانہ ہستی کا اثبات بھی ضروری نہیں رہتا۔ مزید یہ کہ اگر کائنات ایک وجود باطل ہے تو وہ اصول جو اس میں جاری و ساری ہے اس کی اپنی حقیقت کیا ہے۔ بہر حال اس آیت سے نظریہ وحدۃ الوجود کی تائید نہیں ہوتی۔

## (د) روح Spirit (۵۸-۸۷)-

لفظ روح سے غلط فہمی کا احتمال ہے اس لیے کہ اس کے عام استعمال کی طرح فلسفہ میں بھی اس کے متعدد مفہوم ہیں۔ وہ مترادف ہے Soul (عندالمتکلمین 'نفس')، علیٰ ھذا بعض دوسرے تصورات کا اور جن کا حاصل یہ ہے کہ روح ضد ہے مادے کی۔ چنانچہ مادیت کے مقابلے میں ایک مذہب روحانیت Spiritualism بھی ہے جس میں حقیقت کی تعبیر غیر مادی شکلوں میں کی جاتی ہے۔ مثلاً بارکلے کا مذہب عینیت اور لائب نتس کے حی و مدرکہ افراد Monads یا فشٹے اور ہیگل کے نظریہ ہائے حقیقت۔ لہذا خطبات میں بھی لفظ روح کا استعمال انہیں معنوں میں ہؤا کہ روح مادے کی ضد ہے۔ گویا اس کا استعمال منفیانہ ہے مثبت نہیں۔

۵- صفاتی کثرت (۴۸-۱۳۷) -

انائے بصیر کے عناصر کی صفاتی (اور اس لیے انائے فعال کے عناصر کی مقداری) کثرت کا تصور حیاتی نقطہ نظر کا پیدا کردہ ہے (بمقابلہ طبیعی نقطہ نظر کے) - طبیعیات کا دار و مدار پیمائشوں پر ہے اور اس لیے یہ ریاضیات یعنی تعدد اور شمار کی دنیا ہے جس کی کثرت حقیقی کثرت ہے کیونکہ اس میں ہر عنصر دوسرے سے الگ اور ہر تغیر دوسرے سے متاخر ہوگا، یعنی سلسلہ وار، لہٰذا ماضی و حال اور مستقبل کا پابند - حیاتیات کی دنیا میں اس کے برعکس جو کچھ ہے ایک وحدت ہے یا یوں کہیے کہ باعتبار شئون وہ ایک کل ہے جس میں اصلاً تو کثرت کا شائبہ تک نہیں ہوتا - کثرت کا وجود ہم اس میں داخل کرتے اور یوں اپنے لیے آپ مشکلات پیدا کر لیتے ہیں - اس لیے کہ یہ ہمارا عقلی نقطہ نظر یعنی فکر ہے جو اسے اجزا میں تقسیم کر دیتا ہے - حقیقتاً اس میں نہ کثرت کا وجود ہے، نہ تعدد کا لہٰذا اس میں حساب کی جگہ ہے، نہ شمار کی -

حیاتیات اور ریاضیات کے یہ دو مظاہر اس قدر عام ہیں کہ ان کا اظہار ہماری اصطلاحات کیف و کم کے غیر مصطلحانہ استعمال سے بھی ہوتا رہتا ہے -

(و) گوئٹے کے اشعار (۹۲-۱۸۳) -

گوئٹے کے اشعار کا عربی ترجمہ مہدی علامؔ نے بڑی خوبی سے کیا ہے - ملاحظہ ہو خطبات کا عربی ترجمہ تجدید التفکیر الدینی فی الاسلام، خطبۂ ثانی، ص ۴۷:

و بحر لا تحدہ حدود | یظل لنفسہ ابدا یعید
یصب بہ الوجود الی وجود | وبقی فی الزمان لہ خلود
تری الا قواس آلا فآ تلاقت | و قد نہضت فلیس بہا بعید
لتحفظ ہیکلا عظمت ذراہ | و عز علی الفناء فلا یبید
و فی حب الحیاۃ تری الثریا | تضی ٔ لکی یکون لہا مزید
کما ان الثری فی الارض یہوی | الحیاۃ کلا ہما رای مدید
خلائق کلہا تسعی کفاحا | و تنشط فی الحیاۃ لہا جہود
و کل کفاحہا سلم و امن | و رضوان من اللہ ابید

# تیسرا خطبہ

## ا۔ حقیقتِ دعا (۹۵ - ۱)۔

انگریزی میں Meaning of Prayer اور اس لیے prayer کا ترجمہ دعا ہی کیا جا سکتا تھا۔ اس لیے کہ دعا ہی عبادت کا جیسا کہ عام طور پر اس لفظ کا استعمال ہوتا ہے (خلافت لغت قرآنی) حقیقی مقصود ہے۔ یہ دعا ہی کی خواہش ہے جس نے اپنے اظہار کے لیے مختلف شکلیں اختیار کیں اور جن کو اصطلاحاً عبادت prayer سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ صلواۃ بھی دعا ہی کی ایک شکل ہے۔ لہٰذا متن میں جہاں کہیں اسلامی prayer کا ذکر آیا مترجم نے اسے صلواۃ ہی کہا ہے۔

## ب۔ نقطہ اور لمحہ (۱۰۸ - ۵۲)۔

جیسا کہ خطبات میں مذکور ہے قدیم طبیعیات میں زمان و مکان کا وجود ایک دوسرے سے آزاد اور اپنی جگہ پر مستقل تسلیم کیا جاتا تھا اور اس لیے زمانے کی محسوس اور مکان کی مرئی شکل یعنی لمحوں اور نقطوں، یا پھر جیسا کہ عربی اصطلاح ہے آنات و ھنات کا وجود بھی ایک دوسرے سے الگ رہا۔ طبیعیات حاضرہ نے البتہ جب اس ثنوی نقطہ نظر کے خلاف ابعادِ ثلاثہ کی بجائے ابعادِ اربعہ کا تصور قائم کرتے ہوئے زمانے کو مکان میں مدغم کر دیا تو نقطوں اور لمحوں کے دو الگ الگ اور جداگانہ نظامات کا بھی خاتمہ ہو گیا۔ لیکن طبیعیات حاضرہ کے نزدیک نقطے کا وجود لمحے سے متقدم ہے۔ بہ الفاظِ دیگر لمحے کا وجود غیر حقیقی ہے۔ برعکس اس کے اگر لمحے کا وجود نقطے سے متقدم ہے تو یہ ماننا لازم آئے گا کہ جواھر کی حقیقت دراصل روحانی ہے (جیسا کہ بصورتِ دیگر مادی)۔ لہٰذا ہم یہ نہیں کہ سکیں گے کہ روح دراصل مادے ہی کی ایک لطیف شکل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ

رومی کے اشعار سے بہ نسبت غزالی کے اسلامی نقطۂ نظر کی ترجمانی کہیں زیادہ بہتر شکل میں ہو جاتی ہے۔ پورا قطعہ یہ ہے:

تافت نورِ صبحِ ما از نورِ تو
در صراحی بادۂ منصورِ تو

دادۂ تو چوں چنیں دارد مرا
بادہ کہ بد تا طرب آرد مرا

بادہ در جوشش اسیر جوش ماست
چرخ در گردش اسیر ہوش ماست

بادہ از ما مست شد نے ما ازو
قالب از ما ہست شد نے ما ازو

ما چو زنبوریم و قالب ہا چوموم
خانہ خانہ کرد قالب راچو موم

ج۔ جوہری زمانہ (۱۱۱ - ۵۸)۔

جوہری atomic اس لیے کہ اگر مکان عبارت ہے نقطوں کے ایک سلسلے series سے تو زمانہ کا تصور بھی ہمیں اس طرح کرنا پڑے گا جیسے وہ ایک سلسلہ ہے لمحوں کا اور جن کا ظہور پے در پے ہو رہا ہے۔ بالفاظ دیگر مکان کی اصل ہے نقطہ، زمانے کی لمحہ۔ مکان سلسلہ نقاط (ہنات) ہے، زمانہ سلسلہ لمحات (آنات)۔ یعنی جس طرح نقاط کی سلسلہ بندی سے مکان کا وجود متشکل ہوتا ہے ایسے ہی لمحات کی سلسلہ بندی سے زمانے کا۔ لہذا جواہر مکانی کے ساتھ ساتھ جواہر زمانی کا اثبات بھی لازم آتا ہے۔

د۔ علمِ الٰہی (۱۲۰ - ۶۹)۔

علم الٰہی کا عقلی تصور کیا ہو گا؟ یہ سوال ہے جس کا ان خطبات میں جواب دینے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس سلسلے میں پہلی مشکل تو یہ ہے کہ علم الٰہی کے بارے میں جتنے بھی نظریے آج تک قائم کیے گئے عقلی معیار پر پورے نہیں اترتے۔ ان میں کوئی نہ کوئی نقص ضرور رہ جاتا ہے۔ پھر

علم الٰہی تو علم الٰہی ہے علم انسانی کے متعلق بھی ہمارا کوئی نظریہ کامل و مکمل نہیں۔ لہٰذا قطع نظر اس سے کہ علم الٰہی کا قیاس علم انسانی پر کرنا غلط ہوگا۔ ہم علم انسانی کے پیش نظر کوئی ایسا نظریہ قائم ہی نہیں کر سکتے جو علم الٰہی پر منطبق ہو سکے۔ اصولاً ہم جانتے ہیں کہ علم الٰہی علم کلی ہے، یعنی ماضی و مستقبل اور غیب و حاضر سب پر محیط۔ بایں ہمہ ہمیں نہیں چاہیے ہم اس کا کوئی ایسا تصور قائم کریں جس سے ایک آزاد اور بابصر تخلیقی مشیت کی حیثیت سے اس کے اختیار اور آزادی میں فرق آ جائے، یعنی ہم اس کی قدرت پر کوئی حد قائم کر دیں۔ پھر جب علم الٰہی کی حیثیت بجائے خود ایک تخلیقی عمل کی ہے اور انسان بھی اس امر کا آرزمند کہ قضا و قدر کی تعبیر ایک اٹل جبریت کی شکل میں نہ کی جائے تو ضروری ہو جاتا ہے کہ منطقی قضایا سے کام لینے کی بجائے ہم اسے طرح طرح سے سمجھنے کی کوشش کریں۔ اب اس سلسلے میں جو مسئلہ پیدا ہؤا وہ یہ کہ ذاتِ الٰہیہ کی حیات تخلیقی میں جس کی ماہیت ایک وحدت نامی کی ہے مستقبل کی تطبیق بطور ایک غیر متعین امکان کے اس کے علم کلی سے کس طرح کی جائے۔ لہٰذا یہاں ایک مثال سے کام لیا گیا تاکہ علم الٰہی کا کوئی زیادہ جامع اور کامل و مکمل نظریہ وضع ہو سکے۔ اس سے یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ ہم علم الٰہی کا قیاس علم انسانی پر کر رہے ہیں۔ یا یہ کہ اس کے علم میں مستقبل کی کوئی جگہ نہیں۔ حالانکہ یہاں کچھ کہنے کی کوشش کی گئی ہے تو یہ کہ وہ عالم الغیب بھی ہے اور اس کا علم ہر شے پر محیط بایں ہمہ قادر مطلق اور فعال لما یرید بھی۔ لہٰذا وہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ اس کی آزادانہ تخلیقی مشیت میں کوئی فرق نہیں آتا۔ لہٰذا ہمیں کوئی ایسا نظریہ قائم نہیں کرنا چاہیے جس سے ایسا کوئی خیال پیدا ہو۔ ہمارا اپنا علم بھی تو ہماری اخلاقی ذمہ داری کے منافی نہیں ہے۔

فلسفیانہ اعتبار سے حضرتِ علامہ نے اس مسئلے کا ایک

اور حل پیش کیا ہے گو بسبب علالت انہیں موقع نہیں ملا کہ اسے ایک باقاعدہ نظریے کی شکل دیتے۔ اپنے ایک مکتوب نامے میں انہوں نے راقم الحروف کو لکھا کہ باعتبار زمانہ Time اگرچہ حوادث events غیر متعین ہیں، لیکن باعتبار دیموت eternity متعین۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو مکتوبات اقبال، شائع کردہ اقبال اکیڈیمی، کراچی۔

ہ۔ مراتب نفس انسانی (۱۳۴—۱۰۶)

ولیم جیمز فلسفۂ عملیت کا بانی ہے۔ (ملاحظہ ہو تصریح س، خطبۂ اول) ۔ لہذا اس کے نزدیک حق کا اپنا کوئی مستقل وجود نہیں۔ اس کی اختباریت پسندی کا تقاضا ہے کہ وہ کسی ایسی حقیقت کو تسلیم نہ کرے جو حواس کی گرفت میں نہیں آتی۔ مگر پھر وہ نفسیات داں بھی ہے اور دیکھتا ہے کہ دعا ایک طبعی جذبہ ہے اور فطرت انسانی میں اس طرح مرکوز کہ جب تک اس میں کوئی بنیادی تبدیلی پیدا نہ ہو جائے (جو ناممکن ہے) یہ جذبہ برابر اپنا کام کرتا رہے گا۔ پھر دعا کا سلسلہ اس نے جذبۂ رفاقت اور جذبۂ رفاقت کا مذہب سے ملا دیا ہے۔ یہ اس کے اپنے خیالات ہیں۔ حضرت علامہ کا بہر حال کہنا یہ ہے کہ باوجود اپنی عملیت اور اختباریت پسندی کے جب ولیم جیمز بطور ایک امر واقعی دعا سے انکار نہیں کر سکتا تو ہمیں چاہیے اس پر زیادہ سنجیدگی اور ذمہ داری سے غور کریں۔

و۔ تصوف کی نو افلاطونی (Noe-Platonic) شاخ (۱۳۶—۱۱۰)

یعنی اشراق جیسا کہ حاشیے میں اشارا کر دیا گیا ہے۔ بات یہ ہے کہ تصوف قبل اسلام کی کم از کم دو شاخیں بڑی اہم ہیں۔ ایک ہندی، دوسری اشراق (بہ اصطلاح مغرب نو افلاطونی) جس کا سلسلہ فلاطینوس Plotinos کی وساطت سے افلاطون تک جا پہنچتا ہے۔ مشرق قریب میں چونکہ اسی

تصوف کا دور دورہ تھا ، لہذا اسلامی دنیا بھی اس کے اثرات سے محفوظ نہیں رہی جس کی ایک بہت بڑی وجہ تو یہی ہے کہ یہاں جن قوموں نے اسلام قبول کیا وہ پہلے ہی سے اس رنگ میں رنگی ہوئی تھیں اور چاہتی تھیں اپنی قدیم روایات کو قائم اور برقرار رکھیں - یوں بھی ان کے ذہنی استخلاص کے لیے وقت درکار تھا - حضرت علامہ کا ارشاد بہر کیف یہ ہے کہ ہماری رہنمائی کرے گا تو خالص اسلامی تصوف - اس کے علاوہ تصوف کی جو بھی شکل ہے اسے غیر اسلامی عناصر سے الگ کرنا ضروری ہے -



ان کے مشاہدے پر قناعت نہیں کرے گا (۱۶۲) - خودی کی زندگی اختیار کی زندگی ہے (۱۶۳) جس کا ہر عمل ایک نیا موقعہ پیدا کر دیتا اور یوں اپنی خلاقی اور ایجاد و طباعی کے لیے نئے نئے مواقع بہم پہنچاتا ہے -

---

۱۶۲ - انفعالی طور پر ، مگر جس سے زندگی کسی نئے مرحلے میں قدم نہیں رکھتی — مترجم

۱۶۳ - ملاحظہ ہو خطبۂ دوم و سوم — مترجم

# چوتھا خطبہ

## ۱۔ مجوسی ثقافت (۱۴۳ - ۹)

اس ثقافت (culture) کے متعلق مبسوط ترین نظریہ اشپینگلر کی کتاب 'زوال مغرب' میں ملے گا (مجلد دوم، باب ہشتم، مجوسی روح) جس کا اپنا ایک مخصوص نقطۂ نظر ہے لیکن جس کے باوجود اندازہ ہو جائے گا کہ بحیثیت مجموعی اہل فرنگ کے نزدیک اس ثقافت کے بڑے بڑے خصائص کیا ہیں۔

جہاں تک ہمارے نقطۂ نظر کا تعلق ہے یہ مجوسیت (عجمیت) تھی جس نے زرتشتی مذہب کی وحدانیت پسندی کو ثنویت سے بدل دیا، جس سے نور و ظلمت، خیر و شر، اہرمن اور یزدان کی مسلسل آویزش اور اس میں کسی آنے والے کے ہاتھوں خیر کے بالآخر غلبے کا تصور پیدا ہؤا، جس کا نتیجہ ہے نفی خودی، علیٰ ھذا سیاسی اور ملی زندگی میں بالارادہ حصہ لینے کی بجائے کسی شخص کا بے چون و چرا اتباع۔ جس نے علم و حکمت یا عقل اور فکر کی بجائے جس سے ہم بہ ہوش و حواس کسی بات کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں اس قسم کے مکاشفات اور مشاہدات پر زور دیا جن سے گویا ایک پر اسرار طریق پر حقائق کا انکشاف ہوتا ہے۔ وہ حقائق جو خود بھی ایک راز ہیں اور عقل کی گرفت میں نہیں آتے۔

## ب۔ توانائی (۱۴۷ - ۲۹)

انگریزی میں Energy جو یونانی لفظ 'انرگوگیا' سے ماخوذ ہے اور جس کے معنی گویا قدرت اور فعالیت کے ہیں۔ لہٰذا انگریزی زبان میں جب اس اصطلاح کا استعمال علوم طبیعی

کے علاوہ فلسفہ اور مذہب میں بھی کیا جاتا ہے تو اس سے کوئی غلط فہمی پیدا نہیں ہوتی۔ اس لیے کہ اس کا حقیقی مفہوم بہر حال ہمارے سامنے رہتا ہے۔ لیکن اردو میں اس کے مترادف (جس میں ان امور کا مطلق لحاظ نہیں رکھا گیا) یعنی 'توانائی' کی اصطلاح بڑی ناقص ہے۔ مترجم کے نزدیک یوں بھی توانائی energy کا کوئی اچھا ترجمہ نہیں کیونکہ اس سے ہماری توجہ 'توانستن' کی بجائے طاقت اور قوت کی طرف منتقل ہو جاتی ہے۔ بایں ہمہ راقم الحروف نے بطور اصطلاح طبعیات تو energy کو توانائی ہی کہا ہے۔ البتہ فلسفہ میں باعتبار سیاق و سباق جیسا موقع تھا کہیں توانائی، کہیں قدرت اور Divine Energy کی صورت میں تو بالخصوص قدرت۔

مگر پھر الٰہیینِ اسلام نے Divine energy کو 'امر' سے بھی تعبیر کیا ہے (جیسا کہ خطبۂ چہارم میں اس کی وضاحت موجود ہے)۔ لہٰذا ترجمے میں جہاں کہیں ضروری تھا لفظ امر بھی استعمال کیا گیا ہے۔

ج۔ خیال کا مستلزم (۱۵۱—۳۸)

خیال کا مستلزم ہے 'میں' — یا فلسفہ کی زبان میں انا — اس لیے کہ جب بھی کوئی خیال پیش کیا جائے گا کسی فرد کی طرف سے پیش کیا جائے گا۔ فرض کیجیے آسمان ابر آلود ہے۔ آپ اس پر نظر ڈالتے اور کہتے ہیں میں سمجھتا ہوں پانی برسے گا۔ اب آسمان اور ابر اور ابر آلودگی اور پانی برسنا تو وہ حقائق ہیں جن کا انکار ممکن نہیں خواہ ان کی آخری تعبیر کچھ بھی ہو لیکن 'میں' کیا ہے؟ ایک لغوی ضرورت یا اس سے کچھ زائد؟ اس لیے کہ محض ضمیر متکلم کا استعمال اس امر کا ثبوت نہیں کہ اس کی کوئی حقیقت بھی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آسمان اور ابر اور ابر آلودگی کی طرح ہم اس کی توجیہ بھی عالم فطرت کے حوالے سے کر سکیں۔

یہ دراصل دے کارت Descartes کے اس قول کی تنقید ہے جس نے 'میں' یا انا کی حقیقت پر یوں استدلال کیا تھا کہ میں سوچتا ہوں اس لیے میں ہوں۔

گویا جہاں تک عقل محض کا تعلق ہے یا منطقی استدلال کا کانٹ کو خودی کی حقیقت سے انکار تھا مگر پھر جس طرح عقل عملی کی بنا پر اس نے ذات الہیہ ، آزادیٔ عمل اور حیات بعدالموت کا اثبات کیا ویسے ہی نتیجہ خودی کا ، کیونکہ یہ خودی یا انا ہی کی عملی اور اخلاقی ضرورت ہے کہ خدا کو مان لے اور اخلاقی قدروں کی آزادانہ جد و جہد کرتے ہوئے آئندہ زندگی میں اس کے نتائج کا اقرار کرے۔ لیکن پھر اس لحاظ سے دیکھا جائے تو کانٹ کی عینیت پسندی کی حیثیت ما بعد الطبیعی نہیں رہتی ، بلکہ اخلاقی ۔ حالانکہ عقل نے اگر اخلاق کا سہارا لیے بغیر ان مسلمات کا اقرار کر لیا ہے جن پر کانٹ کو اصرار ہے تو اس سے اخلاق اور عمل میں اور زیادہ مضبوطی اور استحکام پیدا ہو جائے گا۔ دراصل کانٹ نے اس حقیقت کو نظر انداز کر دیا (اپنے مسیحی عقائد کے باعث) کہ مذہب کی روح علم بھی ہے وہ محض اخلاقی اور روحانی دستورالعمل نہیں۔

د۔ تقدیر پرستی اور حقوق مزعومہ (۱۶۸ - ۹۷)

یہاں تقدیر پرستی کا اشارا قسمت اور جبر کی طرف ہے۔ ایک میں قدیم خیالات نے حصہ لیا ، دوسرے میں اخلاقی الٰہیاتی بحثوں نے۔

امر اہتمام یافتہ Accomplished fact کی بطور ایک دستوری نظریے کی ابتدا اموی انقلاب سے ہوتی ہے۔ یہی انقلاب نقطۂ آغاز تھا حقوق مزعومہ vested rights کا اخلاقی ، معاشی ، سیاسی ، مذہبی ہر پہلو سے۔

ہ۔ معقول ہی حقیقی ہے (۱۶۸ - ۹۸)

معقول اس لیے حقیقی ہے کہ حقیقت عبارت ہے عقل کی لامتناہیت Infintude سے اور لامتناہیت کا تقاضا ہے کہ اس کے اندر جملہ اضداد جمع ہوں۔ لہذا اس میں حرکت بھی ہے اور تغیر بھی جس کا اظہار ایک جدلی Dialectic انداز میں

ہوتا رہتا ہے اور جس میں وہ آپ اپنی ضد بن کر پھر ضد کی ضد بنتا اور اس طرح انکشاف ذات کے مختلف مراحل طے کرتا ہے۔ مزید یہ کہ جس مرحلے پر جس طرح اس کا انکشاف ہوگا وہی اس کی قرار واقعی شکل ہوگی۔ بالفاظ دیگر حقیقت میں حرکت بھی ہے اور ارتقا بھی۔ وہ اس حد تک تو مشہود Immanent ہے جس حد تک زمان و مکان کی اس دنیا میں اس کا اظہار ہو چکا اور اس حد تک ماورا Transcendent جس حد تک ابھی اس کا اظہار نہیں ہوا۔

رہا یہ امر کہ ہیگل کے فلسفے نے سیاسیات میں رجعت پسندی کی تائید و تقویت کا سامان کیسے بہم پہنچایا اس کا جواب یہ ہے کہ ہیگل کا خیال تھا اس کا فلسفہ غور و فکر کا معراج کمال ہے اور اس لیے حق و صداقت کا حرف آخر۔ لہذا تاریخ اور سیاسیات میں بھی اس کے نظریوں کو آخری اور قطعی ٹھہرایا گیا۔ حالانکہ ہیگل کے اس خیال کی تردید اس کی جدلیت ہی سے ہو جاتی ہے۔ مثلاً اس کی کیا وجہ ہے کہ علم و حکمت کی دنیا یا انسانی اعمال و افعال اور تجربات میں جدلیت کا سلسلہ جاری نہ رہے اور ایک خاص مرحلے پر آ کر رک جائے؟ ہم اسے کیوں مان لیں کہ پروسوی Prussian ملوکیت کی روح قومی روح مطلق Nationai soul کا کامل و مکمل مظہر ہے اور اس لیے جرمن ریاست انسانی معاشرے کا منتہائے عروج۔

## و۔ کانٹ اور حیات بعد الموت (۱۰۷-۱۷۱)

کانٹ نے عقل عملی کا سہارا لیتے ہوئے حیات بعد الموت پر جس طرح استدلال کیا ہے اس کا سرچشمہ دراصل مسیحی عقائد ہیں۔ اس لیے کہ یہ آدم کا ابتدائی original گناہ تھا جس کی پاداش میں اسے تعزیراً جنت سے اس دنیا میں گرا دیا گیا (ہبوط آدم)۔ لہذا یہ دنیا اس کی آرزوؤں اور مقاصد کے لیے سازگار نہیں۔ یہاں ان قدروں کے حصول کا کوئی امکان نہیں جو مسیحیت کے نزدیک مقصود زندگی ہیں اور جن کا تعلق

کانٹ کے نزدیک ان مسلمات سے ہے جن کی عقل محض سے تو نہیں البتہ عقل عملی سے تائید و تثبیت ہو جاتی ہے۔

ایک لحاظ سے دیکھا جائے تو کانٹ کی ساری فکری کاوش اس لیے ہے کہ عقل سے الگ مذہب کو کوئی مستقل اساس مل جائے تاکہ وہ اپنا الگ تھلگ اور آزادانہ وجود برقرار رکھ سکے۔ ملاحظہ ہو خطبۂ اول۔

ز۔ رجع اور کرہ (۱۲۶—۱۲۶)

اسلام کا ظہور ہوا تو رجع کا عقیدہ بہت سے مذاہب (الہامی، وثنی) میں عام تھا۔ خیال یہ تھا کہ بعض ہستیاں مر کر پھر اس دنیا میں واپس آ جائیں گی تاکہ جو دعوت ان کے پیش نظر تھی اس کی تکمیل ہو سکے۔

کرہ خالصاً قرآنی تصور ہے۔ کافر کہیں گے کاش ہمیں پھر موقع ملتا 'لو ان لنا کرۃ'۔ یعنی یہ موقعہ کہ ہم دنیا میں واپس جا سکتے۔ لیکن دنیا میں واپسی ایک خیال خام ہے۔ وہ ایک منزل تھی جس سے زندگی آگے نکل آئی۔ وہ آگے تو بڑھ سکتی ہے، پیچھے نہیں ہٹ سکتی۔

ح۔ مقام یا اختباری پس منظر (۱۸۴—۱۴۷)

بطور حوالہ اور یہ ممکن نہیں جب تک وہ کوئی محسوس شکل اختیار نہ کر لے۔ محسوس ہے تو ہمارے حواس اس کا ادراک کر سکیں گے۔ لیکن ادراک بالحواس سے یہ ثابت نہیں ہوتا (جیسا کہ اختباریین Empiricists کہیں گے) کہ حقیقت محض اختباری ہے، یعنی محسوس ہی حقیقی ہے۔ ملاحظہ ہو تصریح ب، خطبۂ اول۔

نسمہ (جمع نسم) بمعنی پیکر۔ اسے مطیۃ الروح (روح کی سواری) بھی کہا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ مجرد روح کو بھی کسی بڑے ہی لطیف پیکر کی ضرورت ہے۔ لہٰذا جسم انسانی فنا ہو جائے گا تو حیات بعدالموت پر اسے پھر کسی پیکر کی ضرورت ہوگی۔ یہی پیکر نسمہ ہے۔ حدیث 'اسرا' میں (ملاحظہ ہو

التاج ، الجامع للاصول فی احادیث الرسول : ج ۳ ، ص ۲۷۰-۲۷۱) آیا ہے کہ حضور رسالتمآب صلعم کو ذریات آدم کے نسم دکھائے گئے ۔ یعنی ان کا کوئی بڑا لطیف پیکر (شاید اسی لیے نسمہ کے معنی روح بھی کیے جاتے ہیں) ۔ یہ پھر اس لیے کہ حوالے کے لیے ہمیں کسی مقام یا اختباری پس منظر کی ضرورت ہے ۔ دوزخ اور جنت کی نسبت میں بھی اس نکتے کو ملحوظ خاطر رکھنا چاہیے ۔

ط۔ جنت اور دوزخ (۱۸۵—۱۵۱)

احوال ہیں مقامات نہیں ۔ ابن عربی کہتے ہیں :

النار ناران نار کلها لهيب
و نار معنی علی الارواح تطلع
فهی التی ما لها سفع ولا لهب
لکن لها الم فی القلب ینطبع

اور حضرت شاہ ولی اللہ کا ارشاد ہے کہ ایک عالم محسوسات کا ہے ایک اعیان اور ایک امثال کا ۔ عالم امثال میں محسوس عین اور عین محسوس کی حیثیت اختیار کر لیتا ہے ۔ جنت اور دوزخ کا تعلق بھی عالم امثال سے ہے ۔ گویا وہ احوال بھی ہیں اور مقامات بھی ۔

———

# پانچواں خطبہ

## ا۔ وارداتِ اتحاد (۱۸۸-۲۰)

انگریزی میں unitary experience لہٰذا باعتبار سیاق و سباق اردو ترجمہ 'لذتِ اتحاد' ہونا چاہیے تھا۔ لیکن واردات کا لفظ اس لیے استعمال کیا گیا کہ ایک تو انگریزی متن سے مطابقت قائم رہے، دوسرے اس لیے کہ یہ 'لذت' نتیجہ ہے ایک مخصوص مشاہدے کا جو گویا صوفیا (بالخصوص وجودئین) کا نصب العین ہے اور جسے عام گفتگو میں 'فنا' سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ یا پھر جیسے استعارہ ہے 'قطرہ دریا میں واصل ہو گیا'۔

یہاں یہ نکتہ بھی قابل غور ہے کہ روایات تصوف میں بالعموم ولایت کا درجہ سب سے افضل مانا گیا ہے اس لیے کہ ولایت عبارت ہے تعلق باللہ سے لیکن اس طرح چونکہ نبوت کی تنقیص لازم آتی ہے اس لیے کہا گیا کہ نبوت کے دو پہلو ہیں ایک ولایت، دوسرا رسالت۔ لہٰذا نبی کا درجہ ولی سے افضل نہیں۔ حالانکہ یوں بھی ولایت کا درجہ اپنی جگہ پر رسالت سے برتر رہتا ہے۔ دراصل یہ تفریق ایک غلط نفسیات پر مبنی ہے۔ اس لیے کہ شعور بہر حال ایک وحدت ہے جس کو الگ الگ اجزا میں تقسیم کرنا غلطی ہے۔ لہٰذا خطبات میں شعور ولایت اور شعور نبوت کا جو امتیاز قائم کیا گیا ہے اس کا حاصل یہ ہے کہ نبوت (اور اس لیے رسالت) کا مقام اور ہے، ولایت کا اور۔ باعتبار نفسیات نبوت اپنی جگہ پر ایک الگ اور منفرد مظہر ہے۔

## ب۔ ہیلے نیکی دنیا (۲۰۱-۶۷)

زوالِ یونان کے بعد جب علم و حکمت کی مرکزیت اسکندریہ منتقل ہو گئی تو یونانی تہذیب و تمدن (Hellenism) کی جگہ

ایک دوسری (یونانی کی بجائے یونانیتی Hellenistic) تہذیب و تمدن نے لی جس پر بظاہر یونانیت کا رنگ چڑھا ہؤا تھا، لیکن ''جو فی الحقیقت مجموعہ تھا یونانی، رومی اور بہت سے دوسرے عناصر کا اور جو اسکندریہ کے دور عظمت کی یادگار ہے . . . اس عجیب و غریب تمدن میں شروع ہی سے ان صفات کا فقدان تھا جس کا تعلق یونان کے عہد زریں سے ہے . . . بہر کیف اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اہل یونان کی ہنرمندی اور دراکیٔ طبع کے بعض اعلیٰ ترین جوہر اگر ان آرزوؤں اور تمناؤں سے جا ملے جو سرزمین مصر اور مشرق کے دوسرے ممالک سے آئیں تو محض اس تحریک کی بدولت۔'' (سارٹن: مقدمۂ تاریخ سائنس، مجلد اول، بحث علوم قدیمہ)۔ اہل مغرب کے نزدیک اس تمدن کا درجہ یونانی تہذیب و تمدن سے فروتر ہے۔ وہ صرف اس کی مغربی یا یونانی ہیئت کو دیکھتے ہوئے یہ رائے قائم کرتے ہیں جو بڑی حد تک سطحی ہے۔ اس لیے کہ اگر محض علوم و فنون ہی میں نظر رکھئے تو بقول بریفولٹ علم و حکمت کی صحیح روایت جس سے یونانی ذہن نا مانوس تھا پھر سے تازہ ہوئی تو اسی تمدن کی وساطت سے۔ پھر جہاں تک تاریخ کا تعلق ہے اس تمدن کی حیثیت قدیم مغربی ایشیائی اور اسلامی تمدن کے درمیان ایک عبوری دور یا واسطے کی ہے۔

ج۔ حرکی شہود (۲۱۰ — ۸۰)

ملاحظہ ہو بحث لمحۂ نقطہ۔ علی ہذا تصریح ج، خطبۂ سوم۔ مکان گویا حرکت کی خارجی تصویر ہے۔

د۔ الٰہیاتی ردعمل (۲۱۸ — ۹۸)

حکمت یونان کے خلاف جو بغاوت ہوئی اس کا آغاز اگر الٰہیاتی نقطۂ نظر سے ہؤا تو اس لیے کہ یہ مذہب اعتزال تھا جس نے الٰہیاتِ اسلامیہ میں سب سے پہلے ایک باقاعدہ تحریک کی شکل اختیار کی۔ لیکن جس کے نزدیک مذہب کی حیثیت اس سے زیادہ نہیں تھی کہ اسے ایک مجموعۂ عقائد کہا

جائے (خطبۂ اول)- حالانکہ اسلام سر تا سر زندگی ہے اور ان حقائق پر مشتمل جن سے اس میں وسعت اور استحکام طاقت اور قدرت پیدا ہوتی ہے- لہٰذا وہ ایک نظام مدنیت بھی ہے- یہی وجہ ہے کہ عہدِ مامون الرشید میں جب اسے سرکاری عقیدے کی حیثیت دی گئی (بسلسلۂ فتنۂ خلق قرآن) تو ریاست ہی کا مفاد اس کے خلاف اٹھ کھڑا ہؤا- یہ ہے مستشرقین اور ان کے مقلد بن کا 'آرتھوڈکس' رد عمل- مگر وہ نہیں سمجھتے کہ اسلام میں 'آرتھوڈکسی' (راسخ العقیدگی) کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا جیسے مسیحیت میں بسبب ایک منظم کلیسا کے- بایں ہمہ یہ بھی مذہب اعتزال کی ایک جزوی اور سطحی تاریخ ہے کیوں کہ اسے درحقیقت اس مذہبی غور و فکر کی ایک کڑی تصور کرنا چاہیے جس نے الٰہیاتِ اسلامیہ کے مختلف مذاہب کی شکل اختیار کی- پھر یہ مذہب اعتزال ہی تھا جس نے گویا مثبت اور منفی دونوں پہلوؤں سے اشاعرہ کے ظہور میں حصہ لیا اور جس سے رفتہ رفتہ اسلامی غور و فکر نے مشرق قریب کی اس عقلی اور ذہنی فضا کو یک قلم بدل ڈالا جس میں یونانی افکار سرایت کر چکے تھے-

۵- اشپینگلر (۲۱۹-۱۰۱)

ملاحظہ ہو تصریح ۱، خطبۂ چہارم

یہ امر کہ اسلامی تعلیمات علیٰ ھذا تہذیب و ثقافت کی روح 'مجوسیت (عجبیت)' کے خلاف ہے اس کی تردید خطبات ہی میں موجود ہے-

۶- عقیدۂ ظہور مہدی (۲۲۲-۱۱۰)

اس سلسلے میں ملاحظہ ہوں حضرتِ علامہ کے بیانات بسلسلۂ قادیانی احراری نزاع، علیٰ ھذا 'اسلام اور احمدیت'-

البتہ ظہورِ مہدی کے سلسلے میں جہاں حضرتِ علامہ نے اس کی 'مجوسی' تعبیر سے انکار کیا ہے وہاں ایک دوسرے رنگ میں اس کی ترجمانی اس طرح کی ہے:

قوموں کی حیات ان کے تخیل پہ ہے موقوف
یہ ذوق سکھاتا ہے ادب مرغِ چمن کو
مجذوب فرنگی نے باندازِ فرنگی
مہدی کے تخیّل سے کیا زندہ وطن کو
اے وہ کہ تو مہدی کے تخیّل سے ہے بیزار
مایوس نہ کر آہوئے مشکیں سے ختن کو

---

دنیا کو ہے اس مہدیؑ برحق کی ضرورت
ہو جس کی نگہ زلزلۂ عالمِ افکار

ضربِ کلیم

---

ہوئی جس کی خودی پہلے نمودار
وہی مہدی وہی آخر زمانی

ارمغانِ حجاز

لیکن اس لحاظ سے ظہورِ مہدی کا تعلق گویا زندگی کے اس تقاضے سے ہے جو ہر نازک موقع پر اس طرح کا فرد یا افراد پیدا کر لیتی ہے جس کی اسے ضرورت ہوتی ہے۔

ابنِ خلدون کا بھی یہی خیال ہے۔ وہ کہتا ہے اس سلسلے میں جو روایات پیش کی جاتی ہیں ان کے یہ معنی تو قابلِ تسلیم ہیں کہ اسلامی دعوتہ یا یوں کہیے کہ دین اور ملک کے لیے طاقت اور شوکت کا وجود ناگزیر ہے (اور ظاہر ہے اس کا دار و مدار کسی فرد یا افراد کے جوہرِ قیادت ہی پر ہے)، یہ نہیں کہ اس کے لیے ہمیں کسی خاص فردؔ کے ظہور کا ('مجوسیانہ' رنگ میں) منتظر رہنا چاہیے۔

# چھٹا خطبہ

ب۔ رومیوں کی دوازدہ الواح (۲۴۰-۷۸)

الواح کا تصور اس امر کی دلیل ہے کہ قانون اور نظم امور میں بھی عہد نامۂ عتیق کا اثر رومی دنیا پر کس قدر وقیع تھا۔

تعبیر و تاویل کا اشارہ اسی روش کی طرف ہے جو فقہائے اسلام نے اسلامی قانون کی توسیع و ترقی میں اختیار کی اور جس کا مختصر سا بیان اسی خطبے میں بسلسلۂ ماخذ قانون اسلامی آ گیا ہے۔

ج۔ متصادم نظامات (۲۵۲-۱۲۱)

ایک وہ جو مسیحیت کے عالمگیر اخلاق پر مبنی تھا، دوسرا وہ جس کی بنیاد قومی اخلاق پر رکھی گئی اور جس سے ریاست اور کلیسا کی تفریق نا گزیر ہو گئی۔ لیکن یاد رکھنا چاہیے قومی اخلاق ایک مبہم سا لفظ ہے جس کا اخلاق قدروں سے کوئی واضح تعلق پیدا ہؤا، نہ ہو سکتا ہے، نہ فرد کی زندگی میں انسانی نقطۂ نظر سے ان کی کوئی حیثیت رہ جاتی ہے۔

د۔ ہرگرون ژے (۲۵۴-۱۲۵)

ہرگرون ژے کا اشارہ در اصل 'کفر دون کفر' کی طرف ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اپنے کسی غلط اجتہاد کی بنا پر یا جب نا دانستہ ہم کوئی ایسی روش اختیار کر لیتے ہیں جو فی الحقیقت منشائے اسلام کے خلاف ہے تو اسے کفر ہی کہا جائے گا۔ لیکن ایسا کفر جو نتیجہ ہے لا علمی اور بے خبری کا، نہ کہ ارادی اور شعوری اور وہ بھی اس حالت میں جب ہمیں اسلام کا اقرار بھی ہو، یعنی ہم اس میں کوئی تفریق پیدا

نہ کریں۔ لہٰذا اس کی حیثیت صرف ایک انفرادی رائے کی رہ جائے۔ اس کفر اور حقیقی کفر میں فرق کرنا پڑے گا۔ مزید بحث کے لیے ملاحظہ ہو اسلام اور احمدیت۔

۰۔ انسانی روابط (۲۵۶–۱۳۳)

یہ انسان کا انسان سے ربط ہی تو ہے جس سے انفرادی اور اجتماعی ادارات کی تشکیل ہوتی ہے۔ ان روابط ہی کی اجتماعی شکل سے سیاسیات و معاشیات کے اصول و قواعد، بنیادی تصورات اور منہاجات وضع ہوتے ہیں جیسے انفرادی طور پر سیرت اور کردار۔ لیکن دونوں صورتوں میں ان کا سرچشمہ حیات فرد ہی میں تلاش کرنا پڑے گا۔ لہٰذا مغرب کے دنیا پسند secular یا علمی (سائنٹیفک) نقطۂ نظر کی غلطی یہ ہے کہ حیات اجتماعیہ کی بحث میں اس امر کو فراموش کر دیا جاتا ہے کہ ہمارے انفرادی اور اجتماعی روابط کا سرچشمہ انسان کی اپنی ذات ہے۔ بالفاظِ دیگر وہ سیاسی اور معاشی عوامل، یا خارجی قوتیں بھی جن کے پیش نظر ہم اخلاقی اور روحانی قدروں کو نظر انداز کر دیتے ہیں ہمارے عمل و تعامل ہی کی پیدا کردہ ہیں۔ لہذا ان کا نظم و انضباط کوئی صحیح شکل اختیار کرے گا تو جب ہی کہ اس کا تعلق زندگی سے قائم رہے۔ پھر اگر مذہب کی حیثیت بھی زندگی ہی کے ایک بنیادی تقاضے کی ہے اور ہماری انفرادی اور اجتماعی شخصیت، سیرت اور کردار کی تعمیر اس کا منصب تو ظاہر ہے حیات اجتماعیہ کی اساس بھی مذہب ہی پر رہے گی اور مذہب ہی پر رہنی چاہیے۔

و۔ جمہوریۂ افلاطون (۲۵۷–۱۳۷)

یہ ایک مثالی ریاست کی تشکیل کا پہلا تصور تھا جو مغرب میں پیش کیا گیا اور جس نے فرد اور جماعت کے ساتھ ساتھ ساری زندگی کو اپنے احاطے میں لے کر ایک مخصوص نصب العین کے حصول پر مرتکز کر دیا۔

لیکن یہاں جمہوریہ کی مثال اس لیے بھی دی گئی ہے کہ اہل مغرب اس حقیقت کو نظر انداز نہ کریں کہ زندگی ایک

کل ہے۔ لہٰذا فرد ہو یا جماعت، زندگی کے ہر پہلو کی نگہداشت لازم ہے اور یہ جب ہی ممکن ہے کہ ہم ایک کو دوسرے سے بے تعلق نہ ہونے دیں۔ زندگی دنیوی secular اور مذہبی religious کا امتیاز گوارا نہیں کرتی۔

ز۔ مجرد و محسوس، حادث اور خیالی (۲۷۳—۱۷۵)

ملاحظہ ہو تصریح ب، خطبہ اول

یہ محسوس اور حادث ہی تو ہے جس سے مجرد اور خیالی کی ہستی قائم ہے۔ لہٰذا اگر از روئے عقل ہمیں واقعی actual اور حقیقی real میں فرق کرنا پڑے، تو اس کا یہ مطلب نہیں (جیسا کہ عقلیت کا تقاضا ہے) کہ حقیقی کا اثبات واقعی کی نفی کر دے، یا مجرد کے مقابلے میں محسوس کی کوئی حقیقت نہ رہے۔ اس سلسلے میں ملاحظہ ہو خطبۂ اول، بحث مجاز و حقیقت۔

ح۔ وحی کی ظاہری خارجیت (۲۷٦—۱۹۲)

ملاحظہ ہو تصریح ا، خطبہ اول۔ علیٰ ہذا بحث وحی، خطبہ پنجم۔

خارجیت یعنی ہماری ذات سے اس کا خارج یا بے تعلق ہونا۔ مطلب یہ ہے کہ وحی کا نزول تو انبیا پر ہوتا ہے لیکن اس سے مقصود ہے ان حقائق کی ترجمانی جو ہماری فطرت کا تار و پود ہیں اور جن کا انکشاف ہماری اپنی ذات پر جب ہی ہوتا ہے جب ہمیں زندگی اور اس کے گوناگوں مظاہر سے عملاً سابقہ پڑے یا جب ہمارے علم اور فہم و دانش میں ترقی ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ابتدا میں ہمیں یہ حقائق بہت کچھ نا مانوس اور اپنی ذات سے بے تعلق نظر آتے ہیں۔ ہم سمجھتے ہیں ہم سے کوئی بات شاید عقیدۃً منوائی جا رہی ہے مگر پھر جوں جوں ہمارا علم بڑھتا ہے اور ہمارے عمل اور تجربات کی دنیا میں وسعت پیدا ہوتی ہے تو یہ حقیقت سمجھ میں آ جاتی ہے کہ یہ ہماری اپنی ہی ذات ہے جس کی ترجمانی از روئے وحی انبیا علیہم السلام نے کی۔ یہی مرحلہ ہے جس میں وحی کی حیثیت ایک خارجی یعنی باہر سے نافذ کیے ہوئے

اصول کی بجائے ایک داخلی تقاضے کی ہو جاتی ہے اور ہم سمجھتے ہیں کہ اس کے اتباع میں ہم اپنی ہی ذات کا اتباع کر رہے ہیں۔ لہذا اس میں تکلف یا تصنع کی بجائے اختیار اور رضامندی کا رنگ پیدا ہو جاتا ہے۔ ملاحظہ ہو ارشاد قرآنی ماجعل علیکم فی الدین من حرج۔

یہی وجہ ہے کہ قرآن پاک نے ایک طرف ہمیں اتباع رسالت کی دعوت دی تا کہ 'سمعنا واطعنا' کی بدولت ہم اپنی زندگی میں وسعت اور طاقت پیدا کرتے ہوئے اس اطاعت کو برضامندی قبول کر لیں جو اتباع رسالت میں لازم ٹھہرتی ہے۔ دوسری جانب ہماری توجہ حصول علم کی طرف منعطف کی تا کہ ہم ان احکام اور تعلیمات کی حقیقت اور مصلحت سے واقف ہو سکیں جن کا تعلق وحی سے ہے۔ ذالکم خیر لکم ان کنتم تعلمون میں یہی نکتہ مضمر ہے۔

پھر تصوف بھی عبارت ہے ہماری اس کوشش سے کہ وحی کی ظاہری خارجیت ایک داخلی حقیقت کی شکل اختیار کر لے:

پس تصوف چیست اے والا صفات
شرع را دیدن با عماق حیات

— پس چہ باید کرد

# ساتواں خطبہ

## ۱۔ اہل یورپ کے نظریے (۲۹۴ - ۵۶)۔

مغرب کی مادیت پرستی چونکہ ہر مظہر کی توجیہ میکانیکی سلسلہ علت و معلول کے حوالے سے کرتی ہے، لہذا حیاتیات اور نفسیات کی دنیا بھی اس کے نزدیک اسی قانون کے تابع ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مادیت پسند نفسیات داں جب انبیاء علیہم السلام اور اولیا و صلحا کی زندگی کو اس معمول سے ہٹا ہؤا دیکھتے ہیں جس کو بزعم خود انہوں نے طبعی normal ٹھہرا رکھا ہے تو وہ سمجھتے ہیں اس کی تشریح بعض عضویاتی احوال یا جبلتوں instincts کی بنا پر ہو جائے گی (ملاحظہ ہو خطبہ اول)۔ ان کے نزدیک اس قسم کی زندگی، یا کردار نتیجہ ہے دماغ کے غیر طبعی فعل کا جس کی انہوں نے مختلف شکلیں متعین کر رکھی ہیں۔ اس سلسلے میں وہ بعض اعصابی اور دماغی عوارض کی طرف بھی اشارا کرتے ہیں۔ مادیت پسند نفسیات کا یہ نقطۂ نظر اگرچہ بغایت لغو اور خالی از حقیقت ہے لیکن بطور ایک الزامی جواب کے حضرت علامہ کا یہ کہنا ہے کہ اگر کوئی دماغی مریض مثلاً جارج فاکس اصلاح اخلاق اور تزکیۂ سیرت کا باعث ہو تو ہماری خواہش قدرتاً یہ ہو گی کہ اس طرح کے اور دماغی مریض پیدا ہو جائیں۔ بالخصوص اس صورت میں جب وہ نفسیات جو اصلاح احوال اور تعمیر شخصیت کی مدعی ہے ان کے مقابلے میں سرتاسر ہیچ اور ناکام نظر آتی ہے۔

البتہ ضمناً یہ بھی عرض کر دیا جائے کہ حضرت علامہ کے ذہن میں یہاں وہ نظریے بھی ہیں جو مستشرقین فرنگ نے بربنائے تعصب یا مادی نفسیات کے حضور رسالت مآب صلعم کی ذات والا صفات کے بارے میں قائم کر رکھے ہیں لیکن جن کی طرف انہوں نے صراحتاً کوئی اشارہ نہیں کیا۔ حضرت علامہ کو

در حقیقت اس نفسیات کی تکذیب مقصود ہے جس سے فکر انسانی ضلالت اور پستی کا شکار ہو گیا ہے۔ یہ نفسیات اور اس کے گوناگوں نظریے کس قدر لغو اور بے معنی ہیں۔ اس کا اندازہ ونسنک Wensink کے اس قول سے کیجیے کہ ''ہم نے آنحضرت صلعم کی شخصیت کا ہر علمی نقطۂ نظر سے مطالعہ کیا لیکن بالآخر ہمارے سب علمی نظریے ناکام ثابت ہوئے اور آنحضرت صلعم کی ذات ایک اعجاز ہی رہی۔'' ملاحظہ ہو Creed of Islam مقدمہ۔

ب۔ شیخ موصوف کی عبادت (۲۲۹ - ۶۳)۔

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں جو مشاہدہ بیان کیا گیا وہ در اصل مولانا ادریس سامانی کو پیش آیا۔ مولانا عبدالمومن اس کے راوی ہیں۔ ثانیاً عبارت کے حصہ اول میں وہ جزو جس کی ابتدا ان الفاظ سے ہوتی ہے ''ذات الٰہیہ متناہی ہے . . . در اصل حضرت مجدد کا ایراد ہے، نہ کہ مشاہدے کی تفصیل۔ ملاحظہ ہو مکتوب، ۲۵۳ دفتر اول''۔

میں اس تصریح کے لیے ڈاکٹر برہان احمد صاحب فاروقی ایم۔ اے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی۔ پروفیسر ایم۔ اے۔ او۔ کالج لاہور کا ممنون ہوں۔

ج۔ میں 'کر سکتا ہوں' (۳۰۶ - ۷۷)۔

کانٹ کا یہ خیال گو اس کی عقل عملی Practical Reason کے عین مطابق ہے۔ بایں ہمہ یہ ماننا پڑے گا کہ کسی حقیقت کی موجودگی کا آخری ثبوت یہ ہے کہ ہم اس کا امتحان لیں، یعنی عملاً اس کو اپنے تجربے میں لائیں جیسے سائنس دان عالم فطرت کو آزماتا اور اس کے حقائق کا عملی ثبوت بہم پہنچاتا ہے۔ خطبہ اول اور اس خطبے میں واردات باطن یا صوفیانہ مشاہدات کو ایسے ہی تجربات سے تعبیر کیا گیا ہے۔ پھر اسلامی تصوف بالخصوص اس کا وہ سلسلہ جس کا تعلق حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی ذات سے جا ملتا ہے

ایسا ہی ایک تجربہ تھا۔ چنانچہ اس خطبے میں بھی تصوف کی یہ حیثیت جا بجا نہایت واضح الفاظ میں سمجھا دی گئی ہے۔ نیز ملاحظہ ہوں اس ضمن میں مولانا روم کے اشعار تیسرے، اور حضرت علامہ کے اپنے اشعار اس خطبے کے اختتام پر۔

البتہ یہاں جس غلط فہمی کا ازالہ مقصود ہے وہ یہ کہ 'میں کر سکتا ہوں' سے یہ نہ سمجھا جائے کہ عقل و فکر ادراک حقیقت سے قاصر ہیں، یا یہ کہ خودی کے اثبات میں ہم کانٹ کی طرح عقل عملی کا سہارا لیں۔ خودی ایک حقیقت ہے جس کا اثبات دیکارتی منہاج 'میں سوچتا ہوں اس لیے ہوں' کی بنا پر نہیں کیا گیا، بلکہ ایک دوسرے راستے سے۔ ملاحظہ ہو خطبہ چہارم۔

در اصل جس کسی کو حقیقت کی طلب ہے وہ صرف فکر پر قانع نہیں رہے گا۔ اس کی آرزو ہو گی اس سے تقرب اور اتصال پیدا کرے اور اس لیے سب سے پہلے خود اپنے آپ کو آزمائے گا تاکہ اس کی اپنی حقیقت اور قدر و قیمت بھی متعین ہو جائے۔ یوں بھی زندگی عمل ہے فکر نہیں۔ البتہ اس قسم کی آزمائش اور تجربے کے لیے جس طرح کے منہاج کی ضرورت ہے — سابقہ منہاجات کی نسبت عضوی اعتبار سے سہل مگر نفسیاتی اعتبار سے زیادہ قابل قبول — اس کی طرف حضرت علامہ اس خطبے، علیٰ ہذا دیباچے میں اشارہ کر آئے ہیں۔

## د۔ الاجتہاد فی الاسلام (۱ : ۲۲۳)

جیسا کہ حاشیے میں مذکور ہے اس خطبے کا اصل عنوان ہے اسلام کی ترکیب (یا ہیئت ترکیبی) میں حرکت کا اصول (The Principle of Movement in the Structure of Islam) اور مقصود یہ کہ اسلام عبارت ہے جس نظام حیات سے اس میں کون سا ایسا اصول ہے جو اسے زندہ اور متحرک رکھتا ہے تاکہ تغیر و انقلاب کی اس دنیا میں جہاں زندگی کو ہر لحظہ نئے نئے احوال و شئون سے تطابق اور توافق کی ضرورت پیش آتی ہے وہ جوں کا توں قائم اور

برقرار ہے۔ صفحہ ۲۲۸ میں کہا گیا ہے یہ اصول ہے اجتہاد۔ لہذا اس خطبے کا اردو عنوان 'الاجتہاد فی الاسلام'۔

لیکن لفظ اجتہاد سے غلط فہمی کا احتمال ہے۔ اس لیے کہ اجتہاد ایک فقہی (قانونی) اصطلاح ہے لہذا کہا جا سکتا ہے کہ اس اصول کا تعلق صرف قانون، یعنی زندگی کے ایک مخصوص پہلو سے ہے۔ حالانکہ ایک لحاظ سے دیکھا جائے تو عملاً ہر نظام حیات ایک قانونی امر ہے کیونکہ عملاً ہر قوم کی ہستی اور بقا کا راز اس کوشش میں مضمر ہے کہ اس کا ایمان و یقین اس سے جس قسم کی زندگی کا مقتضی ہے وہ انفرادی اور اجتماعی ہر اعتبار سے اپنے آپ کو اس کے مطابق بدلتی رہی۔ گویا اجتہاد کا تعلق ہماری اپنی تبدیلی 'ذات' یعنی ازروئے اسلام دینی ہے اور کردار کی مسلسل تعمیر و تشکیل سے ہے۔ اجتہاد کا یہ مطلب نہیں کہ ہمیں اس ترکیب (یا ہیئت ترکیبی structure) میں جس کا وہ خود بھی ایک جزو ہے کسی تبدیلی کی ضرورت ہے۔ راقم الحروف کے نزدیک اس آیت: 'الذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا' سے بھی اجتہاد کی تعبیر اول (یعنی خود بدلنے، نہ کہ بقول حضرت علامہ 'قرآن کو بدلنے') ہی کی تائید ہوتی ہے۔ اجتہاد سے مقصود ہے زندگی کو قرآن و سنت کے سانچے میں ڈھالتے رہنا۔ حضرت علامہ کا موقف بہر حال اس مسئلے میں یہی تھا۔

# مصطلحات

اس فرہنگ میں تشریحی شذرات کی ضرورت اس لیے پیش آئی کہ ہماری زبان میں عربی اور فارسی کے متعدد الفاظ ایسے ہیں جن کو اپنے اصل مفہوم سے کوئی نسبت نہیں رہی، یا اگر ہے تو بہت کم۔ اب یہ تو ناممکن ہے کہ ان کا استعمال اردو میں جس طرح ہو رہا ہے اس میں کوئی تبدیلی پیدا کی جا سکے، لیکن وضعِ اصطلاحات میں اس امر کا خیال رکھنا ضروری ہے کہ اس طرح کے جو الفاظ اصطلاحاً استعمال ہو رہے ہیں ان کے اصطلاحی اور حقیقی مفہوم میں اس درجہ تفاوت نہ ہو کہ ہماری وضع کردہ اصطلاحات اور قدیم مصطلحات میں کوئی معنوی علاقہ باقی نہ رہے۔ یہی امر ان جدید یا قدیم عربی اور فارسی مصطلحات کے انتخاب میں بھی ملحوظِ خاطر رکھنا چاہیے جن کے استعمال پر ہم مجبور ہیں۔ ان اصطلاحات کا تعلق ایسے الفاظ سے نہیں ہونا چاہیے جن کے معنی ہماری زبان میں بالکل بدل چکے ہیں۔

ثانیاً اس لیے کہ جہاں قدیم عربی اور فارسی مصطلحات کی ازسرِ نو ترویج ضروری ہے تاکہ ہماری علمی اور فلسفیانہ روایات کا سلسلہ نہ ٹوٹے (یہ اصطلاحات اگر آج استعمال نہیں ہو رہیں تو اس کی وجہ ہمارا زوالِ علم ہے)، وہاں کہیں کہیں ان سے انحراف بھی کرنا پڑا تاکہ ادائے مطلب میں دشواری نہ ہو۔ لیکن اس کا موقعہ شاذ ہی پیش آیا اور وہ بھی بیشتر جدید علمی تصورات کی ترجمانی میں۔

ثالثاً اس لیے کہ بعض نئی اور معروف اصطلاحات میں بھی قدرے ترمیم، بلکہ نظرِ ثانی اور تبدیلی کی ضرورت ہے اس لیے کہ ان کو وضع کیا گیا تو کسی ایک علم یا فن کے پیشِ نظر۔ لہٰذا یہ امر نظر انداز کر دیا گیا کہ ان کے اور بھی استعمال ہیں۔

رابعاً اس لیے کہ جو اصطلاحات مترجم نے وضع کیں ان کی تشریح ضروری تھی -

لیکن اس فرہنگ میں وہ علمی اصطلاحات شامل نہیں جو اردو میں عام ہو چکی ہیں ، مثلاً لاشعور (unconscious) علیٰ ہذا وہ الفاظ جو ہماری علمی زبان کا جزو بن چکے ہیں -

مترجم

# مصطلحات

Instant

آن (دیکھئے لمحہ۔نقطہ)

اصطلاحاً instant کو 'آن' ہی کہنا چاہیے - لیکن point-instant کو لمحہ۔نقطہ کہنا پڑا - اس لیے کہ آن۔نقطہ کی ترکیب بڑی بے جوڑ تھی - عربی میں البتہ مکان حسی کے لیے 'ھنہ' کی اصطلاح موجود ہے جیسے آج کل point کے لیے استعمال کیا جا رہا ہے - لہٰذا سلسلۂ نقاط و لمحات کو سلسلۂ آنات و ھنات بھی کہا جا سکتا ہے - مترجم نے بہر حال point-instant کو نقطہ۔لمحہ ہی کہا ہے -

Liberalism

آزاد خیالی

Spontaneous

ابدائی

Embrace (to)

احتوا

Feeling

احساس

یہاں پھر کہنے کی بات یہ ہے کہ احساس feeling کا مترادف ہے، جذب passion اور عاطفہ emotion کا۔ لہٰذا emotion کو جذبہ کہنا ٹھیک نہیں - لیکن مشکل یہ ہے کہ اردو میں عواطف کا لفظ تو مستعمل ہے (بمعنی emotions) لیکن عاطفہ (بمعنی emotion) استعمال میں نہیں آتا - حالانکہ ضرورت اس امر کی ہے کہ امیال و عواطف، احساسات و تاثرات، جذبات اور اس قسم کے دوسرے الفاظ کا استعمال علمی نقطۂ نظر سے کیا جائے -

Other-than-feeling

ـــ غیر احساس

World feeling

ـــ عالم

Emperical

اختباری

Interpolation

ادراج (قاعدہ)

Perception — ادراک
Sense perception — ـــ بالحواس
Impressions — ارتسامات
Evolution — ارتقا
Emergent Evolution — ـــ صدوری
Evolutionary movement — حرکت (ارتقائی)
Duration — استدام

ملاحظہ ہو تصریح ز ، خطبہ اول ۔

Discursive — استدلالی
Persist (to) — استمرار
Predicate (to) — اسناد
Symbolism — اشاریت (دیکھیے رمزیت)
Derivative — اشتقاق
Intensity — افزونی (توسع ، شدت)

Intensity کا لفظی ترجمہ تو شدت ہے ۔ لیکن اشارہ چونکہ حقیقت مطلقہ کی اندرونی لا متناہیت کی طرف ہے ۔ لہٰذا مترجم کو ادائے مطلب کے لیے افزونی اور توسع ایسے الفاظ کا سہارا لینا پڑا ۔ پھر بھی بہتر ہوگا کے لیے کوئی عمدہ اصطلاح وضع کی جائے ۔ مثلاً عمیقیت (بشرطیکہ زبان اجازت دے) ۔

Infinitely — الیٰ غیر النہایت (دیکھیے تقہقر)
Command — امر (دیکھیے قدرت)
Divine energy — ـــ عالم امر
Directive (attitude) — ـــ آفریں (رویہ)

یعنی ہدایت آفریں ، بلکہ ہادیانہ اور باعتبار سیاق و سباق ہادیانہ رویہ ۔

Accomplished fact — امر اتمام یافتہ
Natural selection — انتخاب طبیعی
Individuality — انفرادیت
Passive — انفعالی

| | |
|---|---|
| Ego | انا |
| — Ultimate | ـ حقیقی |
| — Absolute | ـ مطلق |
| — Appreciative | ـ بصیر (قدر آشنا) |
| — Efficient | ـ فعال (کار فرما) |
| Deflection | انحراف |
| I-amness, ego | انیت |
| Egoism | ـ انانیت |

انانیت دراصل egotism کا مترادف ہے جیسے یہاں مجبوراً استعمال کرنا پڑا۔ ورنہ لفظ 'خودی' کا استعمال زیادہ مناسب تھا۔ یا پھر egoism کو انانیت کہنا چاہیے۔

| | |
|---|---|
| Primacy | اولیت |
| Synthesis | ائتلاف |
| Synthetic activity | ـ ائتلافی فعالیت |
| Creative synthesis | ـ تخلیقی — |
| Response | ایجاب |
| System of — | ـ نظام ایجاب |
| Suggestion | ایما |
| Auto — | ـ خود ایمائی |
| Ism | ایت |
| Rationaly directed | با بصر |
| Pure | بحت (دیکھیے ذاتِ بحت) |
| Spontaniety | بداہت |
| Electorn | برقیہ |
| Authropology | بشریات |
| Optics | بصریات |
| Dimension | بعد |
| Fourth — | ـ رابع |
| Three-dimensional | ـ سہ بعدی |
| Three-dimensions | ـ ابعادِ ثلاثہ |

| | |
|---|---|
| Neutrality (p. 21) | بے رنگی |
| | عربی میں حیدت |
| Epi-phenomenon | پس مظہر |
| Foresight | پیش بینی |
| | پیش اندازہ ؟ یا استبصار شاید زیادہ بہتر ہو ـ |
| Forward | پیش رس |
| — movement | ـــ حرکت |
| Justification (p. 2) | تثبیت (تصدیق و تثبیت) |
| Experience | تجربات |
| Abstraction | تجرید |
| Sub-conscious | تحت الشعور |
| Subliminal self | ـــ نفس (نفوس) |
| — Readiness | تحت الشعوری آمادگی |
| Impulse | تحریک |
| | تحلیل نفسیاتی (دیکھیے نفسیات) |
| Immutable | تحوّل ، نا قابل |
| Specification | تخصیص |
| Permissive | ترخیصی |
| Transmissive | ترسیلی |
| Structure | ترکیب |
| — of Events | ـــ حوادث |
| Resistance | تزاحم |
| Continuam | تسلسل |
| Infinite — | ـــ لا متناهی |
| Space time — | ـــ زمانی مکانی |
| Identity | تشخّص |
| Self — | ـــ ذاتی |
| Legislation | تشریع |
| Legislative Assembly | ـــ مجلسِ تشریعی |
| Judgement | تصدیق |
| Conception, (concept) | تصور |

Non-conceptual — غیر تصوری
Conceptual — تصوری
To adjust — تطابق و توافق
Interaction — تعامل
Inaction — تعطل
Generalisation — تعمیم
Function — تفاعل
Trigonometrical — — مثلثی
Cognition — تعقل
Cognitive content — کا ایک عنصر
Destiny — تقدیر
Fatalism — پرستی۔(قسمت)
Regress — تقہقر

قدیم فلسفہ میں الیٰ غیر النہایت لیکن بطور اسم اسے
تقہقر ہی کہنا پڑے گا۔ چنانچہ خطبات کے عرب
مترجم نے بھی اسے تسلسل ہی کہا ہے۔

Frequency — تکرار ارتعاش
Sanction — تکلیف
Becoming — تکوین
توسع (دیکھیے افزونی)
Succession — تواتر
Resonance — توازی
Continuity — تواصل
Continous — متواصل
Energy — توانائی (دیکھیے قدرت)
— Directive — رہنما
— Psychic — نفسی
— Spiritual — روحانی

ملاحظہ ہو تصریح ب ، خطبہ چہارم

Determinism — جبریت

| | |
|---|---|
| جدلیات | Dialectics |
| جد و جہد | Career |
| جذب | Passion |
| ـ مذہبی | — Religious |
| جسامت | Size |
| جمودت | Solidity |

جامد (اور عالم جمادات) کا خیال کیجیے تو solidity کو جمودت ہی کہنا چاہیے یا پھر جامدیت ؟

| | |
|---|---|
| جواہریت | Atomism |
| جوہر | Atom |
| ـ روحانی | Soul-substance |

atom کا صحیح ترجمہ تو ذرہ ہے اور مترجم کے نزدیک atomic کو ذرّیت ہی کہنا چاہیے جس سے مزید اصطلاحات بھی بخوبی وضع ہو سکتی ہیں۔ لیکن مترجم نے اپنی علمی روایات کا لحاظ رکھتے ہوئے atom کو جوہر کہا۔ حالانکہ ان معنوں میں جوہر دراصل جوہر فرد ہے۔ اس لیے کہ اشاعرہ کے نزدیک اس کا وجود مادی تو ہے نہیں۔ وہ ایک مقدّر ہے اور اس کا سرچشمہ ہے قدرت الٰہیہ۔ مگر پھر مشکل یہ تھی کہ atomism کو اگر جوہریت کہا جائے تو اس صورت میں atomicity کو کیا کہا جاتا۔ لہٰذا مترجم نے مجبوراً اسے جواہریت کہا۔

atom کو ذرہ کہنے میں ممکن ہے یہ سوال بھی کیا جائے کہ پھر particle کو کیا کہیں ؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اگر کوئی اور لفظ نہ مل سکے تو ہم اسے ریزہ بھی کہ سکتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ـ جوہر کی حقیقت | Essence of — |
| ـ جوہریت | Atomicity |
| ـ عمل | — of action |

| | |
|---|---|
| Atomic materialism | ـ جوہری مادیت |
| — act (s) | ـ عمل |
| Senses | حاسّہ ، حسّیات (دیکھیے حواس) |
| Sense (sensation) | حسّ |
| — of sight | ـ باصرہ |
| — of history | ـ تاریخ |
| — of touch | ـ لامسہ |
| Empericism | حسّیت پسندی |
| Movement | حرکت |
| Creative — | ـ تخلیقی |
| to happen (event) | حدث |
| Dynamic | حرکی |
| — Appearance | ـ شہود |
| Immediacy | حضوریت |
| Categorical Imperative | حکم قطعی |
| Events | حوادث |
| Senses | حواس |
| Sense-objects | ـ معروضات (حواس) |
| Manifold of sense | موجودات (حواس) |
| Vested interests | مزعومہ |
| Ultimate Reality | حقیقتِ مطلقہ |
| Cosmic life | حیاتِ کونی |
| Creator | خالق |
| Creativeness | خلاق |
| Vacuity | خلائیت |
| Eternal | دوامی |
| Periodioal | دوری |
| Eternity | دیمومت |

اس لیے کہ ابد اور ازل تو زمانے کے دو اطراف ہیں۔
super-eternal کو البتہ مجبوراً فوق الدہر کہنا پڑا۔

| | |
|---|---|
| Self (کہیں کہیں ego بھی) | ذات |
| Pure Being | ــ بحت |
| — Finite | ــ متناہی |
| — Infinite | ــ لا متناہی |
| Absolute self | ــ مطلق (دیکھیے مطلق) |
| Comprehensive self | ــ محیط برکل |
| Self guidance | ــ ہدایت بالذات |
| Self-conscious | ــ شاعر بالذات |
| Existing in its own right | ــ قائم بالذات |
| Self-contradictory | ــ متعارض بالذات |
| Symbolism | رمزیت (دیکھیے اشاریت) |
| Relations | روابط (دیکھیے نسب) |
| Spirit | روح |
| Spiritual | روحانی |
| Spirituality | روحیت |

ملاحظہ ہو تصریح د ، خطبہ دوم

| | |
|---|---|
| Time | زمان |
| Serial time | ــ متسلسل |
| Space time | ــ زمان مکان |
| — frame | ــ زمانی مکانی قالب |
| — Continuam | ــ تسلسل |
| Non-temporal | ــ لا زمانی |
| Reaction time | ــ زمان رد عمل |
| Movement in — | ــ مرور فی الزمان |
| Earth rootedness | زمین پیوستگی |
| Organic | زندہ (نامی) |

دراصل انگریزی لفظ living کا یہ کوئی عمدہ مترادف نہیں ۔ مگر پھر living کو کیا کہا جائے مثلاً living faith کو ۔

| | |
|---|---|
| Immobilities | سکنات |

| | |
|---|---|
| Series | سلسلہ |
| Serial | ـ با سلسلہ |
| Non-serial | ـ بے سلسلہ |
| Mathematical — | ـ ریاضیاتی |
| Infinite — | ـ لا متناھیہ |
| Chrnological number | سنینی عدد |
| Anticedents | سوابق |
| — intellectual | ـ ذھنی |
| Consciousness | شعور |
| — Rational | ـ عقلی |
| — Mystic | ـ ولدیت |
| — Prophetic | ـ نبوت |
| Appearance | شہود |
| Artificer | صنائع |
| Emergent | صدوری |
| Quality | صفت |
| Primary — | ـ صفاتِ اولیٰ ۔ |
| Technique | صناعت |
| Industrialism | صنعتیت |
| Classification | صنف بندی |
| Mystic, (Sufi) | صوفی |
| Thought forms | صور افکار |
| Physics | طبعیات |
| Molecular | ـ سالماتی |
| Wave length | طول موج |
| Speculative | ظنی |

قیاسی شاید زیادہ بہتر ہے ۔

| | |
|---|---|
| Transitory | عارضی |
| Emotion | عاطفہ |
| Theory of — | ـ نظریہ (عواطف) |

| | |
|---|---|
| Universe | عالم (کائنات) |
| Perceptual world | ــ مدرک (بفتح را) |
| Lens | عدسہ |
| Accident | عرض |
| Practical reason | عقل عملی |
| Rationalism | عقلیت |
| Knowledge | علم |
| Science | ــ (بمعنی سائنس) |
| Omnisience | ــ کلی |
| Intelligence and power | ــ اور قدرت |

عقل یا فہم بجائے علم ؟

| | |
|---|---|
| Occult sciences | ــ علوم خفیہ |

علم کے لیے دیکھیے تصریح الف ، خطبہ اول ۔

| | |
|---|---|
| Causality | علیت |
| Act, Action | عمل |
| Working principle | ــ اصول |

قابلِ عمل ، بکار آمد کیا زیادہ بہتر نہ ہوگا ؟

| | |
|---|---|
| Practical | عملی |
| Pragmatic test | ــ معیار |
| Physiology | عضویات |
| Idealism | عینیت |
| End, ends | غایت ، غایات |
| Teleological | غائی |
| Teleology | ــ غائیت |

حضرتِ علامہ کا اصرار تھا کہ غایاتی کی بجائے غائی کہا جائے ۔ چنانچہ مترجم نے جب cosmological کو کونیاتی اور ontological کو وجودیاتی لکھا تو فرمایا یہ 'یاتی' کا اضافہ کچھ اچھا معلوم نہیں ہوتا ۔ غایاتی کو غائی ہی کہیے ۔ مترجم کی رائے بھی

یہی ہے کہ جہاں تک ممکن ہو 'یاتی' سے احتراز ہی بہتر ہے۔

| | |
|---|---|
| Purpose | غرض و غایت |
| Individual | فرد |
| Monads | ــ افراد ، حی و مدرک |

موناڈ کی اصطلاح محض ایضاحِ مطلب کے خیال سے استعمال نہیں کی گئی۔ حی و مدرک فرد گویا موناڈ کی تعریف ہے۔

| | |
|---|---|
| Nature | فطرت (فلسفہ فطرت) |
| Naturalism | ــ پسندی |
| Activity | فعالیت |
| Creative — | ــ تخلیقی |
| Synthetic — | ــ ائتلافی |
| Meliorism | فلاح |
| Thought | فکر |
| — Analytical | ــ تحلیلی |
| Anarchy | فوضویت |
| Super-eternal | فوق الابد |
| Magnitude | قدر |
| Energy | قدرت (دیکھیے توانائی) |
| Ultimate Energy | ــ مطلقہ |
| Divine Energy | ــ الٰہیہ |

ملاحظہ ہو تصریح ب ، خطبہ چہارم

| | |
|---|---|
| Preposition (s) | قضیہ (قضایا) |
| Potancy | قوت |
| Behavlour | کردار |
| Teleological — | ــ غائی |
| Conscious — | ــ شعوری |
| Rational — | ــ عقلی |

| | |
|---|---|
| Whole | کل |
| Organic — | ـــ نامی |
| Wholeness | ـــ کلیت |
| Factual — | ـــ نفس الامری |
| Unanalysable | ـــ نا قابل تجزیہ |
| Universal | کلیہ |
| Mass | کمیت |
| Cosmological | کونی (دیکھیے غائی) |
| State | کیفیات |
| — Internal | ـــ داخلی |
| Formless | لا۔صورت |
| Timeless | لا زمانی |
| Infinite cosmic life | لا متناہی حیات کونی |
| Infinitesimals | لا یتجزات |
| Necessity | لزوم |
| Principle of indeterminancy | اصول عدم |
| Pleasure and pain | لطف و درد (صحیح مترادفات لذت و الم) |
| Vision | لقا (رویت) |
| Point-instant | لمحہ۔نقطہ (دیکھیے آن) |
| Counterpart | مثنیٰ |
| Alternating personalitics | متبادل شخصیتیں |
| Heomogeneous | متجانس |
| Schoolmen | متکلمین |
| Parallelism | متوازیت |
| Arthodox | متشرع |
| Psychopath | متہوس |
| | متواصل (دیکھیے تواصل) |
| Impetus | محرک |
| Percept | مدرک (بفتح را) (وجود مدرک)۔ |
| Data | مدلولات (مدلول) |
| Situation | محل |

| | |
|---|---|
| Concreteness | محسوسیت |
| Concrete | محسوس |
| Sensible phenomena | ـ مظاہر (صحیح مترادف آثار) |
| — experience | ـ واردات |
| Sense-experience | محسوسات |
| Experience | محسوسات و مدرکات (دیکھیے مشاہدات) |
| Levels | مراتب |
| Perspective | مرایا |
| Passage | مرور |
| Total — | ـ کامل |
| Visible | مرئی |
| — resemblance | مشابہت |
| Content | مشمول |
| Experience | مشاہدہ (مشاہدات) ملاحظہ ہو تصریح الف ، خطبہ اول ۔ |
| | مشاہدہ کار (دیکھیے ناظر) |
| Ultimate Will | مشیت مطلقہ |
| Petitio principii | مصادرۂ مطلوب |
| Objective, subjective | معروض و موضوع صحیح مترادف شاہد و مشہود اور ناظر و منظور |
| Absolute | مطلق |
| Absoluteness | مطلقیت |
| Dogmas | معتقدات |
| Objective | معروضی |
| Sense of Objectivity | حس معروضیت |
| Rational | معقول |
| Concept (-s) | معنی (معانی) |
| Paradoxes | مغائرات (قول مغائر) اس لیے کہ Paradox وہ قول ہے جس میں درحقیقت کوئی تضاد نہیں ہوتا ۔ مولانا ظفر علی خاں شاید اسے 'مستبعد' کہہ چکے ہیں ۔ یعنی قول مستبعد |

| | |
|---|---|
| Quanta | مقادیر |
| Theory of — | ـــ نظریہ (تقادیر) |
| Categories | مقولات |
| Space | مکان |
| Hyper space | ـــ کثیر الابعاد |
| Perceptual — | ـــ مرئی (مدرک) |
| Spatial | ـــ مکانی |
| Location in — | ـــ وقوع فی المکان |
| Super spatial | ـــ فوق المکان |
| Analogy | مماثلت |
| Parallel postulate | مسلمہ متوازیات |
| Method | منہاج |
| Mechanism | میکانیت |
| Mechanising | ـــ آفرین |
| — of Reproduction | ـــ توالد و تناسل |
| Mechanistic | میکانیاتی |
| Organic | نامی |
| Organism | ـــ وجود |
| | ـــ کل (دیکھیے کل) |
| Observer | ناظر (مشاہدہ کار) |
| Mind (self) | نفس |
| Normal self | ـــ طبعی |
| Focal | ماسکہ |
| | تحت الشعور (دیکھیے تحت الشعور) |
| Relation | نسبت (منطق میں) |
| — Fundamental | ـــ بنیادی |
| — Causal | ـــ تعلیلی |
| Psychology | نفسیات |
| Analytical — | ـــ تحلیلی |
| Gestalt | ـــ تشاکلی |
| Behaviourist — | کرداری |

| | |
|---|---|
| Associationist | تلازمی |

عربی میں ارتباطی جو تلازمی سے بہتر ہے -

| | |
|---|---|
| Negation | نفی |
| Logical — | ــ منطقی |
| End -(s) | نہایت (نہایات) |
| Necessary | واجب |
| -- Being | ــ الوجود |
| Experience | واردات |
| Unitary — | ــ اتحاد |
| Sense — | ــ حواس |
| Psychic | وارفتہ نفس |
| Intution | وجدان |
| Ontological | وجودی (دیکھیے غائی) |
| Unity | وحدت (وحدتیں) |
| Principle of — | ــ اصول |
| Organising — | ــ تنظیمی |

تنظیمی یا نظم آفریں اصول وحدت نہ کہ وحدت آفریں اصول - ملاحظہ ہو ص ۹۲ - س ۲۶ -

| | |
|---|---|
| Vividity | وضوح |
| Heredity | وراثت |
| Material | ہیولی (عام معنوں میں) |
| Similarities | یکسانیاں |
| Left wing (followers) | یساری (متبعین) |

# اشاریہ

حضرت علامہ کے ارشاد کے مطابق مترجم نے کوشش کی کہ جدید افکار فلسفہ کی ترجمانی جن الفاظ و مصطلحات میں کی گئی ہے ان کے لیے اردو کے ایسے مترادفات منتخب کیے جائیں جو انگریزی زبان اور مغربی فلسفے سے ناواقف حضرات کے لیے نامانوس نہ ہوں ۔ مترجم کا فیصلہ تھا کہ خطبات کے اس ترجمے پر حضرت علامہ کی نظرثانی ضروری ہے اور خود حضرتِ علامہ بھی ترجمے کے بعض مقامات پر الٰہیاتِ اسلامیہ کی تشکیلِ جدید کی وضاحتیں کرنا چاہتے تھے ، مگر پہلے تو مترجم کی مصروفیت اور بعد میں خود حضرتِ علامہ کی علالت کی وجہ سے یہ مرحلہ سر نہ ہو سکا - ۱۹۳۸ء میں حضرتِ علامہ کے انتقال کے بعد یہ ترجمہ سید نذیر نیازی کے کاغذات میں دبا رہا - آخر جب "بزم اقبال" کا قیام عمل میں آیا تو ترجمے کی تکمیل کے کم و بیش ستائیس برس بعد اس کی اشاعت کا آغاز ہوا - اس میں از اول تا آخر مترجم کی کوشش یہ رہی ہے کہ ترجمہ ، حتی الوسع انگریزی متن کے عین مطابق ہو، چنانچہ یہ مطابقت الفاظ و تراکیب کے علاوہ جملوں کی طوالت اور اختصار میں بھی قائم رکھی گئی ہے اور یوں اس صدی کے ایک اہم فکری صحیفے کو اردو کا جامہ پہنایا گیا ہے ۔

## بزمِ اقبال کی چند مطبوعات

۱ - ذکرِ اقبال : از عبدالمجید سالک - - - - - - - - - - - - - - -/۳۰
۲ - فکرِ اقبال : از ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم - - - - - - - - - -/۵۰
۳ - فلسفۂ اقبال : مرتبہ بزمِ اقبال - - - - - - - - - - - - -/۳۰
۴ - شعرِ اقبال : از سید عابد علی عابد - - - - - - - - - - - -/۳۵
۵ - مطالعۂ اقبال : مرتبہ گوہر نوشاہی - - - - - - - - - - -/۴۵
۶ - اقبال درون خانہ : مؤلفہ خالد نذیر صوفی - - - - - - - - -/۳۰
۷ - اقبال دیاں لمیاں لظاں : (منظوم پنجابی ترجمہ)
از خلیل آتش - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -/۱۰
۸ - اقبال سید سلیمان کی نظر میں :
مرتبہ پروفیسر اختر راہی - - - - - - - - - - - - - - -/۲۶
۹ - اقبال کی شخصیت اور شاعری :
از پروفیسر حمید احمد خاں - - - - - - - - - - - - - -/۲۵
۱۰ - اقبال کا فنی ارتقا : مؤلفہ پروفیسر جابر علی سید - - - - -/۱۴
۱۱ - علم الاقتصاد : پنجابی ترجمہ از پروفیسر شریف کنجاہی - -/۲۴
۱۲ - اقبال ممدوح عالم : از ڈاکٹر سلیم اختر - - - - - - - -/۴۴
۱۳ - حیات اقبال کی گمشدہ کڑیاں : از محمد عبداللہ قریشی - -/۴۰
۱۴ - تلمیحاتِ اقبال : از سید عابد علی عابد - - - - - - - -/۹۰
۱۵ - مطالعۂ اقبال کے چند نئے رخ : از ڈاکٹر سید عبداللہ - -/۴۰
۱۶ - مطالعۂ اقبال کے چند پہلو : از میرزا ادیب - - - - - -/۲۵
۱۷ - اقبال ــــ ایک مطالعہ : از پروفیسر جابر علی سید - - - -/۲۲
۱۸ - اقبال اور تصوف : از پروفیسر محمد فرمان - - - - - - - -/۲۰

**بزم اقبال ، کلب روڈ ، لاہور**

اظہر سنز پرنٹرز ، لاہور